فتبارک اللہ احسن الخالقین

الحمد للہ کہ رسالہ مفیدہ جدیدہ مصنفہ جناب سید ابو الحسن صاحب منسوب باعمال ارسطو استاد اسکندر موسوم

# طلسمات نیاز الرقم

باہتمام خاکسار محمد عبد اللہ صدیقی تاجر کتب لکھنؤ چوک و مالک مطبع مجتبائی


در مطبع مجتبائی لکھنؤ مطبوع گردید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

امابعد سید **ابوالحسن بن سید مہدی** حشرہما اللہ مع امامِ زمانہما الہادی المہدی عرض کرتا ہے کہ اس رسالہ کا نام **طلسمات منازل قمر** ہے کہ حقیر نے خلاصہ کرکے ترجمہ کیا ہی اُن چیزون کا کہ جو اعمال منازل قمر مین ہین مصنفات شیخ نجیب الدین حسین سکاکی سے اور لکھا ہے کہ یہ کتاب اعمال منازل قمر کی خزانہ کسریٰ مین تھی اور یہ اعمال منسوب ہین طرف حکیم ارسطو وزیر واُستاد ذوالقرنین اسکندر رشاگرد رشید حکیم الٰہی افلاطون بن ارسطی کے مشتمل ہو پر طبائع منازل و خواص منازل و اسماء ملائکہ موکلین منازل و بخور منازل بست ہشتگانہ قمر کے کہ اگر قدح نوشان محبت اسپر عمل کرین تو البتہ دل شکستہ اُن کا کہ جو صدمات لکدکوب ہجران سے ٹوٹا ہوگیا ہی صحیح و سالم ہو جائے اور شرط یہ ہی کہ ان اعمال کو امور حلال کے لیے کرین اور حرام کے لیے اجازت نہین ورنہ ضرر ہوگا اور منازل قمر اٹھائیس ہین بعض سعد بعض نحس اور حکیم قدوسی خواجہ نصیر الدین طوسی نے منازل نحس کو اس قطعہ مین جمع کیا ہے

از منازل کہ برین چرخ برین دارد ماہ — الحجہ نحس ست ہمین ست کہ گفتم خاشاک
شولہ و اجنبہ و نثرہ و طرفہ و برآن — بلدہ و ذابح و اکلیل و زبانا و سماک

اور کتاب منقول عنہ مین کل منازل کے اعمال تھے مگر حقیر نے یہان پر وہی اعمال لکھے کہ جو ہو سکین

اور جو مشکل تھے وہ نہین لکھے پس عامل جس عمل کو کرنا چاہے تو پہلے اسماء ملائکہ ستہ اوس منزل کے
پڑھے کہ ہر منزل کے چھ چھ ملک ہین پس چھ کو جب اٹھائیس مین ضرب کرین تو ایک سو اڑسٹھ ۱۶۸ ہوتے ہین
اور یہ سب مع ملائکہ دعوت جامعہ دو سو اٹھاون ملک ہوتے ہین اور دعوت جامعہ کا ذکر آخر مین کیا جائیگا
انشاء اللہ تعالی اور شرائط دیگر یہ ہین کہ عامل کو حضور قلب در باطہارت ہونا چاہیے اور اجزاے بخور سب
مساوی الوزن ہون اور کوئی چیز کم نہو اور لازم ہے کہ ان اعمال کو لوگون سے مخفی و پوشیدہ رکھین
اور کسی بشر کا ہاتھ اوس مین نہ لگے اور نور نہرین سے بھی پوشیدہ رکھین اور بہتر یہی کہ یہ سب اعمال
شب کو کیے جائین کہ اوس مین قوت و اثر عظیم ہے اب یہان سے اعمال منازل لکھے جاتے ہین ۵

## عمل منزل اول شرطین کہ ہندی مین اسکو اسنی کہتے ہین

یہ منزل اول حمل سے ہے بارہ درجہ گیارہ دقیقہ تک اور یہ منزل آتشی ہے جب قمر اس منزل مین ہو تو
عمل اس منزل کا واسطے محبت و مودت کے ہے خصوصاً عورتون کے لیے اور اسماء روحانیات کہ
جو اس منزل پر موکل ہین چھ ہین مہائیل متہائیل اور ایبیال میقیال کھیائیل شمائیل اور
دوسرے نسخہ مین اسمای ملائکہ موکلین اس طرح ہین مہائیل مھفیائیل و ایبیال میقیائیل
بقیائیل شمائیل اور جو حروف کہ مناسب اس منزل کے ہین یہ ہین بہ سیر ۷ ۲ ۱
ع ۹ دوسرے نسخہ مین حروف مسطورہ اس طرح پر ہین بہ سیرم ۷ ۲۰ ع ۹
تیسرے نسخہ مین حروف مسطور اس طرح ہین بہ سیر ۹ ۷ ۲ ع ۹ - اور بخور اسکا
یہ ہے ضرس العجوز یعنی خارخسک حبۃ السودا یعنی سیاہ دانہ تخم شفاقل کہ جس کو ہندی مین ستانی
وسوالی ودودہائی وکاکول کہتے ہین اور عمل محبت یہ ہے کہ پوست آہوے سرخ رنگ پر
خون کبوتر سفید سے ایک تصویر آہو کہ اوس پر ایک مرد سوار ہو نقش کرین اور سر پہ اوس
مرد کے حروف مسطورہ لکھین اور شکم آہو مین نام اوس عورت کا لکھین کہ جو مطلوب ہو اور شکم
مرد مین نام طالب کا لکھین اور بادیہ مذکورہ بخور کرین اور ملائکہ موکلین مذکورہ کا نام لیکے

كہين هذا تاليف الروحانية المسكنة في طبيعة الفلانة بنت الفاكنة بالمودة
والعطف على فلان بن فلان وقد حركت الروحانية الساكنة المسكنة في طبيعة
فلانة بنت فلانة بروحانية هذه الاخلاط وقوتها بالمودة على ف بنت ف
وهيجتها بالمودة والمحبة حركة وتهيجا قويا بالحركة النارية وقوتها وبالحركة الهوائية
و يهيج هبوبها ان كلمات كو تين مرتبہ پڑھين بعد اوس كے نوشتہ كو ايك پارچہ لباس مطلوب مين
پليٹ كر اپنے پاس ركھين پس بدرستيكہ وہ محبوب دلربا آرام نہ ليگا جب تك حاضر نہو اور مطيع و
فرمان بردار ہو جاوے اور فرط محبت سے درجہ ہلاكت تك پہونچے اور تصوير آہو يہ ہے

## منزل دوسري بطين ہي اسكو ہندي مين بھرني كہتی ہين

يہ منزل بارہ درجہ اور گيارہ دقيقہ حمل سے پچيس درجہ تك حمل كے ہے اور طبيعت اس منزل كي گرم
وتر ہے اور اس منزل كو ممتزج الجوہر كہتے ہين پس جب قمر اس منزل مين ہو تو عمل تسخير قلوب ملوك او
عمل جذب دلہاي اشراف و اصناف خلق بغير از زنان كرنا بہتر ہے اور اسماي ملائكہ موكلين
منزل كے چھ ہين شمائيل نورسائيل لسرائيل سرقائيل عندمائيل قوهيل
اور جو بخور كہ مناسب اس منزل كے ہے وہ يہ ہے زعفران الشعر يعني كيسر اور عود خام اور مصطگي
اور جو حروف كہ متعلق اس منزل سے ہين وہ يہ ہين ۳ كر بھوھ ۳ ع ۵ ۷ ۲ ۷ ۳
ل ۹ ح دوسرے نسخہ مين چھ حروف ہين ۳ ک ھ و ہ ع ۵ ۷ ۲ ۷ ۳ ل م ح ص ۵ ۵

زعفران الشعور الہندی کیسر بیکر بینہ واز تقلید شعر باز عفران زعفران الحاد بر سیکتی کردہ شدید صاحب آن زنگ آہن است بو عسکیہ بر او طین اما ارتیاج آن نوسادر سانیدہ وار زبین زمین سازند تا دہ روز زعفران شود بالکل مثل زعفران

ا ص ۲ ھ و ۶ ۳ ھ ۸ ۷ ۶ ۳ ھ ۲ ۷ ۶ ۳ ۷ ۶ ۳ پس عمل تسخیر یہ ہے کہ پوست آہوی نرینہ پر خون خروس ناجدار کبود رنگ سے ایک تصویر گامی کی بنادین اور پشت گاؤ پر صورت آفتاب بنادین اور سر آفتاب پر حروف مسطورہ لکھین اور بخور مذکور جلادین اور ملائکۂ موکلین کا نام لیکر کہین دعوتکم یا روحانیۃ ھذہِ المنزلۃ باسمائکم و بخورکم و اسئلکم ان تہیجوا روحانیۃ العطف والمحبّۃ والمودّۃِ والقبول لفلان بن فلان عند فلان بن فلان وعِندَ جمیع الملوک والاشراف وعند جمیع بنی آدم و بنات حوّا پس جب فارغ ہون تو اوس پوست آہو کو اپنے پاس رکھین یا اپنے گھر مین دفن کرین اور تصویر گاؤ و صورت

## منزل تیسری ثریا ہے اس کو ہندی مین کرتکا بولتے ہین

یہ منزل پچیس درجہ و بیالیس دقیقہ حمل سے ہے آٹھ درجہ و چوبیس دقیقہ ثور تک اور طبیعت اس منزل کی ممزوج ہے بحرارت و برودت پس جب قمر اس منزل مین ہو تو خاصیت محبت کی اور خلاصی محبوس و زبان بندی دشمن کی رکھتا ہے اور ملائکۂ موکلین اس منزل کے چھ ہین فقطیال عشوداکیل اسرافیل ذوقیل سحبائیل کنزبائیل اور ایک نسخہ مین پانچوان اور چھٹا نام موکل کا یہ ہے محایائیل کفویائیل اور بخور لائق اس منزل کے یہ ہے لبان الذکر یعنی کندر و میعہ یابسہ وحبۃ السودا یعنی سیاہ دانہ اور جو حرف کہ متعلق اس منزل سے ہین یہ ہین

حـ ۷۷۷۱۱۱ ہ ہ ہ طـ ہ ہ لـے اور جو عمل محبت کہ مخصوص اس منزل کے ساتھ ہے یہ ہے کہ زعفران و
و گلاب و مشک خالص سے ایک تصویر آہو کی کف دست راست پر بناوین اور سر پر اوس کے
حروف متعلقۂ منزل لکھین اور اسمای ملائکہ موکلین اوس پر پڑھ کے پھونکین اور کہین ھیجوا الروحانیة
المحبة الساکنة بین فلان بن فلان حتی تشتد ویکون بینھما محبة لا تسکن
بروحانیتھا پھر اوسکو بخور جلا کر معطر کرین پھر جس کو وہ تصویر کف دست پر کی دکھاوین اوس
کے دل مین محبت عظیم پیدا ہوگی اور تصویر آہو یہ ہے

## منزل چھٹی ھنعہ ہی اسکو ہندی مین آردرا کہتے ہین

یہ منزل درجہ چہارم وسترہ دقیقہ برج جوزا سے ہے سترہ درجہ تین دقیقہ تک جوزا کی طبیعت اس
منزل کی بار در طب ہے اور شامل سعادت ہے جب قمر اس منزل مین ہو تو خاصیت محبت کی رکھتا ہے
ایسے وقت مین عمل دوستی و محبت افزا کرنا اور روی دل دلبران زیبا اپنی طرف پھیرنا و جلب قلب
سیمین تنان عنا کرنا مناسب و بہتر ہے اور بخور لایق اس منزل کے یہ ہے میثیع بری یعنی درمنہ کو ہی کہ ایک
قسم نبات کی ہے اور قسط شیرین کہ ہندی مین اوسکو کُٹ بولتے ہین اور میہ سیالہ کہ ہندی مین اسکو سلارس
کہتے ہین اور اسماے ملائکۂ روحانیۂ عظام کہ موکل منزل سعادت انجام ہین چھ نام ہین توقیال تکیائیل
ازہرائیل ھیہائیل عندمائیل ھوسرائیل و باختلاف نسخ یہ نام ہین ۔
وقیائیل تکیائیل ازونائیل شہائیل عندشائیل ہونائیل اور جو حروف کہ متعلق اس منزل

سے ہین یہ ہین ۸ ۳ ۹ ۸ ۸ ۵ بوہ ۵ حرد پس عل محبت اس کا اس طرح ہے کہ سات پتے درخت
زیتون تر کے لاوین اور سرے پر ہر پتے کے ایک ایک حرف حروف مذکورہ سے لکھین زعفران اور
آب صندل مسحوق سے پھر اون پتون کو روغن کنجد مین رکھین اور اسماے ملائکہ موکلین لیکر کہین ایتھا
الارواح الروحانیۃ ھیجوا روحانیۃ المحبۃ والمودۃ المسکنۃ فی روحانیۃ
ف ب ف اوجمیع بنی ادم بنات حوا اور باختلاف نسخ یون کہے- اجلبوا یا ایھا الارواح
ف ب ف این کان فی الارض و ھیجوا روحانیۃ الجلب قلبہ بحق اسمائکم
الطاھرۃ وبخورکم المقدسۃ وحروفکم الشریفۃ اسرعوا بجلبہ ایھا
الارواح المطھرۃ المبارکۃ سات مرتبہ اسکو پڑہین پھر اوس سب کو ایک ظرف مسی مین آگ پر بریان
کرین اور بروقت بریان کرنے کے بھی پڑھتے مین اور بخور جلانے مین مشغول رہین جب تمام جل جاوے
اوس وقت مابقی کو نکال کر روغن مذکور مین محفوظ رکھین اور بروقت حاجت کے قدرے اپنے دونون
ابرو پر ملین اور سامنے محبوب ومطلوب کے جاکر بیٹھین کہ اوسکے دل مین کمال محبت پیدا ہوگی
کہ وہ عاشق صادق ہو جائیگا اور مطیع ومسخر ہو کر رہیگا انشاء اللہ تعالے۔

## منزل ساتوین ذراع ہے اسکو ہند مین پربس کہتے ہین

یہ منزل سترہ درجہ و تین دقیقہ جوزا سے ہے آخر برج جوزا تک ایک مثلث اس کا سعد ہے اور ایک ثلث
نحس اور ایک ثلث ممتزج العمل جب قمر اس منزل مین ہو تو عمل محبت کرنا مناسب ہے اور اسماے
موکلین اس منزل کے چھ ہین شراھیل شوریل شطائیل اشکائیل حمدائیل نفسائل اور باختلاف
نسخ پانچوین اور چھٹے ملک کا نام یہ ہے حمدائیل یوسائیل اور بخور اس منزل کا جب العوسج
اور پوست لوبان ہے اور حروف اس منزل کے یہ ہین لا ۱۲ ۹۱ و د ل س و ل ل
۵ ۸ ۸ ۵ ۸ ن اور عمل محبت ومودت اس کا اس طرح سے ہے کہ موم زرد اور صمغ البطم کہ یہ گوند ہے درخت
بطم کا اور مقل الیہود کہ یہ بھی گوند ہے ایک درخت کا مائل بزردی دیتر گی ان تینون کو باہم ملا کر ایک تصویر

وتمثال مطلوب ومحبوب کی بناوین اور نام اور تصویر شکل وصورت مطلوب کا دل مین کرین پھر اسمای ملائکہ اور حروف مذکورہ کو ایک کاغذ پر لکھین پھر اوس کاغذ کو اوس تمثال پر لپیٹین پھر اوس تمثال کو درمیان پوست انار رکھکر بہ بخور مذکور مبخر کرین پھر اپنے پاس رکھین کہ الفت ومحبت مین اثر کامل حاصل ہوگا اور وہ محبوب مطیع وفرمانبردار ہو کر رہیگا انشاء اللہ تعالے **عمل دوم** اس منزل کا یہ ہی کہ جب قمر اس منزل مین ہو تو خاصیت اوس کی ایک قسم خاص کے بخور جلانے مین یہ ہی کہ جب وہ بخور جلایا جاوے تو دوستی درمیان دو شخصون کے پیدا ہو جاتی ہے اور دھوان اوس کا محبت کو پیدا کرتا ہی اور اجزاے بخور محبت یہ ہین ورق الفرصاد یعنی برگ درخت توت وورق الحشیشہ یعنی برگ بھنگ وورق الخیار وحب الیبروج کہ بیروج کو فارسی مین مردم گیاہ اور ہندی مین لکھمنی کہتے ہین اور حب القرظ یعنی ثمر ام غیلان کہ اقاقیا عصارہ اوس کا ہے اور مغرب مین اہل عرب اوس کو سنط کہتے ہین اور اہل فرس بزغند اور اہل ہند کیکر کہتے ہین اور حبۃ السودا یعنی کلونجی پس اجزاے مذکورہ کو کوفتہ وبیختہ کرکے خمیر کے ساتھ خمیر کرکے اور گولیان بنا رکھین پس جب چاہین کہ عمل کرین تو ایک گولی یا دو تین گولیان آگ پر ڈالین کہ دھوان اوس کا اوٹھے اور اسماے ملائکہ موکلین منزل اور دعوت جامعہ کا پڑھنا شروع کرین کہ تاثیر محبت مین عجائبات مشاہدہ ہون گے کیونکہ اس عمل کی کوئی حد خوبی تاثیر مین نہین ہی اور یہ از جملہ عملہا یگانہ کی ہے کہ ثانی اپنا نہین رکھتا واللہ اعلم

## منزل نوین طرفہ ہی اسکو ہندی مین اشلیکھا کہتی ہین

یہ منزل بارہ درجہ وگیارہ دقیقہ سرطان سے ہے پچیس درجہ اور چوبیس دقیقہ سرطان تک طبیعت اسکی سرد ہے جب قمر اس منزل مین ہو تو عمل دشمنی وجدائی کرنا مناسب ہے اور ملائکہ موکلین اس منزل کے چھ ہین اسطائیل افوائیل فطوما ئیل ہودائیل مادیل ہادون باختلاف نسخ پانچوین اور چھٹے موکل کا نام ماروت وہاروت ہے اور بخور مناسب اس منزل کے یہ ہے زعفران الشعر شکر سرخ فلفل سفید اور جو حروف کہ متعلق اس منزل سے ہین یہ ہین ک ھ

اور باختلاف نسخ یہ حروف ہین

م عل د ف پس عمل جدائی و تفرقہ پردازی بین الشخصین اس کا اس طرح پر ہے کہ خردل سفید یعنی رائی سفید اور تخم شلجم اور خاک قبر کہنہ اور خاک ون گھرون کی جہان عبادت کی گئی ہو اور شقفہ حمام یعنی پارۂ سفال حمام لاوین اور سب کو ملاکر باہم خوب کوٹین پس ایک ورشقفہ حمام پر اسماے ملائکہ و حروف مذکورہ لکھین اور بخور جلاوین اور دعوت جامعہ پڑھین اور نام ملائکے لیکر کہین هیجوا روحانیة العداوة والقطیعة بین فلان بن فلانه وفلان بن فلانه پس اوسکو اوس شخص کے مکان مین ڈالے کہ جس کے لیے یہ عمل کیا ہے کہ لامحالہ درمیان اون لوگون کے عداوت پیدا ہو جائیگی اور آپسمین تفرقہ پڑجائے گا انشاء اللہ تعالی

## منزل دسوین جبھہ ہے اسکو ہند مین مگھا کہتے ہین

یہ منزل آبی ہے ممزوج بحرارت اور سعد ہے ممزوج بر نحوست اور یہ منزل پچیس[۲۵] درجہ اور چوبیس[۲۴] دقیقہ سرطان سے ہے آٹھ درجہ اور چونتیس[۳۴] دقیقہ برج اسد تک ہرگاہ قمر اس منزل مین ہو تو عمل محبت اور عمل جذب قلوب کرنا چاہیے اور اسماے ملائکۂ عظام اس منزل کے چھ[۶] ہین تو قائیل شمخیل اشمائیل اشطیائیل ماهال خلایال و باختلاف نسخ چوتھے ملک کا نام اشطفال ہے اور بخور مختص اس منزل کا یہ ہے حب الآس زعفران تریاج حب نریاج اور جو حروف کہ متعلق اس منزل سے ہین یہ ہین لا لھ × ۵۸ ک صحی ▭ د ٥ کھر و باختلاف نسخ یہ حروف ہین ۱۱ لا مھ ۹ ×۱۸ ٥ م ک محرف ▭ نوہ اور ایک نسخہ مین بجاے حروف مذکورہ یہ حروف ہین لا لھا × ۹۹ م ک صحی ▭ د ٥ ٥ پس عمل محبت و عمل جذب قلوب اس منزل کا اس طرح پر ہے کہ جب قمر اس منزل مین ہو اوس وقت پوست ماہیہ صورت شیر کی منقش کرین اور وسط تصویر مین جس مطلوب کا نام چاہین لکھین اور حروف مختصہ اس منزل کے گرداگرد اوس تصویر کے لکھین اور بخور جلادین اور اسماے لیکر کہین هیجوا روحانیة

عمل جذب قلوب

العطف المحبۃ المسکنۃ بین الفلان بن فلانہ و فلانہ بنت فلانہ پس طالب اوس کو اپنے
پاس رکھے کہ دل مطلوب و محبوب کا اوسکی طرف پھرے گا باذن اللہ تعالے

## منزل گیارھوین زبرہ ہی اسکو ہندی مین پوربا پھالگنی کہتے ہین

یہ منزل آٹھ درجہ اور چونتیس دقیقہ برج اسد سے ہے اکیس درجہ اور پچیس دقیقہ تک اسد کے جب قمر
اس منزل مین ہو تو عمل تسخیر قلوب ملوک و اشراف کرنا بہتر ہے اور اسماے ملائکہ موکلین اس
منزل کے چھ ہین اسمخائیل مہفیائیل ہارون خود یائیل دافیل وجدائیل
و باختلاف نسخ یہ اسماہین اسمخائیل مہقابئیل مہارون خودائیل دافیل
خدائیل اور بخور مختص اس منزل کا یہ ہے تخم شقاقل زرد و قشور اللبان یعنے جو پوست
کہ درمیان کندر ہوتا ہے و فلفل سفید اور حروف متعلقہ اس منزل کے یہ ہین [illegible]
[illegible] لم سفرید ولا دک ۵ [illegible] و ۳ [illegible] ۹
[illegible] ۲۵۵ [illegible] ۹۳۹۹ پس عمل عطف قلوب ملوک و
اشراف اس منزل کا اس طرح سے ہے کہ ایک پارچہ حریر سرخ پر ایک تصویر فیل نقش کرین
کہ پشت پر اوس کے ایک انسان سوار ہو اور ایک ہاتھ پر اوس انسان کے چہرہ آفتاب
ہو اور سر پہ ہاتھی کے ایک تصویر کرگس ہو اور گرداگرد اوس کے چھ طرف مین اسماے ملائکہ
و حروف مختصہ منزل مشک و زعفران سے لکھین اور بخور جلاوین اور نام ملائکہ لیکر دعوت
جامعہ پڑھین بعد اوس کے کہین ھذا قبول و محبۃ عند الملوک
والسلاطین والاشراف واللہ ھا قین پھر بخور کرین اور جب بخور سے
اور پڑھنے سے فارغ ہون تو اوس کو مثل تعویذ کے بنا کر اپنے گلے مین ڈالین
اور اپنے ساتھ رکھین



## منزل تیرھوین عوا ہی اسکو ہندی مین ہست کہتے ہین

یہ منزل چار درجہ سترہ دقیقہ برج سنبلہ سے ہے سولہ درجہ اور آٹھ دقیقہ تک سنبلہ کے آتشی ہے بطبع خشک متصل بہ نحس اور ملائکہ موکلین اس منزل کے چھ ہین مطا وشال وشایام زدوشام واوارامال وھومال وھلایاسال وباختلاف نسخہ یہ نام ہین ھنبطاوشال وشابامورو شاطا واوترایال وھویال وفھلایامال اور بخور مناسب اس منزل کے یہ ہے حب الآس وقلوب لسنط یعنی تخم ام غیلان وتخم بارتنگ وعود خام یعنی اگر اور حروف اس منزل کے یہ ہین ٦ سر لحج حاما عحاما وباختلاف نسخہ یہ حروف ہین ر ع لحج حاما عجاطیا جب قمر اس منزل مین ہو اوس وقت عمل محبت زنان واشراف کرنا مناسب ہے کہ ایک صفحہ مس پر ایک عورت ومرد کی تصویر بنادین کہ دونون باہم معانقہ کیے ہون اور دونون ایک کرگس پر سوار ہون اور وہ کرگس پشت آہو پر ہو اور حروف مذکورہ کو سر پر اوس عورت ومرد کے لکھین اور بخور مذکور جلاوین اور نام ہاے ملائکہ لیکر کہین ھیجوا الروحانیۃ المسکنۃ بین ف ب ف وامزجوھا بھذا الطلسم واسکنوھا فینا حتی ینفذ اقوالنا فی العالم وبین ابناء ادم ذکرھم وانثاھم عبدھم وحرھم واسرعوا بنفاذھا پس جب فارغ ہون تو قدرے عود آگ پر بخور کرین خاصیت اس کی یہ ہے کہ جو شخص کہ اوس صفحہ

مس کو اپنے پاس رکھے تو باذن اللہ تعالے تمام مرد و زن انزا و لاد آدم اوس کے مطیع و فرمانبردار ہو کر رہین اور ہرگز اوس کی اطاعت سے انحراف نہ کرین اور اس عمل کو نا اہلون سے مخفی رکھنا چاہیے تصویریات یہ ہین



## منزل اٹھارھوین قلب ہی اسکو ہندی مین جیشٹھا کہتے ہین

یہ منزل آٹھ درجہ اور چونتیس ۳۴ دقیقہ عقرب سے ہے اکیس ۲۱ درجہ اور پچیس ۲۵ دقیقہ عقرب تک جب قمر اس منزل مین آئے عمل محبت کرنا مناسب ہے اور ملائکہ موکلین اس منزل کے یہ ہین ہادو کا امرطال شماکال فلایامال بقوماطا انشکامدا ا و باختلاف نسخ آخرین اسمائین موکلون کے یہ ہین دقایامال فقواماطا انشکاملا اور بخور مناسب اس منزل کے یہ ہے قرنفل و ہلیلۂ زرد و برگ درخت بخور مریم کہ اوس کی گیاہ کو شجر مریم کہتے ہین اور پھول اوسکا مثل گل سُرخ و بعض کبود رنگ بھی ہوتا ہے اور سایۂ نمناک مین اُگتا ہی اور حروف اس منزل کے یہ ہین لیحح ۳ × مھکـ ۴٬٦٬۷ و باختلاف نسخ یہ حروف ہین لیحح ۳ × ھے ما ۷ ۹ ۲ ۷ ٦ ما نسخۂ دیگر مین یہ حروف ہین ۸ ل ھ لا لھ یال لا ماکنح فما ماکحے بس عمل جلب محبوب اس منزل کا یہ ہی کہ اگر کسی کو دور سے بہ تعجیل تمام حاضر کرنا منظور ہو تو پوست ثعبان یعنی کینچلی مار قوی ہیکل کی لاوین اور سیر خون گوسفند کوہی سے تصویر محبوب کی

بناوین خواہ مرد ہو خواہ عورت کہ سوار ہو ہدہد پر اسی طرح طالب خواہ مرد ہو خواہ عورت کہ سوار ہو کرگس پر
اور ہاتھ مین او سکے تازیانہ ہو اور سر ہران دونون تصویرون کے حروف مذکورہ لکھین اور پانو کا
کے نیچے اون کے یہ حروف لکھین لال ہ لاابھال دلامالح رسلا الح ماک
و باختلاف نسخ یہ حروف لکھین لالہ لاابصالح سلا اع ماک پس بخور مذکورہ جلاکر
نام ملائکہ کا لیکر کہین قربت البعید من فلانہ بن فلانہ وھیجت روحانیۃ لسرعۃ
والجلب فی قلبہ حتی یقطع المفاوز والافاق والبلاد والقری وقانی بہ
روحانیۃ الجلب فی اسرع الاوقات واقرب المسافات پس اوس پوست مار کو
پیچیدہ کر کے سوراخ نئے مین رکھین اور اوس نئے کو ایک شب طاق پر رکھین جب صبح ہو تو
پوست مار کو نئے سے باہر لا کر سات ٹکڑے کرین اور ایک ایک ٹکڑا آگ مین ڈالین اور ہر ٹکڑے ڈالنے
پر عزیمت مذکورہ کو با نام ملائکہ پڑھین کہ مطلوب وسی وقت بے آرام ہو کر فوراً حاضر ہو گا
اور تصویر طالب و مطلوب و کرگس و ہدہد یہ ہے

طالب — مطلوب

**عمل دوم** اس منزل کا یہ ہے کہ جب قمر آٹھ درجہ اس منزل کے طے کر چکا ہو اور متصل بہ سعود
ہو تو عمل محبت کے واسطے ہر اک کے کر سکتے ہین کہ ایک ٹکڑا آبنوس کا کہ مائل بہ سفیدی ہو
لاوین اوس کی ایک تصویر صنم بناوین لیکن چہرہ اوس کا شکل پرندکے ہو اور دست
راست اوس کا سینہ پر ہو اور دست چپ آویزان ہو اور پہلو اور کمر پر اوسکے یہ حروف

لکھین کطفسا لحعالحالح اا ہ الاط اما پھر سینہ پر اوس کے یہ حروف لکھین
کہے ٮـطدہ لحح لحح ۹ × ۷ مح اور دونون ساق پاپر اوسکے اسمای ملائکہ سنہ
لکھین اور بروقت لکھنے کے چاہیے کہ قمر متصل بہ سعود ہو اور بخور مذکور جلاوین اور نام
ملائکہ موکلین لیکر کہین ھذا تالیف روحانیۃ المحبۃ والمودۃ والالفۃ بجمیع الخلق
وقد امترجت روحانیۃ المحبۃ فی قلوب بنی آدم وبنا حوا عبد ھم و حرھم
وسائر الخلق اجمعین ان کلمات کو سو مرتبہ پڑھین پھر اوس تصویر کو پارچہ سبز مین
لپیٹ کر اپنے پاس رکھین کہ حامل اوس کا محبوب القلوب ہوگا انشاء اللہ تعالی

## منزل چھبیسوین [۲۶] مقدم ہی اسکو ہندی مین پوربابہادرپد کہتی ہین

یہ منزل اکیس [۲۱] درجہ اور پینتیس [۳۵] دقیقہ برج دلو سے ہے چار درجہ اور سترہ دقیقہ حوت تک [۱] اور جو عمل کہ
اس منزل کے مناسب ہے جلب قلوب کرنا اور محبت پیدا کرنا درمیان دو شخصون کے کہ ایک مدت
تک باہم بغض و عداوت رکھتے ہون اور حاضر کرنا غائب کا راہ دور سے اور بر آنا حاجت کا اور
ملوک سلاطین کے پاس مقبول ہونا اور کھولنا اوس شخص کا کہ جسکو بستہ کیا ہو اور عقد ضرر رسموم
کشندہ وغیرہ ہے کہ جب قمر اس منزل مین ہو اور بخور مناسب اس منزل کے یہ ہے لبان ذکر یعنی
کندر کہ سفید ہوتا ہے اور حبتہ السودا یعنی سیاہ دانہ وحب نارنج و زعفران اور اسمائے ملائکہ
موکلین اس منزل کے یہ ہین اشر شبل تشیل ھما شیال ودکیاسال اسما طال کرخال

اور حروف اس منزل کے یہ ہین [illegible] باختلاف نسخ یہ حروف
ہین [illegible] نسخۂ دیگر ہین یہ حروف ہین [illegible]
نسخہ دیگر ہین یہ حروف ہین [illegible] اور عمل مہربان کرنے
دلہاے منتبا غضہ کا یہ ہے کہ ایک پارچہ جامۂ باغض سے ایک پارچہ جامۂ مبغوض
سے لیوین اور دونون کو جلاوین اور خاک اوسکی موم زرد بوزن دو درم اور کندر نیم درم
و مصطگی نیم درم کے ساتھ ملاوین اور کندر و مصطگی کو کوفتہ کرکے اور موم کے ساتھ مخلوط
کرکے صورت ایک مینڈھک کی بناوین اور سوزن مس سے مینڈھک کے شکم پر حروف
مذکورہ نقش کرین اور اسمای ملائکۂ موکلین لے کر کہین امتزجوا بھذہ الصفدع
روحانیۃ العطف وازلتہ البغضاء بین ف وف وذھب روحانیۃ الفرقۃ
والتنافر پھر بخور جلاوین اور اوس ظرف مین ڈالین کہ جس مین سے دونون پانی پئین
کہ امور عجائبات از قسم محبت کے پیدا ہون گے اور دعوت جامعہ کہ جو مختص منازل قمر کے
ساتھ ہے یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم ادعوکم بھذہ الدعوۃ الجامعہ یا رؤساء
الروحانیین و باختلاف نسخ یہ جملہ یون ہے دعوتکم یا عبد الدعوۃ
الجامعۃ و یا رؤساء الروحانیین بحق المال وشلامایال وکرامسایال
وروزیال واسماسایال وعزعزبیل وروا غایال وروا خائیل وکرادیاءمال
وشقیاقیال ورخیال وجندمایال وشکشاطیال وشکرانیامال وجعفرمان
وشوعزمائیل ورعسال وشملکدماکیال وروحیال واسطامالال ودوید
نائیل وسراقیائیل وحفطیائیل وزنکیل ونورخیل واسکندیائیل وحودنیل
واسدفال وسومال واسکال غال وارغیاعیال وعندمائیل وکرزیائیل
وقصرامائیل وسقرقائیل وخرقیائیل ویورکیل
وکیدکیل وشوکیل واسطفاسین ورقیس وطاشاطیشر

وعند قياس وشوكيال وشعراغيش وشكامـاليس
واكراشنين وكيداغيش وعشقشئيل وكراشال
وكشند غيال ور وعيال ونورعيـل وشمعيل
وشوراغيل وآسماغيل وبرسائيل وظفرقافيل
ودوديائيل وهوتميائيل واوحائشائيل وسقراطيس
ودماطيش واقراطيش وقوراغيش ودومال
وخلاخيل واطراطميل وردمال وسندمال
واسقرقائيل وخودمائيل ورقد قائيل واسكنديل
وهوالال وسوامال وافواهامال ولوشال
وجدلال واياسناس وقراقياش وآشرا شال
وآبراهنال وهرقال ودهقال واسقيال
وتماميل وعند قافيل وكسماميل
وتشكدال وكندال وشوكال
ومالك الكل ومبدى الكل ومسخر الكل
ومسلط الكل ومن هو كل الكل وعلة الكل
والكل الازلى الذى احسن ماصنع ودبر مصنوعاته
وحفظها بحكمته من الزوال والفناء والف بالقدرة
الازلية وبالكلمة الاولية والمعبود فى كل ملة
ودولة على اختلاف اللغات سكاكی نے لکھا ہے کہ حاجت اپنی
زبان پر جاری کرے کہ باجابت مقرون ہے تمام شد رسالہ منازل قمر بعون اللہ تعالی
الاکبر ۵

# رسالہ نمونہ اشراق

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اما بعد سید ابوالحسن بن سید مہدی کہتا ہے کہ نام اس رسالہ کا نمونہ اشراق ہے بیان مین مجمل آثار خواب مقناطیسی کے کہ خواب مقناطیسی مثل ایک شعبہ اور نمونہ کے ہے علم اشراق سے کیونکہ عامل جو عمل معمول پر کر کے خواب مقناطیسی اوس پر واقع کرتا ہے اگر ہر روز اس عمل کی مشق کر کے اور معمول متعدد ہون تو اوس کو عمل کرنے مین ایک ملکہ حاصل ہو جائے گا کہ جس کا بیان نہین ہو سکتا ہے پھر اپنے اوپر بھی عامل خواب مقناطیسی کو واقع کر سکتا ہے اور کوئی حاجت معمول کی نہ رہے گی یہ عامل خود ہی معمول بن سکتا ہی اور بذریعہ خواب مقناطیسی کے حقایق اشیا کو دریافت کر سکتا ہی اور علم کیمیا ولیمیا و ریمیا و سیمیا و دیگر علوم کو معلوم کر سکتا ہے لیکن چونکہ اس زمانہ مین کسی کو علم اشراق حاصل نہین ہے اور لوگ اوس کے آثار و خواص سے واقف نہین ہین تو اگر کہین کسی محفل مین کچھ ذکر آثار علم اشراق کا آجاتا ہے تو گروہ سامعین بسبب اپنی جہالت کے اوس ناقل و ذاکر آثار کو بیوقوف بناتے ہین اور اوس کے کلام کی تکذیب کرتے ہین اور کہتے ہین کہ یہ باتین خلاف عقل ہین ہم اس کو نہین مانتے وحالانکہ جو قدرت عامل کو بہ سبب علم مسمریزم یا علم اشراق کے حاصل ہوئی ہے یہ سب عطا کی ہوئی قادر مطلق کی ہے افلاطون حکیم اشراقی کہ زمانہ حضرت عیسیٰ علی نبینا و علیہ السلام مین تھا اوس کے شاگردون کے تین فریق ہوئے اشراقیینؔ و رواقیینؔ و مشائینؔ اشراقیین و رواقیین تو بسبب اشراق کے علم حاصل کرتے تھے اور مشائین سے جو وہ مشقت نہ ہو سکی وہ ڈھونڈ مثل ہم لوگون کے اوستادون کے پاس جا جا کے علم حاصل کرنا شروع کیا اور طریقہ اشراقی کا کم ہونے لگا

یہان تک کہ رفتہ رفتہ وہ سب جاتا رہا کیونکہ علم اشراق حاصل ہوتا ہے بہ سبب تصفیہ و تزکیۂ نفس کے
اور تصفیہ نفس کرنے مین فی زماننا اشکال ہے کیونکہ جو شرائط علم اشراق کے حاصل کرنے مین ہین وہ
بہت مشکل ہین ایک شرط اکل حلال و صدق مقال ہے کہ اسکو تصفیہ نفس مین دخل کامل ہے
دوسرے یہ کہ عامل اشراق کو چاہیے کہ لوگون سے دور رہے خصوصاً جہال سے اور کم گوئی اور
خوش خوئی و سکوت اختیار کرے اور فکر کرنے مین اپنے نفس کو عادی کرے چنانچہ اوس زمانہ مین
اگر کوئی شخص کسی حکیم کے پاس شاگرد ہونے کو آتا تھا تو وہ حکیم پہلے اوس کو حکم کرتا تھا کہ چھ مہینے
تک ایک مکان مین بند و قید رہے تاکہ اوس کو عادت عزلت گزینی اور سکوت کرنے مین ہو جاوے
تیسری شرط یہ ہے کہ غذاے لطیف و مقوی کھائے مگر بہت کم تاکہ طبیعت ہضم غذا سے فارغ رہے اور
اور تعلق جسم و جسمانیات سے کم رہے اور بر وقت ریاضت عمل اشراق کے مشغول ہضم غذا کی طرف نہو
جیسا کہ اخوان الصفا مین ہے کہ یونانیین علم ساتھ ریاضت کے حاصل کرتے تھے اور جو مقدار اون کے
غذا کھانے کی تھی اوس سے ہر روز تین تین درم کم کرکے کھاتے تھے یہان تک کہ بتدریج تیس درم تک
پہونچاتے تھے پھر ایک مہینے تک اسی مقدار معین سے کھاتے تھے بعد اوس کے پھر ہر روز بقدر
ایک ایک درم کے کم کرتے تھے یہان تک کہ بقدر دس درم کے غذا پہونچاتے تھے اور اسی دس
درم کے مقدار پر چالیس روز تک قناعت کرتے تھے اور اسی چالیس روز کے عرصہ مین جس علم کو
چاہتے تھے استنباط کرتے تھے مثل اقلیدس و حساب و موسیقی و طلسمات و ہندسہ و ہیئت و خواص
جواہر و علوم دیگر کے چوتھی شرط یہ ہے کہ عامل عمل مسمریزم اور عامل اشراق کو قوت دماغ و قوت نفس و قوت
بصارت حاصل ہو تاکہ بر وقت ریاضت کے ضعیف الدماغ نہ ہو جائے پس اگر اس زمانہ مین کوئی شخص
علم اشراق حاصل کرنا چاہے اوس کو چاہیے کہ پہلے شرائط مذکورہ کو حاصل کرے اور فکر معیشت سے بے فکر ہو
اور اطمینان کلی حاصل ہو پھر کم گوئی و عزلت گزینی کو اختیار کرے اور غذاے حلال مقوی کھایا کرے
مگر بہت کم و اگر دماغ اوس کا قوی نہو یا نفس اوس کا ضعیف ہو یا ضعف بصارت عامل مسمریزم کو ہو تو
واسطے تقویت ان اعضا کے اکثر اوقات مین ان کے مقویات کا استعمال کرنا چاہیے اور مقویات

مقویات دماغ

دماغ یہ ہین دماغ حیوانات گوشت ماکیان زعفران زنجبیل قرنفل بادام شیرین شیر میش شربت نارنج
مغز تخم کدو سے دراز تخم کا ہو اور عطریات کے سونگھنے کو واسطے تقویت دماغ کے بہت بڑا اثر قوی
اور مضرات دماغ سے پرہیز کرنا چاہیے کہ ترنج ہینگ خشخاش داتورے بجار اوتنیا کو ہے اور

مقویات بصر

مقویات بصریہ ہین دارچینی فلفل سیاہ بادیان زعفران عسل بصل پختہ مربہ بادام شیرین زردچوبہ شلجم
اور دیکھنا روئے حسین وچہرہ محبوب وسبزہ وقمر وآب روان کی طرف قوت بصارت کو زیادہ کرتا ہے اور
مضرات بصر سے پرہیز کرنا چاہیے کہ عدس وخرفہ وکاہو وکرنب ونبیرہ ہے اور دیکھنا آتش کا اور چہرہ بد شکل کا
اور آفتاب اور منہ دشمن کا اور مثل کثرت جماع وترک جماع وغیرہ کے اور مقویات نفس مین سے سننا آواز

مقویات نفس

خوش اور دیکھنا الوان منشرح اور دیکھنا نقش ونگار کا ہے اور اگر عامل ضعیف القلب ہو تو چاہیے کہ واسطے تقویت
قلب کے استعمال مقویات قلب کا کیا کرے مثل دل حیوانات زعفران نعناع امرود انار شیرین برگ تنبول

مقویات قلب

کشنیز خشک تم ہندی قاقلہ کشمش زردہ تخم مرغ لیمون گذر وغیرہ کے اور مضرات قلب سے پرہیز کرے
مثل زردچوبہ وخولنجان دبق یعنی مویزک عسلی وغیرہ کے ہیں اگر ایک مکان وسیع الیسا ہو کہ اوس کا
صحن کشادہ ہو اور اوسمین چمن ہو اور خوشبودار مختلف پھولون کے درخت وہان ہون اور ایک کمرہ اوس
مکان کا برنگ نیلگون دوسرا سبز یا اور تیسرا کاسنی یا سرمئی ہو یعنی وہ بنگ ہون کہ جو مقویات بصر ہین
اور نقش ونگار بھی اوسمین کیا ہو تو ایسے مکان مین رہنا ہر شخص کے لیے مفید ونافع ہے خصوصاً عامل
کے لیے الحاصل بعد ازین ہمہ قیل وقال کے اس زمانہ مین چاہیے عامل اشراق کو کہ پہلے علم مسمریزم کو
حاصل کرے یعنی معمول پر خواب مقناطیسی واقع کیا کرے اور واقع ہونا خواب مقناطیسی کا ہر شخص پر ممکن
ہے لیکن بعض اشخاص پر جلد ہوتا ہے اور بعض پر دیر مین یعنی عامل قوی مزاج کا اثر معمول ضعیف مزاج
پر جلد ہوتا ہے اور عامل تیز صفراوی مزاج کا اثر معمول دموی یا بلغمی مزاج پر بہت جلد ہوتا ہی مین نے
بعض معمولون پر عمل کیا تو پندرہ بیس منٹ کے عرصے مین پہلے ہی روز اثر آگیا اور خواب مقناطیسی اوس پر
واقع ہوا اور بعض معمولون پر قریب ایک گھنٹے کے عمل کیا تو کئی روز تک اوس پر اثر نہوا کیونکہ یہ لکھا ہے
کہ اگر معمول قوی العقل وچالاک طبیعت ہو تو اوس پر عمل کا ہونا دشوار ہے اوس پر جب چند روز تک عمل کرا

کیا جاوے اور ہر روز کم اثر اوسکی طبیعت پر آتا جاے تب اوسپر خواب مقناطیسی واقع ہوگا اور
بہت بڑی شرط خواب مقناطیسی کے واقع ہونے مین یہ ہے کہ معمول کی خواہش دلی ہو کیونکہ جسقدر معمول
خواہشمند خواب مقناطیسی کا ہوگا اوسیقدر اوسپر اثر بھی جلد ہوگا چونکہ تیز مزاج وقوی النفس لوگون پر
یہ عمل دیر مین اور دشواری کے ساتھ ہوتا ہے اسی واسطے عورتون پر اور کم سن کم سن لڑکون اور
لڑکیون پر کرتے ہین کہ اون پر بہت جلد چل جاتا ہے اور مکان و مقام اس عمل کے کرنے کے لیے ایسا
ہونا چاہیے کہ جہان آواز کسی کی اوسوقت نہ آوے اور تخلیہ ہو یعنی جس طرح سے کہ آدمی معمولی ہمیشہ
کے لیے فصل گرما مین سامان کرتا ہے کہ دالان کے پردے گرا دیتا ہے یا کمرے کے دروازے بند
کر دیتا تاکہ شعاع آفتاب کی نہ آوے پس آرام سے جو پلنگ پر سوتا ہے تو اوسوقت اوسکو بہت جلد
نیند آجاتی ہے اسی طرح اس نیند سے بھی ایساہی سامان کرنا ضرور پڑتا ہے کہ اوس حجرے مین یا اگر
مین کچھ تاریکی ہو اور شعاع آفتاب کی یا چراغ کی نہ پہونچے کیونکہ شعاع بصارت کو متفرق کر دیتی ہے
اور نظر کو جمنے نہین دیتی ہے اور وہ مقام بالکل سفید نہ ہو کہ سفیدی مضر بصارت کے ہے بلکہ چاہیے
کہ در و دیوار رنگین ہون یا کچھ میلی میلی ہون یعنی سفید چمکتی ہوئی نہون اور کچھ تاریکی ہو جہان معمول پر
عمل کرین اور اوسکو اس طرح بٹھاوین کہ رخ اوسکا جنوب کی طرف ہو اور پانؤن بھی اوس کے
جنوب کی طرف پھیلے ہوے ہون کہ اس طرح کے بیٹھنے مین معمول پر عمل بہت جلد ہو جاتا ہے واگر
معمول کو اس طرف نہ بٹھاوین جس طرف کو چاہین بٹھاوین تب بھی عمل کا اثر ہوگا و اگر عامل کسیقدر
اونچا بیٹھے معمول سے تو بہتر ہوگا بعد اوسکے عامل و معمول دل سے دل کو اور نظر سے نظر کو لڑائے
رہین اور ہر ایک دوسرے کی تپلی کے اندر اپنی نظر ڈالے اور معمول اپنے اوپر خواہش خواب مقناطیسی
کے واقع ہونے کی دل سے کرے اور عامل نظر تیز سے دیکھے اور معمول نظر نرم سے پس عامل اپنے
دونون ہاتھ معمول کے چہرے پر سے اوسکے پیٹ بلکہ پانؤن تک وتارے اور جسم سے معمول کے نہ
چھونے پائے او جسقدر ممکن ہوسکے قریب تر جسم معمول سے ہاتھون کو اوتارے اور عامل بکمال استقلال
اپنے ارادے پر قائم رہے اور کسی طرح کا شور و غل اوس مکان مین اور اوسکے قرب وجوار مین نہ ہو

اور آواز گفتار و رفتار بھی وہان نہ آوے تاکہ طبیعت اور کسی طرف متوجہ نہ ہو اور قریب ایک گھنٹے کے یہ عمل کرین تو معمول پر خواب مقناطیسی واقع ہوگا واگر بار اول مین نیند معمول کو نہ آئے گی تو دوسری تیسری مرتبہ ضرور آئے گی پس عامل وس سے جو جو باتین پوچھے گا اوس کا جواب وہ صحیح صحیح دیگا اور حالات غائبانہ معلوم ہوتے رہین گے اسی طرح اگر ہر روز یہ مشق چلی جائے گی تو عامل کو بہت بڑی طاقت اس عمل کی حاصل ہوگی اور معمول مین بھی قوت کاملہ پیدا ہوگی یہان تک کہ جو کتاب مشکل یا عبارت دقیق کہ عامل و معمول نے نہ پڑھی ہو اوس مطلب دقیق کو اگر عامل حالت خواب مقناطیسی مین معمول سے پوچھے تو معمول مطلب وس کا صحیح طور پر عامل کو سمجھا سکتا ہے اور بفصاحت درس سکتا ہی اور معمول ایسے وقت مین پیشین گوئی بھی کر سکتا ہی اور مال مسروقہ و مدت مرض مریض و علاج و دوائے مریض وغیرہ بھی ٹھیک ٹھیک بتا سکتا ہی واگر معمول سے کسی بات کی فرمایش نہ کیجاوے صرف اتنا ہی پوچھا جاوے کہ تم کیا دیکھتے ہو تو جو کچھ وہ اوس حالت غائب بینی مین دیکھے گا وہ سب بتا دیگا اور سوا اس طریقہ کے اور بھی بہت سے طریقہ خواب مقناطیسی طاری کرنے کے ہین کہ رسالہ تاثیر الانظار اور کتاب طلسم فرنگ مین لکھے ہین واگر معمول سے بر وقت بیہوشی کے پوچھا جائے کہ تم پر کس طریقہ سے اثر بہت جلد خواب مقناطیسی کا ہوگا وہ بتا دیگا اور نتیجہ بھی ہر طریقے کا بتا دے گا اب ہا بیدار کرنا معمول کا اس نیند سے یہ بھی کئی طریقے پر ہے ایک تو یہ کہ عامل معمول سے پہلے کہدے کہ مثلاً پانچ منٹ یا دس منٹ یا بیس منٹ تک مین تمکو بیہوش کرون گا پس جب وتنا زمانہ گذر جائیگا تب معمول خود جاگ جائیگا یا یہ کہ عامل معمول سے وقت بیہوشی مین پوچھے کہ تم کب تک سوؤ گے وہ بتا دے گا کہ دس یا بیس منٹ تک سوؤن گا پس جب وتنا زمانہ گذر جائے گا تب وہ خود جاگ جائے گا یا یہ کہ عامل جسوقت کہ معمول سے حکم کرے کہ بس اب جاگو تب معمول جاگ جائیگا مین نے بعض معمولون پر عمل کیا ایک معمول کو کھٹمل نے کاٹا وہ اوسی سے جاگ گیا اور ایک معمول سے مین نے جب کہا جاگو تب وہ جاگ گیا اور بعض معمول خود بخود جاگ گئے بغیر کہنے کے واگر اتفاقاً معمول جگانے سے نہ جاگے تو اوس وقت الٹا عمل واپس کرنا چاہیئے تو جاگ جائے گا یا اوسکو اپنے حال پر چھوڑ دین تو جتنی مدت دن کو معمولی نیند کی ہے اوس سے زیادہ نہین سوئیگا جب وہ تین گھنٹہ گذر جائین گے تب وہ خود جاگ جائیگا پس جب عامل کو تخلیہ مین اس عمل کی مشق حاصل ہوگی

تو پھر مجمع عام مین بھی کر سکتا ہے کہ معمول پر اثر آجائیگا پس اگر عامل ہر روز اس عمل کی مشق کرے واگر ہر روز
نہو سکے تو دوسرے تیسرے دن معمول پر عمل ضرور کیا کرے تو اوسکو بعد چھ مہینے یا سال بھر کے مہارت کلی
حاصل ہو گی اور اس علم مین ایک ملکہ حاصل ہو جائیگا کہ پھر ضرورت معمول کی نرہے گی اور وہ طاقت علمیہ
زایل نہ ہو گی پھر اگر چھوڑ بھی دیگا تو جو طاقت کہ اس عمل سے حاصل ہو چکی ہے اوس طاقت سے پورا پورا کام
لے سکتا ہے کیونکہ ملکہ زایل نہین ہوتا ہے پھر بخوبی تمام عامل اس علم کے ذریعہ سے درد سر و درد کمر و صرع
و فالج و لقوہ وغیرہ کو دفع کر سکتا ہے واگر اطبا اس علم کو حاصل کرین تو اونکو تشخیص امراض و علاج مین نہایت
نافع ہوگا مگر ابتدا مین معمول پر اثر دیر مین ہوتا ہے بعض معمولون پر چھ یا سات مرتبہ عمل کرنیکے بعد اثر ہوتا ہے
پس اگر عامل مقناطیس کا اثر مین لیکر معمول پر عمل کرے تو اثر عمل کا قوی ہوگا کیونکہ اسمین ہاتھ کا اثر اور مقناطیس
کا اثر دونون مجتمع ہو جاتے ہین تو قوت اثر کی بڑہ جاتی ہے پس جب معمول پر خواب مقناطیس غالب
ہو جائے تو اگر اوس سے وعدہ کرے کہ اب جب تم پر عمل کیا کرین تو پانچ منٹ کے عرصہ مین سو جایا
کرنا پس وہ اپنے وعدہ پر وفا کیا کریگا اور پانچ منٹ مین اُسکو نیند آجایا کریگی اور بعد حصول کمال کے عامل
دو منٹ مین مختلف معمولونکو سلا سکتا ہے اور اگر کوئی شخص اس عمل کو کرنا چاہے تو پہلے اوستاد کے پاس جاکر
اوس سے سیکھے تب اس عمل کو کرے صرف کتاب کے دیکھنے پر اکتفا نہ کرے کیونکہ مثال اسکی مثال علم طب کی ہے کہ
صرف طب کے پڑھنے سے علاج نہین کر سکتا ہے جب تک کہ اوستاد کے پاس بیٹھ کے پہلے مطب نکرے الغرض یہ طریقہ
علم مسمریزم کا ہے کہ معمول کو بسبب عمل عامل کے کشف امور غیب کا اور اشراق حاصل ہو جاتا ہے پس جب عامل
و معمول کی مشق و مہارت بڑہ جاتی ہے تب دونون کو یہ قدرت حاصل ہوتی ہے کہ اگر چاہین تو ہر ایک اپنے
اوپر اس کیفیت کو طاری کر سکتا ہے خود ہی عامل اور خود ہی معمول بنے ترکیب اوسکی یہ ہے کہ کوئی چیز چمکتی
ہوئی مثلا ایک سلائی کے اپنی آنکھون اور پیشانی کے سامنے اونچی رکھے تھوڑے فاصلے سے کہ اوسکی طرف دیکھنے
سے آنکھون کی پتلیان بلند ہو جاین اور ناظر بارادہ مضبوط اوسکی طرف نظر جما کر دیکھے تو ایک خواب شیرین و خوش
آیندہ نیند آنے لگی گی اور خواب مقناطیسی اوسپر طاری ہو جائیگی پس جب شایق عمل باوجود ہمہ شرائط مذکورہ
بالا کے اپنے اوپر خواب مقناطیسی طاری کرنے مین مشاق و ماہر ہو جائے گا اور بارادہ مضبوط اپنے اوپر عمل کیا

کریگا تو اوسوقت اوسکو کمال اشراق حاصل ہوگا اور درگاہ قادر مطلق سے اوسکو وہ قدرت حاصل ہوگی کہ اگر اوسکو بیان کرے تو نامضمون کا تو کیا ذکر ہے اہل فہم اوسکی تکذیب کرینگے اور اوسکی کلمات و بیانات سے حیرت مین آجاوینگے اور بعض عاملین کہتے ہین کہ اگر اشائق عمل پنے اوپر عمل مذکور کو نہ بھی کرے فقط تخلیہ مین باوجود شرائط مذکورہ بالا کے بیٹھے پس آنکھین اپنی بند کرکے جس شخص یا جس چیز کا تصور کریگا اوسکو بعینہ دیکھے گا اور جس کام مین وہ شخص مشغول ہوگا اوسی حال مین اوسکو دیکھے گا فقط آنکھین بند کرکے باطمینان و اجتماع حواس تصور کامل کرنا شرط ہے کیونکہ تزکیہ نفس و تصفیہ قلب مین یہ اثر ہے کہ اشراق نورانی و کشف امور غیبی بقدرت خدا دل پر ہوجاتا ہے الغرض یہان پر مجمل طور پر بیان خواب مقناطیسی کا کافی دوافی کیا گیا کہ جسکو مین نے نمونہ اشراق نام رکھا اور تفصیل اسکی کتب فن مین ہر اون کتابون کی دیکھنے سے علم تفصیلی حاصل ہوتا ہے واللہ اعلم و ہو علی کل شئی قدیر۔

## تمام شد رسالہ نمونہ اشراق

## قاعدہ منتر بنانے کا

قاعدہ افسون بنانے کا کئی قسم پر ہے منجملہ اون کے دو قسم یہان پر لکھے جاتے ہین قسم اول یہ ہے کہ خداوند عالم نے اٹھائیس حرفون مین سے دس حرف واسطے دفع علت و بیماری صحت مرض کے قرار دئیے ہین وہ یہ ہین ا ب ت ث ط ظ ف ک ل ے پس اگر درد سر یا درد چشم یا درد کمر یا درد شکم وغیرہ کے لیے افسون بنانا ہو تو چاہیے کہ ایک ایک حرف جملہ حرف علت مین سے لے اور ایک حرف دفع علت مین سے لے اور باعراب حکما معرب کرے کہ افسون ہو جائیگا مثلاً درد سر کا افسون اس طرح بنایا دا ا ب د ت م ث ا ط م ظ ش ف س ک ل ی ترکیب یکجا یہ افسون بنا دادَبَ دَتمَ ثَاطِمَ ظشَ فسَ کلی یہ اٹھارہ حرف ہین اٹھارہ دفعہ پڑھے درد سر دفع ہو جاوے گا انشاء اللہ تعالی اور درد چشم کا افسون یہ ہے د ا ا ب د ج ث س ا ط م ظ ف ک ل ی دادَبَ دَجَثِ سُطمِ ظفَ کلی سولہ مرتبہ پڑھے درد چشم کا جاتا رہے گا اور درد کمر کا افسون یہ ہے د ا ا ب د ت ک ث م ط ر ظ ف ک ل ی ترکیب دارب دفکثِ مُطرِ ظفِ کلی سولہ مرتبہ پڑھنے درد کمر کا دور ہوگا اور

افسون دفع درد سر

افسون دفع درد چشم

افسون دفع درد کمر

درد شکم کا افسون یہ ہے د ا ب ا د ت ش ث ی ط م ظ ف ک ل ی مرکب کیا وسکو د ا ر ب د تنشتٍ کطمظِ فکلیٍ سو لہ مرتبہ پڑھے درد شکم جاتا رہے گا انشاء اللہ تعالی **قسم دوم** طریقہ دوسرا افسون بنانے کا یہ ہے کہ حرف علت مین جس عنصر کے حروف ہون اون حروف کو دیکھے کہ کس برج اور کس کوکب سے متعلق ہین مثلاً کلمہ ناری اہطم فشذ متعلق بروج آتشی سے ہین کہ حمل و اسد و قوس ہین کلمہ خاکی دحلعر خغ متعلق بروج خاکی سے ہین کہ ثور و سنبلہ و جدی ہین و کلمہ بادی بوین خلیض متعلق بروج بادی سے ہین کہ جوزا و میزان و دلو ہین و کلمہ آبی جزکس قثظ متعلق بروج آبی سے ہین کہ سرطان و عقرب و حوت ہین

جدول اس کی یہ ہے

| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | د | ب | ز | ف | ع | و | ق | ط | خ | ی | ظ |
| م ذ | ح ل | ن ض | ج س | ه | ر | ص | ت | ش | غ | ت | ک |

اور بروج متعلق کواکب سے ہین پس حروف برج بھی متعلق اوسی کوکب سے ہو جائین گے کہ جو جس برج کا مالک ہے پس ایک ایک حرف جملہ علت کا لیوے بعدہ حروف برج و کوکب اوس کے ساتھ ملاوے کہ افسون بن جائیگا مثلاً افسون دردسر بنانا منظور ہے پس دیکھا کہ لفظ دردسر مین کس کس عنصر کے حروف ہین تو حروف خاکی دحلعر خغ سے دو دال اور دو رے ہین اور حروف آبی جزکس قثظ سے ایک سین ہے اب دیکھنا چاہیے کہ یہ حروف کس برج اور کس ستارے سے متعلق ہین حروف مرض کو مقدم رکھ کے ساتھ حروف برج کے ترکیب دینا

| شمس | مشتری | راس | راس | مشتری | مرض |
|---|---|---|---|---|---|
| اسد | قوس | جدی | دلو | حوت | دردسر |
| ف ه | ط ش | خ غ | ت ی | ک ظ | سردرد |
| س | ر | د | د | ر | |
| سِفَهْ | رَطَشِ | دَخَغ | دَتَیَ | رَکَظِ | |

چاہیے یعنی برج اول اسد ہے جدول بروج مین حروف اوس کے دو ہین ف ہ برج مشتری قوس حوت ہین

حروف قوس طاش ہین و حروف حوت ک ظ جدی د د لو برج راس ہین حروف جدی خ رغ ہین و حروف دلوت می پس حروف مرض کو ساتھ حروف برج کے ترکیب یا تو یہ الفاظ پیدا ہوے یسقعہ ر ظس د خغ د تی ر کظ یہ طریقہ مجملاً بیان کیا گیا تفصیل اس کی کتب فن مین موجود ہے اب طریقہ اعراب دینے کا حکما کے نزدیک اسکے دو قاعدے ہین قاعدہ اول یہ ہے کہ جہان پر حروف سبعہ او یلمنع مین سے کوئی حرف آوے اوس کو فتحہ دیتے ہین اور حروف جزکسفتح کو ضمہ پڑھتے ہین اور حروف ہرشتذصطو کو کسرہ اور حروف بدخضغض کو جزم دیتے ہین جدول اس کی یہ ہے

قاعدہ اعراب

| حروف | |
|---|---|
| حروف سبعہ حارہ مفتوحہ | آ وَ يَ لَ مَ نَ عَ |
| حروف سبعہ باردہ مضمومہ | جُ زُ کُ سُ فُ تُ حُ |
| حروف سبعہ رطبہ مکسورہ | هِ رِ شِ ثِ ذِ صِ طِ |
| حروف سبعہ یابسہ مجزومہ | بْ دْ خْ ظْ غْ ضْ قْ |

قاعدہ دوسرا اعراب دینے کا یہ ہے کہ حکما نے حروف آتشی اھطم فشذ کو ضمہ دیا ہے کیونکہ آتش کو علو ذاتی ہے اور حروف بادی بوینصتض کو فتحہ دیا ہے کہ ہوا کو علو سطحی ہے اور حروف آبی جزکسقثظ کو کسرہ دیا ہے کیونکہ طبیعت آب مین پستی اور حروف خاکی دحلعرخغ کو سکون دیا ہے کہ خاک ساکن ہے جدول اسکی یہ ہے

| حروف | |
|---|---|
| حروف سبعہ ناریہ حارہ یابسہ مرفوعہ | اُ هُ طُ مُ فُ شُ ذُ |
| حروف سبعہ ہوائیہ حارہ رطبہ منصوبہ | بَ وَ يَ نَ صَ تَ ضَ |
| حروف سبعہ مائیہ باردہ رطبہ مجرورہ | جِ زِ کِ سِ قِ ثِ ظِ |
| حروف سبعہ ترابیہ باردہ یابسہ مجزومہ | دْ حْ لْ عْ رْ خْ غْ |

ان دو قاعدون مین سے دوسرے قاعدے پر عمل کرنا اولی ہے اور تکسیر مین جہان پر ضرورت اعراب دینے کی ہوتی ہے اکثر اسی قاعدے سے اعراب دیتے ہین اگر حروف خاکی مجزوم ابتدای لفظ مین آتا ہے او سکو بقاعدہ الساکن اذا حرک حرک بالکسرہ دیتے ہین یہ دو قاعدے حکما کے نزدیک اعراب دینے کے ہین جو بیان ہوئے واللہ اعلم

## زائچہ ابو الانبیا حضرت آدمؑ

تاریخ روضۃ الصفا مین ہے کہ جب روح بہ حکم خدا حضرت آدمؑ کے جسم مین داخل ہوئی وہ دن جمعہ کا تھا اور دسوین تاریخ ماہ محرم کی تھی کہ جسکو عاشورا کہتے ہین پس بروقت دخول روح کے جسم آدمؑ مین پہلا درجہ برج جدی کا کہ برج منقلب ہے افق شرقی پر طالع تھا اور زحل جوزا مین طالع سے ساقط تھا اور مشتری حوت مین تھی اور مریخ حمل مین تھا اور زہرہ میزان مین تھی اور آفتاب و عطارد سنبلہ مین تھا اور قمر اسد مین تھا کہ طالع سے قطع ہے اور برقت بنائے جانے تصویر حضرت آدم علیہ السلام کے سوای عطارد کے سب کواکب شرف مین تھے صورت زائچہ مذکور یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| قوس / عقرب | جدی اصہ | دلو / مشتری حوت |
| میزان زہرہ | زائچہ حضرت ابو البشر آدم علیہ السلام | حمل مریخ |
| شمس عطارد سنبلہ / اسد قمر | سرطان | جوزا زحل / ثور |

## حیل المنجمین

کتاب اسرار قاسمی مین ہے کہ جب منجم طالع کسی شخص کا دیکھے تو اوس سے کہے کہ تیرے طالع مین ابھی ایک قسم کا ضعف ہے کہ جو کوکب متعلق تیرے فلان عضو سے ہے وہ ضعیف ہے اور اگر تو چاہے کہ تجکو معلوم ہو جاے کہ کس عضو پر آفت آنیوالی ہے تو مین ایک تصویر تیری موم کی بنا کے تجھے دونگا اوسکو تو ایک کاسہ آب مین رکھکر رات بھر تلاے بام زیر آسمان رکھ اور صبح کو دیکھ کہ اگر کوئی عضو اوس تصویر کا تباہ ہو گیا ہو تو جان لے کہ حکم میرا درست ہے اور مین اپنے قول مین صادق ہون پس منجم ایک تصویر موم کی بنائے اور کسی عضو مین ایک ٹکڑی سنگھی یا نمک یا گوند کی محکم کرکے رکھے اور اوسکو ہمرنگ موم کے کرے کہ کسی کو معلوم و محسوس نہو کہ یہان پر اس تصویر مین یہ کنکری

نمک کی یا گوندکی ہو اور اسکو دیوے کہ وہ اسکو رات بھر پانی مین ڈیا آسمان رکھے پس رات بھر
وہ کنکری پانی مین گھل جائیگی اور وہ عضو فاسد ہو جائیگا یہ دیکھکر اُس شخص کو یقین ہو جائیگا کہ ہان
اس عضو پر آفت آنے والی ہو اُسوقت وہ شخص اُس منجم سے طالب تعویذ ہوگا اور منجم کو کچھ
حسب مقدور اپنے دیدے گا اور دوسرا طریقہ حیل منجمین کا یہ ہو کہ منجم کسی شخص کا طالع دیکھے اور
کہے اُس سے کہ تجھپر سحر وجادو کسی کیا ہو اور مین اُسکو دفع کرونگا پس اُسکے سامنے ایک کاغذ
مین تھوڑا سا کافور اور فربیونہ پوڑیا مین باندھے اور اُس سے کہے کہ اسکو نہ کھولنا اور اس
پوڑیا کو اپنے سرہانے رکھکر سو رہنا صبح کو جب بیدار ہوگے تب دیکھنا کہ اگر اُس کاغذ کی پوڑیا مین
کچھ ہو تو جاننا کہ ابھی سحر کچھ باقی ہو اور اگر کچھ نہو تو جاننا کہ ضرر سحر تجھ سے دفع ہو گیا ہو پس وہ شخص
صبح کو نیند سے اُٹھیگا تو اُس کاغذ کی پوڑیا مین کچھ نہ پاویگا اُسوقت خوشدل اور مسرور ہو کر اُسکے
پاس آئے گا اور شکریہ ادا کرے گا

تمت

# مختصر فہرست کتب تجارتی مطبع مجتبائی دہلی لکھنؤ

راقم کے کارخانہ مین ہر قسم کی کتابین موجود ہین اس مختصر فہرست مین صرف چند کتابین لکھی جاتی ہین فہرست کلان مین ہر قسم کی کتابین درج ہین جو ۱/ کا ٹکٹ بھیجنے سے روانہ کیجاتی ہی تاجرون کو بنرخ تاجرانہ مال ملتا ہے۔ تعمیل فرمایش بعجلت ہوتی ہی۔

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قرآن شریف ہر قسم | | ״ جہارم | عگار | پر موقوف ہے۔ | سے | اسیر کہسار کامل | صہ | آفتاب داغ | ۱۲ |
| مترجم و بغیر ترجمہ | | ״ جلد پنجم کا | | ״ جلد دوم | عہ ۸ | جام سرشار | عہ ۴ | انتخاب داغ | عہ |
| حمائل شریف و | | حصہ اول | عہ ۱۲ | ״ جلد سوم | للعہ | قصہ ممتاز | عہ | فریاد داغ | ۴ |
| تفاسیر موجود ہین۔ | | جلد پنجم حصہ دوم | عہ ۱۲ | یکمشت ہر سہ جلد کے | | فسانہ سوز عشق | عہ | رسالہ اصول شطرنج | ۳ |
| **ترجمہ داستان امیر حمزہ** | | جلد ششم | عگ ۸ | لیے | لعہ | میدان الرمل | ۸ | ہدیۃ الاحباب | ۱ |
| | | جلد ہفتم | عہ ۱۲ | طلسم ہفت پیکر | | شمس الرمل | | ضابطہ دیوانی | عہ ۴ |
| | | بقیہ طلسم ہوشربا | | مصنفہ منشی احمد حسین | | نیر اعظم | ۸ | ״ نولکشوری | عہ |
| نوشیروان نامہ | | جلد اول مصنفہ | | صاحب قمر جلد اول | عہ ۸ | کشاف النجوم | ۸ | ضابطہ فوجداری | |
| جلد اول | عگار | منشی احمد حسین صاحب | | ״ جلد دوم | عہ ۱۲ | نغمہ جانفزا معروف | | ایکٹ ۵ سنہ ۹۵ء | ۱۰ |
| ״ جلد دوم | عگ | متخلص بہ قمر | عہ ۱۲ | ״ جلد سوم | سے | قوت روح | ۳ | ״ نولکشوری | عگار ۸ |
| ہرمز نامہ متعلقہ | | ״ حصہ دوم | عگار | طلسم خیال سکندری | | نغمہ عشاق کامل | ۲ | تعزیرات ہند | ۸ |
| نوشیروان نامہ جلد | | صندلی نامہ دفتر | | مصنفہ قمر جلد اول | عگار | نغمہ بلبل چہاپ | ۲ | ״ نولکشوری | عگار ۸ |
| دوم جدید الطبع | للعہ | ششم | عگ | ״ جلد دوم | عگار | ترانہ عشاق | ۱۰ | قانون معاہدہ | ۵ |
| ہومان نامہ متعلقہ | | توزج نامہ جلد اول | | ״ جلد سوم | عگ ۱۲ | نغمہ بلبل | ۱۰ | قانون شہادت | ۴ |
| نوشیروان نامہ | | دفتر ہفتم داستان | | فسانہ آزاد کامل | عہ ۵ | بہار گلشن حصہ ۱ | ۱ | ایکٹ ۴ سنہ ۸۲ء | |
| جلد دوم | عگہ | امیر حمزہ | سے | ہزار داستان بینظیر | | ״ حصہ دوم | ۱ | انتقال جائداد | ۴ |
| کوچک باختر | عگار | توزج نامہ جلد دوم | صہ | ترجمہ اردو الف لیلہ | | مرقع لطائف معروف | | نیر عرش | ۱ |
| بالا باختر | عگار | لعل نامہ جلد اول | | باتصویر جدید بندوبستی | | بہ لطائف بیربل مع | | میلاد محمدی | ۱۰ |
| ایرجنامہ جلد اول | عگ | دفتر ہشتم | عگار ۴ | مضامین مطبوعہ | | ملا حسرو | | اسرار نبوت | ۶ |
| ״ جلد دوم | عگ | ایضاً جلد دوم | صہ ۱۲ | مطبع مجتبائی لکھنؤ | عگار | طلسم الفت | ۱۲ | سرور القلوب | ۸ |
| طلسم ہوشربا جلد ۱ | عہ ۱۲ | طلسم فتنہ | | جنگنامہ حضرت علی | ۴ | گلشن وقار | ۱ | جذب القلوب | ۸ |
| ״ جلد دوم | عہ ۱۲ | نور افشان جلد اول | | جنگنامہ محمد حنیف | ۲ | دیوان [illegible] | ۱ | مرج البحرین | ۸ |
| ״ جلد سوم | عہ ۱۲ | جسکی خوبی دیکھنے کے قابل | | ״ نظم | ۴ | گلزار داغ | عہ | مراد الشائقین | ۱۲ |

جو صاحب کتاب وغیرہ چھپوانا چاہین تو اسکا معاملہ بذریعہ تحریر طے ہو سکتا ہی۔ اشیاے ساخت لکھنؤ مثل چکن۔ فرد رزائی و لحاف و عطریات و روغن خوشبودار وغیرہ بذریعہ ویلو روانہ کیجاتی ہین صاحب فرمایش اپنا نام معہ ڈاکخانہ و ضلع صاف [illegible] لکھین۔

## مطبع مجتبائی مین باہتمام محمد عبد اللہ تاجر کتب چھپی

مجموعہ

# طلسم اسکندر ذوالقرنین

مشتمل بر فنون پنجگانہ

کیمیا و سیمیا و ہیمیا و ریمیا و لیمیا

جسکو

مولوی محمد عثمان خان مرحوم متخلص بہ قیس مدار المہام
سرکار رامپور نے عجائبات ذخیرۂ اسکندر ذوالقرنین سے فارسی
سلیس مین ترجمہ کیا اور واسطے شایقان علوم غریبہ و عجیبہ کے

بار ہفتم ۱۹۱۵ء

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع نامی منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپا

**اطلاع۔** اس مطبع مین ہر علم و فن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار فروخت کے لیے موجود ہے جسکی فہرست مطول ہر ایک شائق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہے جسکے معائنہ و ملاحظہ سے شائقان اصلی حالات کتب کے معلوم فرما سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہے اس کتاب کے ٹائیٹل پیج کے تین صفحہ جو سادے ہین اُنمین بعض کتب نایاب زمانہ فارسی و اُردو کی درج کرتے ہین تاکہ جس فن کی یہ کتاب ہے اُس فن کی اور بھی کتب موجودہ کارخانہ سے قدردانون کو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| **کتب نایاب زمانہ فارسی** | |
| عجائب المخلوقات و غرائب الموجودات از علامہ علاء الدین زکریا کاغذ سفید با تصویرات دو طرح۔ | |
| (۱) با تصویرات رنگین۔ | عہ۵پ |
| (۲) با تصویرات بغیر رنگ۔ | عہ/پ |
| معلومات الآفاق عجائب خلقت از امین الدین خان۔ کاغذ سفید با تصویرات دو طرح۔ | |
| (۱) با تصویرات رنگین۔ | عما/پ |
| (۲) با تصویرات بے رنگ کاغذ سمی۔ | ۲؍ا رپ |
| ایضاً۔ کاغذ گندہ۔ | ۱۴؍ار پ |
| انشائے اسرار فریکشن۔ از منشی ظہیر الدین بلگرامی۔ | ۹۳؍ا ار |
| دبستان مذاہب۔ مذاہب اقوام مختلفہ تحقیق تمام۔ | عہ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| رسالہ مناظرہ تدبیر و تقدیر۔ از ملا نجم الحق صاحب۔ | ۹ پائی |
| قول فیصل۔ از امام بخش صہبائی دفع اعتراضات خان آرزو۔ | ۸/ |
| مطلع العلوم و مجمع الفنون۔ یکجائی ہر علم و فن کا ذکر جامع علوم کتاب ہے۔ | عہ/۸/پ |
| مخزن علوم۔ مع نقشہ۔ | ۹؍۱۲/۵ |
| مکتوبات لارڈ ڈفرن۔ ارشاد سابق ویسرائے گورنر جنرل ہند مترجمہ مولانا ابو الحسن فریدآبادی۔ | عما/پ |
| خزینۃ الامثال۔ محاورات و امثال زبان زد عربیہ۔ فارسی و اُردو مصنفہ سید حسن شاہ صاحب۔ | ۸/ |
| **کتب نایاب زمانہ اُردو** | |
| لطائف و ظرائف۔ مصنفہ منشی جینگو پال صاحب۔ | ۲ |



مجموعہ

# طلسم اسکندر ذوالقرنین

مشتمل فنون پنجگانہ

کیمیا و سیمیا و ہیمیا و ریمیا و لیمیا

جسکو

مولوی محمد عثمان خان مرحوم متخلص بہ قیس مدار المہام
سرکار رامپور نے عجائبات ذخیرۂ اسکندر ذوالقرنین سے فارسی
سلیس مین ترجمہ کیا اور واسطے شایقان علوم غریبہ وعجیبہ کے

بار ہفتم سنہ ۱۹۱۵ء

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپا



بسم الله الرحمن الرحیم

بعد حمد صانع مصنوعات و نعت شافع مخلوقات صلوات الله علیه و آله و اصحابه و سلم میگوید سراپا عصیان
محمد عثمان عفی عنه که بهنگامیکه بهوای تدوین این کتاب در سرم افتاد باذخار کتب جمله علوم و فنون ترجمه
آن از لسانی به لسانی می پرداختم اگرچه اتمام هر کار باعانت پروردگار مسلمه روزگار است الا در تفاوت
درجات آن احدی را نیست مجال انکار برین قیاس از جناب احدیت معونت بر وقت مناسب
اشتیاق این هیچمدان بهم میرسد مصداقش اینکه درین ایام بمطالعه نسخهٔ موسوم به ذخیرهٔ اسکندرانیون
موفق گردیدم نسخهٔ دیدم از عجائب فنون غریبه مملو و از غرائب رموز عجیبه محشو که تا امروز خازن روزگار از نظر
اغیار مستور داشته و چرخ ازرق فام نقوش کنوز و خزائن خود را در اوراق آن نگاشته و دیدهٔ خرده دوربین
مثالش ندیده و گوش اصحاب یقین مانندش نه شنیده در مطاوی اوراقش نکات لطیفه و مسائل عجیبه
مندرج بود و الفاظ مغلق و لغات ادق سبب خمول و باعث استتار معانی آن نادرهٔ روزگار گردیده
ازین باعث اکثر طلبه از فوائد آن بی بهره مانده بودند خواستم که ناطورهٔ دلفریب را از نقاب حجاب
بیرون گردانم تا سائر اصحاب دانش و بینش از پرتو انوار جمال با کمالش مفید و کامیاب شوند
الحمد لله که بیامن الطاف الٰهی باندک فرصتی کوکب مقصود از افق مراد طالع گشت و جمال ترتیبش غرور
رعنائی بتان عجائبات شکست بشنو معتصم بالله بعد از فتح عمودیه استماع نمود که در آن نواحی دیریست

قدیم و حصنی است عظیم منسوب بانطیوخوس که تلمیذ اسکندر ذو القرنین فیلقوس یونانی ست و جمعی
در آن دیر ساکن شده بمحافظت آن مشغول اند و بظن ایشان آن بنا مشتمل بر چیزے از آلات و آثار
انبیاست علیهم السلام و انطیوخوس جهت سکان آن دیر ضیاع و عقار بسیار وقف نموده عهود و مواثیق
از ملوک روم و ایران گرفته و سجلات نوشته که هیچ یک از ملوک متعرض سکنهٔ آن دیر نشده بعزم تسخیر و تخریب
آن نهضت نماید و آن دیر را موسوم به بیت الآثار نموده چون عقیدهٔ مردم آن بود که بعض آثار انبیا
مخزون آن بیت است لهذا هیچکس متوجه فتح باب آن نمیشد فقط معتصم بالله بعد از استماع این اخبار
رسولی باصحاب دیر فرستاده اخبار نموده که مرا ارادهٔ فتح باب آن دیر است تا مشاهده کنم که سبب محافظت
آن چیست زیراکه اگر مال یا کتب حکمت در آنجا مخزونست فائده در معطل گذاشتن آن نباشد بلکه وصول
آن بارباب استحقاق و اصحاب انفاس انسب باشد و حالا مستحق آن هستیم اصحاب دیر مهلت
خواستند تا بعرض ملک روم رسانیده جواب نویسند چون از آنطرف جواب شافی نیافتند روزے
چند به لیت و لعل داشتند معتصم بتکرار رسل کار برایشان تنگ کرد ایشان التماس عهود و وثیقه نمودند
که از تغیر دین و قتل نفس ما را مصئون دارد تا فتح دیر نمایم معتصم بالله بعد از عهود عبد الملک بن حاجب و
علی ابن احمد المنجم و محمد بن خالد مهندس را فرستاده امر بتفتیش حال آن دیر و تفحص اشیای که در آنجاست
نمود ایشان بدیر در آمدند چندانکه جستجو نمودند چیزی دران دیر نیافتند استعجاب غریب نموده گفتند
که اگر اقفال ملوک روم و یونان بر در این بیت نمی یافتیم گمان می بردیم که اهل دیر در اخفاے ما
فی الدیر حیله انگیخته اند چون عزم انصراف و ارادهٔ مراجعت بامیر خود نمودند تا آنچه به مشاهده
در آمده بود بعرض رسانند محمد بن خالد مهندس گفت ای قوم این خانه را انطیوخوس عبث بنا
نکرده و صاحب بالجملهٔ انیکه بگوئیم درین خانه چیزے نبوده راضی نخواهد شد فکرے تمام و اندیشهٔ
تمام درین امر باید کرد پس بعد از تامل بسیار گفت آنچه بخاطر من خطور میکند آنست که سطح اعلای
این بنا واسع باشد از سطح اسفل و این رمزیست مخفی و سریست پنهان بعضے گفتند سبب استحکام
این بناست محمد بن خالد گفت اگر این سبب استحکام بنا بودی بایستی که تمام حائط دیر چنین بودی
زیراکه ما مشاهده میکنیم که بانی دیر اهتمام در تشئید و استحکام جمیع حائط نموده گفتند ترا درین مقدمه
رای قوی تر است پس چون صحن دیر را مساحت کردند سطح اسفل او را ده ذرع یافتند و

اعلی راد ۱۴ دوازده ذرع چون حائط را باین هیئت یافتند از انجا معاودت نموده حقیقت آنرا با میر خود
عرض نمودند امیر گفت میترسم که چنین بنای را خراب کنم و دران چیزی نیابم و این چنین بنا را
بی سود منهدم ساختن خالی از قبحی نیست زیراکه از ملوک نیکو نباشد که بنای سلف را خراب
کنند باعث عداوت تخفیص و قتیکه موسوم بآثار انبیا باشد بعد از توقف این امر گویند معتصم بالله در
خواب دید که مامون بالله میگوید که یا اخا منهدم گردان این را که ذخیرهٔ اسکندر ذوالقرنین که علم
ارسطو و علم هرمس اکبر دران ست درین دیرست معتصم از خواب بیدار شده محمد بن خالد هندس را طلب نموده
حکم بر هدم آن کرده مبالغه بسیار در سرعت تخریب آن نمود محمد بن خالد با چهار صد کس بقصد هدم
آن بنا متوجه شده مساعی جمیله بتقدیم رسانیدند تا وقت نماز عصر آنروز حائط دیرا بنیاد اختند چیزی از
هدم حائط ظاهر نشد محمد بن خالد فی الجمله مایوس شده خواست که دست از کار باز دارد معتصم کس فرستاد
که اساس آن حائط را از بیخ و بن بر کن چون شروع به حفر نمودند آثار صندوقی ظاهر شد از مس قفل آهنی
بر و مستحکم کرده صندوق برآورده در نظر معتصم در آوردند حکم کرد تا قفل آنرا بشکنند صندوق دیگر از اندرون
او ظاهر شد از طلای احمر و قفلی از طلای مستحکم کرده و کلیدے در وآویخته باز نجیرے طلا و در کنار آن صندوق
کتابه نوشته پس معتصم حکم کرد بفتح صندوق چون مفتوح گردانیدند در آن کتابی یافتند که اوراق و صفحات او
تمام از ذهب احمر بوده هر ورقی بغلظت و ثخونت نصف اصبع و طول کتاب یک ذرع و عرض آن ثلث
ذرع و غلظت و ثخونت حروف بمقدار شعیره و عدد اوراق آن سه صد و شصت بوده در هر ورقی دوازده
سطر و کتابت او بعضی بخط یونانی و برخی بخط رومی معتصم بعد از مشاهدهٔ اینحال مترجمین را امر فرمود که
حاضر شده ترجمه کنند اول کتابه که در کنارهٔ صندوق بود اینست

## هذه ذخیرة الاسکندر الملک بن فیلقوس ذو القرنین یونانی

این عزیزترین و بزرگترین چیزے بود که مالک و صاحب او اسکندر مدام از انظار اغیار مصئون و محفوظ
داشتی و هیچکس از خلائق را قابل رویت آن ندانستی تا وقتیکه انامل قضا رقم تمامی بر صحیفه حیات
او تحریر نمود و ایادی تقدیر سر رشتهٔ اختیار و زمام اقتدار از کف کفایت او در ربود خواست
که جوهر شریف لطیف نورانی خود را از سجن تن و بند عالم استحاله و فنا نجات داده بعشرت آباد
عالم نور و بقا رساند و از جرعه حیات ابدی و شربت بقاے سرمدی که ساقی مقربان

تب ٹھیک آئیگا کہ جب بطریق تحریر نقش مربع لکھین گے یہ موفق ہے کہ وفق اس نقش کا ۱۲۶

| ۳۱ | ۳۴ | ۳۷ | ۲۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۶ | ۲۵ | ۳۰ | ۳۵ |
| ۲۶ | ۳۹ | ۳۲ | ۲۹ |
| ۳۳ | ۲۸ | ۲۷ | ۳۸ |

ہین اسمین ۳۰ طرح کیے باقی ۹۶ رہے اسکا ربع بلاکسر ۲۴ ہین پس ۲۴ کو خانہ اول مین لکھکر باضافہ ایک ایک عدد کے ہر خانہ مین نقش کو تمام کیا پس اب جسطرف سے کہ اس مربع کو شمار کرین عرضاً یا طولاً یا قطراً وہی اصل عدد ۱۲۶ حاصل ہون گے اور خواص اس لوح کے یہ ہین کہ جب آفتاب شرف مین ہو ایک نگینہ مربع طلائی یا نقرئی بنائین اور اعداد متحابہ کو مربع مین موفق نقش کرین پس اگر اس خاتم کو پانی مین یا گلاب مین یا شربت مین رکھین اور وہ پانی ان لوگون کو پلائین کہ جنکو آپس مین خصومت ہو محبت باہمی انھین پیدا ہو گی **ایضاً** اگر عدد وجتیہ وعدد حال ۳۹ کو جمع کرکے خرفہ زرقا پر موفق کرکے لکھین اور فتیلہ کرکے جلائین پس راکھ اسکی جہان پر پھینکدین وہان فتنہ وشر پیدا ہو گا **ایضاً** اگر اسی عدد کو کہ ذکر ہوا روز آخر ماہ یعنی ۲۹ کو کہ باصطلاح اہل این فن وہ روز فارغہ ہے گل خام پر لکھین اور اس پانی مین ڈبوئین کہ جسمین آہنگر لوہی کو گرم کرکے ڈبوتا ہے یا اس پانی مین کہ جو حمام سے باہر نکلتا ہے یا وہ کہ جس مین رنگریز کپڑے کو رنگ کے ہاتھ اپنے دھوتا ہے پس اگر اس پانی کو درمیان کسی جماعت کے چھڑکین البتہ وہ جماعت متفرق ہو جائے گی اور ایام فارغہ اور ایام ملانہ کو نزدیک اس گروہ کے اعتبار تمام ہے کہ یہ ایک اصطلاح وہ طریقہ نادرہے کہ اعمال جمالی کو ایام ملانہ مین کرتے ہین اور اعمال جلالی کو ایام فارغہ مین پس ۱ و ۲ و ۳ و ۴ و ۵ ایام فارغہ مین اور ۶ و ۷ و ۸ و ۹ و ۱۰ ایام ملانہ ہین اور ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ و ۱۴ و ۱۵ فارغہ اور ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ ملانہ اور ۱۹ و ۲۰ و ۲۱ فارغہ اور ۲۲ و ۲۳ و ۲۴ ملانہ اور ۲۵ و ۲۶ فارغہ اور ۲۷ و ۲۸ ملانہ اور ۲۹ فارغہ اور ۳۰ ملانہ ہے **نوع دیگر** چار لوحین بطریق

انموذج موفق لکھی جاتی ہین تاکہ مبتدی کو عمل کرنا اس پر آسان ہوجاے اور یہ الواح اعداد متحابہ مین باسم محمود ط محمد مط بطرز خاص مرقوم ہوتے ہین

لوح اول اعداد متحابہ محمود ط محمد طیہ ہے

| ۵۸ | ۹۲ | ۲۲۰ | ۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۸ | ۴۲ | ۹۶ | ۹۴ |
| ۲۴ | ۲۲۴ | ۸۸ | ۵۴ |
| ۹۰ | ۵۲ | ۴۶ | ۲۲۲ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۱۰۴۴ ہین کیونکہ مجموع اعداد محمود و محمد کے ۱۹۰ ہین پس عددین متحابین سے عدد زائد ۲۲۰ اس کے ساتھ ملا دیے ۴۱۰ ہوے پس جمع العددین یعنی ۴۱۰ مین سے ۳۰ طرح کئے باقی ۳۸۰ رہے اسکا ربع بلا کسر ۹۵ ہین پس ۹۵ کو خانہ اول خانہ آتشی مین لکھا اور باضافہ دو دو عدد کے ایک دور یعنی چار خانہ پر کئے پھر ابتداے دور دوم یعنی خانہ پانزدہم مین ۵۲ اور باضافہ دو دو عدد کے یہ دور بھی پُر کیا پھر ابتداے دور سوم یعنی دہم مین ۸۸ لکھے اور باضافہ دو دو عدد کے یہ دور بھی پُر کیا پھر ابتداے دور چہارم یعنی خانہ ہشتم مین ۲۱۸ لکھے اور باضافہ دو دو عدد کے یہ بھی پر کیا پس جس طرف سے کہ اس مربع کو عرضاً طولاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد ۱۰۴۴ ہین حاصل ہونگے

لوح دوم اعداد متحابہ باسم محمود ط محمد مط ہے

| ۴۴ | ۹۸ | ۲۸۴ | ۴۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۲ | ۵۰ | ۴۲ | ۱۰۰ |
| ۵۲ | ۲۸۸ | ۹۴ | ۴۰ |
| ۹۶ | ۳۸ | ۵۴ | ۲۸۶ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۴۷۴ ہین کیونکہ مجموع اعداد محمود و محمد کے ۱۹۰ ہین پس عددین متحابین مین سے عدد ناقص ۲۸۴ اسکے ساتھ ملا دیئے ۴۷۴ ہوے پس جمع العددین یعنی ۴۷۴ مین سے ۳۲۲ طرح کیے باقی ۱۵۲ رہے اسکا ربع بلا کسر ۳۸ ہین پس ۳۸ کو خانہ پانزدہم مین کہ خانہ آبی ہے اور واسطے عشق عدا وان

و جذب معشوق کے معین ہے لکھا باضافہ دو دو عدد کے ایک دور پر کیا پھر
ابتدائے دور دوم یعنی خانہ دہم مین ۹۴ لکھے اور باضافہ دو دو عدد کے یہ چار خانہ
بھی پر کیے پھر ابتدائے دور سوم یعنی خانہ ہشتم مین ۲۸۲ لکھے اور باضافہ دو دو کے
یہ چار خانہ بھی پر کئے پھر ابتدائے دور چہارم یعنی خانہ اول مین ۴۸ لکھے اور باضافہ
دو دو کے نقش تمام کیا پس جس طرف سے کہ اس مربع کو عرضاً یا طولاً یا قطراً شمار کرین
وہی اصل عدد ۷۶۴ حاصل ہونگے

لوح سوم اعداد متحابہ باسم محمود ط محمد مطیہ ہے

| ۹۲ | ۲۸۴ | ۲۲۰ | ۹۸ |
|---|---|---|---|
| ۹۱۸ | ۱۰۰ | ۹۰ | ۲۸۶ |
| ۱۰۲ | ۲۲۴ | ۲۸۰ | ۸۸ |
| ۲۸۲ | ۸۶ | ۱۰۴ | ۲۲۲ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ اس لوح مین ۲۲۰ عدد
زائد خانہ دوم مین ۲۸۴ عدد ناقص خانہ سوم مین
آگیے ہین اور وفق اسکا ۷۶۴ ہین کیونکہ مجموع
اعداد محمود و محمد کے ۱۹۰ ہین اسکے ساتھ عدد متحابین
۲۲۰ و ۲۸۴ دونو ملا دیے جمع اعداد ۶۹۴ ہوے
اسمین سے ۳۰ طرح کیے باقی ۳۴۴ رہے اسکا
ربع بلاکسر ۸۶ ہین پس ۸۶ کو خانہ دہم مین لکھا اور باضافہ دو دو عدد کے یہ دور اول پر کیا پھر
ابتدائے دور دوم یعنی خانہ دہم مین ۲۸۰ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور دوم بھی پر کیا
پھر ابتدائے دور سوم یعنی خانہ ہشتم مین ۲۱۸ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور سوم بھی پر کیا
پھر ابتدائے دور چہارم یعنی خانہ اول مین ۹۸ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور چہارم بھی پر کیا پس
جسطرف سے کہ اس مربع کو طولاً یا عرضاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد ۶۹۴ حاصل ہونگے

لوح چہارم عداد متحابہ باسم محمود ط محمد ط

| ۵۳ | ۲۲۰ | ۲۸۴ | ۹۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۲ | ۵۴ | ۵۱ | ۲۲۲ |
| ۹۰ | ۸۸ | ۲۱۶ | ۴۹ |
| ۲۲۸ | ۴۷ | ۹۸ | ۲۸۶ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ اس لوح مین
۲۸۴ عدد ناقص خانہ دوم مین اور ۲۲۰
عدد زائد خانہ سوم مین آگئے ہین اور
وفق اسکا ۶۹۴ ہین اس مین سے

۲۶۱ طرح کئے باقی ۱۸۸ رہے اسکا ربع بلاکسر ۴۷ ہین پس ۴۷ کو خانہ پانزدہم مین لکھا اور باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ پر کیئے پھر ابتداے دور دوم مین ۲۱۶ لکھی اور باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ بھی پڑ کیئے پھر ابتداے دور سوم مین ۲۸۲ لکھے اور باضافہ دو دو کی یہ خانہ بھی پر کئے پھر ابتداے دور چہارم مین ۲۱۹ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ بھی پر کیے پس جسطرف سے کہ اس مربع کو طولاً یا عرضاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد یعنی ۹۴۶ حاصل ہون گے

لوح دیگر بعض اساتذہ نے مقرر کیا ہے کہ اگر کسی مربع کو موافق لکھین تو اس عدد معین کو ملاحظہ کرین کہ فرد الفرد ہے یا زوج الزوج یا فرد الزوج یا زوج الفرد فرد الفرد اس کو کہتے ہین کہ یک فرد درمیان دو فردون کے ہو مثل ۱۱۱ یا ۵۲۱ یا ۱۹۵ کے اور زوج الزوج اس کو کہتے ہین کہ ایک زوج درمیان دو زوج کے ہو مثل ۲۲۲ یا ۸۴۲ یا ۴۸۸ کے اور فرد الزوج اسکو کہتے ہین کہ ایک فرد درمیان دو زوج کے ہو مثل ۲۱۲ یا ۲۹۴ یا ۲۵۸ کے اور زوج الفرد اسکو کہتے ہین کہ ایک زوج درمیان دو فردون کے ہو مثل ۱۲۱ یا ۵۴۳ یا ۱۸۳ کے وعلی ہذالقیاس پس ان چار قسمون سے وہ عدد کہ جسکو لوح مین لکھنا منظور ہو اسکو اسیطرح سی لکھنا چاہیے اور یہ نکتہ بہت عزیز ہے پس چند لوحین اس باب مین باسم طالب و مطلوب بطریق انموذج تحریر کیجاتی ہین

لوح اول باسم مہر طالب و مشتری مطلوب بقاعدہ فرد الفرد

| ۲۲۷ | ۲۳۹ | ۲۵۱ | ۲۶۳ | ۲۱۵ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵۳ | ۲۵۵ | ۲۱۷ | ۲۲۹ | ۲۴۱ |
| ۲۱۹ | ۲۳۱ | ۲۴۳ | ۲۴۵ | ۲۵۷ |
| ۲۳۵ | ۲۴۷ | ۲۵۹ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |
| ۲۶۱ | ۲۲۳ | ۲۲۵ | ۲۳۷ | ۲۴۹ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ لوح مخمس بقاعدہ فرد الفرد لکھی گئی ہے اور وفق اسکا ۱۱۹۵ ہے کیونکہ مجموع اعداد دو مہر ۲۴۵ و مشتری کے ۹۵۰ ۱۱۹۵ ہین اسمین سے ۱۲۰ طرح کیے باقی ۱۰۷۵ رہے اس کا خمس بلاکسر ۲۱۵ ہین پس ۲۱۵ کو خانہ اول مین لکھا اور باضافہ دو عدد کے دو دو راس کے یعنی دس خانہ پر کئے کہ آخر دور دوم یعنے خانہ

شانزدہم مین ۲۳۳ لکھے گئے اب ابتداے دور سوم یعنی خانہ دوازدہم مین ۲۲۵
لکھے اور باضافہ دو دو کے دو دور اور یعنے دس خانہ اور پر کیے کہ آخر دور
چہارم یعنی خانہ دوم مین ۲۶۳ لکھے اب جو انھلے دور دوم خانہ شانزدہم
مین ۲۳۳ لکھے تھے اس پر باضافہ دو عدد کے ۲۳۵ عدد ابتداے دور پنجم
یعنی خانہ بستم مین لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور پنجم بھی تمام کیا پس جس
جانب سے کہ اس مخمس کو شمار کرین وہی اصل عدد کہ جمیع العددین ۱۱۹۵ ہین حاصل ہونگے

لوح دوم بنام محمد طالب حق مطابق قاعدہ زوج الزوج

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۲۰۰ ہین کیونکہ مجموع اعداد محمد و حق کے ۲۰۰ ہین ہین سمین ۱۲۰ طرح کئے باقی ۸۰ رہے اسکا ربع بلاکسر ۲۰ ہین ۲۰ کو خانہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۶۰ | ۷۲ | ۲۰ |
| ۶۸ | ۲۴ | ۴۴ | ۶۴ |
| ۲۸ | ۸۰ | ۵۲ | ۴۰ |
| ۵۶ | ۳۶ | ۳۲ | ۷۶ |

اول خانہ الستی مین لکھکر باضافہ چار چار عدد کے ہر خانہ مین نقش کو تمام کیا پس جس جانب سے
کہ اس نقش کو عرضاً یا طولاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد کہ جمیع العددین ہین حاصل ہونگے

لوح سوم بنام فرہاد طالب شیرین مطلوب بقاعدہ زوج الفرد

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ لوح بقاعدہ زوج الفرد لکھی گئی ہے
اور اس لوح مین ۲۲۰
عدد زائد خانہ سوم مین ہین
اور وفق اس کا ۸۶۰ ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۴ | ۲۲۰ | ۲۲۶ | ۲۰۰ |
| ۲۲۴ | ۲۰۲ | ۲۱۲ | ۲۲۲ |
| ۲۰۴ | ۲۳۰ | ۲۱۶ | ۲۱۰ |
| ۲۱۸ | ۲۰۸ | ۲۰۶ | ۲۲۸ |

کیونکہ اعداد فرہاد ۲۹۰ ہین اور اعداد شیرین ۵۷۰ ہین اور جمیع العددین ۸۶۰
ہوے اس ہین سے ۶۰ طرح کیے باقی ۸۰۰ رہے اسکا ربع بلاکسر ۲۰۰ ہین پس
۲۰۰ کو خانہ اول مین لکھا اور ہر خانہ مین باضافہ دو دو کے نقش کو تمام کیا پس
جس جانب سے کہ اس مربع کو شمار کرین وہی اصل عدد ۸۶۰ حاصل ہون گے

## لوح چہارم بنام کامل طمحمود ط قاعدہ فرد الزوج

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٥١ | ٤٢ | ٥٩ | ٣٦ |
| ٥٧ | ٣٩ | ٤٩ | ٤٤ |
| ٤١ | ٦٣ | ٣٨ | ٤٧ |
| ٤٠ | ٤٥ | ٤٣ | ٦١ |

شرح اس لوح کی یہ ہی کہ یہ لوح بقاعدہ فرد الزوج لکھی ہی اور وفق اسکا ١٩١٨ ہین کیونکہ عدد کامل ١٩١ ہین اور اعداد محمود ٩٨ اور جمع العددین ١٨٩ ہوے اسمین سے ٣٠ طرح کئے باقی ١٥٩ رہی ربع اسکا ٣٩ ہین اور کسر تین کی بچی پس جس طرف سے کہ اس مربع کو شمار ین وہی اصل عدد ١٣٩ حاصل ہون گے الا ایک قطر راست مین اور ایک سطر اول عرضا اور ایک سطر اول طولا کہ ان مین ١٨٨ حاصل ہون گے

اور چونکہ اس قاعدے کا سمجھنا اس لوح سے دشوار ہے لہذا دو لوحین اور بقاعدہ فرد الزوج کے لکھی جاتی ہین تاکہ طریقہ اسکا مبتدی پر آسان ہو پس جب مبتدی ان دونون لوحونکو ذہن نشین کرے گا تو چار لوحین اور بھی اس سے لکھ سکتا ہے

## لوح اول باسم یا ودود ویا وہاب بطریق فرد الزوج

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٤ | ١١ | ٨ | ١ |
| ٤ | ٥ | ١٠ | ١٥ |
| ٩ | ١٦ | ٣ | ٦ |
| ٧ | ٢ | ١٣ | ١٢ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ مربع طبعی ہے کہ ابتدا اسکی ایک عدد سے ہے اور تمامی اسکی سولہ پر اور وفق اسکا ٣٤ ہین کیونکہ مجموع اعداد یا ودود ویا وہاب بغیر حرف ندا ١٤٣ ہوتے ہین یہ مربع طبعی اجل سے مستخرج ہوا ہے کہ اسکے بھی اعداد ٣٤ ہین پس اسمین سے ٣٠ طرح کے باقی ٤ رہے ربع اسکا ایک ہی پس ایک عدد خانہ اول یعنی ابتدائے دور اول مین لکھا اور باضافہ چار چار کے دور اول تمام کیا پھر ابتدائے دور دوم یعنی خانہ پانزدہم مین دو عدد لکھے اور باضافہ چار چار کے دور دوم بھی تمام کیا پھر ابتدائے دور سوم خانہ دہم مین تین عدد لکھے اور باضافہ چار چار کے دور سوم بھی تمام کیا پھر ابتدائے دور چہارم خانہ ہشتم مین چار عدد لکھے باضافہ چار چار کے

کے دور چہارم بھی تمام پس جس طرف سے کہ اس مربع کو شمار کرین وہی اصل
عدد وفق چونتیس حاصل ہون گے

**لوح دوم باسم یا ودود یا وہاب بطریق فرد الزوج**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ٦ | ١١ | ١ |
| ٩ | ٣ | ١٤ | ٨ |
| ٥ | ١٥ | ٢ | ١٢ |
| ٤ | ١٠ | ٧ | ١٣ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۳۴ ہین کیونکہ مجموع اعداد یا ودود یا وہاب ۳۴ ہین انمین سے ۳۰ طرح کیے باقی چار رہے ربع اسکا ایک ہے پس ایک کو خانہ اول مین لکھا اور باضافہ دو دو کے ایک دور پر کیا پھر ابتدا سے دور دوم مین تین بڑھا لیے یعنے خانہ پانزدہم مین دس عدد لکھے اور باضافہ دو دو کے دور دوم بھی پر کیا پھر ابتدا سے دور سوم مین دو عدد لکھے اور باضافہ دو دو کے دور سوم بھی پر کیا پھر ابتدا سے دور چہارم مین ایک ہی بڑھا کر نو لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور بھی پر کیا پس جس طرف سے کہ اس مربع کو شمار کرین وہی اصل عدد وفق ۳۴ حاصل ہونگے **نوع دیگر** اگر ایک لوح مربع فولاد کی بناوین اور پرکار سے ایک لوح مذکور پر نقش کرین پھر اس دائرہ کے اندر مربع وہ دردہ لکھین کہ خطوط و در مربع کے عدات بسم اللہ الرحمن الرحیم ہون اور دس اسم الٰہی مصدر بحرف قاف کے مثل قیوم قائم قدیم قدیر قادر قاہر قہار قوی قدوس قریب اس مربع مین موافق نقش کرین اور ملائکہ اربعہ کو چار طرف اسکے لکھین اور دائرہ پرکاری کے باہر آیہ قل اللھم مالک الملک تا قدیر اور آیہ قل الحمد للہ سیریکم اٰیٰتہ فتعرفونہا وما ربک بغافل عما تعملون اور آیہ وھو القاھر فوق عبادہ و آیہ ان ینصرکم اللہ تا آخر آیہ نقش کرین اور چالیس حرف میم دائرہ کے اندر نقش کرین اس طرح سے کہ نقش پر ہر مد بسم اللہ کے دس میم نقش ہون اور اعداد متحابہ کو پشت لوح مذکور پر نقش کرین کہ نگینہ پر دکھائی دے پس تاثیر اس لوح کی یہ ہے

که دشمن کو دوست کر دیتی ہے اور واسطے غلبہ و نصرت اوپر اعدا کے نہایت مفید ہے

## باب دوسرا بیان استخراج اعداد متحابہ مین مشتمل اوپر تین فصلون کے

**فصل اول بیان استخراج مرتبہ اول عددین متحابین مین** یعنے دوسو عدد زائد اور دو سو چوراسی عدد ناقص ہین مشتمل اوپر دو قاعدون کے **قاعدہ پہلا** کشاف اصطلاحات الفنون مین ہے کہ استخراج اعداد متحابہ کا تضعیفات اثنین سے کیا جاتا ہے مثل چار اور آٹھ اور سولہ کے قاعدہ اسکا یہ ہے کہ تضعیفات اثنین سے کوئی عدد فرض کرین اسکو ایک مرتبہ ایک و نیم مین ضرب دین اور مرتبہ دیگر اسکو تین مین ضرب دین پس دو نو حاصل ضرب سے ایک ایک کم کرین جو باقی رہے اسکا نام فرد اول ہے تو اب یہ دو فرد اول ہوئے پس ان دونون فرد اول کو آپس مین ضرب کرین جو حاصل ہو اسکا نام فرد ثالث ہے پس اس فرد ثالث کو ان دونون فرد اول کے ساتھ جمع کرین اس مجموع کا نام بھی فرد اول ہے اب اس اصل عدد کو کہ تضعیفات اثنین سے لیے ہین فرد ثالث مین ضرب دین حاصل ضرب اسکا ایک عدد عددین متحابین سے ہوگا یعنے عدد زائد ہوگا عددین متحابین سے بعد اسکے پھر اسی اصل عدد کو مجموع ہر دو فرد اول و فرد ثالث مین ضرب دین تو دوسرا عدد عددین متحابین سے ہوگا یعنے عدد ناقص ہوگا عددین متحابین سے مثال اسکی یہ ہو کہ مثلاً تضعیفات اثنین سے چار فرض کیے ایکمرتبہ اسکو یک و نیم مین ضرب دیا چھ ہوے اور مرتبہ دوم اسکو تین مین ضرب کیا بارہ ہوے پس دونون حاصل ضرب سے ایک ایک کم کیا اول مین پانچ اور دوم مین گیارہ بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین پس ان دونون فرد اول کو باہم ضرب کیا یعنی پانچ کو گیارہ مین ضرب دیا حاصل ضرب پچپن ہوئے یہ فرد ثالث ہے اب ان دونون فرد اول اور فرد ثالث کو جمع کیا یعنی گیارہ اور پانچ کہ یہ دونون فرد اول ہین اور پچپن کہ فرد ثالث ہے ان تینون کو جمع کیا

اٹھتر ہوے یہ بھی فرد اول ہی پس چار کو کہ تضعیفات اثنین سے لیا تھا پچپن مین کہ فرد ثالث ہے ضرب دیا دوسو بیس ہوے یہ ایک عدد زائد حاصل ہوا عددین متحابین سے بعد اسکے پھر اسی اصل عدد کو یعنی چار کو مجموع ہر دو فرد اول اور فرد ثالث مین یعنے اٹھتر مین ضرب دیا حاصل ضرب دوسو چوراسی ہوے کہ یہ دو عدد ناقص اور دوسرا متحابین سے ہے اور ان دو عددون سے کم یعنی دوسو بیس اور دوسو چوراسی سے کمتر اور کوئی عدد اعداد متحابہ کا نہین ہے کیونکہ تضعیفات اثنین سے کوئی عدد کمتر چار سے نہین ہے اور بیشتر ان دو عدد متحابین سے اور اعداد متحابہ حاصل ہو سکتے ہین کیونکہ تضعیفات اثنین سے آٹھ اور سولہ بھی لے سکتے ہین کہ انسے عددین متحابین دیگر استخراج کرین جیسا کہ بیان اُسکا آوے گا انشاء اللہ تعالے **قاعدہ دوسرا** استخراج عددین متحابین کا وہ یہ ہے کہ تضعیفات اثنین سے چار لیے ایک مرتبہ اُسکو ساتھ عدد خانہ ماقبل اسکے کے یعنی ساتھ دو کے جمع کیا چھ ہوے اور مرتبہ دوم اس کو ساتھ عدد خانہ مابعد اسکے کے کہ آٹھ ہین جمع کیا بارہ ہوے پس دونون کے حاصل سے ایک ایک کم کیا تو اول مین پانچ اور ثانی مین گیارہ بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون فرد اول کو آپس مین ضرب دیا پچپن ہوے کہ فرد ثالث ہی اب ان تینون فردونکو جمع کیا اٹھتر ہوے اسکا بھی نام فرد اول ہے پس اصل عدد کو فرد ثالث مین یعنی چار کو پچپن مین ضرب دیا دوسو بیس ہوے کہ یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے پھر اصل عدد کو دوسری فرد اول مین یعنی چار کو اٹھتر مین ضرب دیا دوسو چوراسی ہوی کہ یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہی **فصل دوسری** بیان استخراج مرتبہ دوم عددین متحابین یعنے دو ہزار چوبیس اور دو ہزار دوسو چھیانوے مین مشتمل اوپر دو قاعدہ مذکورۂ بالا کے **قاعدہ پہلا** تضعیفات اثنین سے آٹھ فرض کئے ایک مرتبہ اسکو یک و نیم مین ضرب دیا بارہ ہوے اور مرتبہ دوم اسکو تین مین ضرب دیا چوبیس ہوے اور دونو حاصل سے ایک ایک

کم کیا تو اول مین پندرہ ۱۵ اور ثانی مین تئیس ۲۳ بچے یہ دونون فرد اول ہین اب دونونکو
آپسمین ضرب دیا دوسو ترپن ہوے اُسکا نام فرد ثالث ہی اب ان دونون فرد اول اور فرد ثالث
کو جمع کیا یعنی پندرہ اور تئیس کہ یہ دونون فرد اول ہین اور دوسو ترپن کہ فرد ثالث ہی ان
تینون کو جمع کیا دوسو ستاسی ۲۸۷ ہوے یہ بھی فرد اول ہی پس اصل عدد یعنی آٹھ کو کہ تضعیفات
اثنین سے لیا تھا دوسو ترپن مین کہ فرد ثالث ہے ضرب دیا دو ہزار چوبیس ہوے یہ عدد زائد
اور ایک متحابین کا ہے بعد اسکے پھر اسی اصل عدد کو یعنے آٹھ کو مجموع ہر فرد
اول و فرد ثالث مین یعنی دوسو ستاسی مین ضرب دیا دو ہزار دوسو چھیانوے ہوے
یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے **قاعدہ دوسرا** جس دوسرے قاعدے سے
پہلے مرتبہ کے عددین متحابین استخراج کئے گیے اسی قاعدے سے یہ مستخرج ہوتے ہین
کہ تضعیفات اثنین سے آٹھ فرض کئے ایک مرتبہ اُسکو ساتھ عدد خانہ ماقبل اسکی کے
کہ چار ہین جمع کیا بارہ ہوے اور مرتبہ دوم اسکو ساتھ عدد خانہ مابعد اسکے کہ سولہ ہین
جمع کیا چوبیس ہوے پس دونون کے حاصل سے ایک ایک کم اول مین گیارہ اور ثانی
مین تئیس بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون فرد اول کو آپسمین ضرب دیا دوسو
ترپن ہوے کہ یہ فرد ثالث ہی اب ان تینون فردونکو جمع کیا دوسو ستاسی ہوے اسکا بھی
نام فرد اول ہی پس اصل عدد کو فرد ثالث مین یعنی آٹھ کو دوسو ترپن مین ضرب دیا دو ہزار
چوبیس ہوے کہ یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے پھر اصل عدد کو دوسرے فرد اول
مین یعنی آٹھ کو دوسو ستاسی مین ضرب دیا دو ہزار دوسو چھیانوے ہوے کہ عدد ناقص
اور دوسرا متحابین کا ہی پس اگر تین عددون کے کسور اصم نکالے جائین ہر آئینہ
مجموع کسور ہر ایک کے عین اور مساوی دوسرے کے ہونگے **فصل تیسری بیان**
استخراج مرتبہ سوم عددین متحابین مین یعنی سترہ ہزار دوسو چھیانوے اور اٹھارہ ہزار
چار سو سولہ ہین مشتمل اوپر دو قاعدہ مذکورہ بالا کے **قاعدہ پہلا** مثلاً تضعیفات ثنین سے

سولہ فرض کیے اسکو ایک ونیم مین ضرب دیا چوبیس ہوے اور مرتبہ دو اُسکو تین مین ضرب
دیا اڑتالیس ہوے اور دونون کے حاصل سے ایک ایک کم کیا اول مین تیئیس اور ثانی مین
سینتالیس بچے یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونونکو آپس مین ضرب دیا ایکہزار اکاسی
ہوے اسکا نام فرد ثالث ہے اب ان دونون فرد اول اور فرد ثالث کو جمع کیا ایکہزار ایکسو
اکاون ہوے یہ بھی فرد اول ہے پس اصل عدد یعنی سولہ کو تضعیفات ثنین سے لیے سکے
ایک ہزار اکاسی مین کہ فرد ثالث ہے ضرب دیا سترہ ہزار دوسو چھیانوے ہوے یہ عدد
زائد او متحابین کا ہے بعد اسکے پھر اسی اصل عدد کو یعنی سولہ کو مجموع ہر دو فرد اول
و فرد ثالث مین یعنی ایکہزار ایک سو اکاون مین ضرب دیا اٹھارہ ہزار چارسو سولہ ہوے
یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے **قاعدہ دوسرا** بطریق عمل مذکورہ بالا یہ ہے کہ مثلاً
تضعیفات اثنین سے سولہ لیے اور اسکو ساتھ عدد خانہ ماقبل اسکے کے یعنی ساتھ آٹھ کے
جمع کیا چوبیس ہوے اور مرتبہ دوم اس کو ساتھ عدد خانہ مابعد اسکے کے بتیس مین جمع کیا
اڑتالیس ہوے پس دونکے حاصل سے ایک ایک کم کیا تو اول مین تیئیس اور ثانی مین
سینتالیس بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونونکو آپسمین ضرب دیا ایکہزار اکاسی ہوے
کہ یہ فرد ثالث ہے اب ان تینون فردونکو جمع کیا ایکہزار ایکسو اکاون ہوے اسکا بھی نام فرد
اول ہے پس اصل عدد کو ثالث مین یعنی سولہ کو ایکہزار اکاسی مین ضرب کیا سترہ ہزار دوسو
چھیانوے ہوے یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے بعد اسکے پھر اسی اصل عدد کو دوسرے فرد اول
مین یعنی سولہ کو ایکہزار ایکسو اکاون مین ضرب دیا اٹھارہ ہزار چارسو سولہ ہوے یہ عدد ناقص اور دوسرا
متحابین کا ہے اسی طرح تضاعف ثنین سے مثل تیئیس و چونسٹھ وغیرہ کے استخراج اور عدد متحابہ کا کر سکتے ہین
اگر ان عدد زائد و ناقص کے کسور صحیح نکالے جائین ہر ایک مجموع کسور ہر ایک کے عین اور مساوی دوسرے کے ہونگے

**باب تیسرا استخراج وفق اعداد متحابہ مین مشتمل اوپر تین فصلون کے**

فصل اول استخراج وفق مرتبہ اول عددین متحابین مین یعنی وفق دوسو بیس عدد زائد

اور وفق دوسو چوراسی عدد ناقص ہین پس واضح ہو کہ باب اول کی دوسری فصل مین بیان ہوا کہ اگر ماکولات یا ملبوسات یا مشمومات وغیرہ مین کہ جنکے اعداد فیما مین تحابب رکھتے ہون وہ دو آدمی ایک ایک شئے کے استعمال پر مداومت کرین تو فیما بین ان دونو نکے عشق پیدا ہو جاوے گا اور اگر یہ نہو سکے تو وفق عددین متحابین سے ایک ایک نقش بطور تکسیر پر کر کے دونون اپنے پاس رکھین کہ الفت ظاہری و محبت باطنی ان دونون مین پیدا ہو جاویگی لہذا وفق کے بیان کرنے کی ضرورت ہوئی پس جاننا چاہیے کہ وفق وہ عدد ہے کہ مفنی عدد زائد و ناقص کہ جسکو عاد ان دونون کا کہتے ہین وہ مخرج اس عدد کا ہو یعنی وفق وہ عدد ہے کہ عاد مخرج اسکا ہو اور عاد وہ عدد ہی کہ مفنی عدد زائد و ناقص ہو پس عددین متحابین مرتبہ اول مین یعنی دوسو بیس عدد زائد اور دوسو چوراسی عدد ناقص مین کہ عاد ان دونون کا چار ہین اور ربع کہ چار مخرج اسکا ہی وفق دونو نکا ہے یعنی ربع دوسو بیس کا کہ پچپن ہوتے ہین وفق اسکا ہی اور ربع دوسو چوراسی کا کہ اکہتر ہوتے ہین وفق اسکا ہی لیکن عاد ان دونون عدد زائد و ناقص کا جو چار ہین اس جہت سے ہین کہ یہ چار مفنی ہی دونون عدد زائد و ناقص کا کیونکہ جب دوسو چوراسی کو دوسو بیس پر تقسیم کیا چونسٹھ باقی رہے پھر دوسو بیس کو کہ مقسوم علیہ تھا چونسٹھ پر تقسیم کیا اٹھائیس باقی رہے پھر چونسٹھ کو کہ مقسوم علیہ تھا اٹھائیس پر تقسیم کیا آٹھ باقی رہی پھر اٹھائیس کو کہ مقسوم علیہ تھا آٹھ پر تقسیم کیا چار باقی رہی پھر آٹھ کو کہ مقسوم علیہ تھا چار پر تقسیم کیا کچھ باقی نرہا پس یہی مقسوم علیہ اخیر کا یعنی چار عاد ہی دونون عدد زائد و ناقص کا کہ اسنے دونون کو فنا کیا اور ربع کو کہ چار مخرج اسکا ہی وفق ان دونون کا ہی اور اس تقسیم سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ان دونون عدد دمین نسبت توافق کی ہی یعنی یہ عددین متوافق ہین الغرض پس وفق دوسو بیس کا پچپن ہی کیونکہ جب اس اصل عدد کو پچپن پر تقسیم کیا خارج قسمت چار رہی اور کچھ باقی نرہا پس پچپن کہ مقسوم علیہ ہی مفنی ہے دوسو بیس کا چار مرتبہ کر کے پس چار کہ خارج قسمت ہین

عاد ہی او پچپن وفق ہے دوسو بیس کا اسیطراح وفق دوسو بیس کا اکھتر ہے کیونکہ جب اس
اصل عدد کو اکھتر پر تقسیم کیا خارج قسمت چار رہے اور کچھ باقی نرہا اکھتر کہ مقسوم علیہ ہے
مفنی دوسو چوراسی کا ہے چار مرتبہ کرکے پس چار کہ خارج قسمت ہین عاد ہے اور
اکھتر وفق دوسو چوراسی کا اور یہی چار تضعیفات اٹھین سے واسطے استخراج عددین
متحابین مرتبہ اول کیلیے تھی جیسا کہ دوسرے باب کی فصل اول مین بیان ہوا فصل دوسری
استخراج وفق مرتبہ دوم عددین متحابین مین یعنی دو ہزار چوبیس عدد زائد اور دو ہزار
دوسو چھیانوے عدد ناقص مین کہ ان دونون کا آٹھ ہین اور ثمن کہ آٹھ مخرج اُسکا ہے
وفق دونون کا ہے یعنی ثمن دو ہزار چوبیس کا دوسو ترپن ہوتے ہین وفق اُسکا ہے
اور ثمن دو ہزار دوسو چھیانوے کا دوسو ستاسی ہوتے ہین وفق اسکا ہے لیکن عاد ان
دونون عدد و ناقص کا جو آٹھ ہین اس جہت سے ہین کہ یہ آٹھ مفنی ہے دونون
عدد زائد و ناقص کا کیونکہ جب اول کو ثانی پر تقسیم کیا دوسو بہتر باقی رہی پھر دو ہزار چوبیس
کو کہ مقسوم علیہ تھا دوسو بہتر پر تقسیم کیا ایکسو بیس باقی رہی پھر دوسو بہتر کو کہ مقسوم علیہ تھا
ایکسو بیس پر تقسیم کیا بتیس باقی رہی پھر ایکسو بیس کو کہ مقسوم علیہ تھا بتیس پر تقسیم کیا چوبیس باقی رہے
پھر بتیس کو کہ مقسوم علیہ تھا چوبیس پر تقسیم کیا آٹھ باقی رہی پھر چوبیس کو کہ مقسوم علیہ تھا آٹھ پر
تقسیم کیا کچھ باقی نرہا پس یہی مقسوم علیہ اخیر کا یعنی عاد ہے دونون عدد زائد و ناقص
کا کہ اسنے دونون کو فنا کیا اور ثمن کہ آٹھ مخرج اسکا ہی وفق ان دونون کا ہے اور اس
تقسیم سے یہ بھی معلوم ہوا کہ یہ دونون عدد متوافقین ہین یعنی آپین توافق کی الغرض
وفق دو ہزار چوبیس کا دوسو ترپن ہین کیونکہ جب اس اصل عدد کو عدد وفق دوسو ترپن پر
تقسیم کیا خارج قسمت آٹھ رہے اور کچھ باقی نرہا پس دوسو ترپن کہ مقسوم علیہ ہی مفنی ہے
دو ہزار چوبیس کا آٹھ مرتبہ کرکے پس آٹھ کہ خارج قسمت ہین عاد ہی اور دوسو ترپن وفق دو ہزار
چوبیس کا اسیطرح وفق دو ہزار دوسو چھیانوے کا دوسو ستاسی ہے کیونکہ جب اس اصل عدد کو

عدد وفق دوسوستاسی پر تقسیم کیا خارج قسمت آٹھ رہے اور کچھ باقی نرہا پس دوسوستاسی
کہ مقسوم علیہ ہے مفنی ہے دوہزار دوسوچھیانوے کا آٹھ مرتبہ کر کے بس آٹھ کہ خارج
قسمت ہین عاد ہے اور دوسوستاسی وفق ہی دوہزار دوسوچھیانوی کا اور یہی تضعیفات
اثنین سے واسطے استخراج عددین متحابین مرتبہ دوم کے لیے تھے جیساکہ دوسرے باب کی دوسری
فصل مین بیان ہوا **فصل تیسری** استخراج وفق مرتبہ سوم عددین متحابین مین یعنے سترہ
ہزار دوسوچھیانوے عدد زائد اور اٹھارہ ہزار چارسوسولہ عدد ناقص ہین کہ عاد ان دونوکا
سولہ ہین وجزو وشانزدہم کہ شانزدہ مخرج اُسکا ہی وفق دونونکا ہی یعنے جزو شانزدہم سترہ ہزار
دوسوچھیانوے کا ایک ہزار اکاسی ہوتے ہین اسکا ہی اور جزو شانزدہم اٹھارہ ہزار
چارسوسولہ کا ایکہزار ایک سو اکاون ہوتے ہین وفق اُسکا ہی لیکن عاد ان دونوکا عدد زائد
ناقص کا جو سولہ ہین اس جہت سے ہین کہ یہ سولہ مفنی ان دونون کا کیونکہ جب سترہ ہزار دوسو
چھیانوی کو اٹھارہ ہزار چارسوسولہ پر تقسیم کیا ایکہزار ایک سوبیس باقی رہے پھر سترہ ہزار
دوسوچھیانوے کو کہ مقسوم علیہ تھا ایکسوبیس پر تقسیم کیا چارسوچھیانوے باقی رہے پھر
ایکہزار ایکسوبیس کو کہ مقسوم علیہ تھا چارسوچھیانوے پر تقسیم کیا ایکسو اٹھائیس باقی رہے پھر
چارسوچھیانوی کو کہ مقسوم علیہ تھا ایکسو اٹھائیس پر تقسیم کیا ایکسوبارہ باقی رہے پھر ایکسو
اٹھائیس کو کہ مقسوم علیہ تھا ایکسوبارہ پر تقسیم کیا سولہ باقی رہی پھر ایکسوبارہ کو کہ مقسوم
علیہ تھا سولہ پر تقسیم کیا کچھ باقی نرہا پس مقسوم علیہ اخیر کا یعنی سولہ عاد ہے دونون عدد
زائد وناقص کا کہ اسنے دونونکو فنا کیا اور جزو شانزدہم کہ شانزدہ مخرج اسکا ہی وفق ان دونونکا
ہی اور اس تقسیم سے یہ بھی معلوم ہوا کہ دونون عدد متوافقین ہین الغرض پس وفق سترہ ہزار
دوسوچھیانوی کا ایک ہزار اکاسی ہین کیونکہ جب اس اصل عدد کو وفق پر تقسیم کیا خارج
قسمت سولہ رہے اور کچھ باقی نرہا پس ایک ہزار اکاسی کہ مقسوم علیہ ہی مفنی ہی سترہ ہزار
دوسوچھیانوی کا سولہ مرتبہ کر کے بس سولہ کہ خارج قسمت ہی عاد ہی اور ایکہزار اکاسی وفق اسکا ہے

اسیطرح وفق اٹھارہ ہزار چار سو سولہ کا ایکہزار ایکسو اکاون ہین کیونکہ جب اس اصل عدد کو عدد وفق پر تقسیم کیا خارج قسمت سولہ رہے اور کچھ باقی نرہا ایک ہزار اکاسی کہ مقسوم علیہ ہے مفنی ہے اٹھارہ ہزار چار سولہ کا سولہ مرتبہ کرکے پس سولہ کو خارج قسمت ہے عادہی اور ایک ہزار اکاسی وفق اسکا اور یہی سولہ تضعیفات اثنین بیج واسطے استخراج عددین متحابین مرتبہ سوم کے لیے تھے جیساکہ دوسرے باب کی تیسری فصل مین بیان ہوا

## باب چوتھا وفق اعداد متحابہ کے نقش لکھنے مین

واضح ہوکہ باب اول کی دوسری فصل مین بیان ہوچکا کہ اگر استعمال عددین متحابین کا ماکولات یا ملبوسات یا مشمومات وغیرہ مین نہوسکے تو چاہیے کہ وفق عددین متحابین سے ایک ایک بطور تکسیر پر کرکے دونون شخص اپنے پاس رکھین کہ حرارت عشق و محبت دونون پیدا ہوگی پس طریقہ استخراج و معرفت وفق کا تیسرے باب مین بیان ہوچکا اب قاعدہ نقش وفق لکھنے کا طریق انموذج تین فصلون مین لکھا جاتا ہے فصل اول تحریر نقش وفق عددین متحابین مرتبہ اول مین یعنی پچپن کہ وفق ہے ۲۲۰ عدد زائد کا اور اٹھتر کہ وفق ہے ۲۸۴ عدد ناقص کا پس اگر ۵۵ کو مربع ربع مین پر کرنا چاہین چاہیے کہ عدد مربع کہ تیس ہین اس سے طرح کرین ۲۵ باقی رہے پس باقی کو چار پر کہ عدد خانہاے طول مربع ہین تقسیم کرین خارج قسمت چھ رہین گے ایک کسر بچے گی چھ کو خانہ اول مین لکھکر باضافہ ایک تین دور تمام یعنی بارہ خانے پر کرکے اور واسطے کسر ایک کے ابتداے دور چہارم یعنی سیزدہم مین دو اضافہ کیے پھر دو چہارم کے خانہ دوم یعنی خانہ دوم سے پھر باضافہ ایک ایک کے لکھکر نقش تمام کیا جس جانب سے عرضا یا طولا یا قطرا شمار کرین وہی اصل عدد وفق کہ ۵۵ حاصل آئینگے پس نقش وفق عدد زائد کا مستخرج از ۲۲۰ منسوب بمحبوب و مطلوب ہے

۵۵
۳۰
۲۵
۲۴
۱

| ۱۳ | ۱۶ | ۲۰ | ۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۸ | ۱۲ | ۱۷ |
| ۸ | ۲۲ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۵ | ۱۰ | ۹ | ۲۱ |

اگر ۱۷ کو مربع اربع مین پر کرنا چاہین پس طرح
مربع کہ تیس ہین اس سے کم کرین ۱۴۱ باقی رہے پس
باقی کو چار پر کہ عدد خانہای طول عرض یا
مربع ہین تقسیم کرین خارج قسمت دس

۵ ۱۷ ۳۰ ۱۰ ۱۴۱ ۴ ۴

رہے اور ایک کی کسر بچی پس دس کو خانہ اول مین لکھکر باضافہ ایک
ایک کے تین دور کیے اور واسطے کسر ایک کے ابتدائے دور آخر یعنے خانہ ہشتم مین
دو اضافہ کیے پھر دور آخر کے خانہ دوم سے باضافہ ایک ایک کے نقش تمام کیا پس جسطرف
سے کہ عرضاً یا طولاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد وفق کہ ۷۱ ہین حاصل ہونگے
پس یہ نقش عدد وفق ناقص کا مستخرج از ۲۸۴ منسوب محب و طالب سے ہے

| ۱۷ | ۲۰ | ۲۴ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۱ | ۱۶ | ۲۱ |
| ۱۲ | ۲۶ | ۱۸ | ۵ |
| ۱۹ | ۱۴ | ۱۳ | ۲۵ |

فائدہ واضح ہو کہ بعضون نے نقش مثلث مین وفق
کو پر کیا ہے کیونکہ بنابر مذہب علمائے مشارقہ نقش
مثلث متعلق قمر سے ہے اور واسطے سعادت کے اور
نقش مربع متعلق عطارد سے ہی اور واسطے نحوست کے
وعلی ہذا القیاس تا نقش تسع کہ زحل سے منسوب ہے اور علمائے مغارب نے برعکس
اسکے مقرر کیا ہے یعنی نقش سہ در سہ کو منسوب بزحل کیا ہے اور چہار در چہار کو منسوب
بمشتری وہذا القیاس تا نقش نہ در نہ کہ اس کو منسوب قمر سے کیا ہے پس بنابر
اہل مغاربہ کے مثلث برائے نحوست ہی اور مربع برائے سعادت الحاصل بنابر اہل
مشارقہ کے مثلث متعلق قمر سے ہے اور قمر کل کواکب مین سریع السیر ہے اس سبب سے
مثلث کو بھی سریع الاثر جانتے ہین اور جمیع علما و حکمانے ہر ایک مہم جلالی و جمالی مین
اسی لوح مثلث سے کام لیا ہی بقوت عزایمات روحانی و وقت مناسب و بخور
لایق کے الحاصل لوح مثلث وفق عدد زائد کا مستخرج از ۲۲۵ منسوب محبوب سے ہے

| ۲۲ | ۱۴ | ۱۹ |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۸ | ۲۱ |
| ۱۷ | ۲۳ | ۱۵ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا پچپن ہین پس عدد طرح مثلث کہ بارہ مین کم کیے ۴۳ باقی رہے پس باقی کو تین پر تقسیم کیا کہ عدد خانہاے مثلث ہین طولاً یا عرضاً خارج قسمت ۱۴ رہے ۱۴ اور ایک کی کسر بچی پس جس مثلث مین کہ کسر ایک یا دو کی بچی اسکو مثلث کہنہ لنگ کہتے ہین کیونکہ بسبب کسر کے کل اضلاع و اقطار مین اعداد وفق برابر نہین آتے ہین پس چودہ کو خانہ دوم مین لکھا کہ یہ خانہ شرقی و آتشی ہے اور واسطے تجاذب اور دوستی کے معین ہے اور باضافہ ایک ایک کے اور دو دور اس لوح کی یعنے چھ خانہ پر کیے اور آخر دورہ دوم مین ۱۹ لکھے پس واسطے کسر ایک کے ابتداے دورہ مین دو عدد بڑھائے یعنی ۲۱ لکھے پھر باضافہ ایک ایک کے نقش تمام کیا پس جس طرف سے کہ شمار کرین وہی اصل عدد وفق کہ ۵۵ ہین حاصل ہون گے بجز ایک راست کے کہ اوس مین ۵۴ حاصل ہون گے اور وفق عدد ناقص کا مستخرج انہے سے منسوب محب و طالب ہے شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۷۱ ہین اس مین سے بارہ طرح کیے ۵۹ رہے

| ۲۴ | ۱۹ | ۲۸ |
|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۳ | ۲۱ |
| ۲۰ | ۲۹ | ۲۲ |

۵۹ کو تین پر تقسیم کیا خارج قسمت ۱۹ رہے اور دو کی کسر بچی پس خارج قسمت ۱۹ کو خانہ دوم خانہ آتشی شرقی مین لکھا اور باضافہ ایک ایک کے دو دورہ پر کیے اور واسطے کسر دو کے ابتداے دورہ سوم مین تین عدد اضافہ کرکے ۲۲ لکھے پھر باضافہ ایک ایک کے یہ دورہ بھی پر کیا پس جس طرف سے کہ شمار کرین وہی اصل عدد وفق ۷۱ حاصل ہونگے الا ایک قطر چپ ہین کہ اسمین ۶۹ حاصل ہونگے فصل دوم تحریر نقش و وفق عددین متحابین مربع دوم مین یعنی ۲۵۳ کہ وفق ہے ۲۲۰ عدد زائد کا اور ۲۸۴ کہ وفق ہے ۲۲۹ عدد ناقص کا پس اگر ۲۵۳ کو مربع مین پر کرین پس عدد طرح مربع کہ تیس ہین کم کرین ۲۲۳ باقی رہے پس باقی کو چار پر تقسیم کیا خارج قسمت ۵۵ رہے اور تین کی کسر بچی پس ۵۵ کو خانہ اول مین لکھکر باضافہ ایک ایک

عدد کے ایک دو یعنی چار خانہ لکھے اور واسطے کسرتین کے ابتدائے دور دوم یعنی خانہ پانزدہم مین دو عدد اضافہ کیے پھر دور دوم کے دو کسر خانہ سے یعنی خانہ نہم سے ایک ایک عدد ہر خانہ مین زیادہ کرکے نقش کو تمام کیا پس جس طرف سے کہ اس لوح کو شمار کرین طولاً یا عرضاً یا قطراً وہی اصل عدد وفق ۲۵۳ حاصل آئین گے پس یہ نقش وفق عدد زائد کا مستخرج از ۲۲۰/۲۵۳ منسوب محبوب و مطلوب سے ہے اور

۲۵۳ ، ۳۰ ، ۲۲۳ ، ۲۰ ، ۲۰۳ ، ۲۰ ، ۳

اگر ۲۸۷ مربع مین پر کرنا چاہین تیس اُس مین سے طرح کرین ۲۵۷ باقی رہے اس باقی کو چار پر تقسیم کیا خارج قسمت ۶۴ ہے اور ایک کی کسر لکھی پس ۶۴ کو خانہ اول مین لکھکر

۲۸۷ ، ۳۰ ، ۲۵۷ ، ۲۴ ، ۱۷ ، ۱۶ ، ۱

| ۶۳ | ۶۶ | ۶۹ | ۵۵ |
|---|---|---|---|
| ۶۸ | ۵۶ | ۶۲ | ۶۷ |
| ۵۷ | ۷۱ | ۶۴ | ۶۱ |
| ۶۵ | ۶۰ | ۵۸ | ۷۰ |

باضافہ ایک ایک عدد کے تین دور یعنی بارہ خانہ پر کیے اور واسطے کسر کے ابتدائے آخر مین دو اضافہ کیے پھر دور آخر کے خانہ دوم سے باضافہ ایک لکھکر نقش کو تمام کیا پس جس طرف سے کہ شمار کرین عرضاً یا طولاً یا قطراً وہی اصل عدد وفق ۲۸۷ ہین حاصل آئین گے پس یہ نقش وفق عدد ناقص کا مستخرج از ۲۲۹/۲۸۷ منسوب محب و طالب سے ہے **فصل سوم تحریر نقش عددین متحابین مرتبہ سوم** مین یعنے ۱۰۸۱ کہ وفق ہے ۱۲۹۶ عدد زائد کا اور ۱۵۱ کہ وفق ہے ۱۴۱۶ عدد ناقص کا پس یہاں پر یہ نقش مربع اور طریقہ سے پر کیا جاتا ہے کہ جو سہل تر ہے سب طریقون سے وہ یہ ہے کہ پہلے خانہ مین سب سے

| ۷۱ | ۷۴ | ۷۸ | ۶۴ |
|---|---|---|---|
| ۷۷ | ۶۵ | ۷۰ | ۷۵ |
| ۶۶ | ۸۰ | ۷۲ | ۶۹ |
| ۷۳ | ۶۸ | ۶۷ | ۷۹ |

بھرنا شروع کیا اور باضافہ ایک ایک عدد کے اس مربع کے چار دور مین سے تین دور لکھے یعنی بارہ خانہ پُر کئے اب دور آخر کے چار خانہ باقی رہے اب حساب کیا کہ طولاً مجموع اعداد کس سطر کے زیادہ ہین تو مجموع اعداد سطر چہارم

الکیس تھے بہ نسبت اور سطرون کے اعداد سے زائد پس الکیس کو اصل اعداد وفق عدد زائد ۱۰۸۱ سے کم کیا ۱۰۶۰ باقی رہے اسکو ابتدا ے دور چہارم مین لکھکر باضافہ ایک ایک کے نقش تمام کیا پس جس طرف سے کہ عرضاً یا طولاً یا قطراً کرین وہی اصل عدد وفق کہ ۱۰۸۱ ہین حاصل ہون گے پس یہ نقش عدد وفق عدد زائد کا مستخرج از ۱۰۸۱/۷۲۹۶ منسوب محبوب و مطلوب سے ہے

| ۸ | ۱۱ | ۱۰۶۱ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶۰ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۰۶۳ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۰۶۲ |

اسی طرح وفق عدد ناقص ۱۱۵۱ کو ہر ربع مین پر کیا تو اس مین بھی الکیس کی طرح دی ۱۱۳۰ باقی رہے پس خانہ اول مین ایک سے بھرنا شروع کیا اور باضافہ ایک ایک کے تین دور پر کیے ابتداے دور چہارم مین ۱۱۳۰ لکھے اور باضافہ ایک ایک کے نقش تمام کیا پس جس طرف سے کہ شمار کرین وہی اصل عدد وفق ۱۱۵۱ حاصل ہونگے پس یہ نقش عدد ناقص کا مستخرج از ۱۱۵۱/۱۱۵۷ منسوب محب و طالب سے ہے

| ۸ | ۱۱ | ۱۱۳۱ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۳۰ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۱۳۳ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۱۳۲ |

یہانتک بیان اعداد متحابہ کا تھا کہ جو شعار حکماے الٰہیین کا تھا کہ اسرار کو مخفی تر کر کے رکھا تھا اب مقصد دوم مین بیان دلائل محبت خلقی وغیرہ کا ہو گا مقصد دوسرا بیان دلائل خلقی و وجوہ محبت بین الاثنین مین پس واضح ہو کہ اول رسالہ مین بیان ہو چکا کہ تحابب بین الاثنین دو طرح پر ہے ایک تو خلقی ہے کہ بسبب طالع ولادت و تحویل سال وغیرہ کی ہوتی ہے تو بحسب قلت و کثرت دلائل کے کمی و بیشی محبت و الفت کی بینہما ہوتی ہے دوسرے بسبب عملیات و تعویذات وغیرہ کے ہوتی ہے ابتک بیان قسم دوم کا ہوا اب اس مقصد مین قسم اول کا بیان ہوتا ہے پس یہ مقصد مشتمل ہے او پر تین فصلون کے

فصل اوّل بیان دلائل و وجوہات محبت مین اخوان الصفا و اشجار الاثمار مین ہے کہ
جسکے مسقط نطفہ اور زائچہ وقت ولادت اور تحویل سال و قران مین مریخ و زہرہ و
قمر قوی ہون ہر آئینہ وہ شخص صاحب طبع لطیف ہوگا اور عشق صاحبان حسن و جمال
و نازنینان عدیم المثال سے ضرور رہیگا کیونکہ مریخ و زہرہ ہیج طبیعت و مولد عشق ہین
اور ضروری ہی کہ زائچہ وقت ولادت مین اسکے شمس قمر صالح الحال ہون لیکن دوستی
و محبت اسکی دوسرے شخص کے ساتھ ہونا اور اتحاد باہمی اندونون کا بنابر دلائل خلقی کی چند
وجوہات سے ہے وجہ اوّل یہ ہے کہ جن دو شخصون کے زائچہ ولادت مین نیرین
قوی ہون اور ایک مولود کے نیرین دوسرے مولود کے نیرین کے ساتھ بنظر تثلیث
یا تسدیس ناظر ہون یعنی موضع شمس ایک کا ساتھ موضع قمر دوسرے کے ناظر ہو تو مودت
ان دو شخصون مین دوستی و محبت بیحد ہوگی پس اگر ان دو شخصون مین سے ایک مرد ہو
اور ایک عورت یا غلام تو درمیان انکے عشق عظیم پیدا ہوگا اور اگر ان دونون مین سے
طالع عاشق کا ہو گیارھوین خانہ طالع معشوق سے پڑے تو عشق شدید و شگارہ ہوگا نہایت
اسرو جان ایک دوسرے سے دریغ نکرین وجہ دوم یہ ہے کہ اگر درمیان دو مولود کے
شمس یا قمر ایک برج مین پڑین درمیان ان دونون کے دوستی ہوگی وجہ سوم یہ کہ
اگر طالع دو شخصون کا ایک برج پڑے یا صاحب طالع دو شخصون کا ایک ہی ستارہ ہو
درمیان ان دونون کے دوستی و محبت ہوگی وجہ چہارم یہ کہ اگر طالع دو شخصون کا باہم دیگر بنظر
تسدیس ناظر ہو دلیل محبت نہایا کی ہی کیونکہ بروج متناظرہ تسدیس باہم موافق ہین کیفیت
فاعلیہ مین اور مخالف ہین کیفیت منفعلہ مین اور فاعل قوی ہی منفعل سے لہذا نظر تسدیس دلیل
نیم دوستی کی ہوئی لو ہر ایک برج کو ساتھ تیسرے اور گیارھوین سے نظر تسدیس ہے
وجہ پنجم یہ کہ اگر طالع دو شخصون کا باہم دیگر بتثلیث ناظر ہو یعنی طالع دونون کا یا مثلثہ ہی ہو کہ مثلثات
باہم بنظر تثلیث رکھتی ہین جیسا کہ طالع ایک کا حمل ہو اور طالع دوسرے کا اسد ہو یا قوس اسطرح طالع

اگرایک کا ثور ہو اور دوسرے کا سنبلہ ہو یا جدی دلیل ہے کہ درمیان اُن دونون کے اغلب چیزون مین موافقت ہو گی اور زمانہ دراز تک رہیگی کیونکہ ہرایک برج مثلثہ کا ساتھ دوسرے برج کے اسی مثلثہ سے موافق ہے کیفیۃ فاعلیہ مین بھی اور کیفیہ منفعلہ مین بھی لہذا بنظر تثلیث دلیل تمام دوستی کی ہوئی اور مثلثات عناصر اربعہ یہ ہین

| آتشی مثلثہ | خاکی مثلثہ | بادی مثلثہ | آبی مثلثہ |
|---|---|---|---|
| حمل | ثور | جوزا | سرطان |
| اسد | سنبلہ | میزان | عقرب |
| قوس | جدی | دلو | حوت |

**وجہ ششم** یہ کہ اگر طالع کسی عورت کا ساتوان خانہ طالع مرد سے پڑے یا طالع مخدوم کا دسوان خانہ طالع خدمتگار سے پڑے یا طالع معشوق کا گیارھوان خانہ طالع عاشق سے پڑے دلیل ہے کہ درمیان دونون کے محبت و مودت باہمی بغایت و بے نہایت ہو گی اور زمانہ دراز تک رہیگی اور دوسرے سے برخوردار ہونگے بشرط آنکہ درمیان کوکب مستولے دونون کے یعنی مستولے مرد و زن و خادم و مخدوم و عاشق و معشوق باہمی نظر دوستی و نظر قبول از یکدیگر ہو اور دونون مستولی نیکو حال و مسعود ہون پس اگر ایسا ہو تو دلیل ہے کہ درمیان اُنکے سالہا سال آمیزش و موافقت رہے اور اگر ان دونون مستولیونمین سے ایک کوکب سعد ہو اور ایک نحس اور نظر قبول از یکدیگر ہو تو صاحب سعد کو سیرت نیک ہو گی اور صاحب نحس کو سیرت نہ نیک ہو گی نہ بد لیکن دونون مین موافقت حاصل ہو گی **وجہ ہفتم** یہ کہ اگر دو مولود کے زائچہ ولادت مین کوکب سعد ایک موضع مین پڑے ہون دلیل ہے کہ درمیان انکے محبت و مودت ہو گی اور ایک دوسرے کو نیکی و نفع پہونچائیگی اور منفعت بحسب طبیعت اس کوکب کے سعد کو پہونچے گی مثلاً اگر وہ سعد مشتری ہو تو جاہ و حشمت و مال حاصل ہو گا اور اگر وہ سعد زہرہ ہو تو لذت و الفت و انس و مودت حاصل ہو اگر وہ سعد دونون کے طالع مین ہو تو دونون کو نفع ایک دوسرے کے نفس سے پہونچے

اور اگر وہ سعد خانہ دوم خانہ مال مین ہو تو نفع باہم دیگر بسبب مال معاش کے ہو
اور اگر وہ سعد خانہ سوم مین ہو تو نفع باہم دیگر بسبب تحصیل علم یا نقل نزدیک کے ہو
اور اگر وہ سعد خانہ چہارم مین ہو تو نفع باہم دیگر بسبب عمارت و زراعت و باغ و زمین
کے ہو اور اگر وہ سعد خانہ دہم مین ہو تو نفع باہم دیگر بسبب جاہ ہو شغل و عمل سلطانیکے
ہو و علی ہذا القیاس جس خانہ مین وہ سعد ہو بسبب منسوبات اُس خانہ کے ایک دوسرے
کو نفع پہونچائین گے وجہ ہشتم یہ کہ برج طالع مطیع ہوتا ہے اپنے برج مستعلی کے
اور صاحب طالع کو صاحب مستعلی کی محبت زیادہ ہوتی ہے جیسا کہ بطلیموس نے ثمرہ الفلک
کے کلمہ سی و پنجم مین لکھا ہے کہ والبروج المطیعہ اشد محبۃ یعنی جو برج
کہ مطیع ہے اسکو محبت شدید تر ہے اور برج مستعلی اسکو کہین گے کہ جو برج
طالع سے فوق الارض ہو اور یہ بھی لکھا ہے کہ بروج معوج الطلوع مطیع ہین
بروج مستقیم الطلوع کے تو اول جدی سے آخر جوزا تک سب برج معوج الطلوع
و کوتاہ مطالع ہین اور اول سرطان سے آخر قوس تک بروج مستقیم الطلوع ہین
مطالع وجہ نہم یہ کہ اگر وہ مولود کے زائچہ ولادت مین سہم السعادت ہے ایک برج مین پڑا
ہو دلیل محبت بینہما کی ہے اور نسبت طمع داشت کے باہم دیگر ایک دوسرے کی امیدین
حاصل ہون اور سہم السعادت کو سہم القمر بھی کہتے ہین اور طریق استخراج سہم السعادت
وغیرہ کا رسالہ ضیاء النجوم مین مرقوم ہو چکا **فصل دوم** دربیان محبت بین الشخصین
از روے صاحب طالع وقت ولادت کے پس واضح ہو کہ اگر کواکب صاحب طالع
دو شخصون کے آپس مین دوست ہون دلیل ہے کہ ان دو شخصون مین آپس مین
دوستی ہوگی جیسا کہ اگر طالع ایک شخص کا برج اسد ہو اور طالع دوسرے کا
سرطان ہو اور اسد خانہ شمس ہے اور سرطان خانہ قمر اور شمس و قمر مین دوستی
جانبین سے ہے کہ ان دو شخصون مین بھی دوستی جانبین سے ہوگی اور بیان

تفصیل اسکا آگے آئےگا اور چونکہ دوستی اور دشمنی موقوف ہے معرفت پر دوستی
و دشمنی کواکب کے لہذا دوستی و دشمنی کواکب کا بیان ضرور ہوا پس واضح ہو کہ صداقت
و عداوت کواکب مین منجمین مین اختلاف ہی جیسا کہ ابو ریحان بیرونی نے تفہیم التنجیم مین لکھا
ہی کہ بعض منجمین کا قول یہ ہی کہ جو دو کواکب کہ طبیعت و اثر مین باہم متصادق و متفق ہین وہ
دونون آپس مین دوست ہین مثل زحل و مریخ کے اور جو دو کوکب کہ طبیعت و اثر مین باہم
متضاد ہین وہ دونون دشمن ایک دوسرے کے ہین مثل زحل و مشتری کے زحل نحس اعظم ہی
ہی اور مشتری محض سعد ہی معتدل اور بعض منجمین کا قول یہ ہی کہ جو دو کوکب کیفیت مین باہم
متصادق ہون وہ آپس مین دوست ہین اور جو کہ باہم متضاد ہین وہ آپس مین دشمن جیسا کہ کوکب ناری
دوست بادی ہی اور آبی دوست خاکی اور ناری دشمن آبی اور بادی دشمن خاکی اور
بعض منجمین اعتبار اوضاع بیوت کا کرتے ہین اور کہتے ہین کہ جن دو کوکب کے بیوت بنظر
صداقت باہم ناظر ہون بہ تثلیث یا تسدیس وہ دونو آپس مین دوست ہین جیسا کہ برج
سنبلہ کو ساتھ عقرب کے اور حمل کو ساتھ جوزا کے نظر تسدیس ہے تو درمیان عطارد
و مریخ کے دوستی ہے اور جن دو کوکب کے بیوت بنظر عداوت باہم ناظر ہون بہ تربیع
یا مقابلہ وہ دونون آپس مین دشمن ہین جیسا کہ سرطان کو ساتھ جدی کے نظر مقابلہ
ہی پس قمر و زحل آپس مین دشمن ہین اسی طرح برج اسد کو بھی دلو سے نظر مقابلہ ہے
تو شمس و زحل بھی آپس مین دشمن ہین یا جو دو کوکب کہ خانہ اسکا بارھوان خانہ کوکب
دیگر کا ہو وہ کوکب آپس مین دشمن ہین جیسا کہ سنبلہ بارھوان خانہ ہے برج
میزان سے اور ثور بھی بارھوان خانہ ہی برج جوزا سے پس عطارد و زہرہ آپس مین دشمن ہین
لیکن صداقت و عداوت کواکب موافق پوتھی برہت جاتک کے اور طریق سہیر وہ یہ ہے
پہلے سبع سیارہ کو سطر اول مین لکھین اور نیچے ہر کوکب کے خانہ مول الترکون اسکا لکھین
یا تحت اسکے مول الترکون کا خانہ دوم پھر چہارم پھر پنجم پھر ہشتم پھر نہم پھر دوازدہم لکھین پھر

ان خانون کے خانہائے شرف کواکب لکھین اس طرح سے

| کواکب | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خانہ ۱ مول ترکون | دلو | قوس | حمل | اسد | میزان | سنبلہ | ثور |
| خانہ ۲ مول ترکون | حوت | جدی | ثور | سنبلہ | عقرب | میزان | جوزا |
| خانہ ۴ مول ترکون | ثور | حوت | سرطان | عقرب | جدی | قوس | اسد |
| خانہ ۵ مول ترکون | جوزا | حمل | اسد | قوس | دلو | جدی | سنبلہ |
| خانہ ۸ مول ترکون | سنبلہ | سرطان | عقرب | حوت | ثور | حمل | قوس |
| خانہ ۹ مول ترکون | میزان | اسد | قوس | حمل | جوزا | ثور | جدی |
| خانہ ۱۲ مول ترکون | جدی | عقرب | حوت | سرطان | سنبلہ | اسد | حمل |
| خانہائے شرف کواکب | میزان | سرطان | جدی | حمل | حوت | سنبلہ | ثور |

پس سبع سیارات مین سے شمس و قمر کا ایک ہی خانہ ہے اور باقی کواکب کے دو دو خانہ ہین



پس وہی ایک ایک خانہ شمس و قمر کا جس کوکب کے ماتحت مین واقع ہون تو شمس و قمر دوست اسکوکب کے ہین مثل اسد کے کہ ماتحت مریخ مین واقع ہے اور مثل سرطان کے کہ ماتحت مشتری مین واقع ہے پس شمس دوست مریخ کا ہے اور قمر دوست مشتری کا اور وہی ایک خانہ جس کوکب کے ماتحت مین واقع نہو تو شمس و قمر دشمن اسکے ہونگے جیساکہ سرطان و اسد ماتحت زہرہ مین نہین ہین پس شمس و قمر دشمن زہرہ ہین لیکن اور کواکب خمسہ متحیرہ کہ جنکے دو دو خانہ ہین پس اگر دونون خانہ کسی کوکب متحیرہ کے ماتحت مین کسی کوکب کے واقع ہون وہ کوکب بھی دوست انکے ماتحت کا ہے جیساکہ دونون خانے زہرہ کے

ماتحت زحل مین واقع هین پس زهره دوست هے زحل کا اور اگر ایک هی خانه کسی کوکب متحیره کا
ماتحت مین هے کسی کوکب کے واقع هوا گرچه بتکرار واقع هو تو وه کوکب مساوی اپنے
ماتحت کا هے جیساکه ایک خانه زهره کا برج ثور ماتحت قمر مین واقع هے اگرچه بتکرار واقع
هے پس زهره مساوی هے قمر کا اور اگر دو خانون مین سے ایک خانه بهی کسی کوکب متحیره کا
ماتحت مین کسی کوکب کے واقع نهو تو وه کوکب دشمن اپنے ماتحت کا هے مثل خانهاے
زهره کے که اسکا ایک خانه بهی ماتحت مشتری مین واقع نهین هوا هے پس زهره
دشمن هے مشتری کا یه ایک قاعدهٔ کلیه هے صداقت و عداوت کواکب کا پس
واسطے سهولت ذهن مبتدی کے اسی قاعدے سے یه جدول بنائی گئی هے

## جدول دوستی و دشمنی کواکب

| کواکب | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زهره | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دوستان کواکب | عطارد زهره | شمس قمر مریخ | شمس قمر مشتری | مریخ قمر مشتری | عطارد زحل | شمس زهره | شمس عطارد |
| مادیان کواکب | مشتری | زحل | زحل زهره | عطارد | مریخ مشتری | مریخ مشتری زحل | مریخ مشتری زحل زهره |
| دشمنان کواکب | شمس قمر مریخ | عطارد زهره | عطارد | زحل زهره | شمس قمر | قمر | قمر را دشمنی نیست |

تفصیل اس اجمال کی یه هے که بنابر اس قاعدے کے حالات کواکب باهمدیگر دوستی و دشمنی
و مساوات مین چهه طرح پر هے اول دوستی جانبین کی هے یعنی شمس کو ساتهه قمر
اور مریخ او مشتری کے اور عطارد کو ساتهه زهره کے اور زهره کو ساتهه زحل کے دوستی
جانبین کی هے کیونکه خانه انکے ماتحت دوسرے کے واقع هین دوم دشمنی جانبین کی هے
یعنی شمس کو ساتهه زحل اور زهره کے دشمنی جانبین کی هے کیونکه کوئی خانه کسی کا انمین سے

دوسرے کے ماتحت مین واقع نہین ہے سوم مساوات جانبین کی ہے یعنی زہرہ
کیساتھ مریخ کے اور مشتری ساتھ زحل کے دونون جانب سے نہ دوستی ہے نہ دشمنی
کیونکہ انکے دونون خانون مین سے ایک ہی خانہ دوسرے کے ماتحت مین واقع ہے
چہارم دوستی ایک جانب سے اور دشمنی دوسرے جانب سے جیسے عطارد دوست قمر کا ہی
اور قمر دشمن عطارد کا کیونکہ دونون خانے عطارد کے ماتحت قمر ہین اور خانہ قمر تحت عطارد
مین نہین ہے پنجم ایک جانب سے دوستی ہو اور جانب دیگر سے مساوی جیسے قمر دوست ہے
مشتری کا اور مشتری مساوی ہے ساتھ قمر کے اور شمس دوست ہی عطارد کا اور عطارد
مساوی ہے ساتھ شمس کے اور عطارد دوست ہے زحل کا اور زحل مساوی ہی ساتھ
عطارد کے اور قمر دوست ہے مریخ کا اور مریخ مساوی ہی ساتھ قمر کے بدلیل مذکور ششم
ایک جانب سے دشمنی ہو اور جانب دیگر سے مساوی جیساکہ عطارد دشمن ہے مریخ کا اور مریخ
مساوی ہی ساتھ عطارد کے اور عطارد دشمن ہی مشتری کا اور مشتری مساوی ہے ساتھ عطارد
کے اور قمر دشمن ہی زہرہ کا اور زہرہ مساوی ہی ساتھ قمر کے اور قمر دشمن ہے زحل کا اور زحل
مساوی ہی ساتھ قمر کے اور مریخ دشمن ہے زحل کا اور زحل مساوی ہی ساتھ مریخ کی بدلیل
مذکور بعد اسکے یہ بھی واضح ہو کہ جس کوکب کو ساتھ زحل کے دوستی یا دشمنی یا مساوات ہے
اُسکو ساتھ راس و ذنب کے بھی وہی حالت ہے اور راس و ذنب کو بجاے زحل کے تصور
کرنا چاہیے یہانتک بیان صداقت و عداوت کواکب کا تھا کہ یہ ایک مقدمہ تھا واسطے
معرفت صداقت و عداوت دو شخصون کے پس ان حالات شش گونہ کواکب سے بہت سے فروعات
پیدا ہوتے ہین منجملہ اُنکے آٹھ فرع پر اکتفا کیجاتی ہی اول یہ کہ اگر طالع ولادت ایک شخص کا
حمل یا عقرب ہو اور طالع ولادت دوسرے کا اسد دلیل ہی کہ درمیان ان دونون کے
دوستی ہوگی کیونکہ درمیان مریخ و شمس کے دوستی جانبین کی ہی خاصتہً صاحب طالع
حمل کو صاحب طالع اسد سے اسلیے کہ حمل و اسد باہم متشاکل ہین کہ دونون ایک ہی مثلثہ

آتشی سے ہین اور بنظر تثلیث کہ دلیل تمام دوستی کی ہے باہم ناظر ہین پس طالع و صاحب
طالع دونون اقتضاے دوستی رکھتے ہین لیکن برج عقرب آبی ہے اور عقرب و اسد
بنظر تربیع کہ دلیل نیم دشمنی کی ہی باہم ناظر ہین پس عقرب یا برج اسد از روے
طالع کے مخالف رکھتا ہے اور از روے صاحب طالع کے موافقت کہ شمس کو ساتھ مریخ
کے دوستی جانبین کی ہی دوم اگر طالع ایک شخص کا ثور یا میزان ہو اور طالع دوسریکا جوزا
یا سنبلہ ہو تو درمیان ان دونون کے دوستی ہو کیونکہ درمیان زہرہ و عطارد کے دوستی
جانبین کی ہے خاصۃً شخص طالع ثور کو ساتھ طالع سنبلہ کے کیونکہ ثور و سنبلہ دونون برج
مثلثہ خاکی سے ہین اور باہم بنظر تثلیث ناظر اور اسیطرح شخص طالع جوزا کو ساتھ شخص طالع میزان
کے کہ دونون مثلثہ بادی سے ہین وہ باہم بنظر تثلیث ناظر پس طالع و صاحب طالع دونون
اقتضاے دوستی رکھتے ہین سوم اگر طالع ایک مولود کا ثور یا میزان ہو اور طالع دوسرے
کا جدی یا دلو درمیان ان دونون کے دوستی ہوگی کیونکہ درمیان زہرہ و زحل کے
دوستی جانبین کی ہی خاصۃً مولود طالع ثور کو ساتھ مولود طالع جدی کے کہ دونون
برج مثلثہ خاکی سے ہین اور باہم بنظر تثلیث ناظر اور مولود طالع میزان کو ساتھ مولود
طالع دلو کے کہ دونون برج مثلثہ بادی سے ہین پس طالع و صاحب طالع دونون اقتضاے
دوستی رکھتے ہین چہارم اگر طالع ایک شخص کا اسد ہو اور طالع دوسریکا قوس یا حوت
درمیان انکے دوستی ہوگی کیونکہ درمیان شمس اور مشتری کے دوستی جانبین
ہے خاصۃً شخص طالع اسد کو ساتھ شخص طالع قوس کے کہ دونون برج مثلثہ آتشی سے
ہین اور بنظر تثلیث ناظر پس طالع و صاحب طالع دونون اقتضاے دوستی رکھتے
ہین لیکن برج حوت آبی ہی اور اسد آتشی اور باہم دیگر ساقط از نظر پس طالع اقتضاے دشمنی رکھتا
ہی اور صاحب طالع اقتضاے دوستی پنجم اگر طالع ولادت کا ایکے برج اسد ہو اور طالع ولادت
دوسرے کا سرطان درمیان انکے دوستی ہوگی کیونکہ درمیان شمس و قمر کے دوستی جانبین کی ہے

لیکن اسد آتشی ہو اور سرطان آبی پس طالع اقتضاے دشمنی کرتا ہے اور صاحب طالع
اقتضاے دوستی **ششم** اگر طالع ایک کا اسد ہو اور طالع دوسرے کا جدی یا دلو
درمیان انکے دشمنی ہوگی کیونکہ درمیان شمس و زحل کے دشمنی جانبین کی ہے اور مثلثات
مین بھی کوئی مشاکلہ نہین ہے برج اسد آتشی ہے اور جدی خاکی اور دلو بادی اور اسد
کو ساتھ جدی کے سقوط نظر ہے اور ساتھ دلو کے نظر مقابلہ کو مقابلہ دلیل تمام
دشمنی کی ہے پس طالع دونون اقتضاے دشمنی رکھتے ہین **ہفتم** اگر
طالع ایک کا اسد ہو اور طالع دوسرے کا ثور یا میزان درمیان انکے دشمنی ہوئی
کیونکہ شمس و زہرہ مین دشمنی جانبین کی ہے اور مثلثات مین بھی کوئی مشاکلہ نہین ہے
اسد آتشی ہے اور ثور خاکی اور میزان بادی اور اسد کو ساتھ ثور کے نظر تربیع ہے پس
طالع و صاحب طالع دونون اقتضاے دشمنی رکھتے ہین لیکن اسد کو ساتھ میزان
کے نظر تسدیس ہے کہ دلیل نیم دوستی کی ہے تو یہان پر طالع مقتضای دوستی ہے
اور صاحب طالع مقتضاے دشمنی **ہشتم** اگر طالع ایک جوزا یا سنبلہ ہو اور طالع
دوسرے کا سرطان پس مولود طالع جوزا و سنبلہ کا دوست ہوگا مولود طالع سرطان کا اور
مولود طالع سرطان کا دشمن ہوگا مولود طالع جوزا و سنبلہ کا کیونکہ عطارد دوست ہے قمر کا
اور قمر دشمن ہے عطارد کا اور طالع کا بھی اقتضاے دوستی جانبین کا نہین کرتا
ہے بجز آنکہ سنبلہ کو ساتھ سرطان کے نظر تسدیس ہے فقط و قس علی ھذا البواقی
پس جہان پر دلائل دوستی و دشمنی دونون جمع ہون حکم اغلب پر کرنا چاہیے

## فصل سوم دربیان محبت بین الاثنین از روے راس کے

پس واضح ہو کہ بر وقت ولادت کے جس برج مین کہ قمر ہوتا ہے اسی برج کے کسی حرف پر
نام مولود کا رکھا جاتا ہے اسی کو راس کہتے ہین اہل ہند مین اس امر کا التزام ہوتا رہتا ہے
مگر اہل اسلام مین یہ مروج نہین ہے وہ بغیر راس کے دیکھنے کی جو چاہتے ہین نام مولود کا رکھتے ہین

اسی سبب سے احکام نجومی مسلمانون کے حق مین مطابق نہین پڑتے ہین اور ہندوؤن
کے حق مین مطابق آتے ہین کیونکہ انکا نام راس دیکھ کے رکھا گیا ہوتا ہے اور اُسکی
بہت تاثیر ہوتی ہے پس مسلمانون مین نام کا حرف اول اگر الف ہے تو اس کو
مجازاً امیکھ راس کہتے ہین اگر حرف اول میم ہے اُسکو سنگھ راس کہتے ہین اور
اسم اونکے بحساب ابجد دونون کے سان کرتے ہین نام راس النسان کا اگر حقیقۃً ہو تو
تاثیر اسکی پوری ہوگی اور اگر مجازاً ہو تو تاثیر کم ہوگی پس نام النسان کا از رو
راس کے حقیقۃً یا مجازاً دلائل و وجوہات محبت اسکے کئی طرح پر ہین اول اگر
دو شخصونکی ایک راس ہو درمیان ان دونون کے محبت ہوگی دوم اگر صاحب
راس دو شخصون کا ایک ہی ستارہ ہو دلیل محبت باہمی کی ہے سوم درمیان راس
دو شخصون کے نظر محبت ہو دلیل محبت باہمی کی ہے چہارم درمیان صاحب راس
دو شخصون کے اگر نظر تثلیث یا تسدیس ہو دلیل اتحاد باہمی کی ہے پنجم اگر درمیان صاحب
راس دو شخصون کے دوستی جانبین سے ہو دلیل محبت و اتحاد باہمی کے ہے
ششم اگر راس دونون کی یعنی وہ برج کہ جس مین بروقت ولادت کے
قمر تھا ایک مثلثہ سے ہون آتشی یا بادی یا آبی یا خاکی تو دلیل اتفاق باہمی کی ہے
ہفتم اگر راس معشوق کی گیارہوان خانہ راس عاشق سے پڑے دلیل
محبت باہمی کی ہے اسی طرح اگر راس زوجہ کی ساتوان خانہ راس شوہر سے پڑے
دلیل اتفاق باہمی کی ہے فائدہ اس فصل سابق مین وجوہات محبت بین الاثنین
کی از روے راس کے بیان ہوے ہین اور راس کا پہچاننا موقوف ہے
معرفت حروف بروج اثنا عشر و منازل قمر پر پس واسطے معرفت راس
و حروف منازل قمر کے یہ قاعدہ لکھا گیا پس واضح ہو کہ جو حروف بروج اثنی عشر
سے منسوب ہین وہ دو قسم پر ہین ایک وہ کہ جو معمول بہ حکماے یونان کا ہے

دوسرے وہ کہ جو حکماے ہند کا ہے اور فرق ان دو قسمون مین بہت ہے جیسا کہ حرف فا طریق یونانی مین متعلق منزل کلیل سے ہے کہ یہ منزل برج میزان مین ہے اور زبان ہندیہ مین فا کو پھا کہتے ہین ساتھ باے فارسی اور ہاے مختفی کے اور پھا متعلق منزل نعایم سے ہے کہ یہ منزل برج قوس مین ہے پس جو فرق درمیان حکماے یونان اور حکماے ہند کے ہے وہ اس بنا پر ہے کہ یونانیون اور اہل جفر اٹھائیس حرفون کو اٹھائیس منازل قمریہ تقسیم کرتے ہین اور حروف ابجد مین سے ہر ایک حرف کو ایک منزل سے متعلق کیا ہے اور مقدار ایک منزل کی تیرہ درجہ ہین تقریبا خواہ ایک برج مین ہو یا دو برج مین پس اس مطلب کے لئے ایک جدول لکھی جاتی ہے تا واسطے فہم مبتدی کے آسان ہو جاوے پس جدول حروف بست و ہشتگانہ ابجد بر طبق منازل قمریہ ہے

| حمل | | | | ثور | | | جوزا | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرطین ۱ | بطین ۲ | ثریا ۳ | ثریا | دبران | ہقعہ ۵ | ہقعہ ۵ | ہقعہ ۶ | ذراع ۷ |
| ۱۳ درجہ | ۱۳ درجہ | ۴ درجہ | ۹ درجہ | ۱۳ درجہ | ۴ درجہ | ۹ درجہ | ۱۳ درجہ | ۱۳ درجہ |
| ا | ب | ج | ج | د | ہ | ہ | و | ز |
| سرطان | | | اسد | | | | سنبلہ | |
| نثرہ ۸ | طرفہ ۹ | جبہہ ۱۰ | جبہہ ۱۰ | زبرہ ۱۱ | صرفہ ۱۲ | صرفہ ۱۲ | عوا ۱۳ | سماک ۱۴ |
| ۱ درجہ | ۱۳ درجہ | ۴ درجہ | ۹ درجہ | ۱۳ درجہ | ۴ درجہ | ۹ درجہ | ۱۳ درجہ | ۱۳ درجہ |
| ح | ط | ی | ی | ک | ل | ل | م | ن |
| میزان | | | عقرب | | | | قوس | |
| غفر ۱۵ ۱۳ درجہ | زبانا ۱۶ ۱۳ درجہ | کلیل ۱۷ ۴ درجہ | کلیل ۱۷ ۹ درجہ | قلب ۱۸ ۱۳ درجہ | شولہ ۱۹ ۴ درجہ | شولہ ۱۹ ۹ درجہ | نعائم ۲۰ ۱۳ درجہ | بلدہ ۲۱ ۱۳ درجہ |
| س | ع | ف | ف | ص | ق | ق | ر | ش |
| جدی | | | دلو | | | | حوت | |
| ذابح ۲۲ ۱۳ درجہ | بلع ۲۳ ۱۳ درجہ | سعود ۲۴ ۴ درجہ | ندد ۲۴ ۱۳ درجہ | اخبیہ ۲۵ ۹ درجہ | مقدم ۲۶ ۴ درجہ | مقدم ۲۶ ۹ درجہ | موخر ۲۷ ۱۳ درجہ | رشا ۲۸ ۱۳ درجہ |
| ت | ث | خ | خ | ذ | ض | ض | ظ | غ |

لیکن نزدیک حکماے ہند کے منازل قمر ۲۷ ہین اور منزل ذابح کو بائیسوین منزل ہے

برج جدی مین جسکو ہندی مین ابجت کہتے ہین شمار نہین کرتے ہین اور سکو مخفی رکھتے
ہین مگر تولد طفل و رہنگ نکاح مین اس نچھتر سے کام لیتے ہین اور احکام جاری کرتے
ہین اور حروف کو اٹھائیس منزل پر تقسیم کرتے ہین اور حروف کو سنسکرت مین اعراب
نہین ہوتا ہی جس طرح کہ عربی مین ہوتا ہی مثلاً الف عربی مین مضموم و مفتوح و مکسور و ساکن
ہوتا ہی پس الف حرف ہی اور ضمہ و فتحہ و کسرہ حرکت اسکی ہے اور زبان سنسکرت
مین بھی الف بارہ طرح سے لکھا جاتا ہے اور بارہ طرح سے پڑھا جاتا ہے اور صورت
تحریر ہر طرح کی جداگانہ ہوتی ہی مثلاً الف پہلے بفتحہ دوسرے باشباع فتحہ تیسرے
بکسرہ چوتھے باشباع کسرہ پانچوین بضمہ چھٹے باشباع ضمہ ساتوین بکسرہ مجہول و اشباع مجہول
بفتحہ و یاے ساکن نوین بضمہ مجہول و اشباع دسوین بفتحہ و واو ساکن گیارھوین بفتحہ و
و نون غنہ بارھوین بفتحہ و ہاے ساکن اسی طرح ہر حرف کو بارہ
بارہ طرح سے پڑھتے ہیں اور ان بارہ طرحون مین سے ہر واحد ایک حرف
خاص ہے اور صورت تحریر بعض حروف کی آخر رسالہ زبدۃ النجوم مین تحریر ہو چکی اور
سواے انکے اور بھی بعض حروف خاص اسی زبان کے ہین پس یہی بناء اختلاف
ہے درمیان یونانیون اور اہل ہند کے اور یہ بھی ہے کہ حرف ز کو ج کہتے ہین زینب کو
جنیب بولتے ہین اور بجاے قاف کے کاف استعمال کرتے ہین قاسم کو کاسم
کہتے ہین اور بجاے خ کے کھ بہاے مختفی بولتے ہین خدیجہ کو کھدیجہ کہتے ہین اور
بجاے ف کے پھ استعمال کرتے ہین فاطمہؓ پھاطمہ کہتے ہین اور بجاے ع
کے الف استعمال کرتے ہین علیؑ کو الی کہتے ہین اور حکماے ہند وقت
ولادت طفل انھین حروف پر اس لڑکے کا نام رکھتے ہین اور قاعدہ
نام رکھنے کا یہ ہے کہ بروقت ولادت کے دیکھتے کہ وہ کس چرن پر کس نچھتر
کی ہے اس چرن کا جو حرف ہوتا ہی اسی حرف پر نام رکھتے ہین

اور منزل کو ان کے یہان نچھتر کہتے ہین اور ہر نچھتر مین چار چرن ہوتے ہین اور ہر
چرن کا ایک ایک حرف ہوتا ہے جدول اسکی یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | میکھ | | | برکھ | |
| اسونی | بھرنی | کرتکا ۳ | کرتکا ۳ | روہنی ۴ | مرگسرا ۵ |
| ۴ چرن | ۴ چرن | ۱ چرن | ۳ چرن | ۴ چرن | ۲ چرن |
| چو چے چو لا | لی لو لے لو | آ | ای او اے | او با بی بو | بے بو |
| | متھن | | | کرک | |
| مرگسرا | آردرا ۶ | پونربس ۷ | پونربس | پکھ ۸ | اشلیکھا ۹ |
| ۲ چرن | ۴ چرن | ۳ چرن | ۱ چرن | ۴ چرن | ۴ چرن |
| کا کی | گو گن گھا چھا | کی کو ہا | ہی | ہو ہی ہو ڈھا | ڈمی ڈو ڈے وڈ |
| | سنگھ | | | کنیا | |
| مگھا ۱۰ | پوربا پھالگنی ۱۱ | اوترا پھالگنی ۱۲ | اوترا پھالگنی ۱۲ | ہست ۱۳ | چترا ۱۴ |
| ۴ چرن | ۴ چرن | ۱ چرن | ۳ چرن | ۴ چرن | ۲ چرن |
| ما می مو مے | مو ٹا ٹی ٹو | ٹے | ٹو پا پی | پو کھا راٹھا | پے پو |
| | تلا | | | برسچھک | |
| چترا ۱۴ | سواتی ۱۵ | بساکھ ۱۶ | بساکھ | انرادھا ۱۷ | جیسٹھا ۱۸ |
| ۲ چرن | ۴ چرن | ۳ چرن | ۱ چرن | ۴ چرن | ۴ چرن |
| را ری | رو رے رو تا | تی تو تے | تو | نا نی نو نے | نو یا یے یو |
| | دھن | | | مکر | |
| مول ۱۹ | پوربا کھاڑھ ۲۰ | اوترا کھاڑھ ۲۱ | اوترا کھاڑھ ۲۱ | سرون ۲۲ | دھنشٹھا ۲۳ |
| ۴ چرن | ۴ چرن | ۱ چرن | ۳ چرن | ۴ چرن | ۲ چرن |
| جی جو بھا بھے | بھو دھا پھا ڈھا | بے | بھو جا جے | کھی کھو کھے کھو | گا گی |
| | کنبھ | | | مین | |

| دہنشٹھا ۲۳ | ست بکھا ۲۴ | پوربابھادرپد ۲۵ | پوربابھادرپد ۲۵ | وتراپھادرپد ۲۶ | ریوتی ۲۷ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ چرن | ۴ چرن | ۳ چرن | ۱ چرن | ۴ چرن | ۴ چرن |
| گوگے | گوساسی سو | سے سودا | دی | دوتھاجھایان | دی دوچاچی |

## جدول مطابق منازل یونانیان یا نچھترہاے ہندیو نکے یہ ہے

| شرطین ۱ | بطین ۲ | ثریا ۳ | دبران ۴ | ہقعہ ۵ | ہنعہ ۶ | ذراع ۷ | نثرہ ۸ | طرف ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسونی | بھرنی | کرتکا | روہنی | مرگسرا | آردرا | پونربس | پکھہ | اشلیکھا |
| جبہہ ۱۰ | زبرہ ۱۱ | صرفہ ۱۲ | عوا ۱۳ | سماک ۱۴ | غفرا ۱۵ | زبانا ۱۶ | اکلیل ۱۷ | قلب ۱۸ |
| مگھا | پوربا پھالگنی | اوترا پھالگنی | ہست | چترا | سواتی | بساکھا | انرادھا | جیشٹھا |
| شولہ ۱۹ | نعایم ۲۰ | بلدہ ۲۱ | ذابح ۲۲ | بلعہ ۲۳ | سعود ۲۴ | اخبیہ ۲۵ | مقدم ۲۶ | موخر ۲۷ رشا ۲۸ |
| مول | پوربا کھاڑ | اوترا کھاڑ | ابھجت | سرون | دہنشٹھا | ست بکھا | پوربابھادرپد | اوترابھادرپد ریوتی |

## خاتمہ

بیان عداوت بین الشخصین کے پس واضح ہو کہ عداوت بھی دو طرح سے ہوتی ہے ایک تو بسبب عملیات وتعویذات وغیرہ کے ہو جاتی ہی دوسرے بسبب طالع ولادت وطالع سال ان دونون کے ہوتی ہے تو بحسب قلت وکثرت دلائل کے کمی بیشی عداوت میں اہی رہتی ہے اور تعویذات عداوت وفرقت بہ نسبت تعویذات محبت والفت کی جلد تاثیر کرتے ہین کیونکہ شیاطین اس امر مین معین رہتے ہین اس لیے کہ طبیعت انکی ایسے امور کے طرف مائل اور راغب رہتی ہے اور چونکہ یہ رسالہ بیان مین محبت بین الشخصین کے لکھا گیا اور مقصد دوم مین وجوہات خلقی محبت کے تحریر ہوئی اور انھین وجوہات کے برعکس جو دلائل ہین وہی دلائل خلقی عداوت کے ہین پس انھین دلائل عداوت مین سے بعضے وجوہات واسطے مزید بصیرت کے یہان پر لکھے جاتے ہین وجہ اول جن دو شخصون کے زائچہ ولادت مین

نیرین و خانہاے نیرین تربیع ایک دوسرے کے پڑے ہون تو ان دونون مین عداوت
ہوگی وجہ دوم موضع شمس ایک کا ساتھ موضع قمر دوسرے کے اگر بعداوت ناظر
ہو دلیل ہے کہ درمیان ان دونون کے بضرورت عداوت وجہ سوم اگر
شمس یا قمر ایک مولود کا بنظر مقابلہ یا تربیع دوسرے مولود کے پڑے تو دلیل دشمنی
کی ہے وجہ چہارم استجار الاشجار مین ہے کہ اگر طالع ایک مولود کا بارھوان خانہ پڑے
دوسرے مولود کے طالع سے وہ دونون باہم دشمن ہونگے وجہ پنجم اگر طالع دو شخصونکا
بسلگدیگر بنظر عداوت ناظر ہو دلیل عداوت باہمی کی ہے وجہ ششم اگر صاحب طالع
دو شخصون کا آپسمین دشمن ہون دلیل دشمنی کی یہ ہے وجہ ہفتم استجار الاشجار مین ہے
کہ اگر دو شخصونمین سے ایک کے طالع مین کوکب نحس کسی موضع مین پڑا ہو اور دوسرے
کے طالع مین کوکب سعد اسی موضع مین پڑے وہ دشمن ہوگا دوسرے شخص کا اور اسکو
مضرت و بدی پہونچاے گا اسی طرح اگر دو مولودمین کوکب نحس ایک ہی موضع مین پڑا ہو
درمیان ان دونون کے عداوت ہوگی اور ایک دوسرے کو ضرر پہونچائینگے اور مضرت
بحسب طبیعت اس نحس کے پہونچیگی پس اگر وہ نحس زحل ہوکہ بمکر و خدیعہ وحیلہ و شکایت سے
ضرر پہونچے گا اور اگر وہ نحس مریخ ہو تو ضرب و قتل و صلب و تسلط سے ضرر پہونچیگا پس اگر وہ
نحس طالع مین ہو تو دونون ضرر ایک دوسرے کے نفس سے پہونچے گا اور اگر وہ
نحس خانہ دوم خانہ مال مین ہو تو ضرر باہم دیگر بسبب مال و معاش کے ہو اور اگر وہ
نحس خانہ سوم مین ہو تو ضرر باہم دیگر بسبب علم و نقل نزدیک و غیرہ کے ہو اور اگر وہ نحس خانہ
چہارم مین ہو تو ضرر باہم دیگر بسبب عمارت و زراعت و باغ و زمین کے ہو اور اگر نحس خانہ
دہم مین ہو تو ضرر باہم دیگر بسبب جاہ و شغل و عمل سلطان کے و علی ہذا القیاس جس خانہ مین
وہ نحس ہو بسبب منسوبات اس خانہ کے ایک دوسرے کو ضرر پہونچائین گے
اور اگر دونون کے مولد مین سعد و نحس ایک موضع مین ہون پس تین حال سے خالی

نہین ہے یا دونون قوی ہون گے یا دونون ضعیف ہون گے یا ایک اُنمین سے ضعیف
ہوگا اور ایک قوی پس اگر دونون قوی ہون مثل اسکے کہ دونون کے زائچہ
مین برج قوس مین مشتری و زحل ہو کہ قوس خانہ مشتری و اوج زحل ہے
تو باہم دیگر نفع پہونچائین گے اور ضرر بھی تو نفع و ضرر بسبب طبیعت کوکب ہوگا
اور باعث وسبب اسکا منسوبات اور خانہ اور اگر دونون ضعیف ہون مثل اسکے
کہ دونون کے زائچہ مین برج حمل مین زہرہ و زحل ہو کہ حمل خانہ ہبوط زحل
و وبال زہرہ ہے اور کوئی دلیل دیگر نفع و نقصان کی نہو تو نفع و ضرر قلیل باہم دیگر
پہونچائین گے اور اگر سعد ضعیف ہو اور نحس قوی مثل اسکے کہ برج عقرب مین مریخ
و زہرہ ہو کہ عقرب خانہ مریخ و وبال زہرہ ہے تو باہم دیگر ضرر زیادہ پہونچائین گے
اور نفع کم اور اگر سعد قوی ہو اور نحس قوی مثل اسکے کہ برج ثور مین زہرہ و مریخ
ہو کہ ثور خانہ زہرہ ہے و وبال مریخ تو باہم دیگر ضرر کم پہونچائین گے اور نفع زیادہ
اور اگر دلائل دشمنی و ضرر زائچہ مین بہت ہون اور محبت و نفع کے کوئی دلیل نہو
تو باہم دیگر جان و مال کے دشمن ہوگے اور ایک دوسرے کا خونخوار ہوگا اور اگر
دلائل دوستی و منفعت زائچہ مین بہت ہون اور عداوت و ضرر کی کوئی دلیل
نہو تو ان دونون مین باہم دیگر دوستی و محبت بدرجہ کمال ہوگی ایک دوسرے کو
جان و مال سے نفع پہونچائین گے اور مانند یک جان و دو قالب کے رہین گے اور
انکی محبت کا خاتمہ بالخیر ہوگا و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

تمت

الحمد للہ کہ رسالہ مقناطیس القلوب پانچوین مرتبہ بصحت و صفائی تمام ماہ ربیع الثانی سنہ ۱۳۲۳
ہجری چھپکر تیار ہوگیا اور حق تالیف اسکا محفوظ ہے کوئی صاحب بغیر اجازت راقم کے قصد طبع نفرمائین جسقدر
نسخہ مطلوب ہون بارسال قیمت دعہ طلب فرمائین راقم محمد عبد اللہ عبد العزیز تاجر کتب و مالک مطبع عتبانی لکھنؤ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

امابعد سید ابوالحسن بن سید مہدی عرض کرتا ہے کہ یہ رسالہ موسوم بہ الواح الجواہر
تصنیف امام الحکما افلاطون آلٰہی کا ہی کہ بفرمایش شیخ محمد عبداللہ صاحب تاجر کتب کے ترجمہ
اسکا زبان اُردو مین کیا گیا تاکہ مطالب علیہ و مضامین حکمیہ اسکے عام فہم ہوجائین پس مناسب
یہ ہوا کہ پہلے کچھ حال مختصر اس حکیم آلٰہی کا تحریر کیا جاے بعد اوسکے ترجمہ اوسکے
رسالے کا ہو پس تذکرۃ الکاملین اور مطلع العلوم مین ہی کہ حکیم افلاطون بہت مشہور
حکیم متقدمین سے تھا اور باپ اسکا رہنے والا شہر اسینہ کا تھا کہ دار الخلافہ ملک
یونان کا ہی اگرچہ افلاطون خود کسی اور جزیرے مین چارسو تیئس برس پہلے پیدایش حضرت عیسیٰ علیہ السلام
کے پیدا ہوا تھا اور اخیر بادشاہ شہر اسینہ کا بادشاہ کو درس ہوا ہی کہتے ہین افلاطون
اوسی بادشاہ کو درس کی اولاد مین سے تھا شروع مین افلاطون نے بطور امیرزادونکے
تربیت پائی اور ورزش کیا کرتا تھا اور فن شاعری اور تصویر کھینچنے کا اوس نے

چندروز مین سیکھ لیا جب افلاطون کی عمر بیس برس کی ہوئی تب اوسنے اپنے سب
استادونکو ترک کیا اور فقط حکیم سقراط سے علوم حکمیہ تحصیل کرنے شروع کیے اور اوسکی نصیحتو
نکو سنتا تھا اور اوسپر عمل کرتا تھا اور حکیم سقراط افلاطون سے بڑی محبت رکھتا تھا اور
یہ بھی اوسکے ساتھہ ہر وقت رہتا تھا لکھتے ہین کہ حکیم سقراط ہر طرحکی علم و دانائی کی کان تھا
یہ حکیم بزرگ ۴۷۰ سنہ پہلے پیدا ہونے حضرت عیسےٰؑ کے شہر ایسنہ مین جو کہ یونان مین واقع
ہی پیدا ہوا تھا صغر سن مین طرف تحصیل علوم و فنون کے مشغول ہوا اور تھوڑے عرصے
مین خدا کی مدد سے ہر طرحکے علم مین کامل و ماہر ہوگیا اور یونان مین اوسکی دھوم مچ گئی
سوائے علم و فضیلت کے اوسمین بڑی خوبی یہ تھی کہ استقلال بدرجۂ کمال تھا اوسنے
اپنی نفس کشتی سے تمام خیالات خفیفہ دنیوی کو ترک کیا تھا اور جو کوئی حادثہ رنج
یا نقصان کا اوسکو پہنچتا تھا تو اوسکو رنج نہین ہوتا تھا ایکدفعہ کا ذکر کرتے ہین کہ ایک
شخص نے حکیم سقراط کو تھپڑ مارا اور وہ مسکراکر کچھہ نہ بولا بارہ ہزار سے زیادہ شاگرد اوسکے
تھے حکیم افلاطون سب مین داناتر اور شاگرد رشید اوسکا تھا چنانچہ جسوقت سقراط کے
مخالفین نے سقراط کے مار ڈالنے کی تجویز کی اور زبردستی اوسپر الزام لگایا اوسوقت
افلاطون نے اپنے اوستاد کے بچانیکے لیے بہت بڑی کوشش کی اور جو حکام کہ سقراط
کا اظہار لیتے تھے اونکے سامنے کچھہ گفتگو کرنے کا ارادہ کیا تھا لیکن حکام نے اوسکو بولنے
نہ دیا پس حکام نے سقراط کو قید کیا اور اوسی قید خانے مین کاسۂ زہر پلاکر اوسکو مار ڈالا
اور بعمر یکصد و نہ سالگی سقراط راہی ملک عدم ہوا پس جس صبح کو کہ وہ مارا گیا تمام شاگرد
اور دوست سقراط کے سوائے حکیم افلاطون کے کہ بہت بیمار تھا جیل خانے مین واسطے
ملاقات کے آئے دیکھا کہ بیڑی سقراط کے پیرون مین سے اوتار لیگئی ہے اور

پاس اوسکے اوسکی جورو زلیطی اپنے فرزند کو گود مین لیے پیچ و تاب کھاکر آب دیدہ ہورہی ہے

پھر حکیم افلاطون نے واسطے تحصیل علوم حکمیہ کے مختلف سفر کیے اور مختلف ملکون مین

جاکر وہان کے حکیمون اور عالمون سے ملاقات کی اور اون سے علوم مذکور سیکھے چنانچہ وہ

ملک مصر اور اطلیہ وغیرہ مین گیا اور شاگردان حکیم فیثاغورث سے ملاقات حاصل کی اور

اون سے مسئلے اوس پرانے حکیم کے معلوم کیے اور ملک مصر مین افلاطون نے بہت کچھ علم

ہندسہ و علم ہیئت حاصل کیا بعد ازان ملک فارس یعنی ایران مین گیا اور وہان مجوسی دین

آفتاب پرست اور آتش پرستونکا تھا معلوم کیا اور اوسکا ارادہ ہندوستان مین بھی آنیکا

تھا تاکہ دین برہمنو کا بھی معلوم کرے لیکن از بسکہ اون دنون مین شرقیہ ملکون مین لڑائی

ہورہی تھی تو وہ اوس ارادے کو عمل مین نہ لا سکا بعد ازان افلاطون نے طرف اپنے وطن

کے مراجعت کی اور شہر اسینہ مین ایک مدرسہ بنایا اور وہان اپنے مسائل و علوم حکمیہ کو سکھانا

شروع کیا اور افلاطون نے الٰہیات مین بہت بڑا کمال حاصل کیا اسیوجہ سے حکیم الٰہی

کرکے مشہور ہوا اور کہتے ہین کہ یہ حکیم علم ہندسہ سے اتنا شوق رکھتا تھا کہ اسنے اپنے مدرسے

کے دروازے پر لکھکر لگادیا تھا کہ جو کوئی علم ہندسہ نجانتا ہو وہ اس گھر مین نہ آوے

افلاطون کے مدرسے مین اکثر امیر زادے و رئیس زادے واسطے تعلیم کے آیا کرتے تھے اور

اس حکیم کامل سے تعلیم پایا کرتے تھے اور نیکنامی اور شہرت افلاطون کی اسقدر ملکون مین

[illegible]

پھیل گئی تھی کہ دور دور سے طالبعلم واسطے تحصیل علوم کے مدرسہ افلاطون مین آیا کرتے تھے بہت شاگرد اس حکیم کے بڑے فاضل ہوے لیکن اون سب مین سے ارسطو بہت مشہور ہوا کیونکہ یہ بیس برس تک افلاطون کی خدمتمین رہا اور بانواع علوم مستفیض ہوا اور بعد رحلت افلاطون کے اسنے مدینۃ الحکما مین ایک مدرسہ بنایا اور اسکندر بن فیلقوس الرومی کو علم حکمت تعلیم کیا اور ارسطو تمام شاگردان افلاطون پر علم حکمت مین شرف لیگیا اور مطالع العلوم مین ہو کہ حکیم افلاطون زمانہ حضرت عیسےٰ مین تھا اس حکیم کے شاگرد تین فرقے ہوئے اشراقیین اور رواقیین اور مشائیین منجملہ ان سبکے ارسطو نے اسقدر محنت کی کہ اپنے اوستاد افلاطون پر بھی شرف لیگیا اور بسبب اسکے کمال کے اکثر حکیم اسکا حسد کرتے تھے لیکن افلاطون اونکے حسد پر کچھ خیال نکرتا تھا اور افلاطون ورزش و کثرت اکثر کیا کرتا تھا وہ بڑھاپے تک صحیح و سالم رہا اور اعضا اوسکے درست رہے اور بر وقت مرنیکے افلاطون تین چیزون کیواسطے بہت شکر و سپاس قادر مطلق کا بجالایا اور خدا کی درگاہ مین دست بستہ عرض کیا کہ اے رب العالمین مین تیرا بڑا شکر گذار ہون کہ تو نے مجھے عقل سخن سمجھنے کی دی اور مجکو یونان مین پیدا کیا اگر کسی وحشی قوم مین پیدا ہوا ہوتا تو کیونکر یہ علم حاصل کرتا تیسرے یہ کہ مین بہت اس بات کا احسان مانتا ہون کہ تو نے مجھے وقت سقراط مین پیدا کیا اور مینے اس عالم ہمہ دان کی قدمبوسی سے فیضیاب ہو کر اوسکے گنجینۂ فیض سے کچھ حاصل کیا اور افلاطون نے ذات باری تعالی کی یہ تعریف کی ہو کہ وہ عقل اعظم ہی اور غیر مادی ہی نہ اوسکی ابتدا ہے نہ انتہا یعنے ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہیگا اور تغیر و تبدل اوسکی ذات مین نہین آسکتا اور خیال اوسکا فقط عقل ہی سے ہو سکتا ہے اور مذہب

افلاطون کا یہ بھا کہ وہ مادے کو مثل خدا کے قدیم سمجھتا تھا اور کہتا تھا کہ حقتعالی نے عالم کو اوس مادے سے بنایا ہی کہ جو پہلے سے بقاعدہ اور بے ترتیب موجود تھا اور مادے کی یہ تعریف کرتا ہی کہ مادہ وہ شئے ہے کہ اوسمین کوئی شکل یا صفت بالفعل موجود نہین ہے لیکن اوسمین استعداد کوئی شکل یا صفت کے حاصل ہونیکی ہے پس موافق راے اس حکیم کے عالم کو ایک عمارت عظیم الشان سے تشبیہ دینا چاہیے اور مادیکو مصالح سے کہ جس سے عمارت تعمیر کی گئی ہی اور خدا کو کاریگر سے کہ جسنے یہ عمارت بنائی ہی مؤلف کہتا ہی کہ یہ مذہب بوجہ باطل ہی کیونکہ سوائے ذات باری تعالی کے کوئی چیز قدیم نہین ہو سکتی پس اگر مادے کو بھی قدیم فرض کرین تو تعدد قدما کا لازم آتا ہی اور تعدد قدما کا عقلاً و نقلاً باطل و درجۂ اعتبار سے باطل ہی بلکہ مادیکو بھی خدا ہی نے پیدا کیا ہی اور شکل و صفت بھی اوسمین اوسی نے عنایت فرمائی اور یہ تعمیر عمارت بھی اوسی نے کی ہی اور فقط اوسکی ذات ہمیشہ سے تھی اور ہمیشہ رہیگی اور فقط وہی واجب الوجود ہے اور سوا اوسکے سب ممکن الوجود ہین اور کسی کے لیے قدیم نہین ہے اور اس مطلب کو ہمارے علما نے اپنی کتب مین بتفصیل و با دلائل عقلی و نقلی ثابت کیا ہے یہ مقام اوسکے بیان کا نہین ہے یہان پر مقصود اتنا تھا کہ قبل از ترجمہ رسالۂ الواح الجواہر بعض حالات افلاطون کے بھی درج کتاب کیے جائین نہ ابطال مذہب پس بعض کیفیات اوسکی تحریر ہو چکی اب ترجمہ اوسکے رسالۂ الواح الجواہر کا کیا جاتا ہے واللہ الموفق والمعین وبہ نستعین

ترجمہ رسالہ الواح الجواہر تصنیف حکیم الٰہی افلاطون در علم حروف تصاریف آن

حکیم افلاطون کہتا ہی کہ بعض خزانون مین مین نے کچھ لوحین جواہرات کی پائین کہ اون لوحون پر بخط عجیب و غریب کچھ لکھا ہوا تھا کہ کتاب اقلام مین ساتھ اوس قلم اور اوس خط

کی کوئی کتاب میری نظر سے نہین گذری تھی پس اوسکے سمجھنے سے مین عاجز ہو گیا اور
جانا مین نے کہ ان لوحون پر جواہرات کے کوئی علم عجیب و غریب لکھا ہوا ہے پس مین نے
واسطے حاصل کرنے اور سمجھنے اوس علم کے سعی بلیغ کی اور تمام زمین کی سیاحت کی تا آنکہ
دیکھا مین نے ایک شیخ کو کہ عمر اوسکی ایکہزار چار سو برس گذر چکی تھی اور گرداگرد اوسکے
شاگردان بسیار جمع تھے مینی اوسپر سلام کیا اوسنے کہا وعلیک السلام یا افلاطون تو
الواح الجواہر لیکر آیا ہے مین متعجب ہوا کہ یہ شیخ ہماری غرض اور ان لوحون سے کیونکر
واقف و مطلع ہوا پس مین نے کہا اوس سے کہ ای شیخ قسم دیتا ہون تجھے اوسکی کہ جسکی
تو عبادت کرتا ہی کیونکر ہمارے نام اور غرض سے تو واقف ہوا اور اوس حاجت
سے کہ جو حاجت لیکر مین تمھارے پاس آیا ہون شیخ نے جواب دیا کہ مین آگاہ ہوا تیرے
نام و غرض و حاجت سے بسبب اوس علم کے کہ جو تیرے ساتھ ان جواہرات کے
الواح پر ہی بدرستیکہ ان الواح مین وہ علم ہی کہ اس علم سے مغیبات پر اطلاع ہو جاتی ہے
اور خادم ہو جاتے ہین جمیع مخلوقات یہانتک کہ عقل و نفس و ملائکہ و کواکب و عناصر
و معادن و نباتات و حیوانات پس جب افلاطون نے شیخ سے یہ سنا قدمونپر اوسکے گر پڑا
اور پاؤن اوسکے چومے اور تعظیم و بزرگی اوسکی بہت کی اور عرض کیا کہ قسم دیتا ہون مین آپکو
ساتھ اوس اسم اعظم کے کہ جو ان الواح مین ہی کہ آپ مجکو یہ علم تعلیم فرمائیے شیخ نے فرمایا کہ
ای افلاطون کیونکر جانا تو نے کہ ان الواح مین اسم اعظم ہی عرض کیا افلاطون نے کہ ای سید
و سردار میرے ساتھ الہام آلہی کے جانا مین نے پس افلاطون نے اوسوقت سے تیئس
برس تک خدمت گذاری اوس شیخ کی کی تو جب شیخ کو افلاطون پر وثوق کامل
حاصل ہوا تب شیخ نے افلاطون سے فرمایا کہ اے افلاطون جو علم کہ تیرے ساتھ

اِن الواح مین ہی اوسکو سیکھ اور یاد رکھ اور جان اس بات کو اس علم الواح کے مافوق
و بالاتر کوئی علم نہین ہی اور تمام علوم اسی سے مشتق و صادر ہین اور یہی علم مبدا و مصدر
جمیع علوم کا ہی پس جب فلاطون نے اون الواح مین تامل غوص کیا جانا کہ یہ علم حروف
ہی پس بعد خطبہ کے جو کچھ کہ اون الواح مین تھا حاصل مضمون اوسکا یہ ہی کہ خداوند عالم
نے پہلے امر کو خلق کیا پس اول مخلوق امر ہے اور مصدر اول ہی کہ اوس سے عقل صادر
ہوئی پس مصدر ثانی عقل ہی بعد امر کے کیونکہ امر عقل سے کرکے بھی اخفی ہی سر اسیطرح ہی
تا آخر مرکز یعنے امر عقل سے کرکے خفی تر ہے اور عقل نفس سے کرکے خفی تر ہے اسی طرح تا آخر مرکز
تا آخر مرکز یعنے تا مرکز ارض کیونکہ عقل وجہ امر ہی اور نفس وجہ عقل ہی اور ہیولی وجہ
نفس ہی اسیطرح تا آخر مرکز پس خداوند عالم نے کل عالم کو تین مرتبون پر قرار دیا ہے
کہ چوبیس اسم مظہر اوسکے ہین اور تحت مین ہر اسم کے کلیات اور جزئیات ہین کہ اعداد
اوسکے بجز خالق اونکے کوئی نہین جان سکتا ہی مرتبۂ اول کے پانچ مظہر ہین اول
مظہر امر دوم مظہر خلق سوم مظہر عقل چہارم مظہر نفس پنجم مظہر ہیولی مرتبہ دوم
کے دس مظہر ہین اول مظہر محدد دوم مظہر معدل سوم مظہر زحل چہارم
مظہر مشتری پنجم مظہر مریخ ششم مظہر شمس ہفتم مظہر زہرہ ہشتم مظہر عطارد
نہم مظہر قمر دہم مظہر ہیولی مرتبہ سوم کے دس مظہر ہین اول مظہر نار دوم
مظہر باد سوم مظہر آب چہارم مظہر تراب پنجم مظہر معدن ششم مظہر نبات
ہفتم مظہر حیوان ہشتم مظہر انسان نہم مظہر ملک دہم مظہر جن - یہ سب
چوبیس ۲۴ اسم ہین کیونکہ مظہر ہیولے مرتبۂ اول و دوم مین مکرر ہے اور یہ
چوبیس ۲۴ اسم کلیات ہین کہ ہر ایک اسم کے تحت مین جزئیات اسقدر ہین

کہ احصای عدد اونکا بجز پروردگار کے کوئی نہین کرسکتا ہے سبحانہ وتعالی سبوح
قدوس ربنا ورب الملائکۃ والروح اور ہر ایک اسم انہین سے کامل ہے اپنی
ذات مین اور دو شریک ہے اپنے ماتحت مین کہ قبول فیض کرتے ہین اعلی سے طرف ادنی
کے جیسا کہ امر مظہر اول ہے مرتبۂ اول مین کہ قبول فیض کرتا ہے آمر سے اور پہونچاتا ہے
طرف عقل کے کیونکہ عقل وجہ امر ہے جیسا کہ نفس وجہ عقل ہے اور ہیولی وجہ نفس علی ہذالقیاس
بتدریج تا مرکز ارض کہ ہر ایک اپنے اعلی سے قبول فیض کرتا ہے اور اپنے ماتحت تک
پہونچاتا ہے پس اسمای کلیات یہی چوبیس اسم ہین اور اسماے جزئیات کی کوئی حد
نہین ہے لیکن جتنے جزئیات کا کہ احصا کیا گیا ہے وہ سولہ اسم ہین نو اسماے معادن
ہین اور دو اسماے نبات اور پانچ اسماے حیوانات اسماے تسعہ معادن کے یہ ہین
حجر وسیم ونقرہ ومس وآہن وسیماب وارزیر وسرب وزیتون اور نباتات یعنی گھانس
کی دو قسمین ہین طویل وقصیر اور حیوانات کے پانچ جنس ہین حساس یعنی حس کرنیوالا
دوسرے سابح یعنے پیرنے والا تیسرے طیر یعنے اوڑنے والا چوتھے مکبوب یعنی منہ کے
بل چلنے والا پانچوین منتصب یعنی کھڑا چلنے والا کہ یہ سولہ اسم بضرب عناصر در نفس خود
حاصل ہوئے ہین یعنے چار کو چار مین ضرب دینے سے مستخرج ہوا ہے کہ چار جذر ہین اور سولہ
اوسکا مجذور ہے پس نسبت مظاہر اسامی کلیات وجزئیات کے مثل نسبت صورت
وحرف کے ہے کہ صورت یعنے آواز بسیط ہے اور حرف مرکب محدود صاحب مرکز
ہی پس اگر حرف نہوتا تو پروردگار عالم پہچانا نجاتا پس بجہت وجود صوت وحرف کے

انسان مین حضرت آدم متخلق ہوئے ساتھ اخلاق باری تعالی کے اور خلیفۃ اللہ گردانے گئے زمین پر اور یہ علم اول علوم ہے جو کہ تعلیم کیا گیا حضرت آدمؑ کو زبانی حضرت جبرئیلؑ کے پس جب حضرت آدمؑ اسما پر واقف ہوئے تو تینون مرتبہ عالم کے مسخر اونکے ہوئے اور معرفت اونکی علم الیقین سے عین الیقین تک پونہچی یہانتک کہ جمیع موجودات کو ساتھ دیدہ دل اور چشم بصیرت کے مشاہدہ کیا اور کل مخلوقات باریتعالے نے اونکی طرف سجدہ کیا پس واضح ہو کہ اسماے اعظم الٰہی سب گیارہ ہین اور انہین اٹھائیس ۲۸ حرفون مین مخفی ہین حروف ناری مین تین اسم ہین اور حروف بادی مین تین اسم ہین اور حروف آبی مین تین اسم ہین اور حروف خاکی مین دو اسم ہین جدول اوسکی یہ ہے

| حروف ناری | ا ہ ط م ف ش ذ | ۷ حرف |
|---|---|---|
| حروف بادی | ج ز ک س ق ث ظ | ۷ حرف |
| حروف آبی | د ح ل ع ر خ غ | ۷ حرف |
| حروف خاکی | ب و ی ن ص ت ض | ۷ حرف |

پس چونکہ حروف ناری و بادی و آبی مین تین حرف ہین اسماے اعظم الٰہی مین سے اس جہت سے یہ کرے تینون صاحب ہیبت و وقار و عزت و افتخار و قربیت بعالم بقا ہوئے اور حروف خاکی مین دو ہی حرف ہین اسماے اعظم الٰہی مین سے کہ بہ نسبت اور تین کرون کے ایک حرف اسمین کم ہے اس سبب سے کرہ خاک

۱ اما معلوم فقط یہ ہو اور نزدیک یہی دونون فرقون کے جو اوسکا طریقہ یہ نکالا تو اوس عمل میں بھی نزدیک حروف ناری کے ہر طریقہ حکماے فلاسفہ عمل کر نکالا اور اوسکی... ۲ مین منسلک حکماے غیر فلاسفہ کے... دل مین منسلک حکماے فلاسفہ... اول ناری دوم خاکی سوم بادی چہارم آبی... بر خلاف حکماے فلاسفہ کے... دوم بادی سوم آبی چہارم خاکی ... نزدیک عنصر اول ناری ... [illegible]

تحت الاقدام ہو اور ذلیل تر اور بعید تر عالم کون و بقا سے پس جو شخص کہ ان
اسماے اعظم آلہی سے یا سات حرفون سے یا تین حرفونسے واقف ہو جاے تو ملائکہ
اوسکی عظمت کرینگے اور جبابرہ خضوع و خشوع اختیار کرینگے اور جمیع حیوانات
مطیع ہو جاینگے اور نباتات اور معادن اوس سے باتین کرینگے اور اپنے اپنے
منافع کو بیان کرینگے پس اے کسیکہ اس مقام تک ور اس مرتبہ تک پونہچے شکر
خدا کا کرے کہ اوسکو یہ نعمت عطا فرمائی اور چاہیے کہ رحمت و شفقت کرے
اوپر خلق اللہ کے اور مہربان ہو کل موجودات پر پس اے طالب اسرار علم واضح ہو کہ
جناب باری تعالی نے اپنے خزانہای علم سے اٹھائیس حروف ابجدی زمین پر بھیجے
اور اونکے لیے موازین قرار دیے کہ اوس سے ہر ایک حرف وزن کیا جاتا ہے تاقوت
ہر ایک حرف کی معلوم ہو اور عمل اوس حرف کا باطل نہو پس جب عمل میزان ہر حرف
کا معلوم ہو جایگا تب ائتلاف بصورت کامل حاصل ہوگا مثل ائتلاف عناصر
کلیہ مجتمعہ کے کہ اوس سے ایک صورت کاملہ حاصل ہوئی ہے مثل انسان کے
پس جاننا چاہیے کہ انسان منقسم ہے اوپر چار قسم کے اور ہر قسم کے لیے سات حرف
خاص ہین قسم اول سر انسان ہے اوسکے لیے سات حرف ہین اطم فشذ کہ یہ حروف
آتشی ہین اور ان سات حرفون مین سے ہر ایک حرف کیواسطے ایک ایک مقام
خاص ہے سر مین کہ بیان ہوگا انشاء اللہ تعالی اور قسم ثانی اوداج سے ہے راس فواد تک
یعنی گردن سے تا سر قلب سکے لیے بھی سات حرف مخصوص ہین جزکس قنظ یہ حرف
بادی ہین ان سات حرفون مین سے بھی ہر ایک حرف کے لیے ایک ایک مقام خاص
ہے گردن سے سر دل تک اور قسم ثالث راس فواد سے ہے تا راس ذکر اسکے لیے بھی

سات حرف ہین دحلعزخج یہ حروف آبی ہین اور ہر حرف کے لیے انمین سے بھی ایک
ایک مقام خاص ہے جسم انسان مین اور قسم رابع مقصد سے ہے تا بقدم اسکے لیے بھی
سات حرف خاص ہین بوین صتض یہ حروف خاکی ہین اور ہر حرف کے لیے انمین
سے بھی ایک ایک مقام خاص ہے بدن انسان مین پس اعمال حیوانات آبی کے سب
حروف آبی سے ہین اور اعمال حیوانات خاکی کے سب حروف خاکی سے ہین اور اعمال
حیوانات مواشی کے مثل سباع وضباع وغیرہ کے حروف بادی سے ہین اور اعمال
حیوانات ہوائی کے مثل طیور واجنہ وملائکہ کے سب یہ حروف ناری سے ہین پس جتنے حیوانات
کہ جنس احد سے ہین چاہیے تھا کہ بحکم الجنس یمیل الی الجنس سب آپسمین دوست ہون حالانکہ
ایسا نہین ہے بلکہ بعض کی طبیعت خلاف بعض کے ہی اور بعضے دشمن بعض کے ہین
پس یہ سب بسبب استیلاے حروف کے ہے کہ جو ہر حیوان پر مستولی ہین کیونکہ حروف
ناری مصادق یعنے دوست حروف ریاحیہ کے ہین اور حروف ریاحیہ دوست حروف ناریہ
کے اور حروف آبی مصادق حروف ترابی کے ہین اور حروف ترابی مصادق حروف آبی
کے کہ ہر ایک انمین سے مصادق اور دوست دوسرے کا ہی اسیطرح معاندہ بھی ہی کہ حروف
ناری دشمن ہین حروف مائی کے اور حروف مائی دشمن حروف ناری کے اور حروف
ہوائی دشمن حروف خاکی کے اور حروف خاکی دشمن حروف ہوائی کے پس دوستی و دشمنی حیوانات
مین اسی جہت سے ہوتی ہے پس جو شخص کہ سمجھے اس رمز کو اور فہم کرے اس کلام کو اور ماہر ہو
اس مقام سے وہ ہو جاتا ہے مالک بالقوۃ اور تصرف کر سکتا ہی موجودات مین جسطرح کہ
چاہیے یہ سب کچھ کر سکتا ہے باسم اللہ تبارک و تعالی سبوح قدوس ربنا و رب الملائکۃ والروح
پس ابتدا کرتے ہین ہم میزان حروف ناریہ کی اور ان حیوانات کو کہ جو منسوب ہین

ان حروف سے پس جاننا چاہیے کہ ملائکہ مظاہر نور سے ہین کیونکہ نور اصل نار ہی اور نار نور سے
ہی اور نور نار سے کیونکہ نور ایک شعاع ہی بلا احراق ذات جہات ستہ اور اوسکے لیے
انعکاس نہین ہے لیکن نار نور معکوس ہی ذات جہات ستہ پس جب نور منعکس ہو جائیگا طرف
مرکز اپنے کے تو فعل اوسکا نار ہوگا اور جب منبسط ہوگا طرف فوق مرکز کے تو فعل اوسکا
نور ہوگا اور طبیعت نار مین حرقہ و تسخین و دخان ہی اور طرف علی اوسکا نور ہی اور طبیعت
نور بارد رطب ہی لطیف با نور شعاع کہ جلا ہوا الاہی جمیع کثافتون کا اسیطرح جسقدر مرتفع
ہوگا طرف فوق کے زیادتی ہوگی لطافت مین اور جسقدر کہ منخفض ہوگا زیادتی ہوگی کثافت
مین پس واضح ہو کہ مظہر ملائکہ علویہ سماویہ نورانیہ روحانیہ ربانیہ الٰہیہ یعنی جبرئیل ع و میکائیل ع و
اسرافیل ع و عزرائیل ع و ردوقائیل ع و صرفائیل ع و صیعکفمائیل ع حروف ناری یعنی اہطمفشذ
سے ہے پس واسطے جبرئیل ع کے حرف اول اکا ہے اور واسطے میکائیل ع کے حرف اول
ھ کا اور واسطے اسرافیل ع کے حرف اول ط کا اور واسطے عزرائیل ع کے حرف اول م
کا اور واسطے ردقائیل ع کے حرف اول ف کا اور واسطے صرفائیل ع کے حرف اول ش کا اور
واسطے صیعکفمائیل ع کے حرف اول ذ کا ہی اور مظہر ملائکہ سفلیہ ارضیہ نیرانیہ غضبیہ شیطانیہ جحیمیہ
بھی یہی سات حرف ناری ہین اور وہ یہ ہین الذہب برقان الاحمر ذولعبہ دھنش الابیض
میمون پس واسطے الذہب کے حرف آخر اکا ہے اور واسطے برقان کے

حرف آخر ھ کا ہی اور واسطے الاحمر کے حرف آخر ط کا ہی اور واسطے ذوبعہ کے حرف آخر
م کا ہی اور واسطے دہنش کے حرف آخر ف کا ہی اور واسطے الابیض کے حرف آخر ش
کا ہی اور واسطے میمون کے حرف آخر ذ کا ہی کہ یہ اقسام ملائکہ جنیہ کے ہین ؎ اما مظہر حیوانات
طائر پس واسطے کرگس یعنے گدھ کے حرف ج کا ہی جز کس فقط سے اور واسطے عقاب کے
حرف ف اور واسطے باز کے حرف ک اور واسطے باشق یعنے جانور بادشاہ کے حرف
س ہی اور واسطے باقی طیور کے باقی حروف اسی طبیعت کے ہین وہ باقی حروف یہ
ہین ق ث ظ پس جس طیر کے حروف کو کہ چاہیے تو جمع کر اور حروف کعب کو اوسکے
استخراج واستنطاق کر جسطرح کہ بیان ہوگا اور حرف کو حرف سے امتزاج کر از روے
وزن کے تاکہ عمل درست ہوا ور یہی طریقہ کل اسما کا ہی و اما مظہر حیوانات آبی
حروف آبی د حلع خغ سے ہی پس واسطے مچھلی کے حرف د ہی اور واسطے نہنگ یعنی
مگرمچھ کے حرف ح ہی اسیطرح واسطے باقی حیوانات آبی کے باقی حروف اس
طبیعت کے ہین وہ یہ ہین ل ع ر خ غ و اما مظہر حیوانات خاکی کا حروف
خاکی بو ہین صتضظ سے اور واسطے دو یعنے جانور درندہ کے حرف پ ہی اور واسطے
پلنگ یعنے چیتے کے حرف د ہی اور واسطے بھیڑیے کے حرف ی اور واسطے
سانپ کے حرف ن ہی اور واسطے باقی حیوانات کے باقی حروف اس طبیعت
کے ہین وہ یہ ہین ص ت ض اور مظہر جمادات بھی انھین حروف خاکی سے
ہین جیساکہ مظہر یاقوت کا آخر حرف ب سے ہے وکذلک الی آخرہ و اما مظہر
حیوان ناطق یعنے انسان نفس جمیع حروف مین ہی یعنے حروف بست وہشتگانہ
ابجدی اسی سبب سے صورت انسان کی اکمل واجمل صورت دیگر حیوانات سے

ہوئی اور اسی جہت سے انسان اعلیٰ و اظہر و اقوی و اقدر و اجیل و افکر و اعقل و احکم ہوا اور سلطان عالمہائے علویہ و سفلیہ ہوا اور یہ جمیع معانی مذکورہ کل مخلوقات مین ناقص ہین لیکن انسان ہین تمام و کمال ہین بسبب ہونے کل حروف تہجی کے انسان مین پس واضح ہو کہ تقسیم ان حرفون کی بر وضع موازین حروف کے ہی کیونکہ واسطے حروف آتشی کے ایک میزان ہی کہ پہچانی جاتی ہی اوس سے کہ قوت ہر حرف کی کسقدر ہے تا مطابق ہو ساتھ مافوق اپنے یا ساتھ ماتحت اپنے کے اسیطرح مخالفت وزن ان ساتون حروف آتشی کے ہی پس میزان ہر ایک حرف کی ان حروف سبعہ مین سے یہ ہے اول مرتبہ دوم درجہ سوم دقیقہ چہارم ثانیہ پنجم ثالثہ ششم رابعہ ہفتم خامسہ پس واسطے ہر چہار حرف کے ان حروف مین سے ایک قوت طبیعیہ ہے کہ شناخت اوسکی جدول سے ہو گی اور میزان نار کی حرف چہارم کلمہ اہطم فشذ کا ہی یعنی م اور میزان ہوا کی حرف چہارم کلمہ جزکس قنظ کا ہی یعنی س اور میزان آب کی حرف چہارم کلمہ دحلع رخغ کا ہے یعنی ع اور میزان خاک کی حرف چہارم کلمہ بوین صتض ہے صورت اسکی یہ ہے



| | |
|---|---|
| م | س |
| اہطم فشذ | جزکس قثظ |
| اذ ف ط | ج ظ ق ز |
| ش ہ | ف ے |
| وحلع خغ | بوینصتض |
| وغ رح | ب ض ص و |
| خ ل | ت ی |

پس واسطے ہر چوتھے حرف کے ان جملون مین سے قوت طبیعیہ ہے جیسا کہ معلوم ہوا اب طریقہ استخراج حروف کعب کا ذکر کیا جاتا ہے اور وہ استنطاق کرنا اور تمازج ایک حرف کا ساتھ دوسرے حرف کے از روے وزن کے ہے۔

قاعدہ اوسکا جدول سے دریافت ہوتا ہے اور یہ وہ جدول ہے کہ پہچانا جاتا ہے اس سے کہ ہر حرف کے لیے عالم مین قوۃ فعلیہ کسقدر ہے اور جدول یہ ہے

| | الات | ناریہ | ترابیہ | ہوائیہ | مائیہ | کعب | استنطاق | کواکب | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | مراتب | ا | ب | ج | د | ۱۰ | ہی | زحل | [illegible] |
| [illegible] | مدالج | ہ | و | ز | ح | ۲۶ | و ی | مشتری | [illegible] |
| [illegible] | وقائق | ط | ی | ک | ل | ۶۹ | طس | مریخ | [illegible] |
| [illegible] | ثوانی | م | ن | س | ع | ۲۲۰ | کر | شمس | [illegible] |
| [illegible] | ثوالث | ف | ص | ق | ر | ۴۷۰ | عت | زہرہ | [illegible] |
| [illegible] | روابع | ش | ت | ث | خ | ۱۸۰۰ | ضغ | عطارد | [illegible] |
| [illegible] | خوامس | ذ | ض | ظ | غ | ۳۴۰۰ | تقغغ | قمر | [illegible] |

اور بسط ثانی مین وضع کیے جاتے ہین حرف اسطور سے ا ب ت ث ج

ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک ل م ن
و ہ لا ی پس اعمال سب اسی وضع پر ہین اُنکی دو قسمین ہین ایک حسد فی
دوسرے عددی پس عددی کو علم اوفاق کہتے ہین اور حرفی کی پھر دو قسمین
ہین ایک بسط اور ایک کسر مثال اوسکی یہ ہے کہ مثلاً ہم چاہتے ہین کہ درمیان
غنم و ذئب یعنے بھیڑیے اور بکری کے عطوفت و محبت پیدا ہو پس بھیڑیے
کو طالب اور بکری کو مطلوب قرار دیا اور اعداد حروف ذئب و غنم بسط
کیے پس اوسکو صدر و موخر کیا تا آنکہ حروف مبسوطہ سطر اول کی صدر و موخر
کرتے کرتے بعینہ پھر سطر اول حاصل ہو وعلی ہذالقیاس اگر درمیان ذئب و غنم کے
عداوت کرنا مقصود ہو تو حروف اسم غنم و عداوت و ذئب کو بسط کر کے صدر و موخر
کرنا چاہیے تا آنکہ زمام حاصل ہو جیسا کہ واضح ہو گا علی ہذالقیاس اگر دفع کرنا
حیوانات موذیہ کا مقصود ہو مثل سانپ اور بچھو اور بھیڑیا اور کل جانوران درندہ
کے پس چاہیے کہ اسم اوس حیوان کا اور اسم موضع اور اسم منع و زجر کو بسط حرفی
کرین اور صدر و موخر کر کے زمام حاصل کرین پس اگر حروف بسط طاق ہون
تو زوایاے سطور بسط سے چار حرف اخذ کرین اور وسط سے ایک حرف و
اگر حروف بسط جفت ہون تو زاویہاے سطور سے چار حرف اور وسط سے
دو حرف اخذ کرین پس اگر محبت و موافقت بین الاثنین مقصود ہو تو طبایع حروف
ماخوذہ کو جمع کر کے عمل لطبیع موافق کیا جاوے اور اگر مخالفت و دشمنی مقصود
ہو تو عمل بطبیع مخالف کیا جاوے مثلاً چاہتے ہین ہم کہ درمیان ذئب و غنم کے
محبت پیدا ہو پس ایک جدول بنانا چاہیے بعد حروف ذئب و محبت و غنم کے

اور اوسکی تکسیر کرنا چاہیے تاکہ زمام حاصل ہو پس چار حرف چار زاویون سے اور دو حرف وسط سے اخذ کرکے چار حرف زاویہ کے یہ ہین ذ ذ م م دو حرف وسط کے یہ ہین ح ب اور جدول کو موافق کرکے لکھنا چاہیے اور صورت وفق یہ ہے

| ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ذ | ن | ی | غ | ب | ت | م | ب | ح |
| ح | م | ب | ذ | م | ن | ت | ی | ب | غ |
| غ | ح | ب | م | ی | ب | ت | ذ | ن | م |
| م | غ | ن | ح | ذ | ب | ت | م | ب | ی |
| ی | م | ب | غ | م | ن | ت | ح | ب | ذ |
| ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م |

حروف مستخرجہ زوایا اور وسط کے چھ ہین ذ ذ م م ح ب پس طبع اغلب جھلاً ذ ذ خواص الحرارۃ م م ثوانی الحرارۃ وحرف ح درجہ برودۃ از رطوبۃ وحرف ب مرتبہ یبوست ہے اس سے ظاہر ہوا کہ طبیعت اس عمل کی حار یابس ہی اور کعب حروف مستخرجہ کا ۱۴۹۰ ہی اور استنطاق اوسکا غختص ہی پس ملک موکل اس عمل کا غختصائیل ہوا اور بخور اوسکا عود و فلفل ہے پس تصریف عمل ہذا یہ ہے کہ جب حمل و مریخ طالع ہو اوسوقت ایک لوح مسی سرخ پر تسبیعہ مقدسہ کو نقش کرین اور پشت پر اوس لوح کے صورت ذئب و غنم یعنے بھیڑیے اور بکری کے نقش کرین

بعض تکسیر مین فقط سطر آخر کا اعتبار نہین کرتے ہین اور شیخ ابو الحسن [illegible] معلوم ہوتا ہے اس سبب سے ان دونون سطرون [illegible] سطر آخر بزمام [illegible] اور اوسکی صحت تکسیر [illegible] اوسکی نہین ہوتی ہی اور وسطر آخر کا اعتبار [illegible] کرتے ہین کیونکہ سطر اول [illegible] کرتے ہین اور تکسیر [illegible] سطر اول و سطر آخر دونون کو حساب مین [illegible] تکسیر شیخ [illegible] واضح ہو [illegible]

ﻫ کیونکہ وہ سطر زمام ہے یعنے سطر اول آخر مین مکرر ہوئی ہی اور باقی کل سطور کا اعتبار کرتے ہین ۲ ابو الحسن عفی عنہ ۵۲ عود و فلفل حار یابس بخورات مریخ سے ہے ۱۲

اسطرح ہے کہ دونون آپسمین گلے ملتے ہون اور بھیڑیا وہان بند کیا ہوا ہو اور بھیڑیے
کے سر پر اسم ملک عتصمائیل لکھا ہو اور بکری کے سر پر عدد مذکور ۱۴۹۰ لکھا ہو اور
تصویرین دونون کی ایک دائرہ محیط کے اندر رہون اور اطراف و جوانب مین
اوس دائرہ کے حروف مستخرجہ تحریر کیے جاوین پھر اوس لوح کو اوس مقام پر
زیر زمین دفن کرین کہ جہان بکریان چرتی ہون پس بدرستیکہ دیکھے گا تو کہ بھیڑیا
اور بکری اوس مقام مین جمع ہو کر آپسمین الفت و محبت کرینگی کہ لوگ تعجب
کرین اسقدر محبت کا اثر کامل اس عمل مین ہے اور یہی طریقہ ہے کل اعمال مین اور
یہی علم شرح علم خافیہ ہے اور شرح علم سفر آدم کہ جو حضرت آدمؑ کو تعلیم ہوا تھا اور یہ ایک
قسم ہے چوبیس قسمون علم الواح سے اور یہی اصل ہے جمیع اعمال کی کیونکہ اس مین
علم کل عوالم ہے اور صورت دائرہ و تصویر ذئب و غنم یہ ہے



فائدہ واضح ہو کہ اس عمل مین اختلاف نسخ بہت ہے لیکن جو کہ قریب قیاس و لائق اعتماد ہے وہ یہ ہے کہ جدول ذنب و ختم مین دیکھین سطر زمام کو چھوڑ کر چار زاویہ کے چار حرف اوٹھا وین دو حرف زاویہ بالا کے ذم دو حرف زاویہ پائینگے ی ذ اور چار حرف قلب تکسیر سے اوٹھا دین م ن ی ب پس ان حرفون کو درجہ بدرجہ و ثانیہ بثانیہ مزاج دیوین اسطرح سے چونکہ نار و ہوا مین مصاوقت ہی پس الف کو

| ذ | م | ی | ذ | م | ن | ی | ب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ظ | س | ل | ط | س | ع | ل | و |

مزاج جیم کا دیوین اور جیم مزاج الف کا و چونکہ آب و خاک مین مصاوقت ہے پس دال کو مزاج یا کا دیوین اور یا کو مزاج دال کا جیسا کہ چپ و راست مین جدول وزن حروف کے تمازج حروف کا مرقوم ہی اسیطرح ان حروف زوایاے اربعہ و قلب تکسیر کو ساتھ ہموزنی کے مزاج دیوین تو یہ ہوگا خلذمسیل خظمس نع پس یہ طلسم محبت ہوا اب اعداد حروف کو لکھین ذم ی ذم ن ی ب جمع الاعداد ۵۲۱۵ پس ان اعداد سے حروف استنطاق کرین بنشغ ہوا پھر کلمہ ائیل کا ملحق کرین نبشغائیل ہوا کہ یہ اسم موکل کا اس عمل کے ہے بعدہ دو تصویرین طالب و مطلوب کے دائرہ کے اندر بنا دین اور سر مطلوب پر اعداد موکل کے لکھین اور سر طالب پر نام موکل کا لکھین اور حروف طلسم کو گرداگرد اوس دائرہ کے لکھین پس دیکھین اگر حرف تکسیر مین عنصر نار غالب ہو تو سفال آب نارسیدہ پر اِس دائرہ کو لکھکر آگ مین دفن کرین یا فتیلہ کرکے چراغ مین جلادین و اگر عنصر ہوا غالب ہو تو کاغذ مہرہ دار پر لکھکر ہوا مین لٹکا دین یا بازو پر باندھین و اگر عنصر آب غالب ہو تو دھو کر محبوب کو پلا دین و اگر عنصر خاک غالب ہو تو جہان مطلوب رہتا ہو وہان دفن کرین

دور بوقت استخراج نام طالب و مطلوب تحریر تصویرات کے بخورات معطر جلادین

تا مراد و مقصود ضرور ضرور بہت جلد حاصل ہو اور دائرہ مذکورہ یہ ہے




## بیان تصریفات حروف

واضح ہو کہ انسان مرکب ہے اٹھائیس حرفون سے جیسا کہ ذکر ہو چکا کہ سات حرف آتشی انسان کے سر ہین اور سات حرف بادی اوداج سے سر قلب تک ہین اور سات حرف آبی سر قلب سے تا مقعد ہین اور سات حرف خاکی مقعد سے تا بقدم ہین پس صورت انسان یہ ہے



پس حروف نار یہ سر مین ہین اور حروف ہوائیہ صدر مین اور حروف مائیہ بطن مین اور حروف ترابیہ اسفل بدن مین اور ہر حرف کے لیے ایک ایک مقام ہے جسم انسان مین اور راز دوسران کل حروف کا پانچ حرفون مین ہو اج دبسخ یعنے اعظم نحشذ مین سے الف اور جز کس قفظ مین سے جیم اور دحلعرخغ مین سے دال اور یون صنقص مین سے بے اور آخر دحلعرخغ واخر دائرۂ ابجد مین سے غین تصرف حروف اول یعنے الف کہ اول حروف راس مین سے ہے یہ ہے کہ اس حرف مین قوت فعلیہ ہے احراق وحرکۃ وعقل وذکا واطلاع بر مغیبات حتی بر ملائکہ وجمادات ونباتات ومعدنیات وحیوانات ناطق وغیر ناطق ہین اور وہ یہ حرف ہے کہ اسرار حضرت آدمؑ کے اسی حرف مین تھے اور اسی کی وجہ سے وہ نباتات ومعدنیات وحیوانات سے ہکلم فرماتے تھے اور اسی کے سبب سے آدمؑ کو رفعت حاصل ہوئی اور تسخیر موجودات کیا اور یہ حرف اسم باری تعالی کا ہے اسی سبب سے کل حروف پر مقدم ہوا اور یہ ایک حرف ہے گیارہ حرفون اسم اعظم مین سے اور قوت وفعل اس حرف کا دماغ مین ہے پس اگر مطلوب ہو کہ کسیکا ازدیاد عقل وذکا وقوت فہم وفطنت وفراست وریاست وکثرت حافظہ ہو جاوے چاہیے کہ جام زجاج مین زعفران سے گیارہ الف لکھے اور آب باران سے دھوئے اور ساتھ عسل صعتر کے ملا کر مثل معجون کے بنائے اور ہر روز اوسمین سے تناول کیا کرے کہ عقل وذکا وفہم وفراست حاصل ہوگی یہ ایک طریقہ ہے کہ نام رکھا جاتا ہے علم خواص الاحرف اور ایک قسم ہے چوبیس قسمون مین سے علم الواح کی تو اگر برعکس اسکا مقصود ہو یعنی بلادۃ وحماقۃ وقلت عقل مطلوب ہو تو چاہیے کہ گیارہ حرف

مین ہو چکا ۱۲ مولف بعون الملک الغفار بیان جلد اول وسیط مجمع علی کا ستائیس اور جو ... گیارہ ... وسیط عجم علی الف قوت حافظہ ۱۲ عقل وفہم ... برائے ...

[Marginal note, right side:] ... تشبیہ ... ہے اسلئے ... ۱۲ اعیون [illegible]

ہم برخلاف تصریف عمل حرف الف کے لکھے اور ہر روز پلاوے تو سفاہۃ و حماقت
پیدا کریگا تصریف حرف دوم یعنے حرف جیم یہ حرف حرفِ دہان
ہے اور قوت اسکی فعل کرتی ہے فصاحت مین اور جرأت تیزی نطق و بیان مین
و تیز بیانی زبان مین و ہیبت و وقار و افراد انسان مین اور یہ حرف آیہ حضرت
ابراہیمؑ و حضرت موسیٰؑ ہے پس جو شخص کہ فصاحت بیان و طلاقت لسان چاہے
چاہیے کہ نو ملثج لکھے اوپر لوح ذہب کے اوس سیاہی سے کہ درخت بید کے کوئلے سے
بنی ہوئی ہو اور ہر مہینے کی نوین شبکو اوسے چاٹا کرے تو فصاحت بلیغہ اوسکے
بیان سے ظہور مین آئیگی تصریف حرف سوم یعنے حرف د یہ حرف
قلب انسان کا ہے اور قوت اوسکی فعل کرتا ہے ساتھ ذکا و نور و تشعشع و قوت حس و
فطانت و قوت قلب و جرأت و علم و اطلاع بر مغیبات و ہدیٰ و ضیا و سعادت
کے پس جو شخص کہ قوت و نور قلب چاہے چاہیے کہ سولہ دالع اوپر لوح نقرئی کے
لکھے جسوقت کہ قمر زاید النور و مشتری سے متصل ہو ہر مہینے مین لکھا کرے پھر اوس
لوح کو گلاب مین ڈبو کے وہ گلاب پی لیا کرے اور لوح کو اپنے گلے مین دیر
معلق رکھا کرے پس بدرستیکہ حامل اوس لوح کا صاحب ہیبت و وقار و عزت
و افتخار و صاحب شرف و نور ہوگا اور اوسکو اطلاع اوپر سکان غیب کے
حاصل ہوگی اور غیبیات اوسکے طالب ہونگے اور اوسکو غیبیات سے حظ عظیم ہوگا اور
قریب ہے کہ نظر خلائق سے وہ شخص مخفی ہوجایا کرے اور حیوانات آبی و طیور ہوا وی
نزدیک اوسکے جمع ہوا کرین جبتک وہ لوح اوسکے پاس رہے و اگر برخلاف
اور عکس اسکا مطلوب ہو تو چاہیے کہ برخلاف اسکے عمل کرے کہ ضد العمل بضدہ

فائدہ واسطے فصاحت بیانی و طلاقت لسانی ۱۲ ملک ... فائدہ واسطے نور قلب و اطلاع بر مغیبات ۱۲ ...

تصریف حرف چہارم یعنے حرف ب یہ حرف مقعد کا ہے اور قوت اسکی
فعل کرنا ہے ساتھ ثبات وسکون کی حرکت سے اور حرکت وسکون سے اور اقبال
وادبار وغم وتعطیل وادبار لے زمانہ وزمن یعنی جو کوفت کہ حیوانات کو پہونچتی ہے
اوس سے بری کرنا تصریف عمل اسکا اسطرح پر ہے کہ سفال خام آب نارسیدہ پر
چودہ حرف ب لکھے اور اوسکو پانی مین ڈالے جسوقت کہ برج ثور طالع ہو اور
رب الطالع زہرہ ساتھ قمر کے ہو اور مصدّر نور اوسکا مسعود ہو اور وہ پانی اوس
زراعت پر چھڑکے کہ جسکا اقبال مقصود ہو مثل اقبال محصول ومزروعات واشجار
ونباتات کے تو یہ سب حرف ب سے حاصل ہوگا اگر اٹھارہ حرف ب لوح
حدید پر لکھین اور پشت پر اوس لوح کے ایک دائرہ بنادین اور اوس دائرہ مین صورت
جس حیوان موذی کی چاہے نقش کرے اور اوس لوح کو راتنگے کے ظرف مین
رکھے پھر اوس ظرف کے منھ کو رانگے ہی سے بند کرکے اوسپر مہر کرے جسوقت
کہ برج ثابت طالع ہو پس دفن کرے اوسکو جس مقام مین کہ چاہے طلوع برج
ثابت مین اور بروقت دفن کے اوس بلد کیطرف نگاہ بلند دیکھتا رہے کہ جس بلد سے
دور ہونا اور دفع ہو جانا اور باز رہنا اوس حیوان موذی کا مقصود ہو مثل شیر وپلنگ
وگرگ وکلب وسبع وضبع وملخ وموش وپشہ کے پس یہ مقصود بھی حرف با سے حاصل ہوگا
اسیطرح جس زراعت کا اقبال یا ادبار مقصود ہو مثل مزروعات بقول واشجار مثمرہ ونباتات
کے کہ اقبال وادبار اسکا بھی حرف با سے حاصل ہوگا تصریف حرف پنجم یعنی حرف
ج یہ حرف ذکر انسان کا ہے اس حرف مین ایک راز وسر عجیب غریب ہے کہ عضو تناسل
مین فعل عجیب پیدا کرتا ہے مثل حرکت وسکون کے جماع مین زیادتی وکمی شہوت وموافقت

درمیان زن و مرد کے اور فعل اس حرف کا ذکر و فرج مین فعل عجیب و عظیم ہے وہ یہ ہے
کہ ایک بلور پر صورت ایک شخص کی بناوین کہ عضو تناسل وسکا قایم و استادہ ہو اور
وہ شخص اپنے ذکر کیطرف دیکھ رہا ہو یہ صورت اوسوقت بناوین کہ جب برج عقرب
طالع ہو اور رب الطالع یعنی مریخ عقرب مین ہو متصل ساتھ قمر کے باتصال تربیع پس
سر پر اوس تصویر کے چار حرف غ لکھین اور جانب راست اوسکے چار غ اور جانب
چپ اوسکے چار غ اور زیر قدم اوسکے چار غ اور پشت پر بطور کے اسم ذکر و اسم
شخص و اسم شہوت لکھین اور ان سبکا استنطاق کرین جسطریق سے ذکر ہوا اور
ملک موکل اسکا استخراج کرین بطریق سابق کے اور تخم خیار بخور کرین پس جب چاہے تو کہ
جماع کرے تو اوسکو زیر زبان اپنے رکھ اور آب دہن کو نگل لے اور تجھمین اسقدر قوت طاقت
جماع کی پیدا ہو جائیگی کہ اگر ممکن ہو تجھے تو چالیس دختران باکرہ کا ازالۂ بکارت کر سکتا ہے
ایضاً اگر مقصود ہو کہ عضو تناسل بالکل باطل و معطل و بیحس ہو جاوے پس چاہیے
کہ صورت مذکورہ انسان کو کسی استخوان پر یا شیشے پر یا کسی اور لوح پر نقش کرین
اسطرح سے کہ ذکر اوسکا قطع کر کے پشت سر کیطرف اوسکے پھینک دیا گیا ہو اور
جانب راست اوس تصویر کے آٹھ غ اور جانب چپ آٹھ غ لکھین جسوقت کہ
طالع برج ثور ہو اور رب الثور یعنی زہرہ سرطان مین ہو پس جو شخص کہ اس لوح کو
اپنی کمر مین باندھے حرکت عضو تناسل اوسکی بالکلیہ باطل ہو جائیگی جبتک کہ یہ لوح

اوسکے پاس رہیگی یہانتک تعریف عمل ان پانچ حرفون کی تھی لیکن اور باقی حروف
جو ہین وہ باقی اعضا مین افعال عجیب وغریب پیدا کرتے ہین اور اسرار اوسکے عجیب تر
اور خواص اونکے غریب تر ہین مثل منقلب کردینے صورت حیوانیہ کو صورت انسانیہ
کیطرف اور بدلنے صورت انسانیہ کو طرف صورت حیوانیہ کے جس صورت پر کہ
چاہین اور یہ علم دقیق ہے اور سر غریب کہ اکثر علما اسکا ادراک نہین کر سکتے ہین
پس جس صورت کا انقلاب کرنا طرف دوسری صورت کے منظور ہو اور اوسکا عمل
کرنا چاہین پس گیارہ امرونکی رعایت کرنا اوسمین ضرور ہے پہلے اسم اوسکا لکھین
دوسرے اسم اوس کوکب کا کہ جو مستولی علی الساعت ہو تیسرے اسم اوس کوکب کا
کہ جو مستولی علی الیوم ہو چوتھے اسم اوس برج کا جو وقت عمل طالع ہو پانچوین اسم
رب الطالع کا چھٹے اسم موضع قمر کا ساتوین اسم مستولی علی البرج کا آٹھوین اسم
اوس منزل کا کہ جسمین قمر ہو نوین اسم اوس ملک کا کہ موکل ہو رب الطالع پر دسوین
اسم اوس جن کا کہ جو موکل ہو رب الطالع پر گیارھوین اسم اللہ کا پس یہ گیارہ اسم
جمع ہوئے موافق یازدہ اسمائے اعظم الٰہی کے واگر اعداد حروف اسما کے نکالے
جائین تو مناسب تر ہے اور یہی اسرار عمل مین سے ہے اور طریقہ عمل کا یہ ہے کہ حروف
کعب کل اسما کے جمع کرکے ترکیب دیئے جائین بعض ساتھ بعض کے بمقتضائے تالیف
طبیعیہ کے اگر عمل واسطے موافقت وایتلاف کے ہو واگر واسطے مخالفت کے ہو تو
ترکیب دیئے جائین برخلاف مقتضائے تالیف طبیعیہ کے کہ یہ اصل عظیم ہے اس علم مین
اور ایتلاف طبیعی اوسکو کہینگے کہ جو حروف کعاب سے مستخرج ہون اونکو جمع کرکے
عدد اوسکے نکالے جائین اور اون اعداد کا استنطاق حروف کیا جائے اور ترکیب

دیے جاوین بطریق تقدم وتاخر طبیعی کے اگر عمل واسطے موافقت کے ہو اور
برخلاف کیا جاوے مخالفتہ طبیعیہ کرکے اگر عمل واسطے مخالفت کے ہو اور حکم اغلب
پر ہے یعنے جس عنصر کے حروف زیادہ ہون اوسی عنصر کے حروف کا عمل کیا جائیگا
مثال اوسکی یہ ہے کہ مثلاً زیادتی عقل وفہم چاہتے ہین ہم واسطے ایک شخص
بلید نافہم کند ذہن کے لیے پس وہ مثال اس حکایت مین بیان ہوگی

## حکایت

ایک شخص کا نام سند تھا یہ ایک شاہزادہ نہایت احمق ونافہم تھا عقل سے بالکل
دور حد سے زیادہ بے شعور نہ یہ جانے کہ مین کیا کہتا ہون نہ یہ سمجھے کہ دوسرا کیا کہتا
ہے اور عمر اوسکی چوبیس برس گذر چکی تھی جوانی کا عالم تھا اس شخص کا باپ ایک
شخص عالم فاضل کامل در جمیع علوم واقف از اسرار نجوم تھا کہ شہنشاہ صمدی
ذات احدی نے اپنی قدرت کاملہ سے اوسکو سلطنت قاہرہ وحکومت ماہرہ عنایت
فرمائی تھی کہ وہ شخص بادشاہ عالی وقار وصاحب حکومت واقتدار ایسا تھا کہ اوسنے
اپنے افسران لشکر پر چالیس بادشاہ قرار دیے تھے اور اوسکے تابع پانچ ملک تھے
ایک ملک حیوانات بحری دوسرے ملک ہوا یعنے جانوران ہوائی تیسرے ملک
حیوانات وحشی چوتھے ملک حیوانات بری پانچوین ملک حیوانات زیر زمین پس
جب یہ عنایت بغایت خدا کی اوس بادشاہ پر تھی تو اوس بادشاہ نے اپنے اس
حشم وخدم واس حکومت وقدرت کیطرف نظر کرکے دعوی ربوبیۃ کا کیا اور اہل عالم
اوسکی عبادت کرنے لگے اور لوگ از قبیل اظہار قدرت اوسکی کے جو امر مشکل اوس سے
کرنے کو کہتے تھے تو وہ بہت سے امور خرق عادت کے کرکے دکھادیتا تھا اور اوس

مرکے کرنے مین بادشاہ کو کوئی تکلیف و تکلف نہوتا تھا اس حد تک خداوند عالم
نے اس شخص عالم و فاضل کو سلطنت و حکومت دی تھی اور بیٹا اس بادشاہ کا یعنے
سند ایسا نادان و سفیہ تھا کہ گویا حمق مجسم تھا اور سوا اسکے اور کوئی لڑکا دوسرا اوسکا
نہ تھا کہ جو وارث ملک ہوتا تو وہ بادشاہ اکثر اس فکر مین رہا کرتا تھا اور اپنے دل مین
افسوس کرتا تھا کہ وراثت مملکت کی لیاقت اِس لڑکے مین نہین ہے کہ بعد میرے
جانشین میرا ہو پس ایک روز ارکان دولت و حاشیہ بوسان بساط عظمت نے زمین
ادب چوم کر عرض کیا کہ اے مالک ہمارے ہمارا کوئی بادشاہ سوائے تیرے نہین ہے اور
تو ہی ہمارا مالک مختار ہے لیکن ہم اسوقت تیری ربوبیۃ کا امتحان کرنیکو آئے ہین پس
اگر تو رب سچا ہے تو ہمارے واسطے اپنے لڑکے سند کو عاقل و زیرک و دانا کر دے
پادشاہ نے اونکے سوال کو منظور کیا اور یہ علم حروف بھی بادشاہ کو حاصل تھا اونے
اِس امر کے لیے ایک عمل کرنے کا ارادہ کیا اور اپنے لڑکے سند کو طالب قرار دیا اور عقل کو مطلوب
پس سند کو بسط کیا اور بسط اسم رقمی اوسکا یہ ہے ا ل س ن د یہ پانچ حرف ہین اسکا
بھی ایک عمل ہے اور مرکب حرفی اوسکا یہ ہے الف لام سین نون دال یہ پندرہ
حرف ہین اسکا بھی ایک عمل ہے اور مرکب عددی اسکا یہ ہے احد ثلثین ستین
خمسین اربعہ یہ بائیس حرف ہین اور ماتحت ہر حرف اسکے کے اسقدر حروف
ہین کہ شمار اوسکا سوائے خدا کے کوئی نہین جانتا کعب اسکا ۱۹ عدد استنطاق اسکا
وقت ہے پس موکل اسکا دقتائیل ہے اسیطرح عقل کو بسط مرکب کیا بسط اسم رقمی اوسکا
یہ ہے ا ل ع ق ل یہ پانچ حرف ہین اور مرکب حرفی اسکا یہ ہے الف لام
عین قاف لام یہ پندرہ حرف ہین اور مرکب عددی اسکا یہ ہے احد ثلثین

سبعین مائۃ ثلثین یہ بائیس حرف ہین مبلغ ضرب کعب اسکا ۸۴ عدد ہین استنطاق کعب مرکب عددی دفت ہی پس ملک موکل اسکا ہی دفتائیل ہے اور صاحب اول ساعت روز یکشنبہ کا شمس ہی استنطاق کعب مرکب عددی اسکا بکخ ہی اور ملک موکل اوسکا بکخائیل ہی اور صاحب طالع وقت عمل کا برج حمل ہی اور استنطاق کعب مرکب عددی بکخ اور ملک موکل اوسکا بکخائیل ہی اور جس برج مین کہ قمر تھا استنطاق کعب مرکب عددی اوسکا بکخ ہی ملک موکل اوسکا بکخائیل ہی اور رب محل قمر حمل کا مریخ ہی استنطاق کعب عددی مریخ کا اسط ہی ملک موکل اوسکا اسطائیل ہی اور جس منزل مین قمر تھا وہ منزل اول شرطین تھا استنطاق کعب مرکب عددی شرطین کا وتقع ملک موکل اوسکا وتقعائیل اور استنطاق کعب مرکب عددی رب الطالع کا وکغ ہی ملک موکل اوسکا وکغائیل اور جوجن کہ موکل ہی رب الطالع کا استنطاق کعب مرکب عددی اسکا دبض ہی ملک موکل اوسکا دبضائیل ہی اور کعب مرکب عددی میزان لفظ اللہ کا ظفر ہے ملک موکل اوسکا ظفرائیل ہی پس جمیع حروف استنطاقات کے جمع کے لیے پہلا وفت دوسرا دفت تیسرا ھلکخ چوتھا ھلکخ پانچوان ھلکخ چھٹا ا سط ساتوان وتقع آٹھون وکغ نوان دبض دسوان ظفر استنطاق کعب مرکب اسمی اسکا حسحغغغغغ ملک موکل اس کا حسحغغغغغائیل پس یہ آٹھ حرف ہین ح س ح غ غ غ غ غ پس وزن حرف ح کا حرف آبی مین درجہ ہے اور وزن حرف س کا حروف بادی مین ثانیہ ہی اور وزن حرف ح کا حرف آبی مین درجہ ہی اور وزن ہر حرف غین کا حروف آبی مین خامسہ ہی اور وزن حرف و کا حروف خاکی مین درجہ ہی اور وزن حرف س کا حروف بادی مین ثانیہ ہی ممازج اوسکا حرف م ہی کہ وزن اوسکا حروف ناری مین ثانیہ ہی

اور وزن حرف خ کا حروف مائیہ مین رابعہ ہی ممازج اوسکا حرف ت ہے وزن اوسکا
حروف خاکی مین رابعہ ہی اور وزن حرف غ کا حروف مائیہ مین خامسہ ہی ممازج اوسکا حرف
ظا ہی کہ وزن اوسکا حروف آتشی مین خامسہ ہی پس ترکیب دیے جاتے ہین یہ حروف
بعض ساتھ بعض کے بطریق ترتیب طبیعی کے یعنے جو ترتیب حروف کی دائرہ
آتشی مین تقدم و تاخر مین ہے اوسی ترتیب سے ترتیب دیے جاوین اسطرح سے
حسنخغظخنطظغعغظ واگر عمل حماقت و سفاہت کے لیے ہو تو برخلاف
ترتیب طبیعی کے ترکیب دیے جاوین پس یہ حروف ترکیب دینے والے عقل کے
ہین جو میم خت غخظ غخظ غخظ غخظ پس اس ترکیب مین عنصر آبی کے حروف
غالب ہین اسلیے کتابت ان حروف کی ایک جام زجاج پر کرکے شخص مذکور کہ جو بیفہ
و نادان تھا یعنے شاہزادہ سندکو روز یکشنبہ سے آٹھ روز تک بلایا گیا پس آٹھ
روز ابھی نگذرے تھے کہ اوس احمق شاہزادہ کو عقل و فہم و فراست ایسی حاصل ہوئی
کہ عقلاے زمانہ پر عقل مین فوق لیگیا اسطرح کل اعمال مضادہ و معاودات ہین

## حکایت تمام شد

اب ذکر کرتے ہین ہم مظاہر اسماے مذکورہ کو یعنی بسطیات و مرکبات حرفیات و عددیات
اوسکے اور ستنطاق اور ملائکہ موکلہ ہر اسم کے اور مراتب اسماء مرتبۂ اولی مین پانچ
مظہر ہین اول مظہر اسم اللہ جل جلالہ پس اللہ بسیط و مرکب ہی بسیط اسمی رکھی ہے
ا ل ل ہ یہ چار حرف ہین اسکا ایک عمل ہی اور مرکب حرفی اوسکا یہ ہی الف لام
لام ہا یہ گیارہ حرف ہین اور مرکب عددی اسکا یہ ہی احد ثلثین ثلثین خمسۃ یہ سب سترہ
حرف ہین ماتحت ہر حرف کے انمین سے اسقدر حروف ہین کہ نہین جان سکتا ہے

کوئی اوسکو سوائے اللہ تعالی کے کہ وہ خالق اوسکا ہے اور کعب اوسکا یہ ہی ۲۸۹ استنطاق
اوسکا طفہ ہی ملک موکل اوسکا ظفرائیل ہی اسم الامر بسیط و مرکب ہی پس بسیط اسم
رقمی ہی ال ا م ر یہ پانچ حرف ہین اسکا ایک عمل ہی اور مرکب حرفی اوسکا یہ ہے
الف لام الف میم را یہ چودہ حرف ہین اسکا بھی ایک عمل ہی مرکب عددی اسکا یہ ہی
احد ثلثین احد اربعین ماتین یہ تیئیس حرف ہین ماتحت ہر حرف کے بہت سے
حروف ہین کعب اسکا ۵۲۹ ہی استنطاق اسکا ملکث ہی ملک موکل اسکا ملکثائیل
مظہر العقل بسیط و مرکب ہی بسیط اسم رقمی ہی ال ع ق ل یہ پانچ حرف
ہین اسکا ایک عمل ہی مرکب حرفی اسکا یہ ہی الف لام عین قاف لام یہ پندرہ
حرف ہین اسکا بھی ایک عمل ہی اور مرکب عددی اسکا یہ ہی احد ثلثین سبعین ماتہ
ثلثین یہ بائیس حرف ہین کہ ماتحت ہر حرف کے بہت سے ہین کعب اسکا
۸۴ ہی استنطاق اوسکا دفت ہے ملک موکل اوسکا دفتائیل ہے
مظہر النفس اسم نفس بسیط و مرکب ہے بسیط اسم رقمی یہ ہی ال ن ف س
یہ پانچ حرف ہین اسکا ایک عمل ہی مرکب حرفی اسکا یہ ہے الف لام نون فا سین یہ
چودہ حرف ہین اسکا بھی ایک عمل ہی اور مرکب عددی اسکا یہ ہی احد ثلثین خمسین
ثمانین ستین یہ تیئیس حرف ہین کہ ماتحت ہر حرف کے بہت حروف ہین کعب اسکا
۵۲۹ ہین استنطاق اسکا ملکث ہے ملک موکل اوسکا ملکثائیل ہے
مظہر الہیولی اسم ہیولی بسیط و مرکب ہے بسیط اسم رقمی ہی ال ھ ی و ل
ی یہ سات حرف ہین اسکا ایک عمل ہے اور مرکب حرفی اسکا یہ ہے الف
لام ہا یا واو لام الف یہ اوبیس حرف ہین اسکا بھی ایک عمل ہی اور مرکب

عددی اسکا یہ ہے احد ثلثین خمسہ عشرہ ستہ ثلثین عشرہ یہ اٹھائیس حرف ہین کہ ماتحت اسکے ہر حرف کے بہت سے حروف ہین کعب اسکا ۸۴۸۷ ہے استنطاق اسکا دفذ ہے ملک موکل اوسکا دفذائیل ہے مرتبہ ثانیہ مین دس مظہر ہین پہلا مظہر محد واسم محد دبسیط ومرکب ہے بسیط اسم رقمی ہے ال م ح د یہ چھ حرف ہین اسکا ایک عمل ہے اور مرکب حرفی اسکا یہ ہے الف لام میم حا دال یہ سترہ حرف ہین اسکا بھی ایک عمل ہے اور مرکب عددی اوسکا یہ ہے احد ثلثین اربعین ثمانیہ اربعۃ اربعۃ یہ تیس حرف ہین کہ ماتحت ہر حرف کے بہت سے حروف ہین کعب اسکا ۹۰۰ ہین استنطاق اسکا ظ ملک موکل اسکا ظائیل وعلی ہذا القیاس مرتبہ ثانیہ کے باقی نو مظہر اور مرتبہ ثالثہ کے دس مظہر ودیگر اسما کا بھی یہی طریقہ ہے پس واسطے مزید توضیح کے ہر ایک ملک موکل اس جدول مین لکھا جاتا ہے جدول اوسکی یہ ہے

| المحد د | المعدل | الحمل | الثور | الجوزا | السرطان |
|---|---|---|---|---|---|
| ظائیل | اعظائیل | بکنائیل | ونتائیل | دفتائیل | طائیل |
| الاسد | السنبلہ | المیزان | العقرب | القوس | الجدی |
| آئیل | سطائیل | ظائیل | وفدائیل | اسطائیل | امطائیل |
| الدلو | الحوت | الشرطین | البطین | الثریا | الدبران |
| القائیل | انخائیل | وقفائیل | وعجائیل | افدائیل | زنفائیل |
| الھقعہ | الھنعہ | الذراع | النثرہ | الطرف | الجبھہ |
| ملخائیل | وعخائیل | اسکائیل | طلنائیل | وعنائیل | بکنائیل |

| الزبرہ طلکتائیل | الصرفہ امضائیل | العوا نائیل | السماک وعخائیل | الغفر لمکتائیل | الزبانا دفتائیل |
|---|---|---|---|---|---|
| الاکلیل ظائیل | القلب وفتائیل | الشولہ طلخائیل | النعائم اسطائیل | البلدہ لمکنائیل | الذابح اصنائیل |
| بلع طلکتائیل | المسعود ہکخائیل | الاخبیہ طائیل | المقدم اسہائیل | الموخر امہائیل | الرشا وعنائیل |
| الزحل طلخائیل | المشتری اکنفائیل | المریخ ظائیل | الشمس بکخائیل | الزہرہ دفحائیل | العطارد اسطائیل |
| القمر وطنائیل | الہیولی ونغذائیل | الحیوان امطائیل | الانسان افرائیل | الصفات ظائیل | الذات وغخائیل |
| المعدن اعضائیل | النبات امضائیل | | | | |

## اج ھزطک مس فوشت

## ذظ دب حولی عن رص خت غض

یہ حروف جانبین مین اوس جدول گذشتہ کے ہین کہ جو قوت طبایع حروف مین گذر چکے پس اس علم مین اصل عظیم دو چیزین ہین ایک ترکیب حروف بر مقتضاے تالیف طبیعی کے باب ایتلاف و محبت مین اور برخلاف تالیف طبیعی حروف باب اختلاف و عداوت مین دوسرے اوزان حروف کہ ہر حرف کی طاقت و قوت کسقدر ہے پس جو کہ اس سے واقف ہوا اوسکو خیر کثیر حاصل ہوا اور یہ ایک جز ہے چوبیس جز مین سے علم سیمیا کے کہ علم سیمیا بغیر اسکے صحیح و درست

نہین ہوتا اور یہ ایک جزہے چوبیس جزءمین سے علم کیمیا کے جو مکنون و مخزون و مخفی ہی
اور نہین صحیح ہوتی ہے کیمیا مگر ساتھ اصول اربعہ کے کہ ایک زیبق ہی دوسرے کبریت
تیسرے زرنیخ چوتھے نوسادر پس جب زیبق کبریت سے منفصل ہو جاوے گا
تو اوس سے فضہ متکون ہوگا اور معرفت تدبیر فضہ یہ ہی کہ زیبق کا وزن د لیا
جاوے اول سے اور کبریت کا وزن و لیا جاوے ثانی سے اور نوسادر کا وزن
ج لیا جاوے ثالث سے اور زرنیخ احمر کا وزن ب لیا جاوے رابع سے
اور دھویا جاوے یہی د و ج ب سات مرتبہ اور ترکیب دیا جاوے بوتہ
زرگرمین پچاس مرتبہ تو اوس سے کبریت احمر پیدا ہوگا یہ وہ چیز ہی کہ اسی پر دائرہ
حکما کا ہے پس جسوقت کہ اوسکا دوران تار یہ ہو تب ایک قیراط جس وزن مین سے
چاہے گرادے پس قوام اوسکا ہو کر بالکل ذہب خالص ہو جاوےگا کہ کبھی وہ ابدالدہر
متغیر نہوگا لیکن تکون ہونا فضہ کا پس زیبق وزن د لیا جاوے اول سے اور کبریت
وزن و لیا جاوے ثانی سے اور زرنیخ وزن ج لیا جاوے ثالث سے اور نوسادر
وزن ب لیا جاوے رابع سے اور دھویا جاوے یہی د و ج ب نو مرتبہ اور ترکیب دیا جاوے
بوتہ زرگرمین نار ط مین کہ تصریف نار ذہب ہی پس بدرستیکہ نار واسطے تدبیر کے ہے
چار مرتبہ پہلے نار م ہے وہ نار ابتدا ہے دوسری نار ط ہی تیسری نار ہا ہے چوتھی نار
الف ہی پس القا کیا جاوے اوسمین سے ایک قیراط جسطرح کہ کبریت احمر سے القا
کیا گیا پس اوسیطرح سے تمام کیا جاوےگی نار تدبیر کہ یہ صحیح تر ہے اور نہین صحیح ہوتی ہی تدبیر جمیع

معادن کی مگر ساتھ اسکے اور نہین صحیح ہوتی ہے تدبیر کامل بغیر اوس چیز کے جو مدکور ہوا اور
اصل اسمین اوزان ہین کہ اوس سے وزن کیے جاتے ہین معادن پھر اصل نار تدبیر ہے پس
وزن علم عظیم ہے اور وزن میزان حروف کی ہے کہ اونکے لیے چار میزان ہین ۔

| | | ہذہ قواعد الموازین | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ش | د میزان النار ۴ | م | ۷ | ھ ف | ط | ذ |
| ج | ک | ظ میزان الهواء ۴ | س | ۷ | ق ي | ھ | ز |
| و | خ | غ میزان الماء ۴ | ع | ۷ | ر | ا | ح |
| ب | ی | ض میزان التراب ۴ | ج | ۶ | ص | ی | و |

پس یہ چار حرف ہین کہ صحیح نہین ہوتا ہے وزن مگر ساتھ چار حرفون کے میزان النار م
میزان الهواء س میزان الماء ع میزان التراب ج پس اس وزن سے پہچانی جاتی ہے
قوت ہر حرف کی اور موافقت اور مضادة ہر حرف کی دوسرے کے ساتھ اور
پہچانی جاتی ہین اس سے ترکیبات حیوانات کے ساتھ نباتات کے اور نباتات کے
ساتھ معدنیات کے اور معدنیات کے ساتھ انسانات کے اور انسانات کے ساتھ
ملئکہ کے اور استخدام صور و معانی کا پس جو شخص کہ واقف و ماہر ہو جاوے اور حقایق
اوزان اور مراتب اور دقائق اور ثوانی اور ثوالث اور روابع اور خواص کے کہ جسکا
ذکر سابق مین ہو چکا وہ عالم علوی و عالم سفلی پر قابض و مختار و حاکم ہو جاویگا

اور حکما نے جو کچھ کہ اس باب مین لکھا ہے قواعد ماخذ اوسکے کو مخفی و پوشیدہ کرکے
رکھا ہے اور اصول سے جو فروعات اخذ کیے گئے ہین اونھین فروعات کو لکھا ہے
اور اصول و اصل مداخل کو پنہان کیا ہے اور جو الواح کہ اس رسالے مین
لکھے گئے ہین وہ سب اصول شافی ہین کہ مبرہن وروشن کرکے لکھے گئے ہین

## تمام شد

مؤلف کہتا ہے کہ اس رسالہ الواح الجواہر مین تقسیم حروف بست وہشتگانہ کی تصویر انسانی
مین بنا بر عناصر اربعہ کے ہوئی ہے کہ حروف آتشی سر مین ہین اور حروف بادی صدر مین
اور حروف آبی شکم مین اور حروف خاکی پاؤن مین لیکن جو رسالہ کہ بفرمائش سلطان ازبیگ
غازی علم حروف مین جفری رومی نے لکھا ہے اوسمین تقسیم حروف کی ترتیب عناصر اربعہ
بطریق مذکور نہین ہے بلکہ تقسیم حروف کی اوس رسالہ مین اور وضع پر ہے اور
اعمال بھی اوسکے اور طرح پر ہین وہ لکھتے ہین کہ حقتعالی نے حضرت آدمؑ کو بتاج
سعادت التاج وَعَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَاءَ كُلَّهَا متوج کیا اور اسما و حروف کو تمامی
اعضا بر حضرت آدمؑ کے تقسیم فرمایا ساتھ حروف مفردات و متشابہات کے اسطرح پر



پس سر آدم اللہ ہے اور دونون حاجب نے اور قاف ہین اور آنکھین دونون عین غین اور بینی الف اور دونون کان ذال ذال اور لب فوقانی تاے معکوس اور لب تحتانی بے اور صدر میم ولام اور قلب ہا و واو ہے کہ ہُو اسم اعظم ہے اور حروف متشابہات اوسکے المص و طہ ہے اور دونون کتف سین شین اور حروف متشابہات اوسکے کھیعص اور حم عسق اور دونون ہاتھ کاف اور یے اور حروف متشابہات اوسکے الر اور المر ہے اور قضیب ثاے سرنگون اور دونون گھٹنے صاد وضاد اور دونون پاؤن طا و ظا ہے پس واضح ہو کہ ان حروف مین سے ہر حرف کے لیے ایک اسم ہے اسماے باری تعالی مین سے اور ایک عدد ہے اور ایک ترجمہ ہے اور ایک فلک ہے اور ایک ملک ہے اور ایک برج ہے اور ایک کوکب ہے اور ایک منزل ہے منازل قمر سے اور ایک جن ہے اور ایک خادم ہے اور ایک نتیجہ ہے اور ایک طبیعت ہے طبایع اربعہ مین سے اور ایک اقلیم ہے اقالیم سبعہ مین سے اور ایک جہت ہے جہات ستہ مین سے اور ایک خاصیت ہی خواص مین سے اور ایک اثر ہے آثار مین سے اور بعضے حروف انمین سے زوج ہین بعضے فرد اور بعضے نورانیہ اور بعضے ظلمانیہ اور بعضے سریعہ اور بعضے بطیہ اور بعضے مع البطون اور بعضے بغیر بطون اور نتائج ان حروف کے اس مرتبہ پر ہین کہ واصف وشارح اوسکے وصف وشرح سے عاجز و قاصر ہے کیونکہ کل امور و جمیع اعمال مثل کشائش رزق و تحصیل مال و تجارت و ائتلاف و تسخیر جن و تسخیر ملائکہ و تسخیر کواکب سیارہ و التفریق بین الجمعین و الجمع والمواصلة بین المفارقین و مقہوری اعدا و شفاے مریض و دفع اوجاع و طیب عیش

وتحریم جنس و دفع خطر وکشف مطر و فتح حصار و غالب کرنا مغلوب کا اور مغلوب کرنا غالب
کا و اتصال مطلوب بطالب و عقد لسان و عقد نوم و عقد قضیب و عقد سموم و حل
و قفل اور شب تاریک مین مثل روز کے دیکھنا اور تعیین وقت ولادت انسان و مقدار
مدت حیات پس یہ سب امور وابستہ و متعلق ساتھ علم حروف کے ہین پس جبتک کہ
وقوف علم حروف مین نہو ان امور مذکور مین قدم رکھنا نہ چاہیے اور جب کہ اس
علم مین معرفت خوب حاصل ہو تو جس امر کو جزویات وکلیات مین سے چاہیگا
وہ ممکن و میسر ہو جاویگا مثلاً جو شخص کہ علم حروف کو جانتا ہو وہ اگر کوئی عمل کرنا
چاہے تو دیکھے کہ مقصود و مطلب کیا ہے اور حرف اوسکا کون ہے اور اسم
اعظم اوس حرف کا کون ہے اور ملک وسکا کون ہے اور جن اوسکا کون ہے اور
برج اوسکا کون ہے اور کوکب اوسکا کون ہے اور منزل اوسکے منازل قمر مین سے
کون ہے اور نتیجہ اوسکا کیا ہے اور بخور اوسکا کیا ہے اور طبیعت اوسکی کیا ہے پس
ان سب چیزون کو معلوم کرکے عزیمت باندھے اور عزیمت کے پڑھنے مین
مشغول ہو جاوے مثلاً مقصود و مطلب حرف الف سے ہے پس اسم اعظم اوسکا
اللہ ہے اور اعداد اوسکے چھیاسٹھ ۶۶ ہین اور ترجمہ اوسکا یہ ہے کہ خدا ایتعالے
سزاوار پرستش ہے اور ملک اوسکا اسرافیل ہے اور جن اوسکا قدیوش ہے
اور برج اوسکا حمل ہے اور کوکب اوسکا زحل ہے اور منزل اوسکی شرطین ہے
اور نتیجہ اوسکا محبت ہے اور بخور اوسکا عود ہے اور طبیعت اوسکی حار ہے پس
عزیمت الف کی مطابق اعداد اسم اعظم اللہ کے چھیاسٹھ ۶۶ مرتبہ پڑھے اور
کسی سے کلام نہ کرے اور پاک پاکیزہ رہے اور رزق حلال کا پابند

رہے اور بخور جلاتا جاوے اور عزیمت الف کی یہ ہو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ بِحُرْمَةِ اَلِفِ الْهَیْبَتِكَ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ اَسْمَائِكَ وَصِفَاتِكَ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَاتِیْ یَا اَیُّهَا الْمَلَائِكَةُ الْمُوَكَّلَةُ عَلٰی هٰذِهِ الْحُرُوْفِ التَّامَّاتِ الطَّاهِرَاتِ اَعِیْنُوْنِیْ وَ انْصُرُوْنِیْ عَلٰی حُصُوْلِ مُرَادِیْ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَقْسَمْتُ بِاِسْرَافِیْلَ بِحَقِّ اَسْمَاءِ اللّٰہِ الْعِظَامِ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَاتِیْ یَا اَیُّهَا الْجِنُّ بِحَقِّ سَیِّدِ اَمِیْرِكُمُ الْعِظَامِ تَدْیُوْشْ اِنَّمَا اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ ۝ فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ لیکن چاہیے کہ تصویر اوس شخص کی لکھکر دیوار شرقی پر چسپان کرے بعد اوسکے ایک میخ نعل اسپ باریک درمیان الف گاڑے اور چاہیے کہ کوکب الف اپنے برج مین ہو اور قمر بھی منزل شرطین مین ہو اور اس عزیمت کو پڑھتا جاوے اوس میخ آہنی پر اور بخور بھی تازہ بتازہ جلاتا رہے پس جب عزیمت تمام ہوجائیگی تو اوس شخص کی آنکھون مین درد چشم ہوگا کسیکو نہ دیکھ سکیگا پس جب خلاص کرنا اوسکا اس درد سے مدنظر ہو چاہیے کہ اوس میخ آہنی کو حرف الف سے نکال لیوے اور تصویر کو اوسکی دیوار شرقی سے جدا کرے کہ باذن اللہ تعالے خلاص ہوگا اسی طرح جس غرض سے کوئی عمل کرنا منظور ہو اوس غرض کو دیکھے کہ کس حرف سے متعلق ہے تو جس حرف کا نتیجہ موافق اوسکی غرض کے ہو اوس حرف کی عزیمت بنا کے عمل کرے کہ وہ غرض حاصل ہوگی اور اسم اعظم ہر حرف کا اور عدد اور ترجمہ

اور ملائک اور جن اور برج اور منزل اور نتیجہ اور بخور اور طبیعت اور کوکب اور عزیمت
اسکی جلد چہارم کتاب سرایر التکسیر معروف بہ لوح محفوظ مین مرقوم ہو چکا جو شخص
کہ تفصیل اسکی چاہے وہ کتاب مذکور کیطرف رجوع کرے بیان پر بخوف تطویل
اسی قدر پر اختصار کیا گیا فقط

و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین ٭ والصلوۃ علی خیر خلقہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین

تمت




باہتمام خاکسار محمد عبداللہ صدیقی تاجر کتب لکھنؤ و مالک مطبع مجتبائی

در مطبع مجتبائی لکھنؤ مطبوع گردید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علے خیر خلقہ محمد والہ واصحابہ اجمعین

امابعد سید ابوالحسن بن سید مہدی عرض کرتاہی کہ یہ ایک رسالہ ہی مختصر علم حروف مین مسمی بجواہر الحروف کہ جو شخص اسکے اصول سے واقف ہوا اور اعمال اسکے کرے ہر آئینہ عجائبات وغرائبات کا مشاہدہ کرے گا کہ زبان سحربیان قلم بھی اُسکی ادا سے عاجز و قاصر ہوگی اور فی الجملہ کیفیت وخاصیت اس علم کی حکیم آلہی افلاطون نے الواح الجواہر مین لکھدی ہی کہ ترجمہ اُس کا اس حقیر نے اُردو مین کیاہی اُس رسالہ کے دیکھنے سے قدر ومنزلت اس علم کی کچھ منکشف ہوتی ہی کہ ؎ انچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری ؛ کیونکہ اگر باشرائط وآداب عمل کیاجائے تو عامل باذن اللہ تعالے امور خرق عادات پر قادر ہوجاتاہے جیساکہ ایک حکایت ایک بادشاہ کی رسالہ الواح الجواہر مین افلاطون نے لکھدی ہی اور چاہیے کہ اسمائے موکلات صحیح صحیح طور پر استخراج کرے کیونکہ اگر نام موکلات عمل کا صحیح نہوگا تو عمل کا اثر ظہور مین نہین آتاہی اور اعمال خواص حروف مفردہ مین ہر مقام پر ضرورت موکلات کی نہین جیساکہ فصل پنجم مین خواص ہر حرف کے بیان ہونگے انشاء اللہ تعالے اور دیگر اعمال مین منجملہ شرائط کے بہت بڑی شرط اجازت اُستاد کامل یا سید صالح کی ہی کہ جبتک وہ اجازت نہ دے تب تک عمل کا اگر

نہین ہوتا ہی اور اس رسالہ مین اجازت ہی کہ
اجازت نہین ہی اور شرائط ایسے اعمال کے صاحب
تفصیل لکھدیے ہین اور چونکہ وہ شرائط متعلق عملیات
حروف مین ہی اس سبب سے اُن شرائط کے لکھنے سے اعراض کیا گیا مگر تاہم اس رسالہ
بعض شرائط فصل اول مین بیان ہونگے اور مرتب ہوا یہ رسالہ اوپر آٹھ فصلون کے۔



## فصل اول شرائط اعمال مین

واضح ہو کہ جس عمل کا کرنا منظور ہو چاہیے کہ اُسکے سب شرائط بجالاوین تاکہ فوت شرط سے فوت مشروط نہو کہ اذا فات الشرط فات المشروط اور بہت بڑی شرط عام طور پر اکل حلال و صدق مقال ہی کہ یہ خدا کی طرف سے ہر شخص پر واجب ہی اور اکل حرام و کذب کلام کو اگر آدمی ترک کرے تو وہ روشن ضمیر و صاحب کشف و کرامات ہو جاتا ہی اور باقی شرائط اعمال یہ ہین

**شرط اول** مشتمل ہی امور متکثرہ پر وہ یہ ہین کہ عامل کو چاہیے کہ جب قرائت یا کتابت کرے تو مکان خالی مین ہو کہ اسکو کوئی نہ دیکھے اور بخور جلادے اور حروف کو غلط و کور نہ لکھے کیونکہ اگر حرف غلط و کور و مغشوش لکھا جائیگا تو اس حرف کی روحانیت مین خلل واقع ہوگا تو اجابت و اعانت مین وہ تاخیر کرینگے اور چاہیے کہ حروف کو اپنے مخرج سے نکال کر پڑھین اور ایک زانو پر بیٹھین اور نام مطلوب و مادر مطلوب درج کرین اور چاہیے کہ طالب و مطلوب نے ایک دوسرے کو دیکھا ہو کہ عدم دیدار مین تعویذ کارگر نہین ہوتا ہے مگر طلسمات پس اگر عمل واسطے

...کو ران راست پر رکھین اور قدرے
...اور اگر عمل واسطے عداوت کے ہو تو
...اور محبت مین رو بمشرق و عداوت مین
...سے قلم کے نیت حب یا عداوت کی اپنے دلمین رکھین
جدید ہو اور اگر پہلے سے تراش کر اُس سے کچھ لکھا ہو تو ہرگز ہرگز ان
عمال کا لکھنا اُس سے جائز نہین ہے اور اگر قلم جدید جدید سے لکھین تو بہتر ہے اور اعمال
محبت مین اُس رنگ سے لکھے کہ جس کو مناسبت ساتھ کوکب سعد کے ہو مثل سفید
و سبز و زرد کے اور اعمال عداوت مین اس رنگ سے لکھے کہ جسکو مناسبت کواکب نحس سے
ہو مثل سیاہ و کبود و سرخ کے تا بسبب مناسبت کے فائدہ تامہ حاصل ہو اور چاہیے
کہ قلم و سیاہی و کاغذ وغیرہ سب وجہ حلال سے حاصل کیا ہو اور شرکت حرام کی اُس مین
نہو شرط دوسری حکمانے اتفاق کیا ہے اوپر کتمان اس علم کے کیونکہ ارواح
عالم علوی کراہت کرتے ہین مطلع ہونے سے نفوس بشریہ کے اسرار پر ان علوم کے اور
چاہیے کہ اعمال کو اعتقاد سے کرے کہ اگر وثوق و اعتماد نرکھتا ہو تو کوئی فائدہ نہو گا کیونکہ ارواح
ہمارے قلوب پر مطلع ہین پس جو کہ اعتماد و اعتقاد سے نہ کرے ارواح اُسکی اجابت نہین
کرتے ہین کیونکہ قوت نفسانیہ کو اس باب مین دخل عظیم ہے اور شک مین وہ قوت
باقی نہین رہتی ہے شرط تیسری عامل کو چاہیے کہ جمیع اعمال کتابی و کلامی مین
قبل از شروع ابتدا ذکر و تسبیح و صلوات کرے اور با غسل یا وضوے کامل ہو اور لباس
پاک و پاکیزہ و معطر پہنے اور جس چیز کی تلاوت کرین ان الفاظ کے معنی دل مین سوچین
تاکہ آثار کلی اُسکی جمعیت باطن پر مترتب ہون اور بہتر یہ ہے کہ ایسے اعمال رات کو کرین
کہ دن کو حواس مجتمع نہین ہوتے ہین اور اجتماع حواس کا ہونا اور اپنے دل کو بجمیع الوجوہ متوجہ
اُس طرف کرنا اثر عظیم رکھتا ہے اور فرق درمیان اعمال کتابی و کلامی کے یہ ہے کہ اعمال کتابی مین

بعد ثبات ہی بہ نسبت اعمال کلامی کے اور نتیجہ و فائدہ اسکا عظیم تر و قوی تر ہے بہ سبب بقاے
حروف کے اوپر الواح و اوراق کے اور اعمال کلامی مین سرعت اجابت ہی لیکن اس مین
چندان ثبات و بقا نہین ہی بسبب عدم ثبات و بقاے کلمات ملفوظہ کے بخلاف کلمات مکتوبہ

## فصل دوسری خواص حروف آتشی و بادی و آبی و خاکی مین

واضح ہو کہ مصدر جلال آلہی سے ہر حرف کے لیے ایک خاصیت اور ایک اثر عطا ہوا ہی اور
ہر حرف مین ایک حکمت ہی مخفی و پوشیدہ بلکہ ایک ایک نقطہ مین وہ حکمت ہی کہ عقل بشری
احاطہ اسکا نہین کر سکتی ہی جیسا کہ حضرت باب مدینۃ العلم امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے تمام
شب تفسیر نقطہ باے بسم اللہ کی بیان فرمائی شب تمام ہو گئی اور وہ نکتہ تمام نہوا اور فرمایا کہ انا النقطۃ
تحت الباء اور بحسب تجربہ معلوم ہوا ہے کہ تکرار حروف حارہ سے زوال امراض باردہ
ہوتا ہی تکرار حروف یابسہ سے تسکین مادہ رطوبت معاینہ ہوا ہے اور ترکیب بعض حروف
سے کہ حکماے ہند نے واسطے دفع مضرت زہر ہلاہل کے اور واسطے نہ اثر کرنے گزندگی مار
و عقرب کے ترتیب دیے ہین اثر کلی مشاہدہ ہوا ہے اور اُسکا نام افسون رکھا ہی اور بلا ترکیب
حروف بھی ہر حرف مفرد کو خدا نے آثار عجیبہ و خواص غریبہ عنایت فرمائے ہین جیسا کہ
فصل پانچوین مین بیان ہونگے اور واقفان علم حروف نے ہر حرف کے لیے ایک طبیعت
اور ایک مزاج خاص ثابت کیا ہے بعض کو گرم بعض کو سرد بعض کو خشک بعض کو
تر پایا ہے اور طبائع بسیط بعض حروف مین بنا بر ترتیب حروف جمل و تہجی کے اختلاف
ہے اور حروف جمل و تہجی نزدیک علماے مشارقہ کے حرارت و برودت و یبوست و
رطوبت ہی اس طرح سے ہی کہ حرف اول جمل سے ہو خواہ تہجی سے حار ہی اور حرف دوم بارد
اور حرف سوم یابس اور حرف چہارم رطب پھر حرف پنجم حار ہی اور ششم بارد و علی ہذا القیاس آخر تک

جدول طبائع حروف جمل بقول مشائقہ

| ا | ب | ج | د |
|---|---|---|---|
| ہ | و | ز | ح |
| ط | ی | ک | ل |
| م | ن | س | ع |
| ف | ص | ق | ر |
| ش | ت | ث | خ |
| ذ | ض | ظ | غ |
| حار یابس ناری | حار رطب ہوائی | بارد یابس خاکی | بارد رطب آبی |

جدول طبائع حروف تہجی بقول مشائقہ

| ا | ب | ت | ث |
|---|---|---|---|
| ج | ح | خ | د |
| ذ | ر | ز | س |
| ش | ص | ض | ط |
| ظ | ع | غ | ف |
| ق | ک | ل | م |
| ن | و | ہ | ی |
| حار یابس ناری | حار رطب ہوائی | بارد یابس خاکی | بارد رطب آبی |

پس جو اسماکہ حروف ناری سے مرکب ہوتے ہین وہ احداث حرارت کرتے ہین اور جو اسماکہ حروف بارد سے مرکب ہوتے ہین وہ اطفاے حرارت و ایجاد برودت کرتے ہین اور جو اسماکہ چارون طبیعتون کے حروف سے مرکب ہین اُن مین جس عنصر کے حروف غالب ہون اُسی کا اثر غالب رہیگا اور جس اسم مین کسی عنصر کے حروف غالب نہون اُسمین اعتدال کا اثر ظاہر ہوگا پس مثلاً اگر کسی گھر کا جلانا یا کسی شہر کا جلانا مقصود ہو عامل کو چاہیے کہ اُس عمل مین حروف ناری کو غالب کرے اور جن اعمال مین کہ ہوا کو دخل ہو مثلاً شہر کو یا کسی لشکر کو ہوا سے برباد کرنا منظور ہو اُن مین حروف ہوائیہ کو غالب کرے اور جن اعمال مین کہ پانی کو دخل ہو مثلاً پانی برسانا یا آب چشمہ و نہر زیادہ ہوجانا منظور ہو اُن مین حروف مائیہ کو غالب کرے اور جن اعمال مین کہ خاک کو دخل ہو مثل اصلاح اراضی و زراعات و عمارات و اخراج کنوز و دفائن کے اُن مین حروف ترابیہ کو غالب کرے کہ یہ اصل ہے کل اعمال مین اور زیادہ کرنا قرائت حروف ناریہ کا اور اُن اسمار کا کہ جو اُن سے مرکب ہین

ازالہ خلط بلغم کرتا ہی اور ہاضم طعام ہی اور حنجرہ کو پاک اور آواز کو صاف کرتا ہی اور رطوبت و
برودت کو دفع کرتا ہی اور امراض بلغمی کے لیے نافع ہی اور زیادہ کرنا قراءت حروف ہوائیہ کا
اور اُن اسماء کا کہ جو اُن سے مرکب ہین دافع امراض شش و قلب ہی اور مداومت کرنا اُسپر
بشرہ کو صاف کرتا ہی اور کل اعضا کو قوت بخشتا ہی اور زیادہ کرنا قراءت حروف مائیہ کا اور اُن
اسما کا کہ جو اُن سے مرکب ہین اطفاے حرارت اور حمیات محرقہ کو زائل کرتا ہی اور عطش کو دفع
کرتا ہی اور امعا کو پاک کرتا ہی اور امزجہ حارہ یابسہ مین احداث رطوبت کرتا ہی اور زیادہ کرنا قراءت
حروف ترابیہ کا اور اُن اسما کا کہ جو اُن سے مرکب ہین کل رطوبات کو دفع کرتا ہی بدن سے
اور قواے دماغیہ کو تقویت بخشتا ہی اور مداومت کرنا اُس کے پڑھنے پر جمیع اعضا و اعصاب
کو قوت دیتا ہی اور مفتاح الاسرار سے حرز الامان مین نقل کیا ہی کہ حروف آتشی یعنی کلمہ
سباعیہ اهطم فشذ واسطے دفع امراض باردہ و بلغمی و اشتہاے طعام و ہضم طعام و حسن
رنگ و صحت آواز و پاکی سینہ از سردی و نزلہ و تقویت حرارت غریزیہ و دفع لقوہ و فالج و رعشہ
و زہر موش عقرب و جمیع امراض باردہ رطبہ و قوت فکر کے نافع ہین چاہیے کہ اوپر قدح آبگینہ چینی
کے مشک و زعفران و گلاب سے روز یکشنبہ یا سہ شنبہ کو وقت طلوع آفتاب لکھین اور ساتھ
عسل کے ممزوج کرکے دھوکر مریض کو پلاوین کہ صحت پاویگا انشاء اللہ تعالی اسی طرح حروف
بادی یعنی کلمہ سباعیہ بوین صنقض واسطے جذب قلوب و صفاے بشرہ و صحت و قوت باہ
و دفع قروح باطنی و دفع غم و وہم کے نافع ہی چاہیے کہ عنبر کو عرق کیوڑہ مین حل کرین اُس سے
بروز پنجشنبہ یا جمعہ وقت طلوع آفتاب لکھکر پانی مین دھوکر پلاوین اسی طرح حروف آبی یعنی
کلمہ سباعیہ جزکس قتظ واسطے تسکین عطش و زوال جمیع حرارت محرقہ و دفع سم افعی و میہ
اور واسطے پاکی امعا کے علت و حرارت ردیہ و ورم سے سریع النفع ہی اور واسطے قضاے
حاجات کے بھی مفید ہی چاہیے کہ عنبر و عرق گاؤزبان سے روز دوشنبہ و چہارشنبہ کو وقت طلوع آفتاب
لکھین اور پانی سے دھوکر پلاوین اسی طرح حروف خاکی یعنی کلمہ سباعیہ دحلع خغ واسطے

دفع رطوبت دہن کے نیند مین اور واسطے قطع دم جراحت کے اور واسطے بند ہونے
خون نکسیر کے اور خون حیض مفرط کے کہ اُسکو استحاضہ کہتے ہین اور واسطے صحت امراض
و قوت چشم و دفع نسیان و بدخوابی کے نافع ہین چاہیے کہ مشک و کافور و عرق گاؤزبان سے
بروز شنبہ یا چہارشنبہ وقت طلوع آفتاب کے لکھین اور پانی سے دھو کر پلاوین اور حکما
نے لکھا ہو کہ ہفت حرف ناری اہطم فشذا واسطے قبول و رفعت پیش امرا و سلاطین کے
اور واسطے فتح و نصرت کے اعدا پر لغایت مفید ہو جسوقت کہ قمر کسی برج ناری مین طالع ہو
لکھین اسی طرح ہفت حرف ہوائی بوین صتض واسطے عطف قلوب و جلب محبوب و تہیج محبت
کے بغایت موثر ہین جسوقت کہ قمر کسی برج ہوائی مین طالع ہو لکھین اسی طرح ہفت حرف آبی
جزکس قنثظ واسطے بطلان سحر و دفع تپ محرقہ و امراض دمویہ و صفراویہ و دفع دمامیل و اندمال
قروح کے نافع ہین جسوقت قمر کسی برج آبی مین طالع ہو لکھین اسی طرح ہفت حرف خاکی
دحلعرخغ واسطے خرابی اعدا و عمارت و فرقت و عداوت بین الشخصین کے نافع ہین جسوقت
کہ قمر کسی برج خاکی مین طالع ہو لکھین کہ جلدی مطلب حاصل ہوگا۔

## فصل تیسری خواص بعض مرکبات حروف منقوطہ و مہملہ وغیرہ مین

کتاب حرز الامان وغیرہ مین ہو کہ حروف بمنزلہ آلات کے ہین اور نقطہ بمنزلہ صاحب کے ہو اور
حروف منقوطہ کو ذات ناطقہ کہتے ہین اور یہ پندرہ حرف ہین

| ب | ت ث | ث | ج ق | خ | ذ | ز ن | ش | ض | ظ | غ ے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

ان حروف کو جب مرکب کیا یہ پانچ کلمے پیدا ہوے بتث جخذ شضظغف قنی پس اگر
راز دحال کسی شخص کا دریافت کرنا منظور ہو چاہیے کہ بروز یکشنبہ بعد فراغ نماز صبح یا بوقت

طلوع آفتاب ان پانچ لفظون کو بترتیب مذکور لکھکر بوقت شب زیر بالین رکھکر سورہین سب خیر وشر خواب مین ظاہر ومعلوم ہوجائیگا اور باقی تیرہ حرفون کو کہ جو بے نقطہ ہین اُن کو حروف صوامت کہتے ہین وہ یہ ہین

| ا | ح | د | ر | س | ص | ط | ع | ک | ل | م | و | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

ان حرفون کو جب مرکب کیا یہ چار کلمہ پیدا ہوے احلدس صطعکلموہ اگر ان حروف کو واسطے دفع غیبت غمازان ومکر ماکران وحسد حاسدان کے اُنتیسوین تاریخ ماہ عربی کو بابروقت کسوف یا خسوف کے لوح سرب سیاہ یا قلعی پر لکھکر پاکندہ کرکے زیر نگین انگشتری رکھے اور انگشتری کو اپنے ہاتھ مین پہنے تو شر سے اُن سب کے محفوظ رہیگا اور کسی کی یہ طاقت نہ ہوگی کہ اُسکے سامنے یا غیبت مین بدگوئی کرے یا تہمت یا اہانت کرے جبتک کہ وہ انگوٹھی اُسکے پاس رہے اور حکمانے اٹھائیس حرفون کو اس طرح بھی تقسیم کیا ہی کہ اُن مین سے اٹھارہ حرفون کو حروف متواخیات کہتے ہین اور دس حرفون کو حروف خواتیم اور حروف متواخیات وہ ہین کہ دو دو یا تین تین حرف ایک صورت پر ہون اور حروف خواتیم وہ ہین کہ جس حرف کا کوئی ہمشکل نہو۔

| ا | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ہ | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

ان حروف خواتیم کو جو مرکب کیا تو یہ لفظین پیدا ہوئین افق کلمنوہی اگر اسکو تحریر کرکے صندوق البسہ مین یا خزانہ مین رکھین لباس وخزانہ بعافیت رہیگا اور واسطے حفاظت کے بلاؤن سے بھی خوب ہی اور واسطے عافیت خانہ کے آتش زدگی سے اور واسطے دفع دزد کے خوب ہی کہ ان حروف کو دسوین تاریخ ماہ عربی کے لکھکر گھر مین رکھین وہ گھر آفات مذکورہ سے امان مین رہیگا اور اگر لوح طلا پر کندہ کرکے اپنے پاس رکھین جب آفتاب برج اسد مین ہو تو جملہ مکارہ سے محفوظ وسالم رہیگا اور واضح ہو کہ حکمانے اٹھائیس حرفون مین سے تیرہ حرف واسطے محبت کے قرار دیے ہین اور دس حرف واسطے دفع علت کے اور

وہ تیرہ حرف محبت کے یہ ہین۔

| ج | ح | خ | د | ذ | ر | ز | س | ش | ص | ض | ع | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

اور وہ دس حرف دفع علت کے یہ ہین ان حروف مین الف بھی ہی اور لام بھی ہی اس سبب سے حرف لا بھی ان حروف مین بعضون نے شامل کیا ہی تو گیارہ حرف دفع علت کے ہوے

| ا | ب | ت | ث | ط | ظ | ف | ک | ل | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

پس اگر حروف محبت کو شیر زنان سے تحریر کرکے جسکے نام چاہے اپنے سر پر باندھے اُسکو محبت کامل ہوگی اور اگر بدن مین کوئی علت حادث ہو مثل درد چشم و درد سر و درد پا و درد شکم یا چوٹ وغیرہ کے پس عامل کو چاہیے کہ حروف دفع علت مین سے ایک حرف لیوے اور حروف علت مین سے دوسرا حرف لیوے مثلاً در د تمام سر پس ایک ایک حرف دونون جگہ سے بترتیب لیوے اس طرح د ا ر ب د ت م ث ا ط م ظ س ف ر ک ع ل ی ان حروف کو مرکب کرنے سے یہ کلمات پیدا ہوئے دَارَبَ دَتَمَثٍ اَطَمَظٍ سَفَرَکَلَیٍ ان کلمات کو لکھکر مریض کے سر پر باندھین اور پڑھکر پھوکین کہ شافی حقیقی صحت کلی عطا فرمائیگا اور حکما نے بعض حروف کو حروف مصروعہ اور حروف الجان لکھا ہے کہ جو حرف تلفظ مین سہ حرفی ہو اور وسط مین اُسکے الف ہو پس الف کو گرا کے حرف اول و آخر کو اُس کے لیا ہی مثل دال ذال صاد ضاد قاف کاف لام واو کے کہ جب ان مین سے الف گرا دیا تو یہ حروف باقی رہے دل ذل ص د ض د ق ف ک ف ل م و و جب انکو مرکب کیا یہ الفاظ پیدا ہوے دل ذل صد ضد قف کف لم وو چاہیے کہ ان حروف کو لکھکر مصروع کو پلادین یا باندھین کہ انشاء اللہ تعالےٰ اُس مرض سے نجات ملے گی اور جو کہ ان حروف و اسما کو اپنے پاس رکھین مضرت جن و علت صرع و جنون و خوف و رعب وغیرہ سے محفوظ رہیگا اور اگر کسی لڑکے پر باندھین کہ جو خواب مین ڈرتا ہو تو ڈرنا اُس سے جاتا رہیگا اور اگر کسی کے دل مین قلق و اضطراب ہو جب ان حروف و اسما کو اپنے پاس رکھیگا

حروف محبت

حروف دفع علت

دل اسکا مطمئن ہوجائیگا اور اضطراب دفع ہوگا اور ان حروف کو حروف الجان اس لیے کہتے ہین کہ یہ کلمات پیشانی پر بعض جنون کے لکھے ہوئے ہین واللہ اعلم بالصواب اور حرز الامان یہ ہے کہ اگر کسی کو کوئی درد کسی عضو مین پیدا ہو مثل درد صداع و وجع صدر و بطن و ظہر و پا و رجل وغیرہ کے اوجاع ظاہری و باطنی مین سے بس چاہیے کہ اُس عضو کا جو اسم عربی ہو حرف اول اُسکا لیوے اور درمیان ان حروف یازدہ گانہ دفع علت کے ہر ایک حرف کے ساتھ لکھے وہ حروف یازدہ گانہ یہ ہین اب ت ث ط ظ ف ک ل لا ے مثلاً درد چشم ہو چشم کو عربی مین عین کہتے ہین عین کا حرف اول ع ہو پس ع کو ان گیارہ حرفون کے ساتھ لکھا۔ اع بع تع ثع طع ظع فع کع لع لاع ےع اب سب حرفون کو ترکیب دیگر لکھا ہو اس طرح سے اعبع تعثع طعظع فعکع لعلاعیع پس اس نوشتہ کو صاحب رمد اپنے پاس موضع درد پر رکھے اگر فائدہ ظاہر ہوا فبہا ورنہ حروف دوم عین کو کہ ی ہو اسی طرح گیارہ حرفون کے ساتھ لکھکر صاحب رمد مقام درد پر رکھے اور اگر اس سے بھی درد چشم نجاوے تو حرف سوم عین کو کہ ن ہو اسی طرح گیارہ حرفون کے ساتھ لکھکر موضع درد پر لٹکا وین کہ نتیجہ مترتب ہوگا اور رمد بتمامہ زائل ہوجائیگا انشاء اللہ تعالے اسی طرح کل امراض بدن مین یہ عمل کرنا باعث زوال اُس مرض کا ہو اور یہ عمل اکثر مطالب و مقاصد کے حاصل ہونے کے لیے کر سکتے ہین مثلاً اعمال محبت مین اسم طالب و مطلوب کو ساتھ لفظ حب کے بطریق مذکور امتزاج دے سکتے ہین کہ ساعت سعد مین امتزاج دیکر اپنے پاس یا مقام پاکیزہ مین محفوظ رکھین اور اعمال عداوت مین ملاحظہ ساعت نحس کا کرے اور لفظ رمد یا صداع یا سل یا فالج یا لقوہ یا موت کو بنام دشمن ترکیب دیکر موضع تاریک یا قبر قدیم مین دفن کرے کہ انشاء اللہ تعالے مقصود حاصل ہوگا

## فصل چوتھی ترکیب بنانے افسون کی واسطے دفع ہر درد کے

قاعدہ افسون بنانے مین واضح ہو کہ فصل تیسری مین بیان ہوا ہو کہ حروف دفع علت کے دس ہین اور مع لام الف کے گیارہ ہین ا ب ث ط ظ ف ک ل ی

افسون دفع درد سر

پس مثلاً واسطے دفع درد سر کے ایک حرف علت لیوے اور ایک حرف دفع علت کا لیوے تو یہ ہوا د ا ر ب د ث م ث ا ط م ظ س ف ر ک ل ی اور سر پر باندھین انشاء اللہ تعالےٰ درد سر جاتا رہیگا جیسا کہ ذکر ہو چکا ہو اسی طرح اگر افسون درد چشم کا بنائے تو ایک حرف علت کا اور ایک حرف دفع علت کا لیوین د ا د ب د ث ج ث ش ط م ظ ف ک ل ی پس اسکو مرکب کیا یہ ہوا د ا د ب د ا ث ج ث ش ط م ظ ف ک ل ی سکو لکھکر آنکھ پر لٹکائے اور پڑھکے پھونکے انشاء اللہ تعالےٰ درد چشم جاتا رہیگا اور درد کمر کا افسون اسی طرح بنایا د ا د ب د ث ک ث م ط ر ظ ف ک ل ی اسکو مرکب کیا یہ ہوا د ا د ب د ث ک ث م ط ظ ف ک ل ی اسکو کمر پر باندھین اور پڑھین انشاء اللہ تعالےٰ درد کمر جاتا رہیگا اور درد شکم کا افسون اسی طرح بنایا د ا د ب د ث ش ث ک ط م ظ ق ک ل ی اسکو مرکب کیا یہ ہوا د ا د ب د ث ش ف ک ط م ظ ف ک ل ی اس کو شکم پر باندھین اور پڑھکے پھونکین انشاء اللہ تعالےٰ درد شکم جاتا رہیگا اور قاعدہ اعراب دینے کا یہ ہے کہ حروف ناری اھطم فشذ کو ضمہ دیوین اور حروف بادی بوین صتض کو فتحہ دیوین اور حروف آبی جزکس قثظغ کو کسرہ دیوین اور حروف خاکی دحلع رخغ کو جزم دیوین واگر حروف خاکی مین سے کسی حرف مین حرکت دینے کی ضرورت ہو تو کسرہ دیوین کہ الساکن اذا حرک حرک بالکسر اور دوسرا قاعدہ اعراب دینے کا یہ ہے کہ کلمہ سباعیہ ناریہ جارہ او بلمنع ہے کہ یہ حروف مفتوح ہین جہان کہین عبارت مین ان حرفون مین سے کوئی حرف آوے اسکو مفتوح پڑھنا چاہیے اور کلمہ سباعیہ ہوائیہ باردہ جزکس فتحے ہے کہ یہ حروف مضموم ہین اور کلمہ سباعیہ مائیہ رطبہ ھراستنشاط ہے کہ یہ حروف مکسورہ ہین اور کلمہ سباعیہ ترابیہ یابسہ بد خطغصق ہے کہ یہ حروف مجزومہ ہین اس قاعدے سے بھی

افسون دفع درد چشم

افسون دفع درد کمر

افسون دفع درد شکم

طریقہ دوم افسون کا

عبارت مین اعراب دیتے ہین مگر اکثر کا قاعدہ اهطمفشذ ہے دوسرا طریقہ افسون بنانے کا یہ ہی کہ حروف علت مین جس عنصر کے حروف ہون اُن حروف کو دیکھین کہ کس برج اور کس کوکب سے متعلق ہین مثلاً کلمۂ ناری اهطمفشذ متعلق بروج آتشی سے ہین کہ حمل واسد وقوس ہین اور کلمۂ خاکی دحلعرخغ متعلق بروج خاکی سے ہین کہ ثور وسنبلہ وجدی ہین اور کلمۂ بادی بوینصتثض متعلق بروج بادی سے ہین کہ جوزا ومیزان ودلو ہین اور کلمۂ آبی جزکسقثظ متعلق بروج آبی سے ہین کہ سرطان وعقرب وحوت ہین جدول اسکی یہ ہے

| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبله | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | د | ب | ز | ف | ع | و | ق | ط | خ | ی | ظ |
| م ذ | ح ل | ن ض | ج س | ه | ر | ص | ث | ش | غ | ت | ک |

اور یہ بروج متعلق کواکب سے ہین پس حروف برج بھی متعلق اُسی کوکب سے ہو جائین گے کہ جو جس برج کا مالک ہی پس ایک حرف جملہ علت کا لیوین بعدہ حروف برج وکوکب اُسکے ساتھ ملاوین اور باعراب حکما معرب کرین کہ افسون بنجا دیگا مثلاً افسون دردسر کا بنانا منظور ہی پس دیکھا کہ لفظ دردسر مین کس کس عنصر کے حروف ہین تو حروف خاکی دحلعرخغ سے دو دال اور دو رے ہین اور حروف آبی جزکسقثظ سے ایک سین ہے اب دیکھنا چاہیے کہ یہ حروف کس برج اور کس ستارے سے متعلق ہین پس حروف مرض کو مقدم رکھ کے ساتھ حروف برج کے ترکیب دینا چاہیے اور جدول بروج وکواکب وحروف یہ ہے۔

افسون رفع دردسر

| شمس | مشتری | راس | راس | مشتری | مرض |
|---|---|---|---|---|---|
| اسد | قوس | جدی | دلو | حوت | دردسر |
| ف ه | ط ش | خ غ | ت ی | ک ظ | دردسر |
| س | ر | د | د | ر | + |
| سِعْهٗ | رُطِسُ | دَخَغَ | دَلَیٰ | رُکِظِ | + |

پس برج آفتاب اسد ہی حروف اُسکے دو ہین ف ہ اور برج مشتری قوس و حوت ہین حرف قوس ط ش ہین اور حروف حوت لـ ظ اور جدی و دلو برج راس ہین حروف جدی خ غ ہین اور حروف دلو ت ی پس حروف مرض کو ساتھ حروف برج کے ترکیب دیا یہ الفاظ پیدا ہوے سفہ ذطس دخغ دلی ر کظ اس کو سر پہ باندھین اور پڑھکر پھوکین درد سر جاتا رہیگا اور یہ طریقہ مجملاً بیان کیا گیا تفصیل اسکی کتب فن مین ہی اور۔ سوا ان دو طریقون کے افسون بنانیکے طریقے اور بھی ہین کہ وہ لایق اس مختصر کے نہین ہین

## فصل پانچوین خواص حروف مفردہ مین

**خاصیت حرف الف** واضح ہو کہ شیخ مجیب الدین حسین سکاکی نے اپنی کتاب خواص حروف مین لکھا ہی کہ جو شخص کہ صبح کو قبل بات کرنے کے حرف الف کو ہزار بار زبان پر جاری کرے وہ شخص صاحب ثروت و نعمت ہو جائیگا و اگر ہزار الف لکھکر اپنے ساتھ رکھے تو یہی خاصیت پیدا کرے گا اور جسوقت کہ اثر وضع حمل ظاہر ہو چاہیے کہ اُس وقت وضو کرین جب تری وضو کی خشک ہو جائے تب زن حاملہ کے ہاتھون اور پاؤن کے سب ناخونون پر ایک ایک الف لکھدین انشاء اللہ تعالے بآسانی و جلدی وضع حمل ہو گا اور واسطے شفائے مریض کے ڈھائی سو الف زعفران سے کاسہ چینی پر لکھین اور دھو کر مریض کو پلاوین اور بروقت لکھنے اسم یا رحمٰن یا رحیم ذکر کرتے رہین انشاء اللہ تعالے مریض صحت پائیگا اور واسطے حب کے جب قمر برج حمل یا ثور مین ہو کر ناظر بسعود و ساقط از نحوس ہو اُس وقت ایک دائرہ کھینچین اور اُس مین نام مطلوب و نام مادر مطلوب لکھین اور گرد اُس کے ایک سو گیارہ حرف الف لکھین کہ عدد لفظ الف کے ہین اور نزدیک آتشدان کے اُسکو لٹکاوین تاکہ حرارت آگ کی اُسین پونہچے تو اثر عظیم محبت کا دل مین محبوب کے پیدا ہو گا اور واسطے بیماری دشمن کے جب قمر برج وبال یا ہبوط مین ہو کر متصل بنحوس و منصرف و منقطع کوکب سعد سے ہو اسوقت ایک لوح

برائے تونگری
برائے آسانی وضع حمل
برائے شفائے مریض
برائے حب محبوب
برائے بیماری دشمن

سرب پر ایک دائرہ کھینچین اُس مین نام دشمن و نام مادر دشمن کا لکھین اور ایک سو گیارہ الف
کہ عدد ملفوظی اسکا ہی لکھین پس اس لوح کو گورستان قدیم مین جاکر ایک قبر کہنہ مین کہ نام
صاحب قبر کسی کو معلوم نہو دفن کرین وہ دشمن بیمار و پریشان روزگار ہو جائیگا اور واسطے عزت
وحرمت کے جو کہ شب جمعہ کو ایک سو گیارہ حرف الف لکھکر اپنے پاس رکھے اور بروقت لکھنے
کے یاحنان یااللہ ذکر کرتا رہے وہ شخص نزدیک بادشاہون اور بزرگون کے صاحب عزت
وحرمت ہوگا اور وہ لوگ اس کو دوست رکھین اور دل اسکا صاف و روشن ہو جائیگا اور جو
حاجت اسکی ہوگی وہ برآئیگی اور شیخ حافظ رجب بن محمد البرسی الحلی نے کتاب مشارق الانوار مین
لکھا ہی کہ الف اول مخترعات سے ہی اور اسی سے تمام مرتبے عالم کے ہین اور سب حروف
اسکے طرف محتاج ہین اور یہ خود غنی ہی اونسے اور جو کہ ظاہر و باطن الف کو پہچانے وہ درجۂ
صدیقین و مرتبۂ مقربین تک پہونچے کیونکہ الف کے ظواہر و بواطن ہین ظواہر اُسکے تین
ہین عرش و لوح و قلم اور الف مرکب ہے تین نقطون سے اور بواطن اُسکے پانچ ہین باطن
اول اُسکے تین ہین عقل و روح و نفس اور باطن ثانی اسکا ایک سو دس ہین کہ یہ عدد بسایط
اُسکا ہی اور عدد اسم اعظم ہی پس عدد مذکور سے گیارہ طرح کرین تو ننانوے باقی رہے کہ عدد اسماء
حسنی ہی اور باطن ثالث اُسکا اکتھر ہی کہ یہ عدد مفصل اُسکے لام کا ہی کہ جو قلب الف ہی اور
یہ عدد بھی مادہ اسم اعظم کا ہی اور بطن رابع اُسکا نوے ہی کہ یہ فیض لام ہی یعنی میم کہ عدد اُسکے
نوے ہین اور دو عدد الف و لام مین ہین اور یہ عدد ظاہر اسم اعظم ہی اور باطن خامس اُسکا
نو ہی کہ مفردات الف کو فی نفسہ ضرب کرنے سے نو ہوتے ہین یعنی الف تین حرف ہین جب
تین کو تین مین ضرب کیا نو ہوے و اگر الف کو بسط حرفی کرین تو بھی نو حرف ہوتے ہین
اس طرح ال ف ل ام م ی م اور مفردات عرش و لوح و قلم بھی نو ہین اس طرح ع ر ش ل و
ح ق ل م اور مفردات عقل و روح و نفس بھی نو ہین اس طرح ع ق ل ر و ح
ن ف س پس نفس استمداد کرتا ہی روح سے اور روح استمداد کرتی ہی عقل سے اور جمیع انوار

برائے عزت قضائے حاجت

فضائل الف

علویہ استمداد کرتے ہین حرز عرش سے جسطرح کہ جمیع حروف استمداد کرتے ہین نور الف سے
اور ہر ایک حرف قایم ہو ساتھ سر الف اور الف بکسر کلمہ ہو اور متعلق ہو ساتھ عقل کے اور قایم ہو
ساتھ سر عقل کے اور عقل قایم ہو ساتھ اُسکے در تمام حروف سر الف مین ہین لیکن درمیان
اُن سب کے فرق ہو مرتبہ مین پس الف عقل قایم ہو اور الف روح مبسوط ہے فمن عرف
ظَاهِرَهُ وَبَاطِنَهُ اَدْرَكَ خَفِيَّ الْاَسْرَارِ مَكْنُوْنَ الْاَنْوَارِ وَهٰذَا الْعِلْمُ الشَّرِيْفُ لَوْكُشِفَ
لِلنَّاسِ مِنْهُ سِرٌّ مَابَيْنَ الْاَلِفِ وَاللَّامِ وَالْمِيْمِ الَّتِيْ هِيَ جَوَامِعُ الْاَمْرِ الْحَكِيْمِ
لَاضْطَرَبَ كُلُّ سَلِيْمٍ وَجَهِلَ كُلُّ عَلِيْمٍ اور بعض رسائل مین لکھا ہو کہ
اَلْاَلِفُ سِرُّ الْاَحَدِيَّةِ وَالْبَاءُ بَهَاءُ الْاَلِفِ وَالتَّاءُ تَابِعُ الْاَلِفِ وَالثَّاءُ ثَنَاءُ
الْاَلِفِ وَالْجِيْمُ جَمَالُ الْاَلِفِ وَالْحَاءُ حَيَاتُ الْاَلِفِ وَالْخَاءُ خُلْقُ الْاَلِفِ وَالدَّالُ
دَوَامُ الْاَلِفِ وَالذَّالُ ذَاتُ الْاَلِفِ وَالرَّاءُ رَفْعُ الْاَلِفِ وَالزَّاءُ زَيْنُ الْاَلِفِ وَ
السِّيْنُ سِرُّ الْاَلِفِ وَالشِّيْنُ شَرَفُ الْاَلِفِ وَالصَّادُ صَفَاءُ الْاَلِفِ وَالضَّادُ
ضِيَاءُ الْاَلِفِ وَالطَّاءُ طِيْبُ الْاَلِفِ وَالظَّاءُ ظَاهِرُ الْاَلِفِ وَالْعَيْنُ عِلْمُ الْاَلِفِ
وَالْغَيْنُ غَيْبُ الْاَلِفِ وَالْفَاءُ فَهْمُ الْاَلِفِ وَالْقَافُ قُوَّةُ الْاَلِفِ وَالْكَافُ
كَمَالُ الْاَلِفِ وَاللَّامُ لُطْفُ الْاَلِفِ وَالْمِيْمُ مُلْكُ الْاَلِفِ وَالنُّوْنُ نَفْسُ
الْاَلِفِ وَالْوَاوُ وَصْلُ الْاَلِفِ وَالْهَاءُ هِدَايَةُ الْاَلِفِ وَالْيَاءُ يَقِيْنُ الْاَلِفِ پس سر ہر حرف
کتابت الف مین ہو و سر کتابت حروف اُنھین حروف مین ہو اور واسطے حروف کے خواص ہین
باعتبار اعداد کے جو حرف کہ عدد اُسکا فرد ہو عالم جلال ہو اور جو حرف کہ عدد اُسکا زوج ہو عالم
جمال ہو پس زبر الف مفتاح احدیۃ و سر الوہیت سے ہے اور بینات الف یعنی ل ف ہمعدد
علی ہین کہ ایک سو دس ہین اور نصف اُسکا پچپن ہمعدد اسم مجیب و اسم دایم ہو اور عشر اُسکا
گیارہ ہمعدد اسم اعظم لفظ ھو کا ہو اور مجموع اعداد مذکورہ ایکسو چھتر ہمعدد کلمہ طیبہ اللّٰہ لا الٰہ
الا ھو کے ہو اور نصف اسکا اٹھاسی ہمعدد اسم حلیم کے ہو اور ربع اُس کا چوالیس و

ثمن اسکا بائیس و نصف ثمن اسکا گیارہ کہ مجموع اعداد مذکورہ ایک سو پینسٹھ ہوتے ہین ہمعدد
کلمہ لا الہ الا اللہ کے ہین اور زبر و بینات الف کے ایک سو گیارہ ہمعدد اسم کافی کے
ہین فمن ذاق حلاوۃ ہذہ الاسرار لا یموت قلبہ فی جسدہ بل ہو حی فی الدارین
اور جواہر خمسہ مین ہی کہ ہر حرف بذاتہ مرکز ہی اور مدار ظہور اسکا اسی سے ہی اور مرکز کل حروف
کا الف ہی اور الف قطب حروف ہی اور قطب اسمائی الہی ہی کہ اعداد الف و اعداد قطب برابر
ہین اگر کوئی ساتھ حقیقت الف کے متصف ہو جائے یعنی دعوت الف مین کامل ہو جائے وہ
قطب عالم ہو جاتا ہی اور اسکو مرتبہ قطبی حاصل ہوتا ہی۔ خاصیت حرف با شیخ ابو العباس احمد
بن علی القرشی البونی نے کتاب شمس المعارف مین لکھا ہی کہ حرف با حرف ظلمانیہ سے ہی اور حروف
ظلمانیہ چودہ حرف ہین کہ جو سوائے حروف مقطعات قرآنی کے ہین اور حروف مقطعات قرآنی
سب نورانی ہین اور مجموعہ حروف نورانی کا یہ جملہ منورہ ہے صراط علی حق نمسکہ
اور سوائے ان حروف کے باقی سب حروف ظلمانی ہین اور بسم اللہ مین سب حروف نورانی
ہین سوائے حرف با کے کہ حق تعالے نے اس حرف با کو اول آیات سورہائے قرآنی گردانا
اور ہر سورہ مین اول سورہ قرار دیا ہی اور اس مین ایک سر عظیم مخفی ہے کہ سوائے اخص
خواص کے کسی کو اسپر اطلاع نہین ہی اور یہ حرف با واسطے توسل خیرات کے ہی اور
بالطبع بارد ہی یہی وجہ ہی کہ آیۂ امان مین یعنی بسم اللہ مین شروع ساتھ حرف با کے ہوا اور یہ حرف
حروف باقیہ مین سے ہے روز ازل مین جب حق تعالی نے اس حرف کو خلق کیا تو کاسی
فرشتے اس کے ساتھ پیدا کیے کہ وہ تا روز قیامت تسبیح و تقدیس الہی مین مشغول ہین اور مددگار
اس حرف کے ہین پس جس اسم مین اسمائے الہی مین سے یہ حرف ہو خصوصاً اول مین
جو کوئی اس کی مداومت کرے گا واسطے حصول مقاصد کے نہایت نافع ہوگا اور کتاب
ہکاکی مین مذکور ہی کہ جو محبوس و قیدی حرف با کو ہزار بار زبان پر جاری کرے قید سے خلاصی
پاوے اور جو کہ ہزار بار اس حرف کو لکھکر اپنے پاس رکھے وہ سب بلاؤن اور آفتون سے

حرف با

محفوظ و محروس رہیگا اور کوئی اُس کو ضرر نہین پونہچا سکیگا۔ خاصیت حرف تائے
مثناة سکاکی نے اپنی کتاب مین لکھا ہی کہ اگر کوئی شخص حرف ت کو بعد مجمل اُس کے
کہ چار سو ہین زبان پر جاری کرے دروازہ اقبال کا اُس پر کھل جائیگا اور فتوح ہوگا خاصیت
حرف ثائے مثلثہ کتاب سکاکی مین ہی کہ اگر کوئی ہر روز حرف ث کو بعد مجمل اُس کے کہ
پانچ سو ہین زبان پر جاری کرے تو واسطے احداث محبت کے بے نظیر ہی اور اگر اس حرف
کو پانچ سو مرتبہ لکھکر زیر گہوارۂ اطفال رکھین تو لڑکے خواب و بیداری مین نڈر رہین اور شیخ
حافظ رجب بن محمد البرسی الحلی نے مشارق الانوار مین لکھا ہے کہ حرف ث آخر اسم
الوارث والباعث مین ظاہر ہوا پس ظہور ث کا آخر الوارث مین اشارہ ہی طرف فنائے
موجودات کے اور آخر الباعث مین اشارہ اس طرف ہی کہ وہ قادر ہے اوپر بعث خلق کے
بعد ممات کے اور اوپر جمیع خلق کے بعد پراگندگی کے خاصیت حرف جیم سکاکی
نے لکھا ہی کہ اگر جیم کو بعد مفصل اُس کے کہ ترپن ہین ایک جام پر لکھکے دھو کر پئین جو مرض بدن
مین ہوگا دفع ہو جائیگا و اگر کوئی حرف جیم کو نو ہزار مرتبہ زبان پر جاری کرے تو حضرت رسالتمآب
صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کو اُس شب خواب مین دیکھے گا اور بعض کتب خواص مین
مذکور ہے کہ اگر کسی مرد نو داماد کو سحر کرکے باندھا ہو کہ وہ ازالۂ بکارت زوجہ سے عاجز
ہو اس حرف کو ہزار مرتبہ ایک نئے طشت پاک پر باقلعی کیے ہوئے پر لکھین اسطرح ج
اور آب شیرین سے دھو کر پئین قوت مباشرت اُسکی عود کرے گی اور ازالۂ بکارت ہو جائیگا
و اگر بروقت طلوع آفتاب کے اس حرف کو بعد مفصل اس کے ترپن مرتبہ لکھین اور بروقت
لکھنے کے یا باری یا کبیر پڑھتے رہین اور اپنے ساتھ رکھین تو انشاء اللہ تعالے زبان بدگویان
و دشمنان بند ہو جائیگی اور ارواح کو دیکھ سکے گا و اگر کاروبار سے معزول ہوا ہو تو پھر بحال ہو جائیگا
اور عمر مین اس کی برکت پیدا ہوگی۔ خاصیت حرف حائے مہملہ حرز الامان
مین ہی کہ اگر کوئی حرف حا کو بعد مجمل اُس کے کہ آٹھ ہین انگوٹھی کے نگینہ پر لکھے اسطرح

ح ح ح ح ح ح ح ح ح صاحب تپ اُس انگوٹھی کو پہنے شفا ہوگی اور اگر وہ انگوٹھی پانی مین
ڈالین اور وہ پانی صاحب تپ کو پلاوین حرارت اُسکی زائل ہوجاویگی واگر اُس پانی مین
صاحب تپ چند بار غسل کرے تپ بالکل دفع ہوجائیگی اور جو کہ اس انگوٹھی کو اپنے
پاس رکھے قوت باہ اُسکی زیادہ ہوگی اور اگر اُسکو سحر کرکے باندھا ہو تو سحر باطل ہوجائیگا
لیکن چاہیے کہ یہ حرف انگشتری پر اُسوقت نقش کرین کہ جب قمر ناظر بسعود منصرف از نحوس ہو
اور ساعت اول یا ساعت ہشتم روز دوشنبہ یا جمعہ کو لکھکر اپنے پاس رکھین اور لکھا ہے
کہ حرف حا واسطے دفع حمیات محرقہ و دفع اورام حارہ و جمیع امراض کے کہ جو بسبب یا
حرارت سے پیدا ہوتے ہین نہایت نافع ہی اور مواظبت کرنا اس حرف کی تکرار پر احداث
برودت اور رطوبت کرتا ہی اور یہ حرف کل حروف باردہ مین سے ایسے اعمال مین قوت نفوذ
و تاثیر مین ممتاز ہی اور فعل اسکا اقوی و اکمل ہی بہ نسبت کل اُن حروف کے کہ جو اس مزاج
پر ہین اور شمس المعارف مین ہے کہ اس حرف کو نرم کرنے مین قلوب کے اور تسکین
غضب مین ایک سر عجیب ہی اور جلب مودت و جذب نفوس مین تاثیر عظیم ہے۔

خاصیت حرف خائے معجمہ۔ حرز الامان مین ہی کہ اگر اس حرف کو بارہ ٹکڑون پر
خشت پختہ آب نارسیدہ کے لکھین اور باغ و مزرعہ مین وہان پر دفن کرین کہ جہان گذرگاہ
آب ہو وہ باغ و مزرعہ جمیع آفات ارضی و سماوی سے ایمن و محفوظ رہیگا اور خیر و برکت
اُس مین حاصل ہوگی اور سکاکی نے لکھا ہے کہ اگر چاہین کہ غائب کی خبر معلوم ہو چاہیے
کہ اس حرف کو بعد مجمل اس کے یعنی چھ سو مرتبہ پڑہین اور جس طرف کو غائب ہے
اُس طرف پھوکین کہ خبر اُس کی جلدی آویگی واگر نہ جانے کہ غائب کس طرف کو ہے
پس چھ سو مرتبہ لکھکر اپنی زیر بالین رکھکر سورہے تو غائب کو خواب مین دیکھے گا اور حال
اُس کا معلوم کریگا اور اگر بروقت پڑھنے اس حرف کے اسم الخبیر کو بھی اسی کے
ساتھ چھ سو مرتبہ پڑھے تو حصول مقصود مین یعنی اطلاع حال غائب مین ابلغ و اکمل ہوگا اور

اپنی مراد کو پہونچےگا - **خاصیت حرف دال مہملہ** شمس المعارف مین ہے
کہ حرف دال اسرار دیمومیہ سے ہے اور حق سبحانہ تعالی نے بسبب اُسکے تکمیل طبائع اربعہ کی
ہے اور طبیعت اس حرف کی فی الجملہ بارد معتدل ہے پس اگر کوئی شخص ہر صبح و ہر شام کو ایک
بلندی پر جاکر اس حرف کو بعدد مفصل اسکے پینتیس مرتبہ زبان پر جاری کرکے طرف خانۂ
دشمن کے پھوکے وہ گھر جلدی برباد ہوجائیگا اور اہل خاصیت نے لکھا ہے کہ جب قمر سرطان
مین ہو اور مشتری کو بنظر مودت ناظر ہو اُس وقت پینتیس عدد مہندسے کہ عدد مفصل اُسکا ہے
اسطرح ٣٥ قطعہ حریر سفید پر لکھکر زیر نگین انگشتری رکھین اور وضو کرکے اور لباس پاک و پاکیزہ پہنکے
وہ انگشتری پہن لیوین پس اگر پہننے والا منعم ہے تو نعمت اُسکی باقی رہے گی اور خیر و برکت زیادہ
ہوگی و اگر مفلس ہے تو ابواب رزق و روزی اُسپر کشادہ ہوجائینگے انشاء اللہ تعالی اور اگر
شب چہارشنبہ کو مقام خلوت مین بیٹھکر مشک و زعفران سے پینتیس دال لکھین اور بروقت
لکھنے کے اسم یا حنان یا منان پڑھتے رہین اور اپنے پاس رکھین تو دل اور ہاتھ کشادہ
ہوجائیگا اور نظر مردم مین عزت و حرمت اور اعتبار کلی ہوگا اور واسطے ادائے قرض کے
بھی مفید ہے **خاصیت حرف ذال معجمہ** اہل خاصیت نے لکھا ہے کہ حرف ذال اعمال مین
واسطے بُعد و مفارقت کے ہے اور تفریق ظلمہ و فسقہ مین تاثیر عظیم رکھتا ہے اگر اس حرف کو سات سو
مرتبہ کہ عدد مجمل اُسکا ہے مقرون باسم المذل ساعت منحوسہ مین لکھے اور گھر مین اُس ظالم
کے کہ جسکے ظلم و فسق سے لوگ محنت و ایذا مین ہون دفن کرے وہ گھر جلدی ویران اور
وہ ظالم و فاسق سرگردان ہوجائیگا انشاء اللہ تعالے اور اگر اس حرف کو کسی ظرف چینی یا
شیشہ پر سات سو مرتبہ لکھے اور اُس کنوین سے کہ صاحب و مالک اُسکا معلوم نہو یا چاہ معطل
سے پانی لیکر دھوئے اور گھر مین اُس فاسق کے دیوارون اور زمین پر چھڑکے تو وہی خاصیت
دیگا و اگر دونون عمل بجا لاوے تو نتیجہ قوی تر دیگا اور جلدی صاحب منزل بیچارہ و آوارہ ہوجائیگا
اور سکاکی نے لکھا ہے کہ اگر اس حرف کو سات سو مرتبہ بعدد مجمل پڑھے اور روٹی و شیرینی پر دم کرکے

برائے بربادی خانۂ دشمن

برائے کشائش رزق

برائے عزت و حرمت

برائے ویرانی خانۂ ظالم و فاسق

برائے محبوب و مطلوب

کتون کو کھلا دے تو وہ شخص محبوب القلوب ہوجائیگا اور دل اُسکی طرف مائل و راغب رہیگا اور جو کہ سات سو اکتیس مرتبہ حرف ذال کو لکھے بروز شنبہ وقت طلوع آفتاب اور اُس مسجد مین کہ جہان نماز جمعہ پڑھتے ہون دفن کرے بہ نیت امانت اور بروقت لکھنے کے یہ دو اسم یا دیان یا خالق پڑھتا رہے پس اگر مال اُسکا وہان اژدہا بین ہوگا تو محفوظ رہیگا اور اگر اُسکا غائب ہو وہ جلدی آویگا **خاصیت حرف راے مہملہ** سکاکی نے اپنی کتاب مین لکھاہے کہ اگر کوئی اس حرف کو آٹھ سو مرتبہ کان مین مرغ سفید کے پڑھے اور اُس کو چھوڑ دے پس جہان پر کہ دفینہ ہوگا وہ مرغ وہان پر جاکر اپنی منقار و چنگل زمین پر مارے گا اور اگر اس حرف کو آٹھ سو بار لکھکر اپنے کان مین رکھے اور بعد ایک ساعت کے نکال کر ایک کاسہ قلعی مین رکھے اور اُس پر نمک اس قدر ڈالے کہ وہ پوشیدہ ہوجائے پس اُس کاسہ کو اُسی طرح اپنے زیر سر رکھکر اس حرف کو پھر اُسی قدر اپنی زبان پر جاری کرے اور سو رہے تو دفینہ کو خواب مین دیکھے گا کہ کہان ہے یا کوئی اُسکو نشان دیگا کہ دفینہ پر مطلع ہوجائیگا **خاصیت حرف زاے معجمہ** حرز الامان مین ہے کہ اگر کوئی اس حرف کو چھتیس مرتبہ پوست آہو پر لکھے جبکہ قمر برج دلو مین یعنی جدی مین ہو اور مریخ تحت الارض ہو اُس نوشتہ کو اپنے پاس رکھے تو سب لوگ اُس سے ڈرینگے اور ہیبت اُس کی لوگون کے دلون مین سرایت کریگی انشاء اللہ تعالیٰ **خاصیت حرف سین مہملہ** شمس المعارف مین ہے کہ سین ایک حرف ہے حروف ظاہر اسم اعظم سے اور اسم اعظم کا ظاہر ہے اور باطن تو ظاہر اسم اعظم سے ساتون آسمان و زمین قائم ہین اور باطن سے اُسکے علویات و عرش و کرسی قائم ہے یہی سبب ہے کہ حرف سین اول سموات و مرتبہ ثالث کرسی مین پیدا ہوا اور جبکہ حق تعالےٰ نے اس حرف کو پیدا کیا تو اسکے ساتھ سات لاکھ تین سو اسی فرشتے ملائکہ مقربین سے اسکی تعظیم و توقیر کے لیے اور واسطے امداد و عانت روحانیت اسکی کے بھیجے اور یہ حرف درمیان سب حروف تہجی کے ساتھ اس صفت کے مخصوص و ممتاز ہے کہ زبر اُسکا ساتھ بینات اُسکے کے مساوی ہے کہ سی حروف ملفوظی سے ہے اول اُسکا زبر ہے

اسے حفاظت مال

اسے ظہور دفینہ

اسے ہیبت

فضائل حرف سین

کہ عدد اسکا ساٹھ ہی اور دو حرف اور یعنی یا اور نون بنیات ہین کہ ان دونون کے اعداد
بھی ساٹھ ہین اور یہ نوادرات و غرائبات مین سے ہی اور بعضے علمانے تفسیر یٰسین مین فرمایا
ہی کہ یا حرف ندا ہی اور سین مخاطب اسم آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہی اور سکاکی نے
لکھا ہی کہ اگر کوئی اس حرف کو ہر روز بوقت پیشین ساٹھ بار پڑھا کرے تو بعون اللہ تعالے
وہ شخص صاحب کرامات ہو جائیگا اور چاہیے کہ سین کو ساتھ یاے خطاب کے پڑھے یعنی
یٰسین کہے تا نتیجہ کلی مترتب ہو اگر اس حرف کو ساٹھ مرتبہ لکھکر کسی لڑکے پر باندھے وہ لڑکا
جلدی باتین کرنے لگے اور لکنت اُسکی زبان کی برطرف ہو جائیگی اور مشارق الانوار مین ہی
کہ یٰسین دل قرآن ہی کیونکہ باطن اُس کا محتوی ہی اور پر سر محمدؐ و علیؓ کے کہ خدا نے فرمایا یٰس
والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین اور یا و سین اسم محمدؐ ہی ظاہر اور باطن مین یا و سین اسم
علی ہی کیونکہ ولایت باطن نبوت ہی پس خدا نے فرمایا کہ اے حبیب میرے اے محمدؐ بحق اسم
تیرے اور اسم علی کے کہ یا و سین مین ظاہر و باطن ہی مدرستیکہ تو رسول میرا ہی بحق بسوے تمام
خلق اور بدر رسائل مین ہی کہ جو ایک سو بیس سین لکھے روز جمعہ کو کہ عدد ملفوظی اسکا ہی اور اپنے
پاس رکھے تو کوئی شخص اُس سے مجادلہ نہین کر سکتا ہی اور جو کام یہ کریگا لوگون کے دلون مین
شیرین معلوم ہوگا اور اگر سفر مین جائیگا تو پھر وطن مین آئیگا اور لوگ اُس سے ڈرینگے
اور چاہیے کہ بروقت لکھنے حرف سین کے ان دو اسمون کو پڑھتا رہے یا حلیم یا معید اور
جو کہ اس حرف کو با موکل لکھکر اپنے پاس رکھے پس جو کوئی اُسکو دیکھے دوست اُسکا بنے اگر
ظالم کے پاس جاوے تو وہ مہربان ہو جائے اگرچہ اسنے خون کسی کا کیا ہو اور اگر کوئی اُس سے
دشمنی کرے وہ مرجائے یا زخمی ہو جائے اور حرف مع موکل یہ ہی یا ھو الوکیل بحق سین

## خاصیت حرف شین معجمہ

سکاکی نے لکھا ہی اگر معلوم کرنا چاہین کہ حاملہ لڑکی جنے گی
یا لڑکا پس جب فرش خواب پر آوین اس حرف کو تین سو مرتبہ بعد تحمیل اسکی زبان پر جاری
کرین اور سو رہین تو خواب مین اُسکو معلوم ہو جائیگا کہ حمل دختر کا ہی یا پسر کا اور واسطے آسانی وضع حمل کے

برائے حصول کرامت
برائے رفع لکنت
برائے غلبہ بر مجادلہ و مہابت
برائے دریافت پسر و دختر

اگر کسی کھانے کی چیز پر یا شیرینی پر تین سو مرتبہ پڑھکے حاملہ کو کھلادین جسوقت کہ اثر وضع حمل کا
ظاہر ہو تو ساتھ آسانی و سعت کے وضع حمل ہوگا اور بعض رسائل مین ہو کہ واسطے زبان بندی
خلائق کے اس حرف کو مع موکل کے زعفران سے لکھکر اپنے پاس رکھے اور واسطے دفع
دشمن کے دل مین خیال دشمن کا کر کے سو بار صبح کو اور سو مرتبہ شام کو باغیظ و غضب پڑھے
اور واسطے محبت کے کسی چیز خوردنی پر پڑھ کر محبوب کو کھلاوے واگر کھلا نہ سکے تو شنگرف سے
لکھکر ہوا مین لٹکائے اور حرف مع موکل کے یہ ہے یا اھرائیل بحق شین ۱۲

برائے آسانی وضع حمل

**خاصیت حرف صاد مہملہ** سکاکی نے کتاب خواص الحروف مین لکھا ہو کہ جو
راہ چلنے مین اس حرف کے پڑھنے پر مداومت کرے تو زمین اُسکے زیر قدم پیچیدہ ہوجائیگی اور
جلدی قطع مسافت کرے گا اور ماندہ نہوگا اور کہتے ہین کہ جو ہر صبح کو بعد نماز صبح کے اس
حرف کو پچانوے مرتبہ بعدد مفصل اسکے مع اسم الصمد کے پڑھے مرض جوع سے
نجات پائے گا اور باطن مین اُسکی صفت اطمینان پیدا ہوگی اور اگر پچانوے ص مشک و
زعفران سے ایک کاسہ پر لکھین اور بروقت لکھنے کے یا قاہر یا عزیز پڑھتے
رہین اور حمام مین جاکر اُسی کاسہ سے مرد مسحور کے سر پر پانی ڈالین سحر باطل ہوجائیگا واگر
کلام اللہ مین رکھین دشمن مرجائیگا

برائے قطع مسافت
برائے دفع مرض جوع
برائے دفع سحر و ہلاک دشمن

**خاصیت حرف ضاد معجمہ** سکاکی نے کتاب
خواص الحروف مین لکھا ہو کہ عمل اس حرف کا قہریات مین بغایت قوی ہے خصوصاً جبکہ
اسکو آٹھ سو مرتبہ بنام دشمن لکھین اور اُس کے گھر مین دفن کرین یا لکھکر دھوئین اور اُس کے
گھر مین دیوار پر چھڑکین وہ دشمن نیست و نابود ہوجائیگا انشاء اللہ تعالے اور جو کہ اس حرف کو
بعدد مجمل اسکے یعنی آٹھ سو مرتبہ کسی کھانے کی چیز پر پڑھکے کسی مجنون کو کھلادین یا جسکو کہ ضعف
دل و خفقان ہو تو باذن اللہ تعالے وہ جنون و خفقان زائل ہوجائے گا

برائے ہلاک دشمن
برائے دفع جنون و خفقان

**خاصیت حرف طاء مہملہ** حرز الامان مین ہو کہ جو شخص چاہے مجمع اعدا مین سے بسلامت و عافیت
باہر آوے کہ کوئی ضرر و آسیب اُسکو نہ پہونچے چاہیئے کہ اپنے ہر ایک ناخون پر اس حرف کو

برائے سلامتی از اعدا

ایک بار لکھے اور اس اثنا مین دس مرتبہ بعد مفصل اسکے بھی اسکو زبان پر جاری کرے ایک سانس مین پھر قدم اپنا اُس مجمع اعدا سے باہر نکالے تو بعون اللہ تعالے بسلامت و عافیت باہر آئیگا کہ کوئی اُسکو نہ دیکھے گا و اگر دیکھیگا تو متعرض نہوگا اور کوئی مکروہ اُس کو نہ پہونچے گا اور مشارق الانوار مین ہو کہ طیارہ جمیع عالم مین اور سر اس حرف کا سیار ہی علویات و سفلیات مین اور یہ حرف آخر اسم لوط مین ظاہر ہوا اور ایک سر اسرار حرف ط سے ہلاکت قوم ہی جسطرح سے کہ حرف ہ اول اسم ہود مین ظاہر ہوا کہ خسف ارض و ہلاکت قوم ہود ایک سر ہی اسرار حرف ہ سے اور یہ دونون حرف ملکر نام جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ظاہر ہوا کلام اللہ مین کہ طہ اور طہ بلغتہ نبی سطے نام محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے خاصیت حرف ظاء معجمہ بعض اہل خاصیت نے کہا ہو کہ یہ حرف اعمال مین واسطے ایجاد محنت و مشقت و عقوبت کی ہو اور سکاکی نے لکھا ہو کہ اگر کوئی کسی ظالم سے ڈرتا ہو تو ہر صبحکو بعد دمجل اُسکے نوسو مرتبہ اور بوقت پیشین نوسو مرتبہ پڑھکے خانۂ دشمن کی طرف دم کرے کہ جلدی وہ ظالم دفع ہو جائے گا و اگر نوسو مرتبہ لکھکر کسی مصروع پر باندھین تو جلدی شفا پائے گا۔ خاصیت حرف عین مہملہ سکاکی نے اپنی کتاب مین لکھا ہو کہ اگر کسی کی کوئی محبوب سرکش اطاعت نکرتا ہو اور اُس سے خفا اور اُس پر جفا کرتا ہو تو چاہیے کہ اس حرف کو مشک و زعفران و گلاب سے نوسو مرتبہ لکھے اور اپنے پاس رکھے کہ وہ محبوب مطیع و فرمانبردار ہو جائیگا اور اگر ایک مقدار حلوا پر اسی قدر پڑھکے محبوب کو کھلاوے تو وہ دو دلی ہو جائیگا اور مطیع رہیگا اور کبھی مخالفت نکریگا خاصیت حرف غین معجمہ سکاکی نے لکھا ہو کہ اگر کوئی اس حرف کو ہر روز بعد دمجل اس کے ہزار بار پڑھکر دشمن کی طرف دم کرے وہ دشمن جلدی نیست و نابود ہو جائیگا انشاء اللہ تعالے و اگر برگ حنظل پر ہزار مرتبہ لکھکر خانۂ دشمن مین ڈالدین یا دفن کرین وہ دشمن گھر سے آوارہ ہو جائیگا اور بعض رسائل مین ہو کہ اگر کوئی ظالم کے پنجہ مین گرفتار ہوا ور چاہے کہ وہ دشمن آوارہ ہو جاوے

اخراج ط
برائے دفع ظالم
برائے شفاے مصروع
برائے تسخیر محبوب
برائے ہلاکت دشمن

تو اس حرف کو مع موکل کے اسّی مرتبہ جانب خانۂ دشمن پڑھکر پھوکے کہ وہ دشمن چند روز مین تلف ہو جائیگا اور حرف مع موکل یہ ہے یا میکائیل بحق غین **خاصیت حرف فاء معجمہ** حرز الامان مین ہو کہ اگر کوئی اس حرف کو بعدد مجمل اس کے اسّی مرتبہ ہر روز اسّی روز تک متصل بلاناغہ پڑھے اور دشمن کی طرف دم کرے وہ دشمن ضایع ونابود ہو جائیگا واگر بنام کسی غائب کے نوہزار بار نئے کپڑے پاک پر لکھکر آگ مین جلادے پس اگر وہ غائب مغرب مین ہو اور عامل مشرق مین تو جلدی وہ غائب اپنے تئین عامل تک پہونچائیگا **خاصیت حرف قاف معجمہ** سکاکی نے لکھا ہو کہ اگر کوئی اس حرف کو دو سو مرتبہ کاغذ پر لکھکر زیر سنگ گران رکھے تو جسکے نام سے رکھے نیند اُس پر بند ہو جائیگی جبتک کہ کاغذ کو باہر نہ نکالے اور نوشتہ کو محو نکرے تب تک اُسکو نیند نہ آئے گی اور آرام نہ پائیگا اور مشارق الانوار مین ہے کہ حرف قاف باطن قلم ہے اور سر امر ہے اور مراد سر امر سے قدر ہے اور حرف اول قلم قاف ہے عالم مین بظاہر اور علم مین بباطن اور عدد قاف ایک سو اکاسی ہین پس جب اس سے عدد اسم اعظم یعنی ایک سو دس طرح کرین اکہتر باقی رہتے ہین کہ یہ بھی مادۂ اسم اعظم ہو اور ایک حرف ہی حروف اسم اعظم سے جیسا کہ سین ایک حرف ہی حروف ظاہر اسم اعظم سے اور جو کہ باطن سین کو جانے تو اُسنے اسم اعظم کو جانا اور بعض رسائل مین ہو کہ حرف قاف ایک حرف نورانی ناطق ہو اور مخصوص ہے یہ حرف ساتھ دس اسم کے کہ اول مین اُن کے قاف ہی یعنے القیوم القادر القاہر القہار القدوس القدیر القریب القابض القائم القابل کہ ان مین اسم اعظم ہو اور قاف کے سو عدد ہین کہ مربع ومخمس ومعشر وغیرہ کے نقش مین بھر سکتے ہین بر وقت اختیار کرنے وضع فلکی کے موافق اپنے مطلب کے کیونکہ اعداد منوط ہین باختیارات فلکیہ مثلاً اگر کوئی شخص خائف ہو کسی امر کے زوال سے یا اس سے کہ حاکم اُسکو معزول کرے پس مربع قاف کو طالع وقت سرطان یا جدی مین لکھے اور عود عنبر بخور کرے اور اپنے پاس رکھے اور مربع

برای دفع دشمن

برای آمدن غائب

برای خواب بستن

برای دفع خوف معزولی

قاف مین قوت و قیومیت و قدرت و تقدیس عن النقائص و قہر و قدم و دوام و اجابت و علم و احاطت و بقا ہی پس اگر کوئی امر یا کوئی حال جنس اسماء قافیہ سے مقصود ہو مثلاً قہر اعدا

برائے مقہوری اعدا

پس توجہ کرنا چاہیے طرف معنی اسم یا قہار کے باطہارت سَو دن تک کہ ہر روز سو مرتبہ پڑھا جائے و بعد ہر سو مرتبہ کے اس ذکر کو پڑہین اَللّٰهُمَّ بِسِرِّ قَهْرِ اِسْمِكَ الْقَهَّارِ الَّذِیْ اَظْهَرْتَ بِهِ الْقَهْرَ فِیْ قُلُوْبِ اَعْدَآئِكَ اَنْ تَقْهَرَ فُلَانًا بَاطِنًا وَّ ظَاهِرًا اور مربع قاف کو لکھکر اپنے پاس رکھے البتہ ایک تاثیر عجیب و غریب قہر اعدا مین ظاہر ہوگی یا مثلاً عقد لسان

برائے زبان بندی اعدا

مخلوق منظور ہو پس باطہارت و باشرح مذکور بعد ہر سو مرتبہ کے اس ذکر کو پڑھین۔

قَدِّسْنِیْ اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ الْقُدُّوْسِ عَنْ عَلَآئِقِ الذَّمِّ وَاعْقِدْ عَنِّی اَلْسِنَةَ الْاَعْدَآءِ اور مربع قاف کو لکھکر اپنے پاس رکھے البتہ زبان دشمنونکی بند ہوجائیگی اور خواص مربع حرف قاف

برائے دفع سحر و جن

سے ہو کہ حامل کو اُسکے سحر اثر نہین کرتا ہو اور جس گھر مین کہ وہ نقش ہو اُس مین جن نہین آسکتا ہو اور بخور حرف قاف کا عود و عنبر ہو اور لکھا ہو کہ ق کو جب بسط حرفی کیا قاف ہوا اعداد اس کے ایک سو اکاسی ہین موافق عدد العلیم کے پس لفظ قاف و لفظ العلیم سے بخور استخراج کیا اس طرح ق ا ف ا ع ل ی م کہ ان حروف سے قاقل و میعاد و مقل نکلتا ہے اور ملک اس حرف کا خاص عینائیل ہے کیونکہ عدد قاف کے اور عینائیل کے یکسان ہین پس جو شخص کہ چاہے کہ اعمال حرف قاف کرے چاہیے پہلے وضو کرے اور بخور جلاوے اور لباس سفید پہنے اور ترک

ترکیب عمل حرف قاف

کلام کرے اور رو بقبلہ رہے اور دو رکعت نماز کی پڑھے پہلی رکعت مین بعد سورہ حمد کے سورۂ قل ہو اللہ احد پڑھے اور رکعت ثانی مین بعد الحمد آیات قافیہ پڑھے وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَیْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ قَالَ لَاَقْتُلَنَّكَ قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَیْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ اور لکھنے مین مربع قاف کے تین دن قبل سے طہارت دل کی کرے یعنی دل کو بجز اُس امر کے دوسرے امر کیطرف مشغول نکرے اور طہارت جسم کی بھی کرے یعنی کسی ذی روح کو نکھائے مثل گوشت و بیضہ مرغ

اور چیز حرام کے اور طہارت لباس و مکان کی بھی کرے اور اس وقت کو قہر و غلبہ کہتے ہین کیونکہ
اس وقت سے دشمن مقہور ہوجاتا ہی اور یہ اعدا پر غالب آتا ہی واگر لکھنے مین رعایت ساعات خاصہ
کی بھی کرے مثل ساعت مشتری و زہرہ و شمس کے تو خوب تر ہوگا **خاصیت حرف**
**کاف مہملہ** سکاکی نے اپنی کتاب مین لکھا ہی کہ اگر اس حرف کو بعد مجذور اسکے چارسو مرتبہ
مربع مین لکھے اور اپنے پاس رکھے تو چشم خلایق مین عزیز و مکرم ہوجائے گا اور جو کہ اس حرف
کو ہر روز چارسو مرتبہ زبان پر جاری کرے اسرار الوہیت اُسپر منکشف ہوجائین گے **خاصیت**
**حرف لام مہملہ** حرز الامان مین ہی کہ اگر کوئی اس حرف کو بعد مفصل اسکے اکھتر مرتبہ
سفر جل پر پڑھین اور اکھتر مرتبہ نئے قلم فولاد سے کہ نوک اُسکی تیز ہو اُسکے پوست پر لکھین اور زن
و شوہر کو کھلاوین تو انشاء اللہ تعالی درمیان اُن دونون کی محبت والفت پیدا ہوگی اور ایک
دوسرے سے ایسے مانوس ہوجائینگے کہ کبھی بغیر دوسرے کے بہم نہ رہ سکین **خاصیت**
**حرف میم مہملہ** حرز الامان مین ہی کہ طبیعت میم کی حار ہی اور وسط مین اُس کے ایک رطوبت
ہے درمیان دو حرارتون کے وہ حرف ی ہی درمیان دو میم کے اور یہ حروف نفس کلی
سے ہے کہ عبارت لوح محفوظ سے ہے جب حق تعالے نے اس حرف کو پیدا کیا
ایک نور مستدیر پیدا کیا کہ پوشیدہ تھا ساتھ نور کے اور اوپر اُسکے نوے فرشتے ملائکہ
لوح محفوظ سے بعدد مفصل اس کے موکل کیے اور ملک و ملکوت کو ساتھ سر اس حرف
کے قائم کیا اور میم ملفوظ دو میم ہین اور ایک ی مابین المیمین ہے پس میم اول واسطے
محب کے اور ی اُس مین حب ہے درمیان محب و محبوب کے کہ لفظ حب اور حرف
ی کے عدد یکسان ہین اور کتب خواص مین مذکور ہے کہ جو حرف میم کو چالیس مرتبہ
ایک جام پر لکھے اور آب پاک سے محو کرکے پیے تو حق تعالے علم و فہم اُس کا
زیادہ کریگا اور حکمت کو اُس کی زبان پر جاری کرے گا اور جو کہ حرف میم کو لکھے
اور اُس کے ساتھ اسی مرتبہ لا الٰہ الا اللہ کتابت کرے اور اپنے بازو پر باندھے

برائے عز
برائے محبت زن و شوہر
فضائل میم
برائے علم و فہم
برائے محبت

**فصل ۵** تقسیم اربع مع حروف وموکلات کے بارہ برجون مین اور منازل اور ساعت ستارون کے بیان مین جدول دریافت کرنے ستارون اور بارہ بروج اور ملائک کی کہ جو اُن سے تعلق رکھتے ہین وقت حاجات کے عمل مین لاوے اگر استخراج عمل اس سے معلوم کرنا چاہیئے تمام حروف تہجی کے اوپر سبعہ سیارہ اور موکلان تمام بروج اور کواکب کے اس جدول سے معلوم کرنا ضرور اور واجب ہے ہر عمل کی جلد تاثیر ہوگی واسطے کل عمل کی ہر جا پر کارآمد ہوگا فقط جدول یہ ہے

| کواکب سبعہ سیارہ | زحل روز شنبہ | مشتری روز پنجشنبہ | مریخ روز سہ شنبہ | شمس روز یکشنبہ | زہرہ روز جمعہ | عطارد روز چہارشنبہ | قمر روز دوشنبہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲۵ | ۹۵۰ | ۸۵۰ | ۴۰۰ | ۲۱۷ | ۲۸۴ | ۳۴۰ |
| ملائکہ | زہبائیل ارفائیل | ارمائیل حمزاد | صحائیل سمائیل | کلسائیل کلمائیل | فورائیل اہموائیل | بہرائیل | صفیائیل تفوئیل |
| اعداد | ۳۴۳ | ۸۷ | ۴۹ | ۱۴۶ | ۳۴۸ | ۹۱ | ۱۹ |
| بخورات | لوبان عود | عود شکر | مشک عود | عود ہاپی | عطر صندلین | عود لوبان | عود کافور شکر لوبان |
| حروف کواکب | افسج | علیم | عفرت | طغبت | خظنج | ثخکوت | سضدد |
| اعداد | ۱۶۴ | ۱۵۰ | ۳۰۲ | ۱۵۱۱ | ۲۱۵۱ | ۶ج | ۱۸۴ |
| موکلان حروف تہجی | اسرافیل عطرائیل ہمواکیل کاکائیل | کرمائیل سرکطائیل ردبائیل | دوربائیل ابجائیل امواکیل اسرائیل | سرفائیل اسمائیل لوجائیل میکائیل جبرئیل | تنکفیل نورائیل جولائیل کاکائیل | سرجائیل محلائیل رقمائیل عزرائیل | ہمرائیل عطظائیل وردائیل ابماطیل |
| موکلان ہفت فلک | دوفائیل | صبرائیل | ہماسیکل | میکائیل | اسرافیل | جہنائیل | حزرائیل |
| موکلان مابین زمین و آسمان | ہواھسا | محلق ۲ | ہندوال ۴ | دمرمائیل ۵ | چورائیل ۶ | سمائیل ۷ | احملہ ۳ |
| موکلان مابین سطح ہفت طبق | اسرافیل | عنائیل | جمزائیل | یرقان | سموس | ابیض | میمون |

جدول منازل عربی کی ۲۸ پر شمار ہے اور تقسیم او پر ہفت کواکب کے چار در چار کی قسمت ہے
اور قمر ۲۸ روز مین منازل کو طے کرتا ہے اور ہر منزل پر ایک شبانہ روز قیام کرتا ہے اور
جس کام کے واسطے درکار ہو اس جدول سے دیکھ لے جدول منازل قمر کہ عمل اور مستحصلات مین کام آوے

| نام کواکب | زحل | مشتری۴ | مریخ۴ | آفتاب | زہرہ۴ | عطارد | قمر۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام منزل | ذراع | شرطین | ثریا | ہقعہ | بطین | زبانا | ہقعہ |
| نام منزل | سماک | طرفہ | اکلیل | صرفہ | دبران | نعائم | نثرہ |
| نام منزل | بلدہ | مقدم | جبہہ | قلب | عواد | سعود | زبرہ |
| نام منزل | ذابح | شولہ | بلغ | مؤخر | اخبیہ | غفرہ | رشا |
| امورات | زبان بندی | محبت جاہ و حشمت | دشمنی قتل | میانہ در میانہ | محبت سعید | زبان بندی خواب بندی | برائے علاج |
| امورات | جدائی | تسخیر | خرابی ہلاکت | خیر و شر | دوستی فراغت | تسخیرات | بیماریہا وغیرہ |

منازل قمر پر دارو مدار ہے علامہ خواجہ نصیر الدین طوسی نے مستحصلات کا استخراج اوپر منازل قمر کے
رکھا ہی اور اس ہی بارہ جواب استخراج کئے ہین اور باقی جسوقت جس کام کیواسطے قمر موافق ہووے فوراً
وہ عمل اثر کریگا اور یہ علم تکسیر مین رکن ہے اور ساعت کواکب کی بھی لازم ہی ہر ایک عمل کیواسطے ہر ایک
ساعت درکار ہی معلوم کرنا چاہیئے کہ آج کون روز ہی اور وقت طلوع آفتاب کے کس ستارے کی ساعت
تھی اگر روز یکشنبہ ہی تو طلوع آفتاب کے وقت اول ساعت شمس کی ہی اور بعد اسکے زہرہ کی ساعت ہی
اور بعد اسکے عطارد کی ساعت ہی اور بعد اسکے قمر کی ساعت ہی اور بعد اسکے زحل کی ساعت ہی اور بعد اسکے
مشتری کی ساعت ہی اور بعد اسکے مریخ کی ساعت ہی اور اگر روز دوشنبہ ہی تو اول ساعت قمر کی ہوگی
اور اگر روز سہ شنبہ ہی تو اول ساعت مریخ کی ہوگی اور اگر چہارشنبہ ہی تو اول ساعت عطارد کی ہوگی اور اگر روز
پنجشنبہ ہی تو اول ساعت مشتری کی ہوگی اور اگر روز جمعہ ہی تو اول ساعت زہرہ کی ہوگی اور اگر روز شنبہ
ہی تو اول ساعت زحل کی ہوگی جس ستارے کی وقت سحر کو اول ساعت ہوتی ہی وہ ستارہ اس روز کا مالک ہی اور
جسطرح پر اول ساعت آفتاب سے دورہ لکھا ہی اسطرح پر شمار کرے چنانچہ ایک جدول ساعت شبانہ روز کی لکھی ہی جدول کے عمل کرے فقط

## جدول روز کی ساعت کی

| روز یکشنبہ | روز دوشنبہ | روز سہ شنبہ | روز چہارشنبہ | روز پنجشنبہ | روز جمعہ | روز شنبہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ |
| قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب |
| زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد |
| مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر |
| شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ |
| قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب |
| زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |

## جدول شب کی ساعت کی

| شب یکشنبہ | شب دوشنبہ | شب سہ شنبہ | شب چہارشنبہ | شب پنجشنبہ | شب جمعہ | شب شنبہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ |
| قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب |
| زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد |
| مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر |
| آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ |
| قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب |
| زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر | مریخ | عطارد |
| مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | آفتاب | قمر |

جس طرح پر دن کی ساعت ہی اُسی طرح پر رات کی ساعت ہی اسکو دریافت کرنا چاہیے۔ اگر روز یکشنبہ کو آفتاب کی ساعت ہی تو واسطے تسخیر امرا اور ملوک اور زبان بندی اور مقہوری اعداد کے اگر روز دوشنبہ ہی تو واسطے دوستی اور الفت کے مناسب ہی اگر روز سہ شنبہ ہی تو واسطے دشمن کے عمل کرنا بہتر ہے اور اگر روز چہارشنبہ ہی تو واسطے دوستی اور زبان بندی کے اور جو کام قبض و بسط کا ہووے اور اگر روز پنجشنبہ ہے تو واسطے موافقت مرد اور زن اور کشایش کار اور بیع و شری کے واسطے اور خرید و فروخت وغیرہ اور جمعے کا دن ساعت زہرہ کی ہی واسطے عشقبازی اور شادی اور نکاح کے سعید ہی **فصل ٦** ۔ وقت دریافت کرنے قمر در عقرب وغیرہ مین اور اسمین چند قاعدے ہین مثلاً کسی سائل نے پوچھا کہ اسوقت کی گھڑی دن آیا ہے یا باقی رہا ہے تو اس جدول کو طریقے سے دریافت کرے اس طرح پر کہ ایک چوب بقدر سات انگشت کے لیکر دھوپ کے درمیان آفتاب کے اور برابر ہموار زمین پر کھڑی کرے اور اُسکے سائے کو انگشت سے شمار کرے اور اس جدول پر عمل کرے معلوم ہو جائیگا

جدول یہ ہے

| انگشت شمار | گھڑی دور |
|---|---|
| | |
| ٦٤ | ١ |
| ٤٦ | ٢ |
| ٣٤ | ٣ |
| ١٦ | ٤ |
| ١٢ | ٥ |
| ١١ | ٦ |
| ١٠ | ٧ |
| ٩ | ٨ |
| ٨ | ١٠ |
| ٦ | ١١ |
| ٥ | ١٢ |
| ٤ | ١٣ |
| ٣ | ١٤ |
| ٢ | ١٥ |
| ١ | ١٦ |

اول ایک سے زیادہ دوپہر تک اور دو سے دوپہر کم ہوتا جاتا ہے روز اس جدول سے معلوم ہوتا ہی یہ جدول واسطے طالع وقت استخراج کرنیکے اور ساعت دریافت کرنے کے لکھی ہے اور اڑھائی گھڑی کی ایک ساعت ہوتی ہے اور غرہ ہر ماہ کا معلوم کرنیکی واسطے ایک یہ قاعدہ لکھا ہی معلوم کر لے مگر یہ قاعدہ بہت معتبر نہین ہے اور استخراج قمر کا قاعدہ سابق مین بیان کر چکا ہون قاعدہ یہ ہی کہ اول اگر روز یکشنبہ یا دوشنبہ یا سہ شنبہ کو ہلال ہووے تو معلوم ہوگا۔ کہ ٢٩ روز کا مہینہ ہوگا اگر روز چہارشنبہ یا پنجشنبہ یا جمعہ یا شنبہ کو ہلال ہوے تو چاند ٣٠ روز کا ہوگا۔

**قاعدہ** ہندی حساب سے قمر در عقرب دریافت کرنے کا معلوم کرنا چاہیئے کہ کس ماہ مین کس
تاریخ کو قمر در عقرب ہوگا اس طرح پر ہی مگر ہندی مہینے پر اسکا حساب ہی چنانچہ ماہ اگھن مین چاند
کی ۲۸- اور ۲۹ تاریخ دوپہر دن کو قمر در عقرب ہوگا اور ماہ پوس کو ۲۶- اور ۲۷ کو تمام
روز اور ۲۵ تاریخ کا دوپہر دن اور ماہ ماگھ مین ۲۳- اور ۲۴- اور دوپہر دن
۲۵ تاریخ کا اور ماہ پھاگن مین ۲۱ اور ۲۲- تمام روز اور ۲۳ کا دوپہر دن اور ماہ چیت
مین ۱۸ اور ۱۹ روز تمام اور ۲۰ کا دوپہر دن اور ماہ بیساکھ مین ۱۶- اور ۱۷ اور ۱۸ کا دوپہر
دن اور ماہ جیٹھ مین ۱۳- اور ۱۴ اور ۱۵ کا دوپہر دن اور ماہ اساڑھ مین ۱۱- اور ۱۲ تاریخ اور
۱۳ کا دوپہر دن اور ماہ ساون مین ۸- اور ۹ تاریخ کو اور ۱۰ کا دوپہر دن اور ماہ بھادون مین
۶- اور ۷ تاریخ تمام اور ۸ کا دوپہر دن اور ماہ کنوار مین ۳ اور ۴ تاریخ کو اور ۵ کو دوپہر دن
اور ماہ کاتک مین ۱- اور ۲ تمام تاریخ اور ۳ کا دوپہر دن **قاعدہ** قمر کے دریافت کرنے کا خواجہ
نصیر الدین طوسی سی منقول ہی اس قاعدے سے معلوم کرے جو کہ تاریخ ماہ کی ہوئے اوسکو دو چند کرے
اور ۵ عدد قائم ان کے جمع پر زیادہ کرے اور جس برج مین آفتاب ہو اوس برج سے ۵ اور ۵ کی طرح
کرے جس برج مین منتہی ہوئے اوس برج مین قمر کو جانے اور جو عدد کہ باقی رہے ہون اونکو ۶ مین
ضرب کرے جو کہ حاصل ضرب ہون اونکو درجے قمر کے اوس برج مین جانے اور حال آفتاب کا یہ ہے کہ
آفتاب نوروز کے دن سے ۳۱ روز برج حمل مین رہتا ہے اور ۳۱ روز برج ثور اور ۳۲ روز برج
جوزا مین اور ۳۱ روز برج سرطان مین اور ۳۱ روز برج اسد مین اور ۳۱ روز برج سنبلہ مین اور
۳۰ روز برج میزان مین اور ۳۰ روز برج عقرب مین اور ۲۹ روز برج قوس مین اور ۲۹ روز برج جدی
مین اور ۳۰ روز برج دلو مین اور ۳۰ روز برج حوت مین اس طرح پر سال کے ۳۶۶ روز ہوے
اول جو استخراج شمس اور قمر کا بیان کیا ہی وہ تمام حسابون مین عمدہ ہی اور علم تکسیر کے واسطے استخراج آفتاب
اور قمر کا اور استخراج طالع وقت کا اور معلوم کرنا ساعت کواکب اور روز کی گھڑی اور ساعت معلوم کرنی
یہ کفایت کرتا ہی اگر تشریح قاعدۂ نجوم کی کرتا ہون تو طول ہوتا ہے مبتدی کے واسطے کافی ہے

## باب دوسرا استخراج ابجدات اور اصطلاحات جفر اور تکسیر مین مشتمل تین فصلون پر

فصل ۱ - اس علم کی اصطلاحات اور ابجدات کے بیان مین اور یہ ابجد شمسی ہے ا ب ت
ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک ل م ن و ہ ی
اور ابجد قمری یہ ہے ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص
۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۲۰ ۳۰ ۴۰ ۵۰ ۶۰ ۷۰ ۸۰ ۹۰
ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ اور اسی ابجد سے ۲۸ ابجدین استخراج کی ہین منازل
۱۰۰ ۲۰۰ ۳۰۰ ۴۰۰ ۵۰۰ ۶۰۰ ۷۰۰ ۸۰۰ ۹۰۰ ۱۰۰۰
قمر کے اوپر اور اشارات تکسیرات صدر موخرات کے بیان سبعہ سیارات پر منقسم ہین ہر ایک تکسیر
ہر ایک کوکب منصوب ہے ہر ایک استخراج مطالب کے واسطے علیحدہ لکھا ہے اور بارہ بسط مین
بارہ بروج پر منقسم ہین اور نو طرح ہین نو افلاک کے اوپر ہین اور چند قاعدے متصرفات اس
علم کی اصطلاح ہین اسکا بیان کیا جاتا ہے معلوم کرنا چاہیئے اول حروف نورانی اور حروف
ظلمانی نورانی وہ حروف ہین کہ جو قرآن شریف کی اول سورتون مین نازل ہوئے ہین اور
حروف ظلمانی وہ ہین جو اُنسے باہر ہین اور حروف صامت اور حروف ناطقہ ہین حروف صامت
وہ ہین جو بغیر نقطے کے ہین اور ناطقہ وہ ہین کہ جنکے اوپر اور نیچے نقطے ہین اور حروف تواخیہ اور
حروف غیر تواخیہ حروف تواخیہ یہ ہین کہ جو ایک صورت کے دو اور تین ہین مثلاً ب ت
ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ۱۸ حروف تواخیہ ہین اور
دس حروف غیر تواخیہ ا ف ق ک ل م ن و ہ ی اور حروف نورانی یہ ۱۴ حرف ہین
ا ہ ح ط ی ک ل م ن س ع ص ق ر اور باقی یہ ۱۴ حروف ظلمانی ہین ب
ج د و ز ف ش ت ث خ ذ ض ظ غ اور ۱۳ حروف صامت یہ ہین ا د ہ و ح ط
ک ل م س ع ص ر اور ۱۵ حروف ناطقہ یہ ہین ب ت ث ج خ ذ ز ش ض ظ غ
ف ق ن ی اور حروف ملفوظی اور حروف مکتوبی اور مسروری حروف ملفوظی یہ ہین الف
جیم دال ذال سین شین صاد ضاد عین غین قاف کاف لام حروف مکتوبی میم نون
واو اور حروف مسروری با تا ثا حا خا را زا طا ظا فا ها یا قاعدہ اول جسکی استخراج

سوالات مین ضرورت ہوتی ہی اول حروف کو اوتاد کہتے ہین اور دوسری حروف کو مائل اوتاد کہتے ہین
اور تیسرے حروف کو زائل اوتاد کہتے ہین مثلاً اوتاد ب مائل اوتاد ج زائل اوتاد و اوتاد ہ مائل اوتاد
و زائل اوتاد اسی طرح پر ابجد کی مثال ہی جس حال مین استخراج حروف مین چند سطورات جمع ہو کر یا جفر
جامع سے صفحات کے استخراجات حروف جمع ہوئے تو جو کہ اوتاد مین وہ زمانہ حال کا احوال ہی اور جو کہ مائل
اوتاد ہی وہ زمانہ استقبال کا حال ہی اور جو کہ زائل اوتاد ہی وہ زمانہ ماضی کا حال ئل کا ہی **مراتب اعداد** مثلاً ثلاثہ
اول عدد اکائی اور استقبال عدد دہائی اور ماضی عدد سیکڑا ہی اسی طرح استاد بیان کرتے ہین اور
**حروف زبر اور بینات** اول زبر اور دوم بینات مثلاً الف الو زبر اور لف بینات اسی طرح
پر تمام ابجد کا زبر اور بینات بھی استخراج مین بکار آمد ہوتا ہی **قاعدہ** چار عناصر پر ابجد کے منقسم ہے
اول آتش ا ہ ط م ف ش ذ دوم عناصر باد ب و ی ن ص ت ض سوم عناصر آب ج ز ک
س ق ث ظ چہارم عنصر خاک د ح ل ع ر خ غ **فصل ۲** اصطلاحات علم جفر مین یہ
اصطلاحات اخبار مین ہوتے ہین حروف مداخل **کبیر** اور وسیط اور **صغیر** اور **اصغر** اور حروف
**شمار** اور **مستحضرہ** اور حروف **مستخرجہ** اور حروف **آساس** اور حروف نظیر ابجدی اور مستحصلہ اور
حروف عزیزی اور صدر مؤخر اور حاصل جواب اور منصوب اور مقلوب اور **طول** اور **عرض** اور **عمق**
اور **قطر** اور **استنطاق** اور **استنطبات** اور دائرہ حروف **زمام** اور **ترفیع** حرفی اور ترفیع
مراتب اور ترفیع اعدادی اور ترفیع اوتار اسی طرح پر **منزل** ہین مطابق ترفیع کے اور ترفیع اوتار
اور ازواج اور بسط حرفی اور بسط ملفوظی اور بسط عرضی اور بسط تضارب اور بسط تضعیف اور
بسط تنصیف اور بسط فارسی اور بسط عزیزی اور بسط تمازج اور بسط تکسیر یعنی تکسیری اور امتزاج
الحروف اور بہت سے اشارات قوانین اس علم حروف مین ہین مگر یہ چند قاعدے واسطے
ہندی کے ہین اور بارہ قوانین جو تحریر کئے ہین - انکا بیان آگے ہوگا **فصل ۳** استخراج
دس ابجدون کا اور استخراج مستحصلہ ضرب سے مین نے بہت سے رمز اور کنایات کو واضح
کر دیا ہے چنانچہ الف ملفوظی کے عدد ۱۱۱ کو حروف ابجد مین ضرب کیا اسکو معلوم

کرنا چاہیئے چنانچہ الف کے ۱۱۱ عدد ہوئے اور ب کے ۲ عدد ہوئے ان مین ضرب کیا ۲۲۲ عدد ہوئے اور د کے عدد ۴ ہین اسمین ضرب کیا تو ۴۴۴ - اور ہ کے عدد ۵ ہین اسمین ضرب کیا تو ۵۵۵ ہوئے پھر و کے ۶ کو اسمین ضرب کیا تو ۶۶۶ ہوئے پھر ز کے ۷ کو اسمین ضرب کیا تو ۷۷۷ ہوئے پھر ح کے ۸ کو اسمین ضرب کیا ۸۸۸ ہوئے پھر ط کے ۹ کو اسمین ضرب کیا تو ۹۹۹ ہوئے مثلاً عدد الف یقغ اور ربکر اور جلش اور درت اور ہنث اور وسخ اور زعذ اور حفض اور ظفظ اور اسی طرح ۲۸ ابجد استخراج کئی ہین مگر دس ابجد تو بیان کرتا ہون اسکو معلوم کرنا چاہیئے واسطے استخراج جواب سائل مستحصلہ اور نظیرہ

## پہلا ابجد

| اساس | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |

## دوسرا ابجد اتث

| اساس | ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر | ز | س | ش | ص |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ض | ط | ظ | ع | غ | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ہ | ی |

## تیسرا ابجد اجذش

| اساس | ا | ج | ذ | ش | ظ | ق | ن | ب | ح | د | ص | ع | ک | و |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ت | خ | ز | ض | غ | ل | ہ | ث | ر | س | ط | ف | م | ی |

## چوتھا ابجد اہطم

| اساس | ا | ہ | ط | م | ف | ش | ذ | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ج | ز | ک | س | ت | ث | ظ | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

## پانچوان ابجد ارغی

| اساس | ا | ر | غ | ی | ب | ز | ف | ت | ی | ت | ث | ش | ک | ج |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ص | ل | ح | ض | م | خ | ط | ن | د | ظ | و | ذ | ع | ہ |

## چھٹا ابجد ایقغ

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | ی | ق | غ | ب | ک | ر | ج | ل | ش | د | م | ت | ه |
| نظیره | ن | ث | و | س | خ | ز | ع | ذ | ح | ف | ض | ط | ص | ظ |

## ساتوان ابجد احرط

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | ح | ر | ط | ق | و | ت | د | ش | ع | ل | ی | ج | ر |
| نظیره | ض | ف | ن | ب | خ | س | ط | ک | ه | ث | ذ | ص | ع | م |

## اٹھوان ابجد اوکع

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | و | ک | ع | ش | ص | ج | ح | م | ص | ث | غ | ه | ی |
| نظیره | س | ر | ذ | ب | ز | ل | ف | ت | ط | د | ظ | ن | و | خ |

## نوان ابجد اشخر

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | ث | خ | ر | س | ط | ع | ک | ن | ی | ت | ح | د | س |
| نظیره | ض | ع | ق | م | ه | ب | ج | ذ | ز | ص | ط | ق | ل | و |

## دسوان ابجد اوری

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | د | ز | ی | م | ع | ق | ت | ذ | غ | ج | د | ط | ل |
| نظیره | س | ص | ش | غ | ظ | ب | ه | ح | ک | ن | ف | ر | ت | س |

ان دس ابجدون کولسان الغیب کہتے ہین اور حروف مستحصلہ ان ابجد و نسے استخراج ہوتے ہین مستحصلہ یعنی ارواح حروف کی لسان الغیب ہین واللہ اعلم یعنی نقطۂ ضرب النفوس ضرب فی نفسہ اعداد حرف ہین اور اسکو جذر بھی کہتے ہین مثلاً حرف دال کے ۴ عدد ہین انکو ۴ مین ضرب کیا تو ۱۶ ہوئے اور میم چالیس عدد ہین انکو چالیس مین ضرب کیا تو ۱۶۰۰ ہوئے اور دوسری ضرب یہ ہے کہ میم کے چالیس عدد ہین اسکو ۱۳ مین ضرب کیا

یعنی مراتب حروف مین بحساب ابجد کے ۴۰ کو ۱۳ مین ضرب کیا تو ۵۲۰ ہوے اسطرح پر ضرب
نفس کی ہی اسکی شرح بیان کر دی ا درحرف اندر حرف کے ضرب کیا یا مرتبے مین ضرب کیا تو
مستحصلہ ظاہر ہوگا اور **دوسرا طریقہ** یہ ہی کہ بعض استاد حروف نظیرہ کو درجات بروج
مین یا منازل مین یا بروجون مین یا ۹ - افلاک مین یا ۷ کواکب یا عناصر مین ضرب کرتے ہین -
اور حروف حاصل کرکے اُس حرف نظیرہ کے زیر سطر مین لکھے اور اُس حرف کا نظیرہ دیکھے
صدر مؤخر مین جواب حاصل کرے اور جس طرح ضرب کا بیان ہے اس طرح پر طرحات حروف
کا بیان ہی جو شخص کہ اسپر عمل نہ کرے گا جواب سائل سے محتاج رہیگا اور علم جفر کے نکتے
سے واقف نہوگا **طرح** کا بیان یہ ہی اول طرح ۱۳۰ اور ۳۰ کے درجات پر ہی اور **دوسری**
طرح ۲۸ منازل پر ہی اور **تیسری طرح** بارہ بروج پر ہی اور ۹ اور ۹ کی طرح نہ افلاک پر ہی اور ۷
اور ۷ کی طرح سبعہ سیارات پر ہی اور ۴ - اور ۴ کی طرح اربع عناصر پر ہی اور ۳ - اور ۳ کی طرح موالید
ثلاثہ پر ہے اور اس سے شمار ضرب ہی اور اسکو خوب دریافت اور یاد کرنا چاہیئے -

## باب تیسرا بیان تکسیر صدر مؤخر آنکا ہفت کواکب اسمین اسمین ایک فصل ہی

**فصل ۱** قاعدۂ اخبار مین یعنی جواب وسوال سائل ور آثار اور عملیات کی ساخت مین بکار
آمد ہی ہر ایک اعمال کی مثال مین بیان کیا جاتا ہی مثلاً بسط حروف کو بعضے رسم حروف کہتے
ہین اور تکسیر لغت یونانی مین توڑنے کو کہتے ہین اور جفر مین معنی پوست بزغالہ ہے اور روشن
کنندہ کے بھی معنی ہین اور تکسیر کا بیان دو طرح پر ہی ایک تو حرفی ہے اور دوسرا
عددی ہے حرفی وہ ہی کہ حروف اسما کے مختلف ہین اول و آخر کو جو حروف کہ سطر
مین پھیرتے پھیرتے استخراج مین اول کی سطر آخر مین نکل آتی ہے اسکو زمام کہتے ہین
اور زمام کو مہار شتر بھی کہتے ہین اور تکسیر عددی وہ ہی کہ اعداد اسمائے اللہ تعالی کو ساتھ
نام آدمی کے یا کوئی آیت قرآن مجید کی ہو ان دونون کو جمع کیا اُسکو زبان یونانی مین
وقف کہتے ہین اور اسکا بیان آگے ہوئیگا اور بسط حرفی تین قسم پر ہے ایک کو سالم حروف

کہتے ہین اور دوسری حروف مین اور تیسرے عدد مین دونون کی جمع ہے اور بسط مسلم وہ ہی
کہ حروف اسم شخص کا ساتھ ترکیب حروف اسمای اللہ تعالی یا کوئی آیت قرآن شریف کی
ایک سطر ترکیب دے اسکو بسط مسلم کہتے ہین اوپر اس طرح کے مثلاً کلما ق ا ر ب یعنی ہر ایک
حرف کو ترکیب سے جدا جدا لکھا اور بسط مرکب وہ ہے کہ حروف اسم الٰہی کو ساتھ اسم آدمی
کے حرف ملفوظی مین ترکیب دے یا یعنی کلمۂ اشہب ہر ایک کو جدا گانہ ملفوظی کیا مثلاً الف شین بسط کیا
اور اس کلمۂ ملفوظات کو بسط عزبی عددی کیا تو واحد واح د ث ل ا ث م ی ا ت ہ خ
م س ہ ا ث ن ی ا ن اور اسکو صدر موخر کیا تو سطر مین گوناگون حروف گردش کھاکے ہر جا ظاہر
علیحدہ علیحدہ صورت کی سطر مین پیدا ہوئین جسوقت کہ تمام بر آیا اسمین تفہیمات اسرار الٰہی ہی اور کرامات انبیاء علیہم السلام

## باب چوتھا تکسیر متوسط کے بیان مین شامل ہے دو فصلون کے

**فصل ا** - جاننا چاہیئے کہ جو حروف برابر طول مین ظاہر ہون مطابق حروف کے نقش مربع یا
مثلث مین پر کرے اور نزدیک بعضے استادون کے زیادہ یا کم یا بلا تکرار حروف کہ سطور وقف الحروف
کے یعنی متوسط شکل حروف کے پر کرے اگر حروف طاق ہون تو طاق اور اگر جفت ہون
تو جفت مین پر کرے جتنے حروف شمار مین ہوئین اُتنے خانے کے نقش مین پر کرے اسکو
تداخل تکسیر کہتے ہین اور تداخل تکسیر کی دو وجہ ہین اول تو وقف زوج ہو تو خانہ جفت
مین نقش کو پر کرے اور اگر وقف تکسیر متوسط ہو تو بہت عمدہ ہے اور وقف اعداد کی میزان
کو کہتے ہین خانہ طاق مین پر کرے ہر سطر کی اصلاح حسب ترتیب اور وضع حروف کے دے
یا ہر ایک اسمی ہی یا آیت ہی اور اگر عمل صحیح اور درست ہی تو تاثیر بہت ہوگی اور یہ
عجب طرح کا اسرار الٰہی ہے کہ ہر ایک نامحرم اور نااہل سے پوشیدہ رکھنے کا ہی **فصل ۲** معلوم
ہو کہ زمام اور تکسیر کی چند وجہ ہین اول بیان تکسیر الحروف اور استخراج زمام کا جاننا چاہیئے
کہ مدار تکسیر کا اوپر حروف استخراج زمام کے ہے اور حروف اسمائے الٰہی اور اسم آدمی
سے جو کچھ کہ بیچ عالم کے چار عناصر سے اور اجسام اور نفوس مین جو کچھ کہ نفس کے اندر ہے

اسکی طبع واجب ہی اور ہر طبعی کو جسم اور ہر جسم کو اسم مرکب حروفی کو مسخر روحانی تحت اور تصرف پروردگار کا ہی اگر کسی حرف کی کوئی شخص عوت کرے اور روحانی متسخر کرے اور اس حروف کا قاری ہو تو البتہ مسخر ہوگا

## باب پانچوان تداخل تکسیر اسم المتجانسین مین شامل اوپر تین فصلون کے

**فصل ۱** - واضح ہو کہ اسم متجانسین یہ ہی کہ وہ اسم واسطے ذات واحد کے ہون اور معنی ان دونون اسمون کے علیحدہ ہون اور اسکی مثال یہ ہے کہ اسم اللہ جل شانہ مین موجود ہے مثلاً رحیم الرحمن حی القیوم کریم لطیف قریب مجیب مالک وکیل تیج اسما کے ہی اور مثال یہ ہے کہ ایک شخص کے دو اسم ہین ایک مقرون اور دوسرا محلول کنیت اور علمیت صفت اسم حضرت خیر الانام مین ہے مثلاً خواجہ احمد اور شاہ محمد اور کنیت اور علمیت نام کی یہ ہے کہ لفظ دین کا نام کے آخر مین ہوے مثلاً نجم الدین وشمس الدین وابو الفتح وابو القاسم وعبد الصمد وعبد الرحیم اس طرح کے نام کو متجانس کہتے ہین اگرچہ دو اسم متجانسین تقدیم اول پر دوسرے کے اور تقدیم دوم اوپر پہلے کے ہو تو صحیح ہے اور اسی طرح سے خیال کرنا چاہیے **فصل ۲** بیچ بیان تداخل تکسیر اسم متجانسین کے اسم طالب مقدم اوپر اسم مطلوب کے ہمیشہ روا ہے مثلاً طالب تقی ہی اور مطلوب عبد الصمد ہی قطع نظر الف ولام اسم مطلوب مین زیادہ ہی اور مطلوب مین چھ حرف ہین اور اسم طالب مین تین حرف ہین اور ان دونون اسما کو بسط مسلم مین لکھا اور یہ اس طرح کے ع ب ت د ص م د ت ا ق ی **فصل ۳** تداخل تکسیر عجمی کے بیان مین تداخل تکسیر عجمی یہ ہے کہ حروف اسم طالب اور حروف اسم مطلوب اگر عمل واسطے محبت کے ہو تو نام کو اکب زہرہ اور مشتری شامل کرے اور اگر عمل واسطے عداوت کے ہے تو اسم کو اکب زحل یا مریخ کا شامل کر کے ایک سطر لکھے یعنی جسوقت اول کی سطر آخر مین پیدا ہوئے اس سطر کے چار چار حرف کر کے معرب معجم کرے اور ملائکہ ہر حرف کا لکھے اگر روز یکشنبہ ہے تو آتش پر عمل کرے ملائک حضرت عزرائیل ہین اور اگر روز دوشنبہ ہے تو آب پر عمل کرے اور ملائک حضرت میکائیل علیہ السلام ہین اور اگر روز سہ شنبہ اور پنجشنبہ ہو تو ادپر ہوا کے عمل کرے

اور ملائک حضرت اسرافیل علیہ السلام ہین اور اگر روز چہارشنبہ یا دوشنبہ ہے تو اوپر خاک کے عمل کرے ملائک حضرت جبرئیل علیہ السلام ہین اور وقت عمل کرنے کے خوشبو بخورات آتش پر روشن کرے اور حروف کو اکب و بروج اور منازل قمر کی ترکیب اور بخور کواکب وقت عمل کرنے کے روشن کرے اور اسکا بیان آگے ہوگا

## باب چھٹا بیچ تداخل تکسیر مراتب الحروف کے شامل و پر ۸ فصلون کے

فصل ۱ تداخل تکسیر مراتب الحروف کا یہ ہی کہ جو اسم طالب و مطلوب کا ہے اور جو کہ حرف مراتب اسم ہو اسکو اول ہین لکھا مثلاً حامد کا جو الف ہی وہ مرتبہ اعلی پر ہے پہلے لکھے اور دال بعد اسکے اور ح کو بعد اسکے اور میم بعد اسکے چنانچہ الف دال حا میم فصل ۲ بیچ بیان تداخل مراتب اعداد کے جاننا چاہیئے کہ حروف اسم طالب اور حروف اسم مطلوب مین جو کہ قلیل عدد رکھتا ہوئے اسکو مقدم کرے اور جو کہ بہت عدد رکھتا ہوئے اسکو آخر مین لکھے مثلاً اسم علی حرف ی کم عدد کا ہے اول لکھا اور لام اسکے بعد اور ع اسکے بعد چنانچہ یلع اور دوسرا اسم یہ ہے معین میم کے چالیس عدد ہین اور عین کے ستر اور ی کے دس عدد اور نون کے پچاس عدد ہین یمنع فصل ۳ بیچ بیان تداخل تکسیر عنصری کے تداخل تکسیر عنصری اسکو کہتے ہین کہ جو نام اللہ کے نامون مین ہو یا آدمی کے نام سے ہو اسکو معلوم کرے کہ کیا عنصر ہے چار عنصر علیحدہ علیحدہ لکھے اگر عنصر آتش کا ہے تو تمام حروف موجود ہون اور جو عناصر ہون اسکو لکھے اور پھر مراتب اسکے لکھے مثلاً نام سلیمان ہے اس ہین الف اور میم آتش کا ہے اور ی اور ن ہوا کا ہے اور س اور لام خاک کا ہی جیسے ا م ی ن س ل اسیطرح پر لکھے فصل ۴ - تداخل تکسیر مرکب الحروف مین اگر نام اللہ کا ہو یا آدمی کا نام ہو اسکے حرفون کو لفظی کرے اور پھر اسکو صدر موخر کرے جیسے اسم یا ودود ہی اسکو لفظ کیا وا و تین حرف ہوئے دال کے تین حرف ہین پھر واؤ تین حرف ہوئے پھر دال کے تین حرف ہوے ان سب کو مرکب لکھا واو دال وا و دال اسی نہج پر اور حروف اسم کو کرنا چاہیئے فصل ۵ تداخل تکسیر عددی یعنی شمار عربی مین جیسے نام مین یا کلمے مین ہوئے اول جمل کبیر لکھے اور بعد اسکے حروف

لفظ مرکب لکھے اور بعد اسکے عددی لکھے جیسے اسم عزیز ہی بسط ابجل ہوے ع ز ی بعد اس کے بسط مرکب لفظ لکھے جیسے سبعین ع کے ۷۰ اور ز کے ۷ عدد ہین یعنی اول سے س کے ساٹھ ستین اور با کے دوم اور اثنین اور ع شتر اور سبعین اور زا کے ۷ سبع اور یا کے ۱۰ اعشر اور نون کے ۵۰ خمسین اب ان سب کو جمع کیا س ب ع ی ن ع ش ر ہ س ب ع س ب ع یس یہ حروف حاصل ہوئے اسم عزیز سی اسطرح لکھے **فصل ۶** بیان تکسیر مزاجین مین یعنی حرف اسم طالب و مطلوب کو امتزاج دے اور اسکی سطر لکھے بعدہ اسکو تکسیر کرے تاکہ سطر استخراج امتزاج آخر زمام مین پیدا ہوگی مثال اسکی یہ ہے شمس طالب اور قمر مطلوب دونون اسم کو امتزاج دیا اسکو جمل مزاج کہتے ہین جیسے ش ق ام م س اگر دونون اسم شمار مین برابر ہون تو اگر طالب کے اسم یا مطلوب کے دو حرف زیادہ یا تین حروف تو پہلے اسم زیادہ کو لکھے جو اسم زیادہ کا ہو اسکو مقدم کرے جیسے اسم ابراہیم مطلوب اور اسم طالب برہان ان دو اسم کو امتزاج دیا اب ب ر ہ ا ا ہ ن ی ب م اور دوسرے حمید شاہ طالب اور عبد الرحمن مطلوب امتزاج دیا ع ح م ب ی د د ر ش ہ ا م ح ع ن **فصل ۷** تداخل تکسیر تزویج الحرفی کے بیان مین اگر حرف طالب کے نام کے جفت ہون اسکو تزویج الحرفی کہتے ہین اور بعضے استاد کہتے ہین کہ حرف جفت یا دونون اسم کے حرف طاق ہون تو اس تداخل تکسیر مین دوگانہ حرف اول تا آخر بسط کرے اور حرف اسمین سے تمام سطر کی جمع کرے تاکہ زمام ہوئے مثلاً اسم الٰہی اور اسم آدمی کے حروف دونون اسم کے بسط کرے چنانچہ نصیر و کبیر ن ص ی ر ک ب ی ر مثلاً حی اور قیوم ح ی ق ی و م مثلاً حق وکیل ح ق و ک ی ل مثلاً محمود اور معروف م ح م و د م ع ر و ف **فصل ۸** تداخل تکسیر شفیع مین یعنی اسم آدمی سے اسم اللہ تعالیٰ کا حرف وضع کرے اور اسم الٰہی کو اسم طالب اور اسم مطلوب کے درمیان مین لکھے اور ایک سطر درست کرے صدر موخر کرے کہ زمام پیدا ہو یعنی سطر اول سطر آخر مین ظاہر ہوئے یہ زمام اصلی ہے یہ طریقہ حسب کا ہے مثلاً اسمائے الٰہی کے جفت حروف ہین العزیز الودود الوہاب اللطیف یہ حروف زوج اسمائے

آلہی کے ہین مثلا اسم طالب اور مطلوب وپر اس طرح کے ہین بانیہ یہ اسم طالب اسم مطلوب ابوسعید اور
اسم اللہ تعالی یا ودود ان حروف کو بسط مسلم مین لکھا تو یہ ہوئے و د و د ا ب و س
ع ی د ب ا ی ذ ی د اسکو تکسیر شفیع کہتے ہین اسمائے اللہ تعالی کی حروف ہر ایک عمل مین آتے ہین
**فصل ۹** تداخل تکسیر الوتری ہر تکسیر وتری اسکو کہتے ہین کہ اسماء اللہ تعالی کے حروف وتر
مین اگر چاہے کہ درمیان دو شخصون کے فراق واقع ہووے ان اسماے اللہ تعالی کو لاوے مثلاً یا
مہیمن یا صمد یا ودود اور اسم طالب اور مطلوب کو اوپر اسطرح کے نظام و حسام و دو حلہ
ہوا انکو بسط مسلم کیا ح س ا م و ا ح د ن ظ ا م تکسیر وتری اسکو کہتے ہین اوپر اس قیاس کے لکھا جائے
**فصل ۱۰** بیان تداخل تکسیر وقف زوجی مین یہ معلوم کرنا چاہیئے کہ وقف زوجی کیا ہے اسماء اللہ تعالی
یا سوا اسکے اوپر دو طرح کی ہین اول زوج مطلق دوم زوج فرد زوج مطلق اسم ہوئے تو صالح ہے اور اسم حرفی
یا ۲ حرفی یا ۴ حرفی ہو مثلاً اسم المتعالی جو چھ حرف ہے اس اسم کو خانہا سطر مربع مین بسط کرے اسطرح مثال پر اسکی یہ ہے

| متعالی | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| م | ت | ع | ا | ل | ی |
| ت | ا | ی | م | ع | ل |
| ا | م | ل | ت | ی | ع |
| ی | ل | ا | ع | ت | م |
| ع | ی | ت | ل | م | ا |
| ل | ع | م | ی | ا | ت |

| مقتدر | | | | | اجمد | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ق | ت | د | ر | ا | ب | ج | د | ه |
| د | ر | م | ق | ت | ه | ا | د | ب | ج |
| ق | ت | د | ر | م | ج | ه | ب | ا | د |
| ر | م | ق | ت | د | د | ج | ا | ه | ب |
| ت | د | ر | م | ق | ب | د | ه | ج | ا |

| مجید | | | |
|---|---|---|---|
| م | ج | ی | د |
| ی | د | م | ج |
| د | ی | ج | م |
| ج | م | د | ی |

**فصل ۱۱** بیان تداخل تکسیر عددی مین معلوم کرنا چاہیئے کہ وقف عددی یہ ہے کہ اسماے اللہ تعالی
یا آدمی کے عددی اسم کے ۵ حروف ہون یا ۷ حروف ہون طاق کے واسطے خانہ طاق
اور جفت کیواسطے خانہ جفت تو درست ہوگا اول سطر مربع یا مثلث ہو مثلاً المنعم المقتدر المالک
الملک حرف اس اسم کی مطابق خانہ کی جدول طیار کر کے لکھے جیسا کہ لکھا ہے **فصل ۱۲** تداخل تکسیر

منصوب الطرفین میں معلوم کرنا چاہیئے کہ تکسیر منصوب الطرفین یہ ہے کہ حروف بسط کو خانہائے طاق میں یا جفت میں ایک ایک حرف ہر دو طرف سے لکھا تاکہ زمام بر آوے یعنے اول سطر آخر میں ظاہر ہوئے جس طرح پر پہلے بیان کیا ہے مثال اس کی یہ ہے ؛

| ا | ب | ج | د | ا | ب | ج | د | ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| د | ا | ج | ب | ا | د | ب | ج | ح | ا | ب | ه | و | ج | د | ز |
| ب | د | ج | ا | ج | ا | د | ب | ج | د | ز | ح | ه | د | ا | ب |
| ا | ب | ج | د | ا | ب | ج | د | ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح |

**فصل ۳** مقلوب التکسیر میں معلوم کرنا چاہیئے کہ مقلوب الطرفین یہ ہے حروف سطور خانہ طاق یا جفت میں ایک ایک حرف ہر سطر کا لکھے اور حروف اول کو قائم رکھے تاکہ ہر سطر کا حرف اول قائم چلا جاوے جیساکہ ابجد کی جدول میں لکھا ہے

| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح | ط | ز | ه | ج | ا |
| ا | ح | ز | ج | ا | ه | ط | و | ب |
| ح | ج | ه | و | ب | ط | ا | ز | د |
| ج | و | ط | ز | د | ا | ب | ه | ح |
| و | ز | ا | ه | ح | ب | د | ط | ج |
| ز | ه | ب | ط | ح | د | ح | ا | و |
| ه | ط | د | ا | و | ح | ج | ب | ز |
| ط | ا | ح | ب | ز | ج | و | د | ه |

| ا | ب | ج | د |
|---|---|---|---|
| ج | ب | د | ا |
| د | ب | ا | ج |
| ا | ب | ج | د |

اور تکسیر دوسری مقلوب کے بیان میں کہ جو حروف سطر منسوب کے جفت ہوں جیساکہ پہلے لکھ چکا ہوں کہ دو حرف آخر کی طرف اور دو حرف اول کی طرف اس طرح پر گردش دی کہ اول آخر میں ظاہر ہو جاوے **فصل ۴** معلوم کرنا منسوب و مقلوب کا آخر سطر تک پہلے معلوم کرے کہ حروف سطور کے بیچ خانہ طاق کے ہیں یا جفت کے دیکھے پہلا حرف اول سطر کا چھوڑ دے اور جو حرف بعد اسکے ہو اسکو لکھے اس طرح سے تمام صدر و مؤخر کی سطروں کو لکھے سب سطروں میں برابر عمل کرے ایک کو چھوڑ دے اور دوسرے کو لکھے اس طرح پر لکھتا چلا جاوے زمام تک اور مثال اسکی یہ ہے جدول میں

| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح | ط | ز | ه | ج | ا |
| د | ه | ز | ج | ا | ه | ط | و | ب |
| ح | ج | ه | و | ب | ط | ا | ز | د |
| ج | و | ط | ز | د | ا | ب | ح | ه |
| و | ز | ا | ه | ح | ب | د | ط | ج |
| ز | ه | ب | ط | ج | د | ح | ا | د |
| ه | ط | د | ا | و | ح | ج | ب | ز |
| ط | ا | ح | ب | ز | ج | و | د | ه |

**فصل ۱۵** تداخل تکسیر روح مین تکسیر روح اسکو کہتے ہین کہ حروف جفت اور سطور جفت ہون پہلے نظر کرے دو حرف سطر سے اُٹھاوے تمام سطور پر عمل درستی کے ساتھ لکھے تا تمام برابر ہووے اور تمام سطرون کو گردش دے مثال اسکی یہ ہی **فصل ۱۶** تداخل تکسیر معکوس و عکس کے بیانمین

| ا | ب | ج | د | ه | و |
|---|---|---|---|---|---|
| و | ج | ه | ب | د | ا |
| ب | ه | و | ج | ا | ه |
| ج | و | ا | ه | د | ب |
| ه | ا | د | و | ب | ج |
| و | د | ب | ا | ج | ه |

تکسیر معکوس عکس یہ ہی جس حروف کو سطور سے اُٹھادی بموجب قاعدی کے قانون سی سطور کو وضع کری چنانچہ

| ا | ب | ج | د |
|---|---|---|---|
| ج | ب | د | ا |
| د | ب | ا | ج |
| ا | ب | ج | د |

مثال اسکی جدول ابجد مین لکھی ہی **فصل ۱۷** بیچ بیان تکسیر المیزان کے تکسیر المیزان یہ ہے کہ دو حروف سے ۳۰ حرف کے سطور تک کسور نہایت ہین استخراج جمل کبیر مین اور دورہ حرف کے بعد عملیات مین کسور معلوم کرے واسطے قاعدے اور قوانین استخراج حروف تہجی کے اور عمل زمام مین وضع کرے پہلے حسب ضابطہ کے اول اعداد اور حروف جو کہ لکھے ہوے مراد کے ہون بیچ میزان کے وزن کرتے ہین اور بعد اسکے چند سطور تمام کر اسطرح پر میزان کرے مثال اسکی یہ ہی کہ اعداد کو رقم ابجد مین لکھے چنانچہ ا ب ج د ہ و ز ح ط ی یا یب یج ید یہ یو یز یح یط ک کا کب کج کد کہ کو کز کح کط ل لا لب لج لد لہ لو لز لح لط م ما مب مج مد مہ مو مز مح مط ن نا نب ند نہ نو نز نح نط س اسی طرح پر سو تک لکھتا چلا جاے جس جا پر دائرہ اس میزان العمل کا آوے معلوم کرے **فصل ۱۸** بیان تکسیرات مین تکسیر

متجانسین و متخالفین برج حمل سے تعلق ہی اور کوکب اسکا مریخ ہی اور تکسیر مراتب اسحروف

برج ثور سے متعلق ہی منقسم ہی اور ستارہ اسکا زہرہ ہی اور تکسیر مراتب العددی برج جوزا سے

مراد ہی اور ستارہ اسکا عطارد ہی اور تکسیر عناصری برج سرطان سے منسوب ہی اور ستارہ اسکا

قمر ہی اور تکسیر مرکب عجمی برج اسد سے متعلق ہی اور کواکب اسکا آفتاب ہی اور ترکیب مرکب الحروف

برج سنبلہ سے منسوب ہی اور ستارہ عطارد ہی اور تکسیر مرکب العددی میزان سے متعلق ہے اور

ستارہ اسکا زہرہ ہی اور تکسیر مرکب الحرفی برج عقرب سے منسوب ہی اور کوکب اسکا مریخ ہی

اور تکسیر ترویج الحرفی برج قوس سے متعلق ہی اور ستارہ اسکا مشتری ہے اور تکسیر مرکب

التفیع برج جدی سے منسوب ہی اور ستارہ اسکا زحل ہی اور تکسیر مرکب الوتری برج دلو کے

منسوب ہی اور ستارہ اسکا زحل ہی اور تکسیر وقف الحرفی برج حوت سے منسوب ہے

اور ستارہ اسکا مشتری ہی اسیطرح سے تکسیرات کا بیان ہے

## باب ساتوان اُن قوانین کے بیان مین جو جفر مین لازم ہین مشتمل ۹ فصلون

فصل ا معلوم کرنا چاہیے کہ یہ بیان ترفع اور تنزل کا ہی مثلاً ترفع اوپر تین طرح کے ہے۔

اول ترفع عددی اور دوم ترفع احرفی اور سوم ترفع طبعی اول ترفع عددی سے یہ مراد ہی

کہ بلند کرنا حروف مطلوب کو اوپر عدد ابجد کے چنانچہ عدد ہر ایک اُس حرف کے جو درجۂ آحاد

مین ہو اُسکو عشرات مین لیجایے اور عشرات کو آت مین اور آت کو الوف مین کہ اسکو

مرتبہ کہتے ہین مثال اسکی الف کا یا اور پھر قاف اور پھر غ چنانچہ القغ یا دو عدد ہین

با کا کاف اور کاف کا را ہوا یعنی لفظ بکر ہوا ج مین ۳ عدد ہین ج ل ش د مت

هنث وسخ زعذ اور حفض اور طضظ اسیطرح ترفع عددی ہی اور دوسری طرح

ترفع حرفی کی ہی مثال اسکی یہ ہی اگر الف کو ترفع کیا تو ب ہوا اور ب کو ترفع کیا تو ج ہوا اور

ج کو ترفع کیا تو دال ہوا اور دال کے ترفع مین ہ اور ہ کو ترفع کیا تو واو ہوا اسیطرح پر تمام ابجد کی

ترفع ہی اور سوم ترفع طبعی اوپر دو وجہ کے ہی اول وجہ یہ ہی کہ اگر صرف خاک کا ہے اُسے بادی کے

حرف سے بدل کرلیا اور اگر پانی کا ہے تو اسکو ہوا کے حرف سے بدل کرلیا اور اگر ہوا کا ہے
تو آتش سے بدل کرلیا اور دوسری وجہ یہ ہی کہ اگر الف آیا تو باسے بدل کرلیا اور اگر ہا آیا تو
طا سے بدل کرلیا اور اگر طا ہوا تو میم سے بدل کرلیا اور اگر میم ہوا تو ف سے بدل کرلیا
اور اگر ف ہو تو ش سے بدل کرلیا اور اگر ش ہوا تو ذال سے بدل کرلیا اور ذال ہوا تو الف
سے بدل کرلیا چنانچہ ابجد عناصری کا پہلے بیان کرچکا ہون بار بار کے لکھنے مین
طول کتاب ہوتا ہی اور چونکہ طرح ترفع کی بیان کی ہی اس طرح پر تنزل کرے جس طرح
پر زیادہ کرے اُسی طرح سے کم کرے اب ترفع اقترانی کا یہ بیان ہی مثلاً الف کی ترفع ح اور ج
کی ہ اور ہ کی ز اور ز کی ط اور ط کی ک یعنے تیسرا حرف لے اس طرح سے تمام کو شمار مین لاوے
اور ترفع زواجی یعنی چوتھا حرف شمار کرے مثلاً الف کا ترفع دال اور دال کا ترفع ز اور ز کا
کا ترفع ی اس طرح پر تمام ابجد کو شمار مین لاوے **فصل ۲** بیان بسط تضعیف مین مثلاً ایک
یا ہی اسکو دو چند کیا تو ۲۰ عدد ہوئے اسکا ک اور ک دو چند کیا تو ۴۰ عدد ہوے اسکا م اور م کو
دو چند کیا تو ۸۰ ہوے اسکا ف ہوا ۸۰ کو دو چند کیا تو ۱۶۰ اور اسکو دو چند کیا تو ۳۲۰ اسکا
س ق اور اسکا ک ش ہوا اور اس کا دو چند ہوا ۶۴۰ م خ ہوا اس طرح پر تمام ابجد کو
دو چند کرتا چلا وے تمام اعداد حروف کے پیدا کرے گا اور بسط تنصیف کا یہ بیان ہی مثلاً
حرف خ ہی اسکو نصف کیا تو ش ہوا اور پھر نصف کیا ق ن اور نصف کیا تو ع باقی کسر آویگی
**فصل ۳** تضارب حروف المراتب کے بیان مین چونکہ مراتب حروف کے ابجد مین ہین انکو
اعداد حروف مین ضرب کرے اور جو کہ حاصل ضرب ہین وہ مستحصہ ہے کہ روحانی حروف
کھینچ آتے ہین جواب سوال سائل مین بکار آمد ہی جس وقت حرفون اساس لفوظی کو بچھا دے
اور نظیرہ ابجدی دے آن حروف نظیرہ کو حروف مراتب عدد حروف مین ضرب کرکے
حاصل ضرب خانے کے نیچے لکھے تا کہ تمام نظیرہ اس طرح پر استخراج کرکے پھر نظیرہ دیگر صدر
موخر کرے جواب حاصل ہوگا اس نکتے کو خوب یاد رکھئے اسکو پہلے بھی بیان کیا ہے

اور آیندہ اور طرح کا استخراج متحصلات مین بیان لکھونگا انشاء اللہ تعالی **فصل ۴** بسط تمازج کے
بیان مین بسط تمازج اسکو کہتے ہین مثلا اسم طالب محمد ہی اور اسم مطلوب عظیم ہی م ح م د
اسم مطلوب ع ظ ی م اول ع اور م کو ملایا ۱۱۰ ہوئے تو ی ق ہوا یا ح ظ کے ۸۰۸ ح ظ
ہوا پھر ی م ملایا تو ن پیدا ہوا پھر د کو اور م کو ملایا د م رہا اسکو بسط تمازج کہتے ہین
تمام حروف اسی طرح ملائے تو اعداد یکسان رہے اور حرف مبدل ہو گئے چنانچہ ی
ق ح ظ ن د م ہوا انکو مرکب کیا تو نظم عدیقہ ہوا **فصل ۵** بسط کسورات کے بیان مین
معلوم کرنا چاہئے کہ یہ حساب اس طور پر ہی کہ جس جا پر کسر واقع ہوئے اسکو ترک کرے
مثال اسکی اسم محمد کو بسط کسورہ مین عمل کیا م ح م د اول میم کو نصف کیا تو ۲۰ ہوے پھر نصف
کیا تو ۱۰ ہوئے پھر نصف کیا تو ۵ ہوے آگے کسر ہی ترک کیا بعد اسکے ح کو نصف کیا ۴
ہوئے پھر نصف کیا تو ۲ ہوئے پھر نصف کیا تو ایک ہوا اسکے حرف بنائے ک ی ہ د ب
ہوا پھر م ک ی ہ ہوا اور دال ب ا یہ سب ہوئے ک ی ہ د ب ا ک ی ہ ب ا یہ
حروف استخراج ہوئے چنانچہ ایک شخص نے سوال کیا کہ روزگار زید کا اس سال مین ہوگا یا نہین پہلے
حروف سوال کو بسط اسطر مین لکھا ر و ز ک ا ر ز ی د ک ا ا س س ا ل م ی ن ہ و
ک ا ی ا ن ہ اور اسکو تخلیص کیا ر و ز ک ا ی د س ل م ن ہ ۱۲ حروف ہوئے اسکو بسط
کسورات مین لائے ر ق ن و ح ز ک ی ا ہ ا ہ د ب ا س ل ی ہ ل ی ہ م ک ی ہ ن ہ
ک تمام حروف کو تخلیص کیا ر ق ن ح ز ک ی ہ ا د ب س ل م اور ۱۵ حروف کو مرا تب سے
لکھا ا ب ج د ہ و ز ی ک ل م ن س ق پندرہ خانے کی جدول مین اس سطر کو لکھا

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ی | ک | ل | م | ن | س | ق | سا |
| ۷ | ا | ق | ب | س | ج | ن | د | م | ه | ل | و | ک | ز | عا |
| ی | ر | ز | ا | ک | ق | و | ب | ل | س | ه | ج | م | ن | و |
| د | ی | ن | ر | م | ز | ج | ا | ه | ک | س | ق | ل | و | یب |
| ب | د | و | ی | ل | ن | ق | ر | س | م | ک | ز | ه | ج | ا |
| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ی | ک | ل | م | ن | س | ق | سا |

اور تکسیر صدر موخر مین گردش دے اور بعد اسکے بغکر عرض و طول اور عمق اور قطر کو دیکھا تو
کلمہ شرقیہ بر آیا جواب زید درین سال زر وجاہ یابد **فصل ۶** بسط تنزلات کے بیان مین
جس طرح پر ترفع کو بیان کیا تھا اسی طرح تنزل کا بیان ہے مثلاً امراتب الحروف کا تنزل ہے
کہ حرف ع ہو غ کا تنزل حرف ظ اور ظ کا ض اور ض کا تنزل ث اور ذ کا تنزل خ اسیطرح
پر تمام ابجد کو تنزل کرلاوے اور دوسری طرح غ کا تنزل ق اور ق کا تنزل یا ہے اور یا کا
تنزل الف ہے یہ تنزل اعدادی ہوئے چونکہ قاعدہ ترفع مین بیان کئے ہین اسیطرح تنزل
ہے **فصل ۷** بسط قوی العشر مین قوی العشر اسکو کہتے مثلاً چار حروف ابجد پر مثال دیتا ہون
اسکو معلوم کرنا چاہیئے ا ب ج د ان اعداد کو جمع کیا تو دس عدد ہوئے دس کا نصف کیا
تو ۵ ہوے اور آگے اسکے کسر ہے اسکو ترک کیا پھر تین حصے کئے تو بھی برابر نہین ہونے اسکو
بھی ترک کیا اور بعد اسکے چار حصے کئے تو بھی حرف برابر نہوے اسکو ترک کیا بعد اس کے
۵ حصے کئے تو دو اور دو برابر ہوے اسی طرح پر دس حصے تک بلا کسور کے اور حروف حصول کے
پیدا کرکے مستحصلات استخراج کرین **فصل ۸** استخراج احکام سوال سائل مین احکام سوال سائل کا صدر
موخرات سے نکالے اسکا بیان کیا جاتا ہے معلوم کرنا چاہیئے کہ تکسیر صدر موخر سے حاصل کرنے کی
چند وجہین مقرر کی ہین اور تمام عالم اس فن کو بیان کرتے ہین کہ احکام گذشتہ اور آیندہ
صدر موخر سے منسوب و مقلوب حال آیندہ معلوم ہوتا ہے اور یا احوال گذشتہ طالب
کا اور جو کہ قلب صدر موخر سے حاصل ہوے وہ اوپر حال سائل کے معلوم ہوتا ہے یہ بات
حق ہے اور صدق ہو بلکہ اس بات کو زیادہ تصور کرے اور بعضے استاد اوپر آیندہ کے
مجموع کلمات کو خواہ منسوب یا مقلوب یا صدر موخرات سے اور اکثر استاد بیان کرتے ہین اوپر
آیندہ او مقلوب اوپر گذشتہ کی دلالت کرتا ہی مگر بہرحال صواب سے خالی نہین ہو کسواسطے کہ ہر ایک
شخص اپنی اپنی وضع پر بیان کرتا ہے اور علما اور اس فن کے کہتے ہین کہ حق بات تو یہ ہے کہ جو کلام مقلوب
سے حاصل ہو وہ زمانہ گذشتہ ہے اور جو کلمہ منسوب سے حاصل ہو تو اسکا اشارہ اوپر آیندہ کے ہے

فصل ۹ - جواب تکسیر کے حاصل کرنے مین اہل جفر کے نزدیک اسکے چار درجے ہین اُسکا یاد رکھنا خوب ہے اور جو شخص اِن چار درجون کو نجانے گا جواب سائل سے عاجز رہیگا اول منسوب دوم مقلوب سوم عمق چہارم قطر ہر تکسیر کا استخراج کرے اور اسمین نہایت غور فکر عمل مین لاوے اس طرح پر کہ اول اور آخر کے حروف کو قرار دے کہ شاید کلمہ اور ہر سائل کے گویا ہووے یہ مذہب اشراقیہ ہی اور جس سطر مین کلمہ منسوب یا مقلوب پیدا ہووے اس سطر کو علیحدہ لکھے اور اُن حروف کو منسوب یا مقلوب کو ترفع اور تنزل و نثار کرے جو کہ نسبت سابق مین بیان کئے ہین عمل مین لاوے تمام سطر گویا ہوگی جواب سائل کا مطابق سوال کے پیدا ہوگا و تقدیر پر موافق اور اگر جواب اس طرح پر نکلے جو کلمہ جواب کا غالب ہو یعنی مطلب کے یا تکرار کرتا ہووے تو اعراب عنصری دیکھ اسکی معتبر کرے جواب ہی واللہ اعلم

## باب ۸ جفر جامع کے چند قاعدون کے بیان مین مشتمل وپر ۵ فصلون کے

فصل ۱ معلوم کرنا چاہیئے کہ امام الجن والانس امیر المومنین و امام المسلمین حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہین کہ عامل اس عمل کا ہمیشہ باوضو ظاہر و باطن رہے اور اپنی زبان کو کلمہ فحش سے بچائے تو اس علم پر قوت پاویگا اور پر کل و جزء کے اور ہر ایک حال اسپر منکشف ہوگا اگر کوئی شخص سوال عالم الغیب سے کریگا تو اس علم کا الہام عالم تقدس اسکو جواب باصواب دیگا مگر ہر خانہ اور صفحہ کتاب جفر جامع سے استخراج کرے اگر صفحات کتاب ممدوح کے اُسکے گھر مین ہونگے تو اہل خانہ مرگ مفاجات اور طاعون اور بلائے آسمانی سے محفوظ رہیگا اور چوری اُسکے گھر مین نہوگی اور نہ آگ لگے گی مالک اُس گھر کا ہر ایک صفات حمیدہ سے مبدل ہوجاویگا اور جس گھر مین یہ کتاب ہوگی وہ شخص ہمیشہ اپنی مراد کو پہنچیگا اور جو شخص صفحات اس کتاب کے اپنی پاس رکھے وہ اپنی مراد کو پہنچیگا اور یہ بات بہت مجرب ہی اور کچھ شک و شبہ اسمین نہین ہے اور ۲۸ جزء جفر جامع کے لکھے اور کتاب اپنی گھر مین رکھے تو ہرگز زوال اور نقصان اُس گھر کی دولت اور حشمت کا نہوگا اور جو شخص اس کتاب جفر جامع کا مطالعہ ہر روز کرتا رہے اُسکی ملازمت حضرت امام صاحب العصر علیہ الصلوۃ والسلام سے ہوگی ائمہ معصومین و اولیاء اللہ و علماء سابقین اسکا مطالعہ فرماتے تھے اور جو کوئی شخص

ہر روز کسی مراد کے واسطے مطالعہ کرے اول اوراق سے تا آخر اوراق اور وقت بعد نماز
فجر کے اس اسم کو چالیس بار پڑھتا جائے یَا رَحْمٰنُ کُلِّ شَیْءٍ وَرَاحِمُہٗ وَرَازِقُہٗ یَا رَحْمٰنُ اور نظر اوپر
اوراق کے رکھے تو چالیس روز نگذرینگے کہ اُس شخص کی مراد پردۂ غیب سے حاصل ہوگی اور
بعضے علما اس فن کے جواب سائل کا جفر جامع سے استخراج کرتے ہین اور جفر کبیر سے عبارت
جفر جامع ہی اور یہ کتاب بہت بڑی ہی اس کتاب ممدوح کا بیان کیا جاتا ہی جو عاقل ہوگا وہ
سمجھ لیگا اور بعضے استاد بیان فرماتے ہین کہ استخراج جفر جامع سے لکھنا ابجد یعنی چار ابجد کا دورہ ہے
۲۸ حروف سے ۲۸ جز مقرر کئے ہین حروف ابجد ہی اور ایک حرف ایک جز سے منسوب ہی ایک جز مین
اسکے ۲۸ صفحے ہین اور ہر ایک صفحے مین ۲۸ سطرین ہین اور ایک سطر مین ۲۸ خانے ہین اور ایک
خانے مین چار حرف ہین اور تمام صفحات ۷۸۴ ہین ایک جز ایک اقلیم ہے اور ہر ایک صفحہ شہر ہے
اور ہر سطر محلہ ہی اور خانہ مکان ہی اور جفر جامع کے اول صفحے اول سطر اول خانے مین چار الف ہین
اور آخر خانے مین چار غین ہین اگر چاہے کہ تمام جفر جامع کو لکھے تو حرفون کو احتیاط تمام سے لکھے کہ حرف
غلط ہونے پائے اگر ایک حرف غلط ہوگیا تو تمام صفحہ غلط ہوجائیگا اور مقصود حاصل نہوگا اور حرف
کی لفظ کرے اپنے اپنے محل پر رکھتا جائے اور یہ عمل تمام نہونے پائیگا کہ مراد حاصل ہوگی مگر بحضوری
دل اور توجہ تمام سے لکھے اور تفرقہ اور پریشانی دل کو نہونے پائے مگر جفر جامع لکھنے کا یہ طریقہ
ہے کہ اول حرف علامت جز کی ہے اور حرف دوم صفحہ اور حرف سوم سطر اور حرف چہارم علامت
خانے کی ہی

**فصل ۲۔ استخراج مقصود کلی وجزوی مین۔** کتاب جفر جامع امیر المومنین حضرت علی
مرتضی علیہ السلام سے ہے معلوم کرنا چاہیئے جو کہ احوال استخراج کرکے معلوم کرے کہ جس صفحے مین احوال
ماضی کا ہوئے تو اول حرف ملفوظی اور مکتوبی اور مسروری ہین صفحات سے علیحدہ کرکے
جدا جدا لکھے معلوم ہو کہ حروف اوپر تین طرح کے ہین اول حروف ملفوظی ۱۳ حرف ہین الف
جیم دال ذال سین شین صاد ضاد عین غین قاف کاف لام اور حروف مکتوبی تین
حرف ہین میم نون واو اور مسروری دو حرفی کو کہتے ہین وہ بارہ حروف ہین

ا با تا ثا حا خا را زا طا ظا فا ها یا **فصل ۳** اصطلاح علمای جفر کے حرف اول ملفوظی کو
زبر کہتے ہین اور باقی دو حروف کو بینات کہتے ہین اور حرف مکتوبی بھی اسی طرح ہے ہر دو مسری
ہین ایک حرف زبر کا اور ایک بینات کا ہی مگر اسکا کچھ اعتبار نہین ہی ہر قسم کے حروف جدا جدا
استخراج ہین یعنی ملفوظی علیحدہ اور مکتوبی جدا اور مسروری جدا لکھے اور بعدہ استخراج دے یعنی اول
حروف ملفوظی لکھے اور برابر اسکے مکتوبی اور مسروری اس طرح پر ایک سطر استخراج کرے اور
بعدہ اعراب دے عبارت ماضی معلوم ہوگی **فصل ۴** جس صفحے اور جس سطر جفر جامع مین نام
سائل کا ہوئے اس خانے سے جو کہ اوپر کی سطرین ہین وہ احوال ماضی ہے اور سطر خانہ اسم کی
حال سائل کا ہی اور باقی حال استقبال ہی اور دوسرا طریقہ استخراج کا یہ ہی کہ اول سوال کو سائل کے
زمام کرے یعنی تمام سوال کے اعداد جمع کرے اور اس جمع کے حرف لکھے یعنی حروف پیدا کرے
اسکے چار درجے حاصل کرے اول کا اکائی دوسرے دہائی تیسرے سیکڑا اور چوتھے
ہزار چار حروف پیدا کرے تاکہ صفحہ جفر جامع کا معلوم ہوئے **فصل ۵** بعض اسنادیہ قاعدے
بیان فرماتے ہین کہ اول سوال سائل کو زمام کرے یعنی صدر مؤخر کرے تاکہ زمام حاصل ہو
ان تمام حرفون کو ملفوظی اور مکتوبی و مسروری جدا جدا کرکے استخراج دے آٹھ صفحے حاصل ہونگے
بعد ازان اعداد اسکے جمع کرے اور اللہ کے نام کے عدد ۶۶ ہین ضرب کرے اور حاصل
ضرب سے نصف اعداد اول سے کم کردے اور جو اعداد باقی رہین انکو اعداد
بسم اللہ الرحمن الرحیم ۷۸۶ پر قسمت کرے اور جو کچھ باقی رہے ہمراہ اعداد صفحہ
سوال کے جمع کرے اور حاصل کو صفحات جفر عددی طور کا خانہ اول سے آٹھوین خانے تک
دیکھے اگر اعداد دونون خانون کے اور اعداد مجموع مساوی کے ہون تمام سطر طول اسکے کو
اعداد رکھے اور حاصل کرکے صفحہ جفر جامع کا حاصل کرے اور شمار عدد اس اعداد سے
۲۸ خانون پر طرح دے اور حروف خانہ منتہی کو علیحدہ لکھے اور اسی طرح سے یا انبار
ہر ایک صفحات کے لے کر علیحدہ رکھے اور اس صفحے کی ترکیب سے چار حروف ہر ایک

صفحے کے ۸ صفحے تک ترتیب سے لکھے تا کہ ۲۸ - اور ۲۸ کی طرح تمام کو ہو نچے اُسوقت حروف
حاصل کو برابر کرے اور ہر قسم اسی ترتیب سے جیسا کہ بیان کیا ہر حروف اُٹھا کے جُدا جُدا
لکھے مثلاً قسم اول کے حرف کو سات سات کی طرح دے بعد اُسکے چھ چھ کی طرح دے پھر
پانچ پانچ کی بعدہٗ چار چار کی طرح دے اسی طور سے آخر تک طرح دے بعدہٗ جو کچھ باقی رہین
آخر مین حروف مذکور کو لکھے مگر نگاہ اوپر چہار قسم کے رہے ایک سطر حاصل ہوگی اُسے لکھے
اور حروف قسم اول اور سوم بحال رکھے اور حروف قسم دوم اور چہارم کو سات سات کی
پھر طرح دے پھر اُسکو تین تین کی طرح دے پہلے انکو لکھے ۱۲ حروف استخراج ہونگے
اور حروف تمام کے جمع لادے اور تیسری سطر کو تکسیر صدر مؤخر کرے جواب موافق مدعا
حاصل کرے حکم پروردگار سے جواب ایک شعر یا رباعی کا حاصل ہوگا اور دوسرا قاعدہ
یہ ہے کہ بعضے استاد عامل و کامل سوال سائل کا جواب مطابق سوال کے حاصل کرتے
ہین اس طرح پر کہ حروف تینون قسمون کو یعنی ملفوظی و مکتوبی و مسروری کو امتزاج دے کر
صدر مؤخر کرے مقصود حاصل ہوگا واللہ اعلم

## باب نوان استخراج کے بیان مین بموجب جفر جامع کے شامل الفصلوئیر

**فصل ا** یہ قاعدہ بہت معتبر ہے استادان قدیم کا اول وضو کرے اور سورۂ فاتحہ پڑھے اور
دعا کرے اور یہ فیض ائمہ معصومین کا ہے الٰہی بحرمت ائمہ معصومین علیہم السلام مدعا میرا
حاصل ہو اور پہلے اپنے مطلب کو ایک کاغذ پاکیزہ پر لکھے اور عدد اُسکے جمع کرکے
اور بارہ بارہ کی طرح کرے جو عدد باقی رہین اُس سے برج معلوم کرے کہ کونسا برج
ہے اگر ایک باقی رہے تو برج حمل ہے اور دو باقی رہین تو برج ثور ہے اسی طرح
بارہ برجون تک جو کہ برج ہاتھ آئے اسکو علیحدہ لکھے بعدہ ساعت کو ملاحظہ کرے
طلوع آفتاب سے تا وقت حاضر کس ستارے کی ساعت ہے اور جو کہ ساعت گذشتہ
ہو اُسکو علیحدہ لکھے بعدہٗ طالع وقت کو بحساب نجوم کے استخراج کرکے معلوم کرے

ان سب کو اول برج اور ساعت گذشتہ اور طالع وقت اور یوم کو اور نام سائل مع مادر سائل لکھے اور اعداد ان سب کے جمع کرے بحساب ابجد کے ۳۲ اور ۳۴ کی طرح دے اور جو کچھ کہ باقی رہے اُسکو علیحدہ لکھے اور بعد اسکے معلوم کرے کہ مطلب سائل کا کس صفحے مین ہی اگر صفحے جفر جامع کے نصف کتاب کے دست راست کو مطلوب ہی یا دست چپ کیطرف مین ہی فرض کیا اگر مقصود صفحہ دست راست کی سطر مین ہی تو حرف چہارم خانہ اول مطلب سے جو کہ نشان جزکا ہے حرف دوسرا علامت صفحے کی ہی اور حرف تیسرا نشان سطر کا ہی اور چوتھا علامت خانہ کی ہی مثلاً ا ا ج ب حرف اول جز حروف دوم صفحہ اور حرف سوم ج سطر اور حرف چہارم ب خانہ علی ہذا القیاس تمام صفحے اوپر اسی طرح کے لکھے ہین اور شرط یہ ہی کہ طہارت کامل حاصل کرے یعنے طہارت ظاہری اور باطنی اور قلب اور زبان کو صاف رکھے کہ کاتب اُس کتاب کے اہل بیت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے تھے یا قریشی تھے کہ دخل عظیم رکھتے تھے اور خلوت مین بیٹھے ہزار روز تک جفر جامع کو لکھے اور یہ نسخہ بمقتضاے اعمال کہ ذکر کیا ہی اور جو مطلب کہ دل مین گذرے اور اُسکے اوپر قدرت نہو سکے نیک و بد جو کچھ کہ ہوئے اسکی اطلاع ہو گی اور عالم ارواح غیب کا حاصل ہو اور کشف القلوب نہایت ہو اور ہر ایک امر مین کفایت ہو اور زبان بندی حاسدان و بدگویان و حصول مطلب و تسخیر ملائکہ و جمیع موجودات روحانی و تصرف در سیر کواکب آسمانی و حصول جمیع مدعا عبارت سے اس کتاب کے مقرون اجابت ہوئے

## فصل ۲

اگر کوئی سوال کرے کہ فتوح میرے ہاتھ آویگی یا نہ اول نام سائل کا جس جز اور صفحے اور خانے مین پاوے اعداد اُس خانے کے لئے اور فتوح کے بھی عدد لے اور سب اعداد کو جمع کرکے ۱۲ اور ۱۲ کی طرح کرے جس برج پر اعداد منتہی ہون دریافت کرے کہ کونسا برج ہی اگر ایک عدد رہے تو برج حمل ہے اور اگر دو باقی رہین تو برج ثور ہے اور اگر تین باقی رہین تو برج جوزا ہے اور اگر برج حمل ہو تو اول نام خانے کو چھوڑ کر اول خانہ سطر سوم ا ب

حاصل ہوگا اور اگر برج ثور ہو تو نام کے بعد دوسرے خانہ سطر سے جواب حاصل ہوگا
بارہ کی طرح سے بارہ خانے تک مقصد حاصل ہوگا اور اگر کچھ جواب معلوم ہوئے تو عناصرات
سے معلوم کرے خواص ہر ایک عنصر کا معلوم کرے اور اگر جواب معلوم نہوے ایک خانہ ہر ایک عناصر
کا معلوم کرکے جواب حاصل کرے اور اگر اس سے بھی معلوم نہوئے تو حروف خانہ کو مع حروف
مقصد کے تین بار بسط کرے اور چھ بار مداخل کرکے تکسیر کرے مقصود کلی جلد حاصل ہوگا بلکہ جمیع
علوم دینی و دنیاوی اس قاعدے سے حاصل ہونگے اور جو کہ علم کیمیا و سیمیا و ریمیا و ہیمیا ہے اس
کتاب سے ظاہر ہوگا اور آثار اور اخبارات علم لدنی اور علم ظاہری اور باطنی اور ہر ایک
شے جو کہ دنیا مین ہی تمام اس کتاب مین ہے اور یہ کتاب عکس تمام عالم اور اسمائے الٰہی کا
ہے اور جو کچھ لوح محفوظ مین ہے اس کتاب مین لکھا ہے اور خبر ماضی اور مستقبل اور حال
لاکھون برس کا اس کتاب کے صفحات سے معلوم ہوگا اور ایک جز آخر کتاب مین ہے
اور خبر ظاہری ۲۷ جز مین ہے اور جز شفاے بیماران ۲۵ جز مین اور خبر موت کی ۳ جز
مین اور خبر حیات کی ۸ جز مین ہی اور خبر علم کیمیا کی ۱۱ جز مین ہے اور جز علم سیمیا ۱۵ جز مین
اور خبر علم ریمیا ۲۰ جز مین اور خبر علم لدنی ۱۲ جز مین ہے علی الخصوص تمام اخبارات زمین اور
آسمان کے اس کتاب مین موجود ہین اور نام ہر مقصد کا جاہے جس صفحے مین ہو اس صفحے سے
مقصد کل حاصل ہوگا اور عامل صفحہ اور جز دیکھ کر عمل کرے اول حرف عناصر کا ہے اور دوم
حرف کواکب کا اور سوم حرف برج کا اور خواص عنصر اور خواص کواکب حساب ابجد سے تمام
حال کو معلوم کرے اور بعضے اس کتاب کو لوح آدم علیہ السلام کی کہتے ہین اور بعضے اس
علم کو خبر کہتے ہین بموجب آیت قرآن مجید کے وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَاۗءَ كُلَّهَا
سے اسی کتاب لوح آدم کا اشارہ ہی اور بعضے استاد لوح محفوظ جانتے ہین اور رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب امیر علیہ السلام کو حروف نورانی کے اوپر تعلیم فرمایا اور حضرت
امیر علیہ السلام نے کمال کو پہونچایا اور ۲۸ خبر اور صفحات اس کتاب کے ساتون سیارہ پر

چار چار ہر ستارے پر تقسیم کیئے ہین اول کے چار جز ستارہ زحل سے منسوب ہین اور دوم کے
چار جز ستارۂ مشتری منسوب ہین اور سوم کے چار جز مریخ سے منسوب ہین اسی طرح ساتون
ستارون سے منسوب ہین اور ہر کوکب عنصر سے نزدیک ہو مگر دو کواکب شمس اور قمر
سعادت سے منسوب ہین طبایع بروج سے متعلق ہین اگر کوئی بادشاہ اپنے پاس رکھے
اور ہر روز اس کتاب کی تلاوت کرے تو مال اور ملک زیادہ ہوے اور لشکر اسکا فتحمند
ہو اگر کوئی امیر یا سردار اپنے پاس رکھے تو ترقی دولت اور درجات کی ہوئے۔ مگر
بشرائط اسکو لکھے اور پاس اپنے رکھے اور عمل مین لاوے تو وزیر ہو اور ترقی دولت کی
نہایت ہوئے اور اگر تاجر اپنے پاس رکھے تو نفع تجارت مین نہایت ہو لیکن مدت اسکی یہ ہے
۲۸ روز یا ۲۸ ہفتے یا ۲۸ ماہ یا ۲۸ سال مین طالب اپنی مراد کو پہونچے مگر حروف عمل ۲۸ جز
ہین اور جزون کے حروف مقصود بایکدیگر ہین نظر اوپر حروف مقصود کے کرنا چاہیے
تاکہ دوسرے اجزای عملی حال اپنے سے رابطہ رکھین اور ہر روز ایک صفحہ مع بخورات
حروف مقصود کے لکھے مقصود حاصل ہوگا انشاء اللہ تعالی تا مدت حروف تہجی یا عنصریت
مقصود جلد حاصل ہوگا اور اگر مقصود جمالی ہو تو عروج ماہ سے شروع کرے اور عروج
ماہ ۱۵ تاریخ تک ہے اور اگر جلالی ہے تو نزول ماہ یا طریقہ یا قمر در عقرب مین شروع
کرے تو مراد حاصل ہوے مگر عمل اسکا خلائق سے پوشیدہ رکھے اور جو عالم کہ اس
کتاب کو اپنے پاس رکھے گا تو اس سے تمام خلائق اور اشیار رجوع کرے گی اور جو
عالم کہ سالک طریقت کا ہو اور اس کتاب جفر جامع کو پیشوا رکھتا ہو تو ولی با ولایت اور
باکمال ہوئے اور چاہیئے ہے کہ آداب اور عقیدت اور شرائط جانتا ہو کس واسطے کہ یہ علم
پیغمبرن ہے اور اگر سلطان یا امیر یا لشکر غنیم کا ارادہ کرے تو فتحمند ہوگا اول موافق حروف نام
مقصود او راجزار حروف طالع وقت نگاہ رکھے اور عمل آغاز فتح کا کرے اور بوقت ساعت
مریخ یا شمس کتاب جفر جامع کو برابر علم کے لٹکاوے انشاء اللہ تعالی فتح ہوگی بعون اللہ تعم

تمام عبارت نثر فارسی کی پیدا ہوگی اور اگر نظم چاہے تو ۸ اور ۸ کی طرح کرے اور اگر ترکی
چاہے تو ۶ اور ۶ کی طرح کرے اور اگر ہندی دوہرا چاہے تو ۴ - اور ۴ کی طرح دی تمام حروفات
کو کہ شمار سے کوئی حرف خالی نہ جاوے اور شمار حروف کا موجب قاعدہ فتح اللہ کے جیسا کہ
ہم اوپر بیان کر چکے ہین کرے **فصل ۳** بسط الاعداد مین بسط اعداد مین سوال سائل کا
نکالے یعنی واسطے مثال کے بیان بسط العدد کیا ہی مثال اسکی نام اللہ کا اح د اسکو بسط اعداد
کہتے ہین یعنی الف واح دا ور حا ث م ان اور دال ا ر ب ع کو جمع کیا اح د ث م ان ی
ا ر ب ع اور ان حروفات کو بسط عزیز کیا ا ب ح ز د ج ت ش م ن ی ط ہ و ا ب ر ق ی
ا ع ۲۲ حروف ہوئ انکو تکسیر صدر موخرات مین لاوے تمام مطلوب سائل کا حاصل ہوگا **فصل ۴** تکسیر
کے طریقے کا بیان مطلوب تمام مین حاصل ہوتا ہی مثلاً صدر موخرات کیا اور زمام حاصل ہوا اور جدول
زمام مین ملاحظہ کیا کہ حصول مطلب مین کچھ عبارت گو یا ہی یا نہین اگر نہین گویا ہو تو سطر زمام کو
علیحدہ کرے اور تمامی حروف اسکے کو ترفع اور تنزل کرے یعنی حرف ادنیٰ کو طرف اعلےٰ
کے کرے اور اعلیٰ کو طرف ادنی کے کرے اور بعد اسکے بسط عزیزی کی طرف لیجاوے البتہ تمام
مطلب سائل کا حاصل ہوگا اگر پہلی سطر طرف زمام کے لیجاوے یعنی تکسیر کرے اور تمام
اعداد حروفات کے جمع کرے اور ۱۲ - ۱۲ - اور ۱۲ کی طرح کرے جسوقت کہ بارہ سے کم رہین گے
تو معلوم ہو جاویگا اگر ۱۲ ہی رہے تو برج حوت ہے اور اگر ۴ - باقی رہے تو برج سرطان اور
بعد اسکے چار عناصر پر طرح دے اور اگر دو عدد باقی رہے تو دو حرف کی ترفع کی اگر ۴ باقی رہے تو تمام
چار حرفی کی اسیطرح تمام سوال سائل کا جواب حاصل ہوگا **فصل ۵** - جواب سوال سائل مین
جسوقت سائل سوال کرے اسوقت کا طالع استخراج اور سب طالع کے حروف استخراج کرے اور سوال
کے حروف کو لکھے اور تمام حروف کی ایک سطر لکھے اور مکررات کو دور کرے خالص حرفون
کو لکھے پھر اس سطر کو زبر اور بینات سے علیحدہ کرے اور تمام حروف کی ایک سطر
لکھے اور بعد اسکے اول سے شمار کرے اور پانچوین حروف کو لیکر آخر تک پانچ اور پانچ

شمار کرکے حروف علیحدہ کرتا جاوے تاکہ تمام حروف گردش کہا جاوین اسی طرح پر حروف دم
اور سوم اور چہارم سب حروف دور کرکے اس سے سب سطور کے حروف شمار ہین آجاوین گے
پھر حروفات مین ملاحظہ کرے کہ مطلب سائل کا بر آیا یا نہین اگر گویا نہین ہوا تو اس سطر کو
بطرح ابجد کے یا ابتث کے تا دس ابجد مین دس سطر کو بہ ابجد کے طور پر استخراج کرے تمام حال
سائل کا گویا ہو جائیگا **فصل ۶** - استخراج جواب مین کتاب لوامع الحقائق مین لکھا ہے
کہ اول اسم طالب و مطلوب کو لکھے یعنی نام سائل کا اور سوال سائل لکھے اور حروف مکررات
کو گرادے اور خالص تحریر کرے اور ملاحظہ کرے ایک کلمہ یا دو کلمہ گویا ہین پس اس حرف
کو ملاحظہ کرے کہ یہ کلمہ جو گویا ہوا ہے اول کیا حرف اس کلمہ کا ہے پس اس حرف کی عدد زوج ہین
یا فرد اگر زوج ہون تو اس عدد کو نصف کرے اور اگر فرد ہین تو تین حصے کرے اور ایک حصہ
گرادے اور دو حصے قائم رکھے پس اسی طرح پر تمام حروف کو اعداد سے حصہ شمار کرکے عدد
کے تمام حرف بنائے اگر تین حصے کرنے مین برابر نہ ہوئے تو برابر کے دو حصے لیوے ایک
حصہ ناقصہ کو ترک کرے تمام حرف پیدا کرکے ایک سطر کرے اور بعد اسکے حرف کبیر کو طرح
وسط کی لاوے اور بعد طرح ادنیٰ کے لاوے چنانچہ تمام حروف کے تین تین درجے کرکے اور
بعد اسکے تمام حروف کو ملفوظی مکتوبی اور مسروری کرکے امتزاج دے تمام سطر گویا ہو جاویگی -
**فصل ۷** - بیان بسط حرفی مین معلوم کرنا چاہیئے کہ اسم سائل کو بسط حرفی کرے اور حرف
استخراج پھر بسط حرفی کرے سات بار بسط حرفی کرے اور سات بار سے تجاوز نہ کرے
اور تمام حروفات کو خالص کرکے صدر موخرات مین استخراج کرے اور سطر تکسیرات کی
البتہ احوال و اطوار طالب ........ پر حکایت کریگی اور دوسری وجہ یہ ہے کہ
ملاحظہ کرے کہ جواب طالب کا بر آیا یا نہین اگر نہین تو بدون تخلیص تکسیرات مین استخراج
کرے تمام حروفات گویا ہونگے **فصل ۸** بیان تکسیر عجیبہ مین جس وقت چاہیے کہ احوال سائل
استخراج کرون اور جواب معلوم ہوئے اول سطر سوال کی ایک فرد لکھے

اور صدر موخر مین تکسیر کرے جبکہ زمام حاصل ہوئے سطر زمام کے حرف اعلی کو طرف اسفل کے
کرے اور اسفل کو طرف اعلی کے لیجاوے تمام سطر کو اوپر اس طرح سے لکھے اور کلمہ چار حرفی
جدا جدا کرے اور منسوب اور مقلوب کرے مطلب گویا ہوجائیگا اگر نہو تو تسمع اور تنزل اور
نسبتین جوکہ اس کتاب مین اول بیان کی ہین وہ عمل مین لاوے انشاء اللہ تعالی جواب
شافی پردہ غیب سے ظاہر ہوگا او پر احوال سائل کے فقط **فصل ۹ بیان جواب**
سائل مین اول سوال سائل کا فرد فرد لکھے اور تکسیر صدر موخر لکھے جسوقت کہ زمام برآوے
تمام حرف قلب تکسیر کے لیکر جمع کرکے اعداد ہر حرف کے نیچے لکھے اور تمام عدد کو جمع
کرکے حرف بنائے چار حرف پیدا ہونگے ان چار حروف کو صفحہ جامع کا استخراج کرکے مطابق
نسبتون مذکور کے عمل مین لاوے جواب صاف پیدا ہوگا **فصل ۱۰ بیان استنباط** احوال
بیمار مین اور طریقہ معلوم حال مرض کا یہ ہے کہ اول جو کلمہ بیمار کے منہ سے نکلے اوسکو بسط
کرے اور بعد اسکے نام بیمار کا اور طالع وقت کو بسط کرے اور حرف قطع کرکے جدا لکھے
اور ان حروفات کو اربع عناصر پر تقسیم کرے یعنی ہر چار قسم جدا جدا لکھے پس جو طبع کہ غالب
ہو اس طبع سے مرض اس بیمار کو ہے اور یہ جملہ عجیب اور غریب ہے اعتبار بہت
رکھتا ہے کس واسطے کہ اگرچہ طبیب حاذق ہو لیکن تشخیص امراض کی نہایت مشکل
ہے اور اسمین اختلاف بہت ہے اور اول جو کلمہ استخراج کیا ہے چار عناصر اسکو بسط
عزیزکے قاعدہ سے عالم الغیب سے مادہ مرض کا معلوم ہوجاوے گا پھر علاج اسکا آسان تر ہے
چنانچہ قول حکما کا ہے اَیْ بِعِلَاجٍ یُوَافِقُ مَادَّةَ الْمَرَضِ لَا بِاِخْتِلَافِہَا

## باب بارہوان طریقہ استخراج کے بیان مین موافق کتاب حلاج الاسرار کے شامل ۴ فصل

**فصل ۱- جواب** سائل مین حسین منصور حلاج کی کتاب سر الاسرار کہ مشہور ہے بحلاج الاسرار نہایت
معتبر ہے اور طریقہ اوس کے استخراج کا یہ ہے کہ اول سوال لکھے فرد فرد اور اوسوقت زائچہ
کھینچکر کے طالع وقت لکھے اور اوقات طالع لکھے یعنی خانہ اول وچہارم اور ہفتم

اور دہم اور نام اُن بروج کے لکھے فرد فرد اور ایک سطر مین سب حروف ہون اور اسکو بسط
تکسیر کرے جس بسط تکسیر کا بیان ہو چکا ہے وہ عمل مین لاوے بعد ازان تمام حروفات
کو تخلیص کرے یہ مستحصلہ ہو اور اسکو تکسیر صدر مؤخر کر کے زمام حاصل کرے بعد اسکے جدول
مین طول اور عرض اور عمق اور قطر مین ملاحظہ کرے ایک یا دو کلمے سے جواب شافی
حاصل ہوگا طریقہ مذہب اشراقیہ کا اگر سوال زبان عربی مین کیا تھا تو عربی مین جواب
ہوگا۔ اگر فارسی مین سوال ہے تو جواب فارسی مین ہوگا اگر ہندی مین ہے تو جواب
ہندی مین ظاہر ہوگا **فصل ۲** ۔ تکسیر مین سیادت پناہ و نقابت دستگاہ دانائے
رموز عارف الاسرار سید السادات سید حسین اخلاطی نور اللہ مرقدہ سے منقول ہے
کہ حروف سوال کو فرد فرد لکھے اور چار چار جدا جدا لکھے بعد چارون کو ملفوظی و مکتوبی و مسروری
سے ترکیب دے اور بعد امتزاج دینے کے تکسیر صدر مؤخر کرے اور جدول مذکور مین ملاحظہ
کرے کہ جواب شافی برآیا یا نہین اگر برآیا تو فبہا ورنہ بعد سطر زمام کو خالص کر کے پھر تکسیر
صدر مؤخر کرے تا زمام برآوے اور سطور تکسیر کے درمیان ملاحظہ کرے کہ جواب شافی
ظاہر ہوا یا نہین ورنہ زمام کو چار چار حرف جدا جدا کر کے صفحات جامع مین حوالہ
کرے اس صفحے کو ملفوظی مکتوبی اور مسروری لکھے بترتیب دیگر ایک سطر استخراج کرے
اس مین جواب سائل بموجب سوال کے پیدا ہوگا **فصل ۳** ۔ بیان تکسیر جواب سائل مین
اول اسم سائل اور اسکی مان کے نام کے حرف لیکر خالص کرے بعد ازان حروف خالصہ کو بسط
ملفوظی و مکتوبی و مسروری کر کے حروف بینات کو لے اور عدد کبیر و وسیط و صغیر از روے جمل
کبیر کے کر کے اور حصول حروف کو تکسیر کر کے جواب دے **فصل ۴** ۔ جواب سوال مین اول
حروف ۲۸ ۔ ابجد تہجی ذات اپنی مین بہرہ رکھتے ہین تلفظ یعنی کم زیادہ جو کچھ عالم کون و فساد
مین ہے ان حروفات سے باہر نہین ہے چنانچہ ابتدائے زمانے مین شیخ الاکبر فرماتے
ہین کہ کل حروف ذات اپنی مین نسبت رکھتے ہین اول نسبت عدد حرف اور

دوم نسبت عدد ملفوظی اور نسبت سوم حاصل ضرب وسیط اور صغیر جو کچھ ہی نسبت سے باہر نہین اور سوال سائل کے جواب دینے کا طریقہ یہ ہی کہ پہلے سوال سائل کو لکھے فرد اور فرد اور تخلیص کرے اور نیچے ہر حرف کے عدد لکھے اور حروف پیدا کرے ملفوظی یا عسزبی کرے اور اگر کچھ عدد بسط عزبی سے حاصل ہوئین اس عدد حاصل کو دوسرے عدد باطن کے ساتھ ضرب کرے اور حاصل کو وسیط اور صغیر اور حروفات جو کچھ ہون اُن حروف ملفوظی سے زبر اور بینات کو حاصل ضرب کرکے درست لکھے کہ کلمہ موضوع سے جواب پردہ غیب سے ظاہر ہوگا **فصل ۵** سوال وجواب مین حروف اسم طالب کو عدد حرف اسم مطلوب مین ضرب کرے اور حاصل ضرب مفردات کو بمراتب احاد وعشرات ومیات والوف جیسا کہ پہلے اس سے بیان ہوچکا ہے جمع کرکے جواب دے بہتر ہے واللہ اعلم بالصواب **فصل ۶** قاعدہ معتبرہ مین تمام اولیاء اللہ اوپر اس قاعدے اور قانون کے بیان کرتے ہین جاننا چاہیئے کہ تمام عالم مین خیر اور شر اور قبض اور بسط اور حیات اور ممات اور عزل اور نصب اور جو کچھ موجودات مین مخفی تھا وہ مطلع ہوگا چنانچہ حضرت امام محمد باقر علیہم السلام نے اوپر اس قانون کے بسط تکسیر سے اسم اپنا اور اسم خلیفہ سعہد کا قرار دیکر استخراج کیا اور اس وقت جناب موصوف کوہ لبنان پر گوشہ نشین تھے اور کیفیت خیال کرکے بسط کیا اور حروف مدعا کو آیا جو اسم کہ چاہتے تھے اُسکو بسط کیا اور بسط اسمی عبارت تلفظ حروف سے ہے یعنی ملفوظی ومکتوبی ومسروری بس چاہیئے کہ حروفات دونون اسم کے اور مدعا کے بسط ملفوظی مکتوبی او رمسروری مین تین سطر جدا جدا لکھے اور بعد اسکے چار چار حروف شمار کرکے اور حرف چہارم کو لیکر جدا جدا لکھا جو باقی رہا اسکو زبر بینات کے قاعدے سے پورا کیا مثلاً اسم احمد ملفوظی مکتوبی مسروری امتزاج دیا ام ح ل ی اف م ح دم اا ی ح ل م ا۔ اس طرح پر امتزاج کا دورہ دیکر سطر کو درست کیا اور تخلیص کرکے یہ ام ح ل ی اف د۔ ، حروف ہوئے اسیطرح تخلیص کرے اگر سات سے کم ہون تو مدخل

کرے اور اگر زیادہ ہون تو تکسیر کرے اور ہر سطر تکسیر سے عقل کے ساتھ مدعا کو تلاش
کرکے معلوم کرے اور اگر دو قسم ہون یعنی ملفوظی اور مسروری اور حروف مکتوبی نہ ہون
تو بھی بقرائن عمل ہوگا۔ **فصل ۷**۔ قاعدۂ امام رضا علیہ السلام مین امام رضا علیہم السلام
سے یہ عمل منقول ہی بطریقۂ تفاول کے فرماتے ہین کہ حروف سوال کو مفرد مفرد لکھے اور بعد اسکے
اعداد تمام حروفات نیچے لکھے اور جمع کرے اور حروف پیدا کرکے ملفوظی مکتوبی اور مسروری
لکھے بعد اسکے امتزاج دیکر تکسیر صدر موخر کرے اور مدعا کو تلاش کرے چنانچہ کیفیت امضا
مع المامون مفرد کو لکھے ساتھ تکسیر کے اور مقصود حاصل ہون ساتھ روشنی کے انفصال حروف
ملفوظی و مکتوبی و مسروری کے جنکا اوپر ذکر ہو چکا ہی عمل مین لاوے **فصل ۸** بیان سوال
و جواب مین اگر چاہے کہ احوال سے کسی شخص کے مطلع ہوئے تو پہلے حروف سوال کو علیحدہ
لکھے اور نام سائل اور پھر ان حروف کو خالص کرے اور ہر حروف کے اعداد لکھے عمل ثلاثہ جسطرح
کہ جدول مین لکھا ہی عمل ثلاث رقعات کرے اور بعد اسکے کلمہ موضوع جو ہو بیان کرے
اور بعد اسکے حروف مستخرجین کے حروفات خالص کرے اوپر تین طرح کے عمل کرے ملفوظی
اور مکتوبی اور مسروری مین پس پہلے سطر خالص کو تکسیر کرے اور دوسرے یہ کہ اُس
سطر کو امتزاج دے اور اقسام ثلاثہ کو چار چار قسم شمار کرکے دو سطر درست کرکے جواب
منسوب مقلوب اور ترفع یا تنزل حرفی یا مراتبی سے کلمہ معنوی تخیص کرے اور تکسیر کرے منسوب
اور مقلوب اور طول و عرض اور عمق و قطر سے خوب غور کرکے جواب دے اور اگر سطور
غیر تکسیر کے کلمہ منسوب اور مقلوب معلوم ہوئے یا محتاج ہو دوسرے حرف کا تو اسکو
ترفع یا زیر بینات سے عبارت کو درست کرے اور سطر سوال کو خالص کرکے اور سطر خالص
کا شمار کرکے چند حروفات ہین اور ان حروف کو بیچ اس جدول کے لاوے اور اُسی
تین حروف سے یعنی تین اور تین حروف متولد کرے اور تین حرفون کو اس
جدول سے اٹھا دے اور علیحدہ لکھے اور نسبت تین حروف سے حروف استخراج کرے

اور تین حرف مع حروف نسبت ترکیب دے دلیل و پر احوال سائل کے ہوگی اور ثلاث رفعات اس قاعدی کو کہتے ہین دوسرا قاعدہ اس جدول کا کہ حروف کی زبر بینات لیکر عدد کرے اور مخارج کرے اور پھر بینات کرے یعنی بسط ملفوظی کرکے حروف مخارج کرے یہ تین قسم مع اول بسطی ہین اور یہ جدول نہاخوب ہے

| الف | با | جیم | دال | ها | واو | زا | حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۲۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| ای ت | ج | ج ن | ہ ل | و | ج ی | ح | ط | ی | ای | اق | اع | ص | و ق |
| لام ق | الالف | البیم | الالف | الالف | الالف | الالف | الالف | الالف | الالف | الالف | الابقیر | الیمیم | الوولو |
| ۱۵۳ | ۱۴۲ | ۱۳۳ | ۲۱۳ | ۱۴۲ | ۱۵۵ | ۱۴۲ | ۱۴۲ | ۱۴۲ | ۱۴۲ | ۲۲۳ | ۳۳۴ | ۱۳۲ | ۱۵۰ |
| ج ن ق | ب م ق | ب ل ق | ج ہ ی ر | ب م ق | ہ ن ق | ب م ق | ب م ق | ب م ق | ب م ق | ج ر ی | ب ل ش | ب ل ق | ن ق |
| سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین | تا | ثا | خا | ذال | ضاد | ظا | غین |
| ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۶۰ | ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |
| ک ق | ل ق | اف | ہص | اف ق | ار | س ش | اث | اث | اخ | ال ر | ہص | اظ | س غ |
| الیازن | الیاتر | الالف | الالف | الالف | الالف | البانون | الالف | الالف | الالف | الالف | الالف | الالف | الیانو |
| ۱۴۸ | ۱۴۸ | ۱۴۲ | ۱۷۷ | ۲۲۳ | ۱۴۲ | ۱۴۸ | ۱۴۲ | ۱۴۲ | ۱۴۲ | ۲۱۳ | ۱۷۷ | ۱۴۲ | ۱۴۸ |
| ج م ق | ح م ق | ب م ق | رع ی | ج ل ر | ب م ق | ح م ق | ب م ق | ب م ق | ب م ق | ج ی | ع ق | ب م ق | ح م ق |

**فصل ۹** بیان جواب سوال ہین اگر کوئی شخص سوال کرے کہ ہمارا اس سال کا حکم استخراج کردو یا اپنے واسطے اپنا استخراج سال کا احوال دریافت کرے یا فصل کا یا ماہ کا یا روز کا یا ساعت یا حال معاش یا صحت مرض یا خیر یا شر یا کیا پیش آویگا یا فلان شہر کا سفر کرون کیا حال پیش آویگا یا مسافر پھر اپنے شہر مین آویگا یا نہ فلان دشمن دوست ہوگا یا نہ اور جس مقدمے کا حال معلوم کرے آئندہ کا ہو تو اول مداخل ثلاثہ کی ترکیب دے یعنی سوال کو مع نام سائل علیحدہ فرد فرد جدا جدا لکھے مگر مین اس اشارات کا خلاصہ کرنا چاہتا ہون بہت روشنی کی ساتھ

اور پھر ایک جا پر پردہ اُٹھاتا جاتا ہون عربی عبارت کا ترجمہ کرتا جاتا ہون آمدم بر سر مطلب
اور اعداد کو جمع کرکے مداخل ثلاثہ کرے یعنی ملفوظی مکتوبی اور مسروری اور طالب اور
مطلوب کا مقدمہ دریافت کرکے مداخل ومخارج کو لکھے یعنی مداخل کے اعداد ثلاثہ کئے
یہ مداخل ہوا اور مخارج وہ ہین جن حروف اعداد کو مداخل کیا اس تمام کو لکھے مداخل
اور مخارج سے مراد یہ ہے کہ جو کچھ حروف مدخل ثلاثہ سے حاصل ہوئے ہون انکو لکھے یعنی
مداخل اور مخارج جدول کے طریقہ پر لاوے اور پہلے انکو لکھے اور زمام کرے یعنی صدر مؤخر لکھے
کہ صفحہ جامع کا حاصل ہوگا اور وہ صفحہ باب صحت مداخل کا ہو اور اُس صفحے کو صدر موخر کرکے
عمل مین لاوے بعد اسکے جو کچھ کہ اول مداخل ومخارج ترکیب کیا تھا ایک ور ایک کو بسط
عددی کرے مداخل اور مخارج اُسکے پکڑے تھے اور حروف کو بسط ملفوظی کرکے لکھے
پس نظر کرے اوپر مداخل اور مخارج کے جو کچھ جمع ہوئے ہون اور جو کچھ کہ مکررات حروف
ہون دور کردے اور حروف کو خالص کرکے حالات کو معلوم کرتا جائے اگر مقاصد
کو زبان عربی مین مداخل کیا ہو تو عبارت عربی ہوگی اگر زبان فارسی
مین مداخل کیا ہو تو عبارت فارسی زبان مین ہوگی اگر ہندی یا ترکی مین کیا ہو
تو جواب ہندی یا ترکی مین حاصل ہوگا حق تعالے طالبون کو حق الیقین
عنایت فرماوے اور صورت جدول کی یہ ہے عمل مین لاوے

| حروف | الف | با | جیم | دال | ها | واو | زا | حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کبیر | الف | با | جیم | دال | ها | واو | زا | حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
| وسیط | ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| صغیر | ۱۲ | ۳ | ۸ | ۸ | ۶ | ۴ | ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۴ | ۸ | ۹ | ۷ |
| حروف | سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین | تا | ثا | خا | ذال | ضاد | ظا | غین |
| کبیر | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۶۰ | ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |
| وسیط | ۱۲ | ۱۳ | ۹ | ۱۴ | ۱۹ | ۲۱ | ۳۶ | ۴۱ | ۵۱ | ۶۱ | ۷۴ | ۸۵ | ۹۱ | ۱۰۶ |
| صغیر | ۳ | ۴ | ۹ | ۵ | ۱ | ۳ | ۹ | ۵ | ۶ | ۵ | ۲ | ۴ | ۱ | ۷۰ |

**فصل ۱۰** بیان جواب وسوال مین اور ایک قاعدہ یہ ہی کہ سوال کو بسط عددی مع نام سائل
کے اس طرح پر کیا مثلاً نام احمد احداح د ث م ا ن ی ۱۸ ا ر ا ب ع ا ر ب ع پس اسکو بسط
عددی کہتے ہین واسطے حصول مطلب کے قاعدہ بسط عزیزی یعنی آتش کے حروف کو ہوا کا
حرف لاوے اور بادی کو آتش اور آبی کو خاکی اور خاکی کو آبی حرف دے اور طبع سے
ہقوی کرے تمام حروف کو اور تمام حروف جمع کر کے معلوم کرے کہ مقصود حاصل ہوا یا
نہین اور یہ طریقہ جعفر خافیا کا ہی اگر اسی عمل سے معلوم کرے تو بہت درست قاعدہ ہی بسط
طبعی حروف ہے ہر حرف کے مرتبہ حروف سے مزاج یعنی ہر طبع کیواسطے درجی مقرر ہین یعنی اول
مرتبہ اور ہ درجہ ط دقیقہ ہی م ثانیہ ہے اور ف ثالثہ ہی اور ش رابع ہی اور ذال خمسہ ہی اس
طرح ہر چہار عنصر کے رتبے ہین، جو کہ ۲۸ حروف ابجد کے ہین یعنی مین نے ان رموز کو ظاہر کر دیا ہی
اسیطرح پر ہوا کے درجے ہین یعنی ب مرتبہ ہی و او درجہ ہی اور ی دقیقہ ہی اور ن ثانیہ ہے ص
ثالثہ ہی ت رابع ہی اور ض خمسہ ہی اور ان دونون عناصر کا بھی یہی حال ہی یہ اسواسطے ہی کہ در
واسطے درجے کے اور دقیقہ واسطے دقیقے ہر عنصر کے ہی یہ نہین کہ اگر درجہ آتش کا ہے تو دقیقہ
ہوا کا لاوین بلکہ درجہ ہی لاوین **فصل ۱۱** بیان جواب سوال مین یہ قاعدہ بہت مفید ہے
اگر چاہے تو بخوبی تمام حال سائل کا عالم الغیب سے معلوم کرے اول سوال سائل و نام
سائل کا اور نام اس روز کا اور حروف بروج طالع وقت کے اور حروف اس ساعت کے
اور حروف آفتاب کہ جس برج مین ہی اور شمار کرے کہ کے درجے آجتک طے کئے ہین آفتاب
نے اور جس برج مین قمر ہی حروف بروج اور قمر جس منزل پہ ہی حرف اس منزل کا ان تمام حروفات
کو ملفوظی اور مکتوبی اور مسروری جدا جدا تین سطر کرے اور بعد اسکے مزاج دے یعنی اول حروف
ملفوظی اور بعد مکتوبی کو لکھے اور بعد مسروری کو لکھے ان تین سطر کی ایک سطر لکھے اور اگر مزاج دینے مین
ایک ثلث مین کم حروف ہون تو دورہ دیکے برابر کرے اس سطر مین جواب تلاش کرنے والا
صدر مؤخر مین گردش دے تاکہ زمام بر آوے ان تمام سطور مین تلاش کرے اگر چہ اس صدر مؤخر

بھی جواب معلوم نہوئے تو جو کہ اول حرف نام سائل کا اور سوال سائل ان دونون کو ضرب مکسیہ مین کرے اور جو کہ حروف آفتاب سے اور قمر سے حاصل کئے ہین اِن دونون کو شبکہ مین ضرب کرے جو کہ طالع وقت ہے اسکو یوم سے ضرب کرے تمام ہندسون حاصل کی ایک ایک سطر لکھے اور حروف بنائے اور صدر مؤخر مین گردش دے تاکہ زمام بر آوے تو جدول صدر مؤخر مین عقل سے ملاحظہ کرے انشاء اللہ تعالی جواب باصواب سائل کا حاصل ہوگا

**فصل ۱۲** ۔ بیان جواب سوال ہین جفار کو لازم ہے کہ نام سائل لکھے اور بعد اسکے سوال لکھے حروف جدا جدا اور وقت سوال طالع وقت اور صاحب طالع کا زائچہ درست کرکے خانہ چہارم کا جو برج ہو اُسکو لکھے اور صاحب چہارم اور خانہ ہفتم اور صاحب ہفتم کو لکھے اور خانہ دہم کو اور مالک برج اُسکے کو لکھے اور تمام حروفات جمع کرے اور جس برج مین آفتاب ہو اس برج کے حروف اور جتنے درجے آفتاب نے طے کئے ہون اور قمر جس برج مین ہو اور صاحب ساعت کے اِن تمام حروفات کو جمع کرے اور حروف مکررات گرادے یعنی تخلیص کرے اور جو حروف باقی رہین اُنکو بقاعدہ ترفع اور تنزل کرے مراتبی وعددی و ترفع او تار جو کہ قوائن ہر اقسام کے بیان کر چکا ہون بعد ازان جو کچھ کہ احوال سائل کا ہوگا تمام ظاہر ہو جاویگا ۔ مگر ہر چہار طرح ترفع بجا لاوے جو کہ اول کتاب مین بیان کی ہین **فصل ۱۳** بیان استخراج سوال سائل ہین خواجہ نصیر الدین طوسی اپنے زمانے کے مجتہد العصر تھے اور وزیر اعظم بادشاہ ہلاکو خان کے تھے اور عالم اور فاضل تھے اور اپنے فضل و کمال سے بہت سی کتابین علم جفر اور نجوم اور رمل مین لکھین اور ان علوم مین نہایت کامل تھے اور ایک سالے مین ۲ سوال کے جواب بزبان عربی نکالے ہین مگر نہ اُسکی کچھ تصریح نہ کچھ خلاصہ بیان نہ کوئی مثال دی ہے کچھ بھی فہم کارگر نہین ہوتا ہے میری فہم اور فکر مین جہانتک آیا اُسکو زبان اردو مین تحریر کیا ہے مگر خواجہ صاحب نے کیا کمال کیا ہے کہ جو قاعدہ مشکل ہے اور تمام استخراج کا مدار ہے اُسکو اول بیان کیا ہے یعنی سوال کا جواب نکالنا اوپر تین وجہ کے بیان کیا ہے سوال کا جواب اسطرح پر نکلے اول

حرف سے تیسرے حرف تک اور چوتھے سے چھٹے تک اور ساتوین سے نوین حرف تک
مرتبہ حرف کا ہی اور کل مراتب سے استخراج طلب کرے مین کہتا ہون کہ اول سے نوتک مرتبہ
احاد کا ہی الف سے طا تک اور یا سے صاد تک مرتبہ عشرات یعنی وہا کے کا ہی اور ق سے
تک مرتبہ میات کا ہی مگر ایک فین الوف جبوقت کہ سائل سوال کرے تو تمام حروف سوال
فرد فرد لکھے اور بعد اسکے تخلیص سوال کرے چند حروف رہجائینگے اور اسم سائل کو بدون تخلیص
کے حروف سوال مین شامل کیا اور بعد اسکے شمار کیا کتنے حروف ہین اور ان حروفات کو
منازل قمر کے ۲۸ ۔ اور ۲۸ کی طرح دی اور جو کچھ کہ باقی رہا اُسکو ابجد منازل قمر مین معلوم کیا
حرف بہ طرح پونہچی اور ابجد منازل قمر یہ ہے سوال عظیم الخلق حرف فضین اذا غراب شکضب

| اساس | س | و | ا | ل | ع | ظ | ی | م | خ | ق | ح | ز | ت | ف |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ص | ن | خ | غ | ر | ب | ش | ک | ض | ط | ہ | ج | د | ث |

خواجہ صاحب بیان فرماتے ہین کہ ایک بزرگ عالم بن مالک وہب نے اس ابجد کو قرار دیا ہے اگرچہ
خاص متصلہ ہے اول جو کچھ اعداد حروف سوال تخلیص ہمراہ اسم سائل کے اور حروف بدون تکرار
جمع کرکے وقت سوال کے جو کچھ ہون اس اعداد کے حروف بنائے اور حروف استخراج کو قطب ابجد
یعنی سوال عظیم الخلق کو کہ کون کون سے حروف ہین اور ان حروفون کو علیحدہ لکھے اور بعد اسکے
دائرہ ابجد اصلی مین ملاحظہ کرے ان حروفون کا نظیرہ لیکر علیحدہ لکھے پس جو حروف نظیرہ سے
حاصل ہوئے پس اول حرف کو اُس کے عدد سے کم کرے اور باقی علیحدہ کرے مثلاً ایک
وقت اور ابجد قطب واو دوسرے درجے پر ہے اور ابجد مین واو چھٹے درجے پر ہے
اور عدد واؤ اس لائق نہین ہین چھ عدد خود رکھتا ہے ۹ عدد کہان ہین جو طرح کرے
پس اس سے خیال کیا تو واؤ سے تیسرا حرف ل ہی الف درمیان مین جاکر قطب ابجد مین اول سے
چوتھا حرف ل ہے اور ابجد اصل مین بارھوین خانے پر لام ہے اور نظیرہ لام کا ضاد ہی اور حرف

صاد سے ۹ عدد کم کئے تو یہ حروف پیدا ہوے یعنی الف اور صاد اور ذال اسکی شرح مین جا بجا
ہر جاتا ہون اور بعد اسکے حرف ف ہی قطب ابجد مین چودھوین مرتبے پر ہے اور دائرہ اصلی
ابجد مین حرف فا ستر ہوین مرتبے پر ہے اور نظیرہ اُسکا حرف جیم ہے پس حرف جیم لائق طرح
کے ہین ہے اور اس سے چوتھے مرتبے پر ذال قطب ابجد مین سترھوان مرتبہ ہے اور ذال دایرہ
اصلی ابجد سے ۲۵ مرتبے پر ہی اور نظیرہ ذال کا کاف ہی پس کاف کے اعداد سے ۹ عدد کم کئے تو اعداد
باقی اور حرف اسکے الف دیا ہوئے اور پر اسی طرح کے تا کو اور غین کو عمل مین لائے ایک قاعدہ طرح کا معلوم ہوا

نظیرہ ابجد اصلی کا یہ ہے

| ن | م | ل | ک | ی | ط | ح | ز | و | ہ | د | ج | ب | ا | اساس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غ | ظ | ض | ذ | خ | ث | ت | ش | ر | ق | ص | ف | ع | س | نظیرہ |

دوسرا قاعدہ یہ ہی کہ پہلے سوال سائل کو فرد فرد لکھے اور بعد اسکے حروف مکررات گرادے اور حروف
تخلیص کو لکھے اور بعد اسکے نام سائل کو بدون تخلیص کے اور پھر حروف تخلیص شامل کرکے ایک جا
لکھے یعنی جمع کرکے اور اُسکے اعداد لکھے اور جمع کرے اور عدد مذکور کو ۲۸ منازل قمر پر طرح
کرے اور جو ۲۸ عدد سے کم رہے پس حروف ابجد قطب پر قسمت کرے پس جس حرف پر منتہی ہوئے
اس حرف کو معلوم کرکے نظیرہ ابجد اصلی لے یہ مستحصلہ ہے اور بعد اسکے جو حرف کہ اعداد سوال سے
مستحصلہ ہو اول حرف ابجد قطب سے معلوم کرکے ابجد اصل سے نظیرہ لیکر علیحدہ لکھا تھا یہ مستحصلہ
ہے اور بعد اسکے جو اعداد سوال کے مستحصلہ اول سے پیدا کئے تھے اُنکو حرف قطب ابجد
سے تیسرا حروف اور چوتھا اور چھٹا اور ساتوان اور نوان خانہ سے قطب ابجد کے استخراج
کرے جتنے اعداد سوال سے پیدا ہون حرف ہر ایک حرف سے اِن خانون کے شمار سے
حروف استخراج کرے اسکو مستحصلہ کہتے ہین اور بعد اسکے جس وقت کہ سوال سائل
نے کیا تھا اُسوقت کا طالع وقت استخراج کرکے برج طالع کو دریافت کرے اور استخراج

طالع وقت کے اور آفتاب کے معلوم کرنے کا اول کتاب مین بیان کر دیا ہو اُسجا سے معلوم
اور معلوم کرے کہ آفتاب کس برج مین ہے اور اُس برج کے کتنے درجے طے کر چکا ہے اور طالع
مین کون منازل ہو اور قمر کس منزل پر اسوقت ہے آفتاب اور برج اور قمر اور برج منازل
دونون جو کہ عدد ولات حروف تقسیم مین ہے اُس جدول سے حروف کو استخراج کر کے علیحدہ
لکھے لیکن مین عرض کرتا ہون اسکا طریقہ استخراج اول کتاب مین بیان ہو اِن حروف کو
کو جمع کر کے قطب ابجد سے اِن حروف کے مرتبے معلوم کر کے ابجد اصلی نظیرہ کو معلوم
کرے یہ مستحصلہ ہے اور خلاصہ قاعدے کا یہ ہو اول ابجد کے تین قطع کئے قطع
الف سے طا تک اکائی کا مرتبہ ہے اور دوم مرتبہ ی سے صاد تک یہ دہاکے کا مرتبہ
اور سوم مرتبہ قاف سے ظا تک یہ سیکڑے کا مرتبہ ہے میری جو سمجھ مین آیا اُسکو تصریح سے
بیان کیا اور یہ عبارت زبان عربی کا ترجمہ ہے جو خواجہ نے بیان کیا ہو اب مین مثال اسکی
بیان کرتا ہون مثلاً اول حرف سوال کو تخلیص کیا اور حروفات کو شمار کر کے علیحدہ جمع کیا اور
جتنے خالص حرف ہین اور بعد اُسکے نام سائل کا بدون تخلیص کے شامل کر کے شمار کیے
اور بعد اسکے ہر حرف جمع کے نیچے عدد لکھے اور ۹ کی طرح کی جو عدد کہ باقی رہے اُس کو
معلوم کیا کہ طرح احاد مین ہے یا عشرات مین ہے یا مئیات مین ہے حروف کے درجے
اور مرتبے کو جمع کیا اور عبارت جواب معلوم کی مثال اسکی فرض کیا کہ چار حرف ش ل
ع ض یہ چار حرف گویا سوال اور نام کے ہین اِن چار حرفون کو ابجد قطب مین معلوم کیا چار
اول شین ہے عدد اسکے تین سو ہوے اور اسکو طرح ۹ پہ دی تو ۳ سو مین سے ۳ عدد باقی
رہے پس احاد مین طرح پہونچی پس یہ حرف احاد سے لئے ز ح ط اور قطب سے ی م خ اور بعد
اسکے حرف ل ہے اسکے ۳۰ عدد ہین ۹ پر طرح دی تو ۳ باقی رہے تو ل ع ظ بعد اُسکے
عین ہو اور عین کی طرح دی تو سات باقی رہے تو ۷ مین طرح پہونچی ب ش ك بعد اسکے
ص کو طرح دی تو پورے ۹ ہوئے اور کچھ باقی نہ رہا تو ث د ج چار حرف سے یہ حرف حاصل ہوے

ی م خ ل ع ظ ب ش ک ث د ج نظیرہ اسکا اصلی ابجد سے لیکر جواب سائل کو
غ ظ ی ض ب م غ ز ذ ط ص چ
دیا اور دوسری مثال یہ ہی کہ چار حروف کو فرض کیا ان چار حروف سوال خالص اور نام
سائل کا بدون تخلیص کے اور حروف آفتاب اور طالع وقت کے اور جتنی درجات آفتاب نے طے کئے
ہون اور برج قمر اور منزل قمر اور آفتاب کے حروف استخراج کرکے جمع حروف کیا تو فرضی یہ چار حروف
ہوئے ش ل ع ص غین کی اوپر منازل قمر کے طرح دی تو ۲۰ عدد باقی رہے قطب ابجد
مین سے ب حاصل ہوئی اور اصل ابجد سے نظیرہ حرف ع ہی بعد اسکے ل کی طرح ابجد
قطب مین دی د حاصل ہوا اور واؤ کا نظیرہ اصل ابجد مین حرف ہے اور بعد اسکے عین
کو طرح کیا ۱۴ خانے پر قطب ابجد ۱۴ خانے کا حرف ف اور اسکا نظیرہ جیم ہے اور بعد
اس کے ص ۶ عدد باقی رہے اور قطب ابجد کے چھٹے مرتبے پر ظ ہی اور اسکا نظیرہ م ہی ع
د ج م یہ چار حروف حاصل ہوئے اور بعد اسکے اسیطرح پر حروف ۹ اور ۹ کی طرح سے حاصل
کرتا جائے جس طرح پہلے استخراج کئے ہین یعنی ی م خ ل ع ظ ب ش ک ث د ج ا ع د
ج م یہ مستحصلہ ہین ان حروف کو ح ظ ی ض ب م ز ذ ط ص ث ا ب و ف ا ظ نظیرہ سے
ترکیب دیکر جواب سائل کو دے اسی طرح خواجہ کا اشارہ کچھ ساعت عبارت مین ہے
اسکا بھی مین نے استخراج کرکے عبارت درست کی اور جواب سائل کو دیا اور یہ معلوم رہے کہ ملفوظی
اور مکتوبی اور مسروری علیحدہ کرکے اور استخراج دیگر صدر موخرات سے جواب پایا جاتا ہی۔ واللہ اعلم بالصواب

## باب ۱۳ تیرہوان استادون کے قاعدون کے بیان مین شامل ۷ فصلون پر

فصل ۱ بیان جواب سوال سائل مین ایک دائرہ حروف تہجی کا کسی استاد نے بیان کیا ہے
اور دائرہ مذکور مین ایک سو پانچ حروف لکھے ہین اور ایک جدول قرار دیکر اسکو مستحصلہ بیان
کیا ہی کہ اس دائرے سے استخراج حروف کرکے جواب سوال کا نکالے اسکو معلوم کرنا چاہیئے اس
جدول کا طریقہ یہ ہی کہ دائرہ مجموعہ ایک سو پانچ حروف ہین اسیطرح پر کہ پہلے حروف سوال
سائل کے فرد فرد لکھے اور بعد اسکے اعداد جمل کبیر ابجد سے لکھے اور ان سب کی میزان

دے یعنی اکائی اور دہائی اور سیکڑا اور ہزار چار درجے اعداد کے لکھے اور اس کے چار مدخل کرے
یعنی کبیر اور بسیط اور صغیر اور صغر اور حروف شمار حروف سوال کے اور نقاط حروف سوال
کے علیحدہ علیحدہ لکھے اور ان سب کے حرف بنائے اور بعد اسکے حروف مستخرج کو ملفوظی
اور مکتوبی اور مسروری لکھے اور موافق شمار ان حروفات کے شمار کر کے ایک جدول کھینچے
تاکہ تمام حروف سطر اول جدول مین آجاوین خانہ بندی سے اور دوسری
سطر مین حروف ملفوظی کا نظیرہ ابجدی سے لکھے حروف تمام مع شمار اور مع نقاط سب
خانہ جدول مین آوین اگر چاہے کہ مستحصلہ حاصل کرے تمام اعداد نظیرہ کے جمل کبیر سے
استخراج کر کے جمع کرے یعنی ایک حرف نظیرہ کا اور دوسرا حرف نقطہ نظیرہ کا اور تیسرا حرف
شمار حروف کا پیدا کر کے ان حروف کو دائرہ جدول سے اٹھا دے اور مستحصلہ پیدا کرے
یعنی ان تین حروفون کو دائرے سے یکجا اٹھاوے بطریق سیر کواکب کے اوپر حروف کے
قسمت کرے اور مستحصلہ حاصل کرے اور اس سطر مستحصلہ کو نظیرہ ابجدی دیگر تکسیر صدر موخر کو گردش
مین دو بار یا تین بار لاوے انشاء اللہ تعالی جواب سائل کے سوال کا مطابق اسکی نیت کے ملیگا

## دائرۂ مجموعۂ نظاریہ ہی

| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن | لا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ز | ض | ظ | غ | ا |
| ا | ج | د | ذ | س | ش | ص | ض | ع | غ | ق | ک | ل | و | م |
| ا | ج | د | ذ | س | ش | ص | ض | ع | غ | ق | ک | ل | و | ز |
| ل | ی | ا | ا | ی | ی | ا | ا | ی | ی | ا | ا | ل | ا | د |
| ف | م | ل | ل | ن | ن | د | د | ن | ن | ف | ف | ا | و | ن |
| ا | ی | ا | ا | و | ن | ا | ا | و | و | ا | ا | ی | ا | و |

**فصل ۲** - دریافت حالات سفرمین ایک شخص نے سوال کیا کہ احوال سفر در ماہ رجب یعنی کیفیت سفر سے آنا اُسکا ماہ رجب مین ا ح و ا ل س ف ر د ر م ا ہ ر ج ب اعداد
(۱ ۸ ۶ ۱ ۳۰ ۶۰ ۸۰ ۲۰۰ ۴ ۲۰۰ ۴۰ ۱ ۵ ۲۰۰ ۳ ۲)
جمل کبیر مجموع ۸۰۲ اور وسیط صغیر ۵۴ اصغر ۲ اول جمل کبیر کی رقم کو معلوم کیا تو تین اعداد ہین پہلے ۲ درمیان کے ۸ آخر کا ایک یعنی ہزار درمیان کے عدد کو نصف کیا آدھے اول کی طرف اور نصف آخر کی طرف دیا تو وسیط ہوا یعنی ۱۲ - اور ۴۲ ۴۶ اور ایک ۵ ہوے وسیط صغیر ۲ ہوے اس طرح پر اسکے حروف بنائے ب ف غ و ن الف ی ب ز انکو ملفوظی کیا با فا غین واو نون الف یا باز ا یعنی ب ا ف ا غ ی ن و ا و ن و ن ا ل ف ی ا ب ا ز الفظ شمار وغیرہ ذ ط و ا ور پہلے حروف مدخل کو شمار کیا تو ۹ حروف شمار مین آئے ط ہوئی اور بعد اسکے اور نقطے ۶ شمار مین آئے اُسکی جدول لکھے اور جدول یہ ہے

| اساس | نظیرہ | مستحصلہ | نظیرہ | جواب |
|---|---|---|---|---|
| ب | ع | و | ر | د |
| ا | س | ج | ف | ر |
| ف | ج | ی | ح | س |
| ا | س | ق | ہ | ف |
| غ | ن | ع | ب | ر |
| ی | خ | ص | د | ح |
| ن | غ | ق | ہ | ا |
| و | ر | س | ا | ہ |
| ا | س | ع | ب | د |
| و | ر | ص | د | ب |
| ن | غ | خ | ی | و |
| و | ر | ص | د | د |
| ن | غ | س | ا | س |
| ا | س | ب | ع | ہ |
| ل | ض | ض | ل | س |
| ف | خ | ا | س | ا |
| ی | خ | ا | س | ل |
| ا | س | ر | و | ب |
| ب | ع | ص | د | غ |
| ا | س | س | ا | د |
| و | ش | و | ر | ا |
| ط | ت | ا | س | ی |
| و | ر | ص | د | د |
| ۲۳ | ۲۳ | ۱۳ | ۲۳ | ۲۳ |

جواب در سفر خواہد بود سہ سال بعد آید

**فصل ۳** سوال کے جواب حاصل کرنے مین دائرہ مذکورۂ بالا سے جواب استخراج کیا اس طرح پر اول سوال یا علیم بھوری ہگیم را بیماری حبی است یا سبب اس سوال کو تخلیص کیا تو یہ حروف برآئے خالص حروف یہ ہین ہ ج ط ع ل م ب ہ و ر ش ج س ت ۱۳ جمع ۷۴۸ وسیط صغیر اور اسکے حروف ملفوظی اور مکتوبی اور مسروری کئے یعنی زام ی م ص ا د ط ا ی ا ی موافق حروف کے جدول کھینچکر لکھا جدول یہ ہے

| ملفوظی | ز | ا | م | ی | م | ص | ا | د | ط | ا | ی | ا | ی | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ش | س | ظ | غ | ظ | ل | س | ص | ت | س | خ | س | خ | س |
| [illegible] | ش | ا | ع | و | خ | خ | ح | ا | غ | ل | ظ | خ | س | ق |
| نظیرہ | ز | س | ب | ر | ی | ی | ت | س | ن | ض | م | ی | ا | ج |
| جواب | ج | ز | ا | س | ی | ب | م | ر | ض | ی | ن | ی | س | ت |

جز آسیب مرضے نیست **فصل ۴**۔ ترفع حرفی کے بیان مین ترفع حرفی اسکو مراتبہ بھی کہتے ہین اور ترفع کو اصطلاح جفر مین ہفتم الحروف کہتے ہین اگر سوال سائل کرے صرف ترفع کا تو درمیان ۱۲ سطر کے جواب سائل کا معلوم ہوگا یا چودھوین سطر مین یا نوین سطر مین یا پانچوین سطر مین جواب سائل کا معلوم ہوگا اور دوسری اصطلاح مین کثیر المطلوب کہتے ہین مثلاً سائل نے سوال کیا کہ روزگار زید کا ہوگا ان حروف کو اول سطر مین علیحدہ کرکے لکھے اور بعد اسکے ترفع مراتب کرے جیسا کہ کیا ہے جواب حاصل ہوگا۔

جدول ترفع حرفی کی یہ ہے

| ر | و | ز | ک | ا | ر | ز | ی | د | ه | و | ک | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ش | ز | ح | ل | ب | ش | ح | ک | ه | و | ز | ل | ب |
| ت | ج | ط | م | ج | ت | ط | ل | و | ز | ح | م | ج |
| خ | ط | ی | ن | د | خ | ی | م | ر | ح | ط | ن | د |
| ذ | ی | ک | س | ه | ذ | ک | ن | ح | ط | ی | س | ه |

یہ جواب برآیا کہ جلد مطلب ہوگا اور اس قاعدے کو بھی منسوب کہتے ہین سطر تکسیر کو سیدھے ہاتھ کی طرف شمار کیا اور مطلب کو معلوم کیا تو اسکو منسوب کہتے ہین اور اگر دوسرے ہاتھ کی طرف سے معلوم کیا تو اسکو مقلوب کہتے ہین اور اسکو عرض بھی کہتے ہین اور اگر اوپر سے نیچے کی طرف دیکھا تو اسکو عمق کہتے ہین اور آڑے خانون کو دیکھا ہر طرف سے تو اسکو قطر کہتے ہین کہ کوئی کلمہ اوپر حال سائل کے دلیل کرتا ہے یا نہین اگر اسی قاعدے

سائل کا جواب ۱۲ سطر تک دیکھے کل سوال کا جواب معلوم ہوگا کچھ مشکل نہین ہی **فصل ۵ تخراج**
سوال وجواب مین ایک قاعدہ یہ ہی کہ پہلے سوال سائل کو فرد فرد حروف لکھے یعنی جدا جدا لکھے
بعد اسکے اعداد تمام حروف کے نیچے لکھے اور بعد اسکے تمام اعداد حروف کے جمع کرے بعد
اسکے مداخل ثلاثہ لکھے یعنے کبیر و وسیط اور صغیر لکھے اور حرف بنائے اور مستخرجہ کو ملفوظی و
مکتوبی اور مسروری لکھے اور بعد اسکے شمار حروف رقم ہندسہ لکھے اور بعد اسکے نقاط حروف
مذکور جمع کرے اور اسکے بھی حروف بنائے اور تمام حروف مستخرجہ ایک سطر مین لکھے اور موافق شمار
حروف کے ایک جدول کھینچے بعدہ حروف مذکور کو خانہ بندی سے لکھے یہ سطر اول ہوئی اور بعد
اسکے حروف مستخرج کا نظیرہ ابجد صلی سے لکھے اگر چاہے کہ مستحصلہ حاصل کرے تو پہلے سطر نظیرہ کو ملاحظہ کرے
کہ چند حروف زوج یا فرد غیر صحیح الثلث ہون انکو علیحدہ لکھے وہ حروف کون سے ہین کہ جسکا تیسرا حصہ
نہو سکے مثلاً با یا جیسے کاف ہی یا میم ہی یا عین ہی علی ہذا القیاس اس مثال کے جو حروف سطر نظیرہ مین ہین
انکو ملاحظہ کر کے سطر نظیرہ سے علیحدہ لکھے اور اعداد سب کے لکھے عمل سابق کی طرح سو چار بار مداخل کرے
اور ہر بار حروف تین حصے والے علیحدہ کرتا جائے اور ہر بار حاصل کو جمع کرتا جاوے چوتھے مرتبے
مین حروف جمع ہوجاوین وہ مستحصلہ ہی تیسری سطر مین بچھاوے ایک سطر مستحصلہ کی ہوئی اور بعد
اسکے بسط عزیز کرے یعنی مقوی اور بسط عزیز کی تعریف اول لکھدی ہے اور دوسری بار کے لکھنے
سے طول کتاب ہوتا ہی اور بعد سطر عزیز کو صدر و موخر کرے تمام جواب سائل مطابق سوال کے حاصل
ہوگا کسی استاد مغربی نے سوال سائل کا مع جدول لکھا تھا بدون تشریح اور اشارے کے اور جدول حروف دقائق
کی بھی لکھی تھی مین نے اسکی تشریح کر کے سمجھا دیا اور سب اس قاعدے کی شرح بیان کر دی پروردگار
میری محنت کو قبول کرے مثال اس قاعدے کی یہ ہی کہ ایک شخص نے سوال کیا یعنی ایک عورت ضعیفہ
تھی ساکن شاہ جہان آباد اور اسکا بیٹا فرقہ سپاہ مین راجہ رنجیت سنگھ کی نوکر تھا اور راجہ مذکور کی فوج
جنگ سیالکوٹ پر گئی تھی اور ضعیفہ کو خبر بد معلوم ہوئی وہ ضعیفہ گریہ وزاری کرتی پھرتی تھی ایک
شخص مرد بزرگ ولایتی تازہ وارد شاہ جہان آباد سرائے فتحپوری مین فروکش تھے اس ضعیفہ

پر رحم فرکے حال پرسان ہوئے ضعیفہ نے تمام حقیقت بیان کی اُن مرد بزرگ نے فرمایا
کہ تیرے بیٹے کی خبر سیالکوٹ سے منگوائے دیتا ہوں ضعیفہ اُسکے قدم مبارک پر بوسہ
دے کر بیٹھ گئی اُن بزرگوار نے اِس طرح پر خبر معلوم کی اور یہ سوال لکھا کہ احوال حسن علی
در جنگ سیالکوٹ چگونہ بود اس سوال کے حروف فرد لکھے اح وال ح س ن ع ل ی د ر
ج ن ک س ی ا ل ک و ت ج ک و ن ہ ب و د جمع اعداد نقاط انکے حروف ملفوظی کئے
دال عین ق ا ف غ ی ن الف لام یا ای ایک جدول مطابق اِن حروف مستخرجہ کی کھینچے اور حروف لکھے

جدول یہ ہے

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | د | ا | ل | ع | ی | ن | ق | ا | ف | غ | ی | ن | ا | ل | ف | ل | ا | م | ب | ا | ی | ا |
| نظیرہ | ص | س | ض | ب | خ | غ | ہ | س | ج | ن | خ | غ | س | ض | ج | ص | س | ظ | ع | س | خ | س |
| مستحصلہ | س | ق | ج | ہ | ب | ع | ق | ث | ز | ک | ز | م | ج | ل | ث | و | ش | ج | ن | م | ط | ع |
| عزیزیہ | ع | ر | د | و | ا | س | ر | خ | ح | ل | ح | ن | د | ک | خ | ح | ن | د | م | ن | ی | س |
| صدر | س | ع | ی | ر | ن | ز | م | و | د | ا | ت | س | ہ | م | خ | خ | ک | ح | د | ل | ن | ح |
| موخر | ح | س | ن | ع | ل | ی | د | ر | ج | ن | ک | ز | خ | م | خ | و | م | د | ہ | ا | س | ت |

یہ جواب برآیا کہ حسن علی در جنگ زخم خوردہ است ضعیفہ کی تسکین کردی اور یہ قاعدہ بہت مشہور
ہے سوال سے لیکر جدول تک صرف میرے ہاتھ آیا تھا تصریح اس قاعدے کی مین نے کردی

**فصل ۶** بیان قاعدہ بدوح بلین مین قاعدہ بدوح بلین بہت مشہور اور معروف ہے اور
اکثر لوگون کے پاس ہو مگر جس شخص کو استاد سے پہونچا ہے اُسکو معلوم ہوتا ہے یعنی وہ شخص
استخراج کرسکتا ہو والا کوئی مثال کنایۃً اور رمزاً واشارۃً نہین مگر مین نے لائق اپنی فہم
کے اِس قاعدے مین نہایت جانفشانی کرکے اُسکو کچھ کچھ نکالا ہے اس قاعدے مین بہت
کوشش کی ہے اور جو اشارات کہ میری سمجھ مین آئے اُسکا بیان واضح کیا ہے پروردگار

عالم جس شخص کی آنکھون مین نور ہدایت کا عنایت فرمادے وہ اس حال سے واقف
ہوکر احوال استخراج کرسکتا ہے اور ہر ایک شخص کو اس بیان سے بہت منافع حاصل ہونگی قاعدۂ
استخراج بدوح یلین کو بیان کرتا ہون اس قاعدہ کا استخراج طرح طرح کی قسم مین ہو مگر کوئی قاعدہ بدوح
یلین کو نہین پاتا ہو اور کل سوالات کو اُستادانِ متقدمین اور متاخرین نے جاہل و نااہل سے پوشیدہ
کیا ہے لیکن اسکا بیان کیا جاتا ہو خوب سا اسکو معلوم کرنا چاہیئے اول یہ کہ جس زبان مین سوال
ہوگا ۔ اُسی زبان مین جواب سائل کو ملے گا مگر پہلے سوال سائل کو فرد فرد لکھے یعنی ایک ایک
حرف جدا جدا لکھے اور بعد اسکے تمام اعداد کو حرف سوال کے نیچے لکھے اور سب کو جمع کرکے
ایک جمع میزان مین کرے اور بعد اسکے مداخل ثلاثہ کرے یعنی کبیر اور وسیط اور
صغیر اور بعد اسکے حروف حاصل کرے بعد اسکے حروف مستخرجہ کو تین قسم کرے اول
ملفوظی اور دوم مکتوبی اور سوم مسروری لکھے اور بعد اسکے تمام حروف کو فرد فرد تینون
قسمون کو لکھے ایک سطر مین اور ان حروفات کو شمار کرے مطابق شمار کے عدد لکھے اور
حروف بنائے اور پھر اسی طرح بے نقاط حروف کو شمار کرکے حرف لکھے ان سب کی
ایک سطر کرے اور مطابق شمار حروف سطر کے ایک جدول کھینچے اور تمام خانے کی سطر
اول مین حرف پر کرے اور بعد اسکے نظیرہ ابجدی لکھے یہ دوسری سطر تیار کرے بعدہٗ
سطر نظیرہ کو ایک بار صدر موخر کرے تا تمام حروف گردش کر جاوین یہ سطر سوم ہوئی
اور جس وقت چاہے کہ سطر چہارم مستحصلہ کی تیار کرے تو پہلے جو کہ سطر نظیرہ کی ہے اُسکے
حروفون کو چار قسم پہ علیحدہ کرے یعنی اول ترفع اور دوم ترقی اور تنزل اور مساوات
علیحدہ لکھے یہ قاعدہ بدوح یلین مین مشہور ہے اس چار قسم سے مستحصلہ حاصل سطر
چہارم مین لکھے اور سطر پنجم مین پھر نظیرۂ ابجدی دیکر صدر موخر کرے چھٹی سطر ہوئی
ایک بار یا دو بار گردش دے جواب سائل موافق مراد کے بر آویگا مگر اس قاعدے
کو اور قاعدون پر بزرگی اور عظمت ہے اور استاد اس قاعدے کو اینہ اوالاعشار کہتے ہین

مگر مین کچھ اسکا بیان عرض کرتا ہون اس قاعدے کا معمول ہی کہ حرف ترقی اور ترفع یا
تنزل یا مساوات جو بنین سے زیادہ اور دس سے کم مگر جو کہ حروف احاد ہون تو انسے حرف پیدا کرے
اور اُن حروفات کا نظیرہ دے وہ مستحصلہ ہی اگر حروف بہت سے پیدا ہو جاوین مکرر مثلاً دس
جیم آئے تو دس کو اندر تین کے کرے اور حرف حاصل کا یعنی لام ہوا اسکا نظیرہ مستحصلہ ہے اور
اگر عشرات کے حروف دس سے زیادہ ہون تو مرتبے کے حرف دس مین ضرب دے کر عدد
حاصل کرے اور درجۂ احاد کو قائم رکھے اور سب کو گرا دے اور بعض استادون کا یہ کلام ہی
کہ دہون کو گرا دے اور جو کہ دس سے فاضل ہین اونکو ترفع ابجد ایقغ سے زیادہ کرے مثلاً یا ہی
تو ف اور ق کا غ اور بعضے تنزل بھی اسطرح پر کرتے ہین مثلاً غ ہی اسکا تنزل ق ہوا اور ق کا
تنزل کیا تو یا ہوا اور یا کا تنزل کیا تو الف ہوا اور بعض علما کے نزدیک حرف مراتبہ ہے یعنی یا کا ترفع
ک ہوا اور ک کا ل ہوا اور ل کا م ہوا اور اسی طرح پر تنزل ہے اسی طرح سے ترفع اور تنزل کرکے
متحصلہ مین جمع کرے بعدہٗ نظیرہ دے کر صدر موخر کرے جواب حاصل ہوگا اور حروفات مساوات
اور ترفع اور تنزل اور ترقی یعنی سات چوک ۲۸ حروف ہوئے چار پر منقسم کیا پہلے مساوات
کے یہ حروف ہین اج ہ ز ط ک م اور ترفع کے یہ حرف ہین ب د و ح ی ل ن اور تنزل
کے یہ حروف ہین ظ ذ ث ش ق ف س اور ترقی کے یہ حروف ہین ع ص ر ت
خ ض غ مگر مجھکو استاد سے یہ جدول پہنچی ہی اور مین اس جدول سے متحصلہ استخراج کرکے جواب نکالتا ہون

## جدول یہ ہے

| حروف مساوات | ا | ج | ہ | ز | ط | ک | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲ | ۶ | ۱۰ | ۱۴ | ۱۸ | ۴۰ | ۸۰ |
| ترفع | ب | د | و | ح | ی | ل | ن |
| اعداد | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶ | ۸ | ۲۰ | ۳۰ | ۵۰۶۰ |
| تنزل | س | ف | ق | ش | ث | ذ | ظ |
| اعداد | ۳ | ۴ | ۲ | ۲۲ | ۴ | ۵ | ۶ |
| دق | ع | ص | ر | ت | خ | ض | غ |
| اعداد | ۱۴ | ۴۸ | ۴ | ۸۱ | ۱۲ | ۱۹ | ۲ |

پھر اسجگہہ مفصل بیان کرتا ہون پروردگار عالم جس شخص کو فہم وادراک عطا فرمائیگا اُسکو بخوبی
معلوم ہوگا اور جسکی عقل مین کچھ روشنی نہین ہے وہ معذور رہیگا اس جدول مین تمام لکھدیا ہی
اور جو حروف ترقی اور مساوات کو تضعیف کرے اور حروف تنزل کو تین عدد معمولی کے یعنے
ایک حرف صفحہ اور ایک حرف سطر کا اور ایک خانے کا ان تین عدد کو حرف تنزل کے عدد پر
زیادہ کرکے تنصیف کرے مثلاً حرف اول تنزل کا س اُسکے ۶۰ عدد ہوئے اسپر ۳ عدد حرف صفحہ
اور سطر اور خانے کے زیادہ کیئے ۶۳ ہوئے تنصیف کیا اور کسر کو گرادیا ۳۱ ہوئے یعنی لا پیدا ہوا اور
ترفع کو بحال رکھا ال ظاہر ہوا **فصل ۷** جواب سوال جفر مین یہ قاعدہ سب قاعدون جفر
سے نہایت سہل اور آسان ہی ایک صاحب سے یہ حاصل ہوا تھا اور وہ صاحب شاگرد مولانا
شاہ عبدالعزیز دہلوی قدس سرہ العزیز کے تھے فرماتے تھے کہ اس قاعدے مین کبھی غلطی نہین ہوتی
کل کیفیت معلوم ہوجاتی ہی اور احیاناً کبھی خلاف ہوگیا تو اُسکا باعث یہ ہوتا ہے کہ سائل نے مہمل ال
کیا کہ جفار کی سمجھ مین نہین آیا اُسکی زبان سی ایسے الفاظ نکلے کہ جسکے حروف بخوبی سمجھ مین نہین آئے یا
تعداد سال عمر کی ٹھیک نہ بتائی تو اس صورت مین جواب درست نہ آویگا کیونکہ مدار کار علم جفر کا
اوپر استخراج اور اعداد حروف کی ہے جسوقت حروف سمجھ مین نہین آئے تو اعداد اُسکے کسطرح
درست ہونگے قاعدہ مذکورہ بالا یہ ہی کہ اعداد نام سائل اور اُسکی مان کے نام کے اور اعداد سوال و عمر
سائل کی اور اعداد سنہ ہجری و روز اور مہینے اور غرہ اور تاریخ کے سب کو جمع کرو اور تین تین کیطرح
کرو اگر ایک باقی رہی تو کشائش کار اور زیادتی فرحت وخوشی اور افزونی مال و دولت اور رفع بیزاری
و مفلسی کی ہوگی اور اگر دو باقی رہینگے تو میانہ حال رہیگا اور اگر تین باقی رہین تو پریشانی اور مفلسی
اور رنج زیادہ ہوگا اور اس قاعدی مین طرح اعداد حروف ملفوظی ہی ضرور رہی اور بعض استاد کہتے
ہین کہ صرف نام سائل اور اُسکی مان کا نام ہو اور جو ساعت جس تاریخ کی ہو شمار ساعت اور نام ستارے کا
ان سب کے اعداد جمع کرکے پہلی ایک دفعہ بسم اللہ پر طرح کرے یعنی ۷۸۶ ایک مرتبہ پہلے اُس عدد سے گرادے
بعد ازان تین تین کی طرح کرے جو باقی رہے اُسکا ترکیب بالا پر عمل کرے جدول ایام عربی و فارسی

وماه عربی وفارسی کی لکھی جاتی ہے اُس سے بھی وقت استخراج کے مدد پہونچتی ہے

| ایام عربی | یوم الاحد | یوم الاثنین | یوم الثلاثا | یوم الاربعة | یوم الخمیس | یوم الجمعه | یوم السبت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱۰۰ | ۶۹۸ | ۱۱۱۹ | ۳۶۲ | ۷۹۷ | ۲۰۵ | ۵۴۹ |
| ایام فارسی | یکشنبه | دوشنبه | سه شنبه | چهارشنبه | پنجشنبه | جمعه | شنبه |
| اعداد | ۳۸۷ | ۳۶۷ | ۴۲۲ ۴۲ | ۵۶۶ ۲ | ۱۲ ۴ | ۱۱۸ | ۴۵۷ |

| ماه‌ہای عربی | محرم | صفر | ربیع الاول | ربیع الثانی | جمادی الاول | جمادی الثانی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲۸۸ | ۳۷۰ | ۳۵۰ | ۸۷۴ | ۱۱۶ | ۶۴۰ |
| ماه‌ہای عربی | رجب | شعبان | رمضان | شوال | ذیقعده | ذی الحجه |
| اعداد | ۲۰۵ | ۴۲۳ | ۱۰۹۱ | ۳۳۷ | ۸۸۹ | ۷۲۶ |

مثال اسکی یہ ہے

| سال ہجری | نام سائل | مادر | ماه غره شوال | شہر لکھنؤ | شہر دہلی | اکبرآباد | الہ آباد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۳۵۷ | ۵۷۷ | ۱۰۰ ۳۳۷ | ۱۰۶ | ۴۹ | ۲۳۱ | ۷۳ |
| | ۳۵۷ / ۹۳۴ | | ۹۳۴ یوم ۷۹۷، ۱۰۰ / ۱۳۷۱ / ۹۳۴ باقی قسمت ۴۳۷ ، ۳ باقی قسمت ۴ | ۹۳۴ / ۱۰۴۰ | ۹۳۷ / ۹۸۶ | ۹۳۷ / ۱۱۶۸ | ۹۳۷ / ۱۰۱۰ |

سال ہجری: ۱۲ ۸۹ ، ×۳ ۵۷ ، ۷۷ ، ÷۵ ، ۲۲ ۲۳

ایک شخص نے سوال کیا واسطے حصول دولت اور روزگار کے کہ کس شہر مین ہوگی یا روزگار میرا فلان شہر مین بخوبی ہوگا یا نہین یا فلان مکان یا موضع پہ جاؤن روپیہ حاصل ہوگا یا نہین یا فلان جلسے میرا حصول مطلب و دولت و مرتبہ ہوگا یا میرا کام جاری ہوگا یا نہین یا فلان موضع یا ملک یا باغ یا زمین کا اجارہ لون یا نہین پس جواب سکا مذکورہ بالا حاصل ہوگا اور قاعدہ اسکے دریافت کا یہ ہے کہ اول عداد نام سائل ورم اسکی مان کے نام لکھے بعد ازان اعداد مذکور دوچند کرے اور جو سائل کا مطلب ہو اُسکے عدد جمع کرے اور عدد شہر کی نام کی لکھے اور دوچند کرے اسطرح پہ کہ ایک جگہ نام سائل کا دوچند کرے اور نام شہر کی اکیلے رکھی اور ایک جگہہ نام شہر کا دوچند کرے اور نام سائل کا اکیلا رکھے اور ۸ اور ۸ کی طرح کرے جو کچھ باقی رہے اسپر احکام معلوم کرے اگر اعداد

نام سائل کے اعداد نام شہر سے کم ہونگے تو سائل کو اُس شہر مین کوئی فائدہ نہوگا بلکہ مفروض ہو جائیگا اور اگر اعداد نام سائل کی اعداد نام شہر سے زیادہ ہونگے تو البتہ جمعیت دولت و حشمت و آمدنی سائل کو ہوگی کیونکہ اس قاعدے کا جزو اعظم یہی ہو کہ جس مطلب کے اعداد سے اعداد نام سائل زیادہ ہونگے حصول مطلب ہوگا چنانچہ اکثر اسکو آزمایا ہے اور تجربے مین درست آیا ہو یہ قاعدہ تمام قاعدون سے بہتر اور آسان ہو اب مثال اسکی بیان کیجاتی ہو مثلاً اعداد نام سائل اور مادر سائل کے یہ ہین ۹۳۴ باقی رہے ۲ انکو دوچند کیا ۱۸۶۸ ہوے اور عدد نام شہر دہلی ۴۹ - اسکو دوچند کیا ۹۸ ہوئے تو مجموع اعداد سائل و اعداد شہر جمع کئے ۱۹۶۶ ہوے انکو ۸ پر طرح کیا تو بعد قسمت ۵ باقی رہے بعد ازان عظیم آباد کے عدد لئے اور دوچند کیا اور اعداد نام سائل کو جمع کیا ۱۰۲۸ ہوئے انکو ۸ پر طرح کیا تو بعد قسمت ۷ . باقی رہے اس سے یہ حکم معلوم ہوا کہ سائل کو شہر دہلی مین کچھ فائدہ نہوگا اور عظیم آباد مین سائل کی ترقی طالع اور افزونی دولت و حشمت ہوگی

## باب چودھوان آثار کے بیان مین شامل اوپر ۵ فصلون کے

**فصل ۱** - طریقہ استخراج اخبار مین طریقے اسکے بہت ہین اگر بیان کرتا ہون تو کتاب کو طول ہوتا ہو اور قاعدے آثار عمل جفر کے رہ جاتے ہین اور بہت کچھ مطلوب طالبان کا ہو اور بہت مخلوق طلب آثار مین عملیات کے متلاشی ہین اب چند قاعدے علم آثار تکسیرات کے بیان کرتا ہون اور جو کچھ درکار ہے مثل علم نجوم اور وقت اور بخورات ستارگان کے وقت عمل کے روشن کرنا ضروری ہوتا ہے وہ بیان کرتا ہون اس سے جلد تاثیر عمل کی ہوتی ہو اور مین نے جو کچھ اُستادون سے حاصل کیا تھا وہ سب اپنی کتاب مین بیان کیا ہو اور اس ارادے سے چھپوادی ہے تاکہ برادران اور مومنین کو فائدہ حاصل ہووے

**فصل ۲** - قواعد نجوم کے جو کہ عمل تکسیر مین درکار ہین اُسکے بیان مین اگر بموجب ان قاعدون کے عمل کرے گا تو جلد اپنی مراد کو پہونچے گا اول عمل کرنے کے یہ شرائط ہین کہ بروقت عمل تکسیر کے باطہارت ہو اور حساب ہندسہ مین خوب دخل رکھتا ہو کہ استخراج

عملیات مین خطا واقع نہو مگر عامل کو چاہیے کہ علم نجوم سے خبردار رہو تاکہ کسی کار خیر مین عاجز
نہ آئے پہلے ساعت سعد اور نحس کو معلوم کرے کہ کس کام کو کون ساعت درکار ہے اور
ساعت کا بیان اول کتاب مین ہو چکا ہی اور برج کی طلعت طالع وقت کے استخراج کا اور
آفتاب ور قمر اور منازل کا بیان تمام ہو چکا ہی اور اسکا بھی انکے عمل مین لانے کا بیان کیا جاتا
ہی یاد رکھنا چاہیئے تاکہ عمل مین خطا نہو اگر طلعت برج حمل یا سرطان یا عقرب یا قوس یا جدی ہو
اور نظرات کواکب سے تربیع یا مقابلہ ہو تو نیک ہی واسطے دفع سحر و جادو وغیرہ کی اور کشادہ کرنا
مرد بستہ کا شہوت سے اور روز شنبہ و سہ شنبہ یا پنجشنبہ یا دوشنبہ یا شب جمعہ ہو اور طلوع طالع
وقت برج جوزا یا عقرب یا حوت مین ہو اور نظرات قمر اور زہرہ سے ہو تو نیک ہے واسطے
زبان بندی حاسد و غماز و چغل خور کے اور دشمن کے واسطے روز شنبہ یا یکشنبہ یا چہارشنبہ
اور قمر برج عقرب یا جدی یا دلو یا سرطان یا سنبلہ مین اور یہی طالع وقت برج مذکور اور نظرات
تربیع اور مقابلہ اور قرآن مریخ اور قمر کا ہو تو واسطے آوارگی دشمن کے اور روز سہ شنبہ
اور شنبہ اور دوشنبہ یا شب دوشنبہ یا شب شنبہ ہو تو قمر برج اسد یا عقرب مین اور نظرات
تربیع یا مقابلہ قمر اور مریخ کا ہو تو واسطے خصومت و عداوت دو شخصون مین اور روز یکشنبہ
یا شنبہ یا دوشنبہ یا سہ شنبہ یا چہارشنبہ یا پنجشنبہ کی شب ہو تو واسطے جدائی اور زبان
بندی کے اور تربیع اور مقابلہ قمر اور مریخ کا ہو تو خوب ہی اور واسطے تسخیر یا ملاقات خواجہ سرایان
روز چہارشنبہ یا یکشنبہ یا جمعہ اور طالع وقت برج جوزا یا سنبلہ اور میزان اور ثور اور نظرات
قمر اور عطارد سے تثلیث یا تسدیس ہو تو بہت نیک اور واسطے تسخیر خواتین معظمہ اور عورات
جلیل القدر یا محبت مرد و زن کے روز یکشنبہ یا دوشنبہ یا چہارشنبہ یا پنجشنبہ یا جمعہ ہو اور طلوع
طالع وقت اور یا قمر اندر ہوان بروج کے حمل اور ثور و سرطان و اسد و میزان و قوس و حوت ہوئے
اور نظرات قمر سے اور مشتری اور زہرہ سے نظرات تثلیث اور تسدیس یا قران
ہو تو نیک اور سعید ہے اور واسطے کشایش کارہا و جمیع حاجات کے روز یکشنبہ اور دوشنبہ

وپنجشنبہ اور شب جمعہ اور برج طالع جوزا یا سرطان اور نظرات قمر اور مشتری اور زہرہ تثلیث
اور تسدیس ہو تو بہت مبارک ہے اور عزیز اور دوست کے یہان جانے کے لئے روز یکشنبہ
اور چہارشنبہ یا پنجشنبہ یا جمعہ اور طالع برج ثور اور میزان اور نظرات تثلیث اور تسدیس بہت
مبارک اور نیک ہی اور علم تکسیر کا رکن نظرات کا ہونا اور واسطے محبت کے روز پنجشنبہ اور
جمعہ اور شب ہر دو روز کی اور اگر قمر منصرف ہو یعنی منصرف کے معنی یہ ہین کہ اگر نظر
قمر اور مشتری ہو چکی ہو اور نظر تثلیث یا تسدیس زہرہ ہو یا قرآن کی طرف توجہ کرے تو
نہایت مبارک ہے اور جلدی مراد حاصل ہو گی اور اگر منصرف قمر زحل نظر تربیع سے ہو
اور اتصال مریخ کے مقابلہ سے ہو تو یہ نظر بد اور نحس ہے واسطے خرابی اور ہلاکت
دشمن کے اور اگر عداوت میان کواکب کے دریافت کرے تو معلوم کرے کہ آفتاب
اور زحل سے بہت عداوت ہی قمر اور مریخ سے عداوت ہے اور مشتری اور مریخ سے نہایت
عداوت ہے مریخ اور زحل سے بہت دشمنی ہی اور اب دوستی معلوم کرے آفتاب اور مریخ
سے دوستی ہے آفتاب و عطارد سے دوستی ہے اور کوکب عطارد جس کواکب سے ملاقات
کرتا ہی نہایت دوست ہو جاتا ہی اور اب کواکب بخورات کا معلوم کرنا چاہیئے مثلاً زحل کا
بخور سیاہ دانہ اور اسبندا اور سیاہ مرچ اور زعفران اور قندسیاہ وغیرہ اور بخور مشتری ناگرموتھ
عود اور سندروس اور گوندا اور حب لغار اور بخورات مریخ کندر رومی مصطگی اور افیون اور
دارچینی اور مرچ سرخ اور بخور شمس زعفران اور گلنار اور شکر اور گل ڈھاک اور ہلدی و بخور
زہرہ عطر لوبان اور عود اور مشک و شنگرف و زعفران و عنبر و خشخاش اور پوست ڈور اور
بخورات عطارد کشنیز و کرمانی اور عقیلی کی جڑ اور بادام اور لوبان و گوگل اور بخور قمر
حب لغار اور کافور و صندلین وغیرہ وقت پر طیار کر کے بخور سوز آتش مین جلاوے تاکہ عمل
بامراد ہووے اول کتاب مین جدولین حروف کی تقسیم کواکب و برج اور عناصر کا بیان کر چکا ہون
اس جا سے معلوم کرنا ضرور ہی اور جدول مین حروفات اور موکلات کی تقسیم معلوم کرنا چاہیئے

خانہ ہائے کواکب خانۂ آفتاب کا برج اسد ہی اور خانہ قمر کا سرطان ہی اور زحل کے دو خانے
ہین اول جدی اور دوم برج دلو اور مشتری کے دو خانے اول قوس اور دوم برج حوت
اور مریخ کے دو خانے ہین اول حمل اور دوم برج عقرب اور زہرہ کے دو خانے ہین اول ثور
اور دوم برج میزان ہی اور عطارد کے دو خانے ہین اول جوزا اور دوم سنبلہ اور اگر اپنے گھر سے
خانہ ہفتم مین آوے تو وبال ہی مثلاً برج حمل مریخ کا خانہ ہی برج حمل سے ساتوان خانہ برج میزان
ہی وبال مریخ ہی اب شرف کواکب کا بیان ہی شرف آفتاب کا برج حمل مین ۱۹ درجے پر ہی اور ہبوط
آفتاب کا برج میزان ہی اور قمر کو شرف ہی برج ثور کے ۳ درجے پر اور برج عقرب مین ہبوط قمر کا ہی اور
زحل کا شرف برج میزان کے ۲۱ درجے پر ہی اور ہبوط برج حمل کے ۲۱ درجے پر ہے اور مشتری کو شرف
برج سرطان مین ۱۵ درجے پر ہی اور ہبوط برج جدی مین ہی اور مریخ کو شرف برج جدی مین ہے
۲۸ درجے پر اور ہبوط برج سرطان مین ۲۸ درجے پر ہی اور زہرہ کو شرف برج حوت کے ۲۷ درجے
پر ہی اور ہبوط زہرہ کو برج سنبلہ مین ہی اور عطارد کو شرف برج سنبلہ کے ۱۵ درجے پر ہے اور
ہبوط برج حوت کے ۱۵ درجے پر ہی یعنی ہر برج کے مقابلے مین ہی مگر علم تکسیر مین نظرات
کواکب کو معلوم کرنا ایک رکن عظیم ہی **فصل ۳** بیان حروف تہجی مین ایک ایک حرف فرد
کا خواص بیان کیا جاتا ہی اسکو معلوم کرنا چاہیے اگر الف کو واسطے تالیف کسی شخص کی عمل کرے
تو بوقت طلوع درجۂ اول برج حمل کے جسوقت ہو سیسے کی تختی پر ایک ہزار الف لکھے اور بخور الکندر
کرے اور بوقت شب کے زیر آتش دفن کرے تاکہ گرمی پہونچے مقصود حاصل ہوگا مگر پشت تختی
مذکور پر نام طالب و مطلوب کا امتزاج دیکر لکھے انشاء اللہ تعالے مقصد حاصل ہوگا اور
جسوقت کہ عطارد برج سنبلہ یا جوزا مین ہوئے اور زہرہ یا مشتری کے ساتھ نظرات تسدیس یا تثلیث
کی قمر سے ہو اور طلوع طالع مین عطارد ہووے تو تختی نقرہ پر ہزار الف لکھے اور طفل کی گردن مین
ڈالدے کہ سینے کے اوپر رہے تو وہ لڑکا کمال زیرک و عاقل و علم مین بہرہ ور ہوگا اگر ۱۰۱۳ الف مشک اور
زعفران سے لکھے اور تیرہ ہزار بار پڑھے اور بخور خوشبو آتش پر روشن کرے اور اپنے گلے یا بازو پر باندھے جز عظیم ہوگی

اور جمیع آفات اور بلیات ارضی وسماوی اور شر جن وانس سے محفوظ رہیگا خواص حرف با
کے جسوقت کہ طلوع کرے برج دلو ۲ درجے اور ۲۰ دقیقے تو اسوقت دو ہزار حرف با لکھے اوپر
پوستِ آہو کے مشک ور زعفران سے اور اپنے پاس رکھے بہت بلاؤن سے محفوظ رہیگا اور اگر
قیدی کو دیوے تو وہ قید سے خلاص ہوجائیگا خواص حرف تا کے واسطے زبان بندی کی جسوقت کہ طلوع
سات درجے برج جوزا ہوئے تو ۳۰ حرف تا اوپر سفال آب نارسیدہ کے لکھے اور خاک مین دفن کرے
اور بخور رومی مصطگی آتش پر روشن کرے اور جو شخص کہ تین ہزار چار سو اناسی حرف تا کو مشک
اور زعفران سے لکھے اور شربت شہد خالص یا مصری کا ہوئے اسمین دھوکر پلا دیوے
اگر مریض کی ناک یا منھ سے خون جاری ہوگا تو بند ہوجاویگا اور صحت کامل ہوگی اگر حرف
تا کو ہزار بار مشک اور زعفران سے لکھے جسوقت قمر اپنے شرف مین ہو اور پاس اپنے رکھے
تمام خلق اللہ مین عزیز اور محترم ہوگا خواص حرف ثا کے ضد اعمال الف کے ہین جسوقت
کہ طلوع کرے ۸ درجے پر برج عقرب تو سفید کاغذ پر لکھے ایک ہزار تین سو چار حرف ثا اور موم
کرکے چاہ یعنی کنوئین مین ڈالدے اور وقت لکھنے کے بخور روشن کرے اور اس گولی موم پر
دم کرکے کنوئین مین ڈالدے تو چشم زخم یعنی نظر بد سے اور بدخوابی سے محفوظ رہیگا اور اگر تین سو تیس
حرف ثا کو لکھے اور اپنے گلے مین ڈالے تو ڈرنا خواب مین زائل ہوجائیگا۔ خواص حرف جیم
کے واسطے عقد لسان یعنی زبان بندی کے جسوقت طلوع ۳ درجے برج سنبلہ کا ہو تو
۹۰ جیم لکھے صورت دائرہ سے اور بدگویون کے نام لکھے اور اس کاغذ کو موم کرکے زمین
مین دفن کردے بدگویون سے محفوظ رہیگا اور اگر ایک ہزار نوسو بیس حرف ج مشک
و زعفران سے لکھے اور اپنے گلے مین یا بازو پر رکھے عزت عظیم ہوگی اور مرگ مفاجات
یعنی امراض مہلکہ مثل طاعون اور سیتلا اور وبا سے محفوظ رہیگا اور اگر سات سات ج ہر روز
متواتر لکھے اور اول جمعے کے روز سے روزہ رکھے اور لکھنا شروع کرے اور شیر برنج سے روزہ
افطار کرے اور ہر روز غسل کرے اور کپڑا پہنے اور عطر اور خوشبو کا استعمال کرے

اور بخور ہر شب روشن کرے اور ۹ ہزار بار رحیم کو پڑھے باموکل یعنی یا کلکائیل بحق یاج اور حسن اولیا
اور انبیا کر یا اپنے پیر یا کسی شہید کو یا اپنے مادر اور پدر یا کسی عزیز کی روح کو اسکا ثواب بخشے اور
بخور روشن کرے اور ہر شب زمین مین سووے اور اپنے گلے مین ٹوپی باندھ کے ڈالدے تو خواب
مین اُس شخص سے سوال وجواب بخوبی ہوگا اور اگر ایک نہار ح چینی کے پیالے مین مشک
اور زعفران سے لکھے اور نصف شب کو پانی دریا سے یا کنوئین سے لاوے اور وہ پیالہ دھو کے
بیمار کو پلاوے اگر مرض مہلک ہوگا صحت جلد حاصل ہوگی خواص حرف حا کے واسطے بند
کرنے خواب معشوق کے جسوقت طلوع کرے ۸ درجہ برج جوزا کا تو ۱۶ حرف حا کو لکھے اوپر
خشت خام کے اور رات کے وقت خشت مذکور کو اوپر آتش کے رکھے اور پوست مار یعنی کینچلی کا
بخور کرے تو خواب بند ہوجائیگا مگر نام بھی اُس شخص کا لکھے اور اگر ۳۲۷۹ حرف حا کو لکھے
اوپر طباق مٹی کے مشک اور زعفران سے اور نصف شب کو پانی دریا کا یا کنوئین کا لاوے اور
حرف مذکور کو دھو کے پلاوے انشاء اللہ تعالیٰ بیمار صحت پاویگا اور اگر کوئی شخص چاہے
کہ دشمن کو مسخر کرے تو روز جمعے کے دوسو بار حرف مذکور اوپر خاک قبر شہید یا بزرگ کے پڑھکے
دم کرے اور دشمن کے گھر مین ڈالدے تو وہ دشمن دوست جانی ہوجاویگا اور اگر شب جمعہ
کو کسی بیمار کے واسطے یا کسی کے درد شدت سے ہو اور وہ درد قدیم مرض کہنہ ہوئے تو اُس
موضع پر دم کرے درد اور تشنج سے رہائی پاویگا اگر بیماری لوت یا طاعون یا سرطان یا ورم
کی ہو تو صرف حا کو سترہ بار پڑھ کے دم کرے تو بیمار صحت پاوے گا اس بیماری قدیم سے
خواص حرف خا کے واسطے عداوت کے چاہیئے کہ جسوقت طلوع کرے عقرب ۹ درجہ
اور ۴۰ دقیقے پر تو ۶ حرف خ کے لکھے اور اپنے گلے مین یا بازو پر باندھے اور فوراً بخور
روشن کرے مگر ۵۳۲۱ حرف خ کے لکھے لیکن تاریخ ۲۷ یا ۲۸ ہو اور روز سہ شنبہ کا ہو
اول وقت طلوع آفتاب کے مسجد ویران مین بیٹھ کر لکھے اور منھ طرف مشرق کے کرے اور
بخور ہینگ اور مرچ دراز کا کرے اور اوپر کھوپری کی لکھے اور خانۂ دشمن مین دفن کرے اور موافق عداوت

نام دشمن کے پڑھے یا خابجق یا حمکائیل وہ دشمن آوارہ اور خراب ہوجائیگا اور گھر بھی ویران
اور تاراج ہو جائیگا اور اگر کھوپڑی میسر نہو تو کاغذ کبودی پر لکھے اور مردہ کافر کے کفن مین
لپیٹ کے دفن کرو ے تو بھی مقصود حاصل ہوگا اور اگر کوئی شخص چاہے کہ خواب مین ہر ایک
کام کی خبر معلوم ہوجاوے یا خبر نیک یا بد ہو اس طرح پر عمل کرے کہ اول وضو کرے اور بلندی
پر جاکے نماز پڑھے دو رکعت اور ستر بار حرف مذکور کو پڑھے اور جس طرف غائب ہو اُس
طرف دم کرے اور نام اُس غائب کا لکھے اور وقت سونے کے نیچے سر کے رکھے احوال
تمام اور کمال اُس غائب کا معلوم ہوجاویگا خواص حرف دال کے جو وقت کہ چوتھا
درجہ برج جوزا کا طلوع کرے تو ۶ ۴ ۴ ۱ حرف دال مشک اور زعفران سے لکھے
اور اپنی پگڑی مین رکھے تو اُسکو مرتبہ بزرگی کا حاصل ہوئیگا اور اگر وقت صبح کے
سر برہنہ ہو کے ستر بار پڑھے اور نیت دشمن کی کرے اور نام اوسکا لیکر طرف آسمان کے
دم کرے چھ مہینے متواتر تو وہ دشمن ہلاک ہوجائیگا اور اگر تین مہینے تک ورد رکھے اور ہزار
مرتبہ یا دال ہر روز پڑھے تو وہ شخص تو انگر اور دولتمند ہوجائیگا خواص حرف ذال کے
جو وقت طلوع کرے برج عقرب کا ۱۱ درجے ۹ دقیقے ۰ ذال اوپر سفال آب نارسیدہ کے لکھے
اور دریا مین ڈال دے اور کافور روشن کرے واسطے سردی غالب ہونے کے یا واسطے غلبہ ہوا
کے ستر بار ذال کو مشک و زعفران سے لکھے اور پاس اپنے رکھے تو تمام خلق اللہ مین عزیز اور
محترم ہوگا اور دشمن اُسکے زیر دست ہونگے اور جمعے کے دن بعد نماز فجر کے سات ہزار بار
ذال کو پڑھے اور ورد کرے ہر روز کا تو انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص صاحب دولت چند زمانے
مین ہوگا خواص حرف را کے عمل واسطے عداوت اور دشمنی کے جو وقت ۳ درجے طلوع ہون
برج عقرب کے تو اوپر شانہ سگ کے دوسو لکھے اور پانی مین ڈالدے اور بخور مرچ دراز اور ہینگ
کا کرے تو درمیان دو شخصون کے عداوت اور جدائی واقع ہوگی اور اگر تین سو ر مشک
اور زعفران سے لکھے اور مرغ کے گلے مین ڈالدے مگر مرغ خانگی سفید رنگ کا ہوئے

اور جس جا پر گمان دفینے کا ہوے اُس جا مرغ کو چھوڑ دے مکان مشبہ پر جس جا دفینہ ہوگا اُس جا
مرغ چونچ اور پنجے سے کھودیگا اور بانگ دیگا اُس جا پر دفینہ یا گنج یا دولت دفن ہوگی معلوم
ہو جائیگا خواص حرف زا کے جو عورت فاحشہ مرد کی شہوت کو باندھ دے کہ سوائے اُس عورت
کے اور دوسری عورت پر قادر نہو اُسکا علاج یہ ہی کہ جسوقت طلوع برج جدی کا پندرھوان
درجہ ہو تو ۷ حرف زا لکھے اور پرانے کپڑے کے اور گوگل اور کافور جلاوے اور اُسکو لپیٹ
کر مٹی اُسپر لگا کر جس کنوئین مین پانی نہو دفن کرے بہت مجرب ہے مگر نام اُس شخص کا
ضرور ہوئے اگر سات سو حرف زا مشک و زعفران سے لکھے اور بخور خوشبو جلاوے کیسی
مشکلات ہو آسان ہو جائیگی اگر ۵۰۰ حرف زا مشک اور زعفران سے لکھے اور پاس اپنے رکھے نظر خلق اللہ
مین عزیز ہوگا خواص حرف سین کے واسطے زبان بندی کے جسوقت کہ طلوع کرے درجہ
اول برج جوزا کا ہمراہ اسم حاسد کے مرغ کے بیضے پر لکھے اور دفن زمین مین کردے
اور بخور روشن کرے لوبان وغیرہ سے مطلوب حاصل ہوگا اور اگر ۶۰ سین مشک
اور زعفران سے لکھے اوپر کاسہ چینی کے اور شہد یا پانی سے دھوئے اور بیمار کو
پلائے انشاء اللہ تعالی چند روز مین صحت کلی حاصل ہوگی اگر ۶۰ سین لکھے اور گلے
مین لڑکے کے ڈالدے تو لکنت زبان کی جلد دفع ہوگی اور اگر بعد نماز ظہر کے آٹھ ہزار
بار یاسین یاسین اگر تین سال تک پڑھے تو صاحب کشف ہوگا یہ مجرب ہے خواص حرف
شین کے واسطے عداوت دو شخصون کے جسوقت طلوع کرے ۵ درجے برج
عقرب کا اُسوقت دو شخصون کا نام لکھے اور ہمراہ اُسکے ۳۰ شین کاغذ پر لکھے اور
دریا مین ڈالدے درمیان دو شخصون کے عداوت قایم ہوگی مجرب ہی مگر افیون کا بخور
کرے اور اگر ۳۰۰ شین مشک اور زعفران سے ساعت زہرا یا مشتری مین لکھے اور پاس
اپنے رکھے تو تمام آدمی اُسکو دوست رکھین گے اور اگر نیت معلوم کرنے احوال حاملہ کی ہو
تو دو سو بار شب جمعہ کو پڑھے اور لکھے اور اپنے سر کے نیچے رکھ کے سوئے بیٹا یا بیٹی جو کچھ ہو

وہ معلوم ہو جائیگا خواص حرف صاد کے جسوقت طلوع ہو آفتاب ۹ درجے پر برج عقرب
سے اُسوقت ۹ صاد ہمراہ اسم دوشخصون کے پوست آہو پر لکھے یا حریر پر اور پانی مین ڈالدے
اور ہینگ کا بخور کرے یعنے آگ مین جلا دے ہر دو اسم مذکور مین عداوت اور جدائی ہوگی
اور اگر صاد بطریق دائرے کے لکھے اور موم مین لپیٹ کر اپنی بازو راست پر باندھے مرد اوپر
بازو راست کے اور عورت اوپر بازو چپ کے زبان جمیع بدگویون کی بند ہو جائیگی اور اگر
ایک ہزار صاد ہو تو دشمنون کے مکر اور فریب سے محفوظ رہیگا خواص حرف ضاد کے
واسطے عداوت کے خوب ہی جسوقت طلوع ۱۳ درجے برج دلو کے ہو تو ۲۱ حرف ضاد اوپر کاغذ کے
لکھے اور ہوا مین لٹکا وے اور پوست پیاز بخور کرے تو عداوت درمیان دو شخصون کے ہو جائیگی
مگر وقت لکھنے کے دونون نام بھی لکھے اور اگر ۹ ضاد کاسۂ چینی پر لکھے اور شہد خالص مین دھو کر
پلادے اگر مرض ہلاک ہوگا تو صحت کلی ہوگی خواص حرف طا کے جسوقت طلوع درجۂ نہم
برج عقرب کا ہو تو ۹ حرف طا کو اوپر برگ تنبول سفید کے لکھے اور پانی مین کنوئین کے
ڈالدے دونون شخصون کے درمیان مین جدائی ہو جائے گی اور اگر ایک ہزار دوسو حرف
طا لکھے مشک اور زعفران سے باسم طالب اور اُسکی مان کا نام اور مطلوب اور اُسکی مان کا
نام اور شربت مین دھو کے حلوا تیار کر کے مطلوب کو کھلاے محبت اور الفت جانی ہو جائے گی
اور اگر نوسو اور نو حرف طا کو اوپر کاغذ کے لکھے اور آب خالص سے دھو کے عاشق کو پلا وے
عشق عاشق کے سینے سے باطل اور زائل ہو جائیگا خواص حرف ظا کے واسطے عداوت
کے جسوقت کہ طلوع ۱۳ درجے اور ۳۲ دقیقے برج دلو سے طلعت ہو ۶ ظا اوپر سیسے کے
لکھے اور ہوا مین لٹکا وے اور مرچ کا بخور کرے تو عداوت ظاہر ہوگی اور نام دونون کا لکھے
اور اگر نماز پنجگانہ مین ہزار مرتبہ حرف ظا کو لکھے انشاء اللہ تعالے ظالم مطیع اور فرمانبردار
ہوگا خواص حرف عین کے واسطے محبت اور الفت کے جسوقت کہ طلوع کرے دوسرا
درجہ برج اسد سے چار عین اوپر تختی تانبے کے لکھے اور آگ مین دفن کر دے

اور پیپل درازبخور کرے مطلوب محبت اور الفت سے پیش آویگا اور اگر ۷۰ عین مشک اور زعفران سے لکھے اور شربت مین دھوکے پلاوے معشوق طالب کا مطیع اور فرمانبردار ہوگا خواص حرف غین کے جسوقت طلوع درجۂ نہم برج دلو کا ہوئے اگر ہزار عین بایام وساعت منحوس اور سر برہنہ گورستان مین جاکر اوپر کفن مردۂ کافر کے لکھے اور گھر مین دشمن کے دفن کرے وہ دشمن خراب اور آوارہ ہوجائیگا خواص حرف فا کے واسطے جدائی زن و مرد کے اور باندھ دینا شہوت کا مرد ہو خواہ زن جسوقت طلوع ہو اول درجہ برج جدی کا ۲۹ دقیقے پر حرف فا اوپر شانہ گوسفند کے لکھے مع چارون اسم کے قبر کہنہ مین دفن کرے اور پیپل بخور کرے درمیان طالب و مطلوب کے جدائی ہوجائے گی اور اگر نو ہزار حرف فا اوپر کپڑے کے لکھے بنام چارکس کے مشک اور زعفران سے اور مصری اور شہد خالص و روغن گاؤ زرد مین ملاکر ساعت زہرہ یا مشتری مین اور نظر تسدیس یا تثلیث ہو اور پر سہ پائے چوب انار شیرین یا نیشکر یعنے گنّے کے اور زمین پاک مکان خلوت مین کہ اُس جا غیر کا لگاؤ نہووے اور بلیتہ بڑا بنادے اور تانبے کے چراغ مین جلاوے اور موہنہ چراغ کا طرف خانۂ معشوق یا مطلوب کے ہوئے اور ہمراہ مؤکل کے پڑھے یا فا بحق یاسر جمائیل یاسر جمائیل بحق فا موافق عدد ہر دو کے پڑھے یعنے نوہزار بار پڑھے مطلوب طالب کے پاس حاضر ہوگا خواص حرف قاف کے جس وقت کہ طلوع ہو درجۂ اول اور چالیس دقیقے برج دلو کے ہون واسطے محبت کے ایک سو قاف اوپر کاغذ کبود کے لکھے اور ہوا مین اُسکو لٹکادے دل اوسکا دوسرے کی طرف سے سرد ہوکر طرف طالب کے رجوع کرے گا اگر دو سو قاف طالب اور مطلوب مع نام مادر کے روز چہارشنبہ اول ساعت عطارد مین لکھے اور نیچے سنگ گران کے دباوے خواب مطلوب بند ہوجائیگا خواص حرف کاف کے واسطے زبان بند کرنے کے جسوقت طلوع ۲۰ درجے برج جوزا کے ہون اُسوقت چالیس کاف اوپر کاغذ کبود کے لکھے اور موم سکو موم مین

لپیٹ کر کے نیچے بڑے پتھر کے دباوے اور وہ مکان تاریک ہو ور رومی مصطگی کا بخور کرے مطلب حاصل ہوگا اور اگر کوئی ارادہ بھاگنے کا کرے تو اول سات سو حرف کاف لکھے اور اپنے بازو پر باندھے اور سات سو دفعہ یاموکل پڑھے اسی طرح پر یاصرور ائیل بحق یا کاف اور قصد دروازے سے باہر آنے کا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اُسکو کوئی نہ پہچانے کا جدھر چاہے چلا جاوے

خواص حرف لام کے واسطے محبت کے جب وقت طلوع ہون ۲۹ درجے برج قوس کے تو ۸ لام اوپر کورے برتن کے مع نام جارکس کے لکھے اور آتش خانہ مین دفن کرے اور بخور صندل کا اوپر آگ کے روشن کرے مطلوب حاصل ہوگا اور اگر ۷ لام سونے کے ورق پر لکھے یا ورق چاندی کا ہو اور نام اپنی ماں کا اور اپنا نام لکھے اور لام تمام دائرے سے ہون اور نیچے پتھر گران کے دریا کے کنارے دباوے اور پانی اوس پتھر پر سے بہتا ہووے تو وہ عامل نظر مین تمام مخلوقات کے عزیز اور محترم ہوگا خواص حرف میم کے واسطے محبت کے جبوقت ۴ درجے برج جوزا کے طلوع کرین تو ۲ اسیم مع نام کے لکھے اور بخور خوشبو عطر وغیرہ آتش پر روشن کرے مطلوب حاصل ہوگا اور شیخ ابو العباس بونی قدس سرہ العزیز فرماتے ہین کہ جو شخص چالیس روز وقت صبح کے میم پر نظر کرے اور یہ شکل ممم کی لکھے اور کسی بزرگ مغربی سے روایت کی ہے کہ آیت قرآن مجید قُلِ اللّٰھُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تا بِغَیْرِ حِسَابٍ ۵ پڑھتا جائے اور میم پر نظر کرتا جاوے تو اُس شخص کو طرح طرح کی جمعیت اور بہت فتوحات ہو گی اگر سو میم مشک اور زعفران سے اوپر پوست آہو کے لکھے اور اسکو موم کر کے اپنی زبان کے نیچے رکھے اور سلاطین اور حکام اور خواتین معظمہ سے جو حاجت چاہے حاجت روا ہو گی خواص حرف نون کے واسطے محبت کے جبوقت اول درجہ اور پچاس دقیقہ طلوع کرے برج ثور سے اُسوقت ۸ نون اوپر کاغذ کے لکھے اور روغن زیتون و مرچ سیاہ کے ہمراہ شیشے مین رکھے مطلوب حاصل ہوگا اور اگر پچاس نون اوپر کاغذ کے لکھے اور اپنے بازو پر باندھے تو وہ مطلب حاصل ہوگا

جسکی خواہش ہی خواص حرف واو کے واسطے محبت کے لازم ہے جبوقت ۶ درجے برج سرطان
سے طلوع کرے تو ۳۶ واؤ تانبے کی تختی پر لکھے اور انگیٹھی مین دفن کردے اور اسپر خوشبو
بخور کرے اگر کسی شخص کا کسی وجہ سے جای مطلوب پر جانا نہین ہوسکتا تو حرف واو چھ سو
مرتبہ پڑھے اور اسطرف دم کرے جانا ضرور ہوگا اور وہ شخص مانع نہ ہوگا خواص حرف
ھا کے واسطے محبت کے بہت خوب ہے جبوقت ۵ درجہ برج ثور سے طلوع کرے تو حرف
ہا کو پڑھے مع موکل کے بنام ہر چار کس یعنی اپنا اور اپنی مان کا نام اور مطلوب اور اُسکی
مان کا سات روز سات دانے مرچ سیاہ کے شکر اور موم مین لپیٹ کر نیچے چوکھٹ مطلوب
کے دفن کرے اور بخور روشن کرے مطلب حاصل ہوگا اگر پہلے نماز صبح سے ہزار حرف
ہا مع موکل کے پڑھے تو چند روز مین تمام موجودات اسکے حکم مین ہو جاینگے خواص حرف
یا کے واسطے محبت کے اگر وقت طلوع دس درجے برج قوس کے کاغذ سفید
یا حریر پر ۱۲- حرف یا لکھے اور فتیلہ بڑا بنا کر روغن زیتون مین یا روغن گاؤ خالص مین
ہمراہ شہد خالص کے روشن کرے اور بخور خوشبو جلاوے مطلب حاصل ہوگا۔ اور اگر
حرف یا ۳۶۰ دائرہ کر کے لکھے اسطرح ی اور اسمین موافق قاعدہ مقررہ کے چارون
نام درج کرے اور تعویذ بنا کر اپنے بازو پر باندھے مطلب حاصل ہوگا اور اسیطرح اگر بدھکے
دن بوقت طلوع آفتاب کے واسطے زبان بندی کے لکھے اور نیچے پتھر گران کے تاریک جگھ
مین دفن کرے زبان تمام بدگویون کی بستہ ہوگی

## فصل ۴ ۔ خواصات حروف عناصر اور

مرکبات کے بیان مین معلوم کرنا چاہیئے کہ ابجد کے چار قطع کئے چار عناصر پر اور سات حرف
آتش پر تقسیم ہوئے یعنی ا ہ ط م ف ش ذ اور ۷ حرف ہوا پر تقسیم ہوئے یعنی ب و
ی ن ص ت ض بعد اسکے سات حرف پانی پر تقسیم ہوئے یعنی ج ز ک س ق
ث ظ اور سات حرف خاک پر تقسیم ہوئے یعنی د ح ل ع ر خ غ اول جو سات حرف
آتش کے ہین انکا خواص یہ ہے واسطے تفریح قلب کے تمام امورات مین فائدہ مند ہین

اور رکھنے والا ان حروف کا نزدیک تمام خلائق کے باعزت ہوئے اور تمام امور غمنا کی اور
اندوہ سے خلاصی پاوے اور تمام کام اُسکے سہل ہون اور کل حاجتین بر آوین اور قطب
حروف آتشی کے ۱۱۳۵ ہین اگر اِن اعداد کو مربع نقش مین پر کرے تو سریع التاثیر ہے واسطے
دفع مرضہاے رطوبت مثل تپ لرزہ تپ بلغمی اور درد وغیرہ جو کہ سردی سے ہون طریقہ اُسکا یہ
ہے کہ موافق اعداد مذکورہ کے صبح یکشنبہ وقت طلوع آفتاب کے چینی کے برتن مین مشک اور
زعفران سے لکھے اور کیوڑہ و گلاب سے دہوکر پلاوے تمام امراض رطوبت کے دفع ہونگے
حروف ہوائی ہ و ی ن ص ت ض بوقت طلوع آفتاب روز جمعہ کے لکھے واسطے قوت دماغ
اور قوت قلب اور قوت باہ کے نہایت فائدہ مند ہی حروف آبی ج ز ك س ق ث ظ
روز دوشنبہ بوقت طلوع آفتاب کے کاسۂ چینی پر لکھے اور شہد سے شربت کرکے پلاوے
تو حرارت کے امراض یا تشنگی یا تپ محرقہ دفع ہونگے اور واسطے رفع حاجات کے مبارک
ہے حروف خاکی د ح ل ع ر خ غ چہارشنبہ کو وقت طلوع آفتاب کے چینی کے برتن
مین لکھے جسکو تپ محرقہ اور درم اور رایلہ اور سیتلا اور پھوڑا اور طاعون اور تھنیلہ اور
بغلک ہو یا جسکو دمہ ہوئے یا خون بدن مین کم ہو گیا ہو اور امراض رطوبات کو نہایت مفید
ہے **فصل ۹**۔ خواص حروف تہجی جو کہ نقطہ دار ہین اُنکے بیان مین مثلاً ب ت ث
ج خ ذ ز ش ض ظ غ ف ق ن ی ۱۵ حروف ہوئے اِن حروفات کے ترکیب دینے سے
پانچ اسم ناطق ہوئے تبث خجذ زشض ظغف قنی اِن اسمائے پنجگانہ کو بروز یکشنبہ بوقت
طلوع آفتاب کاغذ پر مشک اور زعفران اور گلاب سے لکھے اور نیچے سر خوابیدہ کے
رکھدے لیکن اُس شخص کو معلوم نہوئے اور سات مرتبہ اِن اسمون کو پڑھے یا مُتَکَلِّمُ
یا مُتَکَلِّمُ یا لجایا یا مَعجلا یا مُستَرام یا اق یا لاقبا لائیہ وجایہ وھایہ وما بہ تکلم
بِقُدرَۃِ اللہِ تعالیٰ وہ شخص جو کہ خوابیدہ ہے باتین کریگا جو کچھ اُسکے دل مین پوشیدہ باتین ہین
وہ سب بیان کریگا حروف صوامتہ یہ ہین اح د ر س ص ط ع ك ل م و ہ ۱۳ حرف ہین

اور ان حروف کے چار اسمار قرار دیئے ہین وہ چار اسم یہ ہین احید مصعل طعکل
موھلا جو کہ ان اسمار کو ہر مہینے کی ۲۹ - یا ۲۸ یا روز خسوف اور کسوف کی سیسے کی تختی پر لکھے اور انگوٹھی
کے نگینے کے نیچے رکھے تو زبان تمام حاسدون اور بدگویون کی بند ہوجائیگی اور بدگوئی اور غمازی
سے محفوظ رہیگا اور جو چھ حرفون مذکورۂ ذیل کو لکھے اور دیوار پر گھر مین قبلہ رخ لگاوے
یا صندوق پر لگاوے تو وہ گھر آتش اور دزدی سے محفوظ رہے گا اور یہ حروف چودھوین
تاریخ ہر مہینے کی لکھے اور عمل مین لاوے اور جسوقت آفتاب برج اسد مین ہو ان حرفون
کو لکھے اور انگوٹھی کے نیچے رکھے تو جس شخص کے ہاتھ مین یہ انگوٹھی ہوگی تمام رنجون
اور بلاؤن سے محفوظ رہیگا وہ چھ حرف مذکورۂ بالا یہ ہین ا ذ و ر ز ہ حروف منحوسہ
یہ ہین ب ت ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ان حروفات کو مشک اور
زعفران اور شیر عورت کا ہمین ملائے لیکن جس عورت کے کہ پہلے بیٹا ہوا ہو اس کا دودھ
ملا کر کے لکھے اور تعویذ کر کے ٹوپی یا پگڑی مین رکھے جسوقت وہ شخص ٹوپی یا پگڑی پہنکر
گھر سے باہر آوے گا ہر بلایات سے بقدرۃ اللہ تعالی محفوظ رہیگا خواص حروف آتشی
کہ جس مین اسرار الٰہی ہے دوبارہ رقم کرتا ہون ا ہ ط م ف ش ذ وقت حاجت کے لکھے
مگر جسوقت کہ قمر برج آتشی یعنے برج حمل اور اسد اور برج قوس مین ہو تو لکھے اور جس کسی
کے پاس حاجت لیکر جاویگا حاجت روا ہوجائیگی اور جو کچھ عرض حال کرے گا وہ قبول
ہوگا دوسرا خواص یہ ہے جب کبھی کسی شہر یا موضع یا گاؤن یا محلہ یا گھر مین آگ لگے تو
ان حروف آتشی کو اوپر لکڑی کے لکھے اور اس لکڑی سے اشارہ طرف آگ کے کرے اور نام
ملائکہ برج حمل یا اسد یا قوس اوپر زبان کے جاری کرے اللہ تعالی کی قدرت سے وہ آگ
دفع ہوگی نام ملائکہ یہ ہین بابلد حمل شواطیل اور دوسری کتاب مین جسیل شراطیل یا سرافیل ہے
خواص حروف جوزا و میزان و دلو کا یہ ہے کہ اگر کسی شخص کو انسان یا کسی چیز کی خواہش ہو
اور دل اس حاجت کی طرف متوجہ رہتا ہو یا دولتمند سے حاجت ہو اور عامل اور عمل

کرنے والا اُس دولتمند تک پہونچ نہ سکتا ہو تو ان حروف تفغظلص کو اور دوسری کتاب مین اس طرح پر لکھا ہے قطغطلکس اگر ان حروف کو اوپر برگ ریحان کے لکھے اور نام ملائکہ برج مذکور کے پڑھے یا جبرائیل یا صہائیل تو جو کچھ مطلب ہوگا وہ حاصل ہوگا اور خواب مین اُسکا بھید معلوم ہوگا خواص ۱۶ حروف وتر جنکے اعداد درمیان ہر مرتبے کے طاق آتے ہین انکو حروف وتر کہتے ہین حروف وتری یہ ہین ا ی ق ع ج ل ش ہ ن ث ز غ ذ ط ص ظ نہایت مبارک ہین عدد حرف وتر کے ۳۷۷۵ ہین واسطے درازی عمر کودک اور دفع گریہ کے اعداد حروف وتر کے نقش ہفت در ہفت مین بھرے اور واسطے نظر اور خواب مین ڈرنے اور شام کے وقت گریہ کرنے لڑکے کے مفید ہے بعض اُستاد واسطے گریہ طفل کے نقش مخمس بھرتے ہین اور لڑکے کے گلے مین ڈالدیتے ہین واسطے دفع بلایات کے گرد دائرہ مین حروف وتر کو لکھے خدا کی قدرت سے ہرگز کسی جن وانس کی نظر سے طفل کو آسیب نہین پہونچے گا خواص حروف شفع حروف شفع بارہ ہین اور عدد انکے ہر مرتبہ جفت ہین مثلاً ب ک د و م ت ر س ح خ ض ف یہ نہایت مبارک ہین اور عدد ان حروف کے یہ ہین ۲۲۲۴ بارہ نقش مربع لکھے اور چار عناصر پہ عمل کرے یعنے آگ مین جلادے اور خاک مین دفن کرے اور پانی مین ڈالدے اور ہوا مین لٹکادے واسطے عمل محبت اور الفت اور تسخیر آدمی کے بہت خوب ہے خواص دوسرے حروف تہجی واسطے اعمال محبت اور خیرات کے یہ ہین ا د ج م ل ک س ف ق ر ش ت ث خ ذ ض غ ان حرفون کو ایک ایک لکھے بنام طالب اور مطلوب کے یعنی امتزاج دے ہوا کو ہوا سے آتش کو آتش سے اور آبی کو آبی سے اور خاکی کو خاکی حروف سے امتزاج دے اور آتشی کو آگ مین جلادے اور خاکی کو خاک مین دفن کرے اور آبی کو پانی مین ڈالدے اور بادی کو ہوا مین اُڑائے اگر عمل تفرقہ کا ہے تو بہ خلاف امتزاج دے یعنی آتش کے حروف کو آبی سے امتزاج دے اور خاکی کو ہوا کے ساتھ امتزاج دے اسیطرح چارون عناصر کے حروف کو عمل مین لاوے

مقصد حاصل ہوگا اور خواص حروف تہجی یہ ہین ی ج ہ و ر ط ب ل ن ع ق اور عمل ان
حرفون کا واسطے دشمنی اور عداوت اور مفارقت کے اعداد حرفون کے پانچہزار سات سو تیرہ
ہین ۵۷۱۳ یہ حرف ۱۱ ہین واسطے دشمنی اور عداوت اور مفارقت کی لازم ہی کہ ایک ایک
حرف لکھے اور موکل ہر حرف کا اسکے ساتھ لکھے اور چار عناصر پر عمل مین لاوے اور بخور
اسکا تلخ اور شور اور قابض ہے اور اعداد حروف یہ ہین ۱۲۷۲ اور خواص حروف تہجی کہ
شمار مین ۱۳ حرف ہین ا د ہ و ح ط ک ل م س ع د ی اور عمل ان حرفون کا واسطے
بغض اور قتل اور بیمار ڈالنا اور تفرقہ اور ہلاک کرنا دشمن کو اور زبان بندی کے کرے اور
عدد انکے یہ ہین ۲۳۴۵ انکو عمل مین لاوے اور دوسرا خواص حروف مقطعات کہ قرآن مجید
کی سورتون کے اول مین نازل ہوئے ہین وہ یہ ہین ا ح ط ی ک ل م س ع ص ق
ر ن اور باطہارت اور با وضو ہوکر اعداد حروف کے استخراج کرے اور یہ اعداد ۶۹۲
ہین اسکا نقش سات اور سات مین پر کرے چینی کے کاسے مین مشک اور زعفران سے دہو کے
پلاوے جس شخص نے زہر نباتی یا کانی کھایا ہوگا فوراً زہر اگل دیگا اور دوسرا قاعدہ دقت
عمل کرنے کا بیان کیا جاتا ہے اسکو خوب معلوم کرنا چاہیے کہ حکماے سابق یعنی فلاسفہ نے
تجربہ کرکے اسکا بیان لکھا ہے جو شخص کہ اسپر عمل کریگا خطا نہ اٹھاویگا اور کلمات حکیم
بطلیموس اور بلیناس اور صدرطاس اور بقراط اور جالینوس اور افلاطون کے بہت معتبر ہین
اگر قمر جسوقت نظر نیک سے گذرے اور دوسری طرف نیک ستارہ نظر دوستی کی رکھتا ہو
اور جتنا عرصہ درمیان دونون کے ہو اس عرصے مین عمل تسخیرات اور محبت والفت کرنا چاہیے
کہ نظر تالیف القلوب کی ہے اگر زہرہ سے نظر تسدیس یا تثلیث قمر کی ہو اور اسجگہ سے حرکت
کرکے پھر نظر مشتری سے تثلیث یا تسدیس قمر کی ہوئے اور کسی ستارے پر نظر نہوئے
بجز ان دو کے اس درمیان مین جو عرصہ ہوئے تو بہت مبارک ہے واسطے تسخیرات
اور نیک کار کے اختیار کرنا چاہیے جو چاہے سو کرے اور کار بد یا ہلاکت دشمن کیواسطے

قمر سے زحل کا مقابلہ ہو اور مریخ سے نظر تربیع یا قرآن ہو تو جتنا عرصہ درمیان مین ہو وہ اسمین
اختیار رکھتا ہی یہ علم نجوم کا نہایت نیک وقت ہی اگر عمل واسطے عشق اور محبت اور الفت کی ہی یا نکاح
کے واسطے ہو تو ساعت زہرہ کی ہو اور قمر سے نظر تثلیث یا تسدیس ہو وے اگر ساعت واسطے محبت زن
مرد کی ہو تو روز جمعہ کا اور ساعت زہرہ کی اسکا بیان پہلے ہو چکا ہی ایک نظر باقی تھی اسکا بھی بیان کر دیا

**فصل ۶۔ ابجد حسب قول آصف بن برخیا** کے بیان مین اب بیان کیا جاتا ہے کچھ بیان ابجد کا
قول آصف بن برخیا سے کہ اسکا بھی جاننا ضرور ہے چنانچہ آصف بن برخیا وزیر حضرت سلیمان
علیہ السلام تھے انکا قصہ پروردگار عالم قرآن مجید مین فرماتا ہے اور محمد ساجرولی مغربی قول
آصفی سے اپنی کتاب مین بیان فرماتے ہین کہ ابجد واسطے مبتدی کے ہی اور اعداد بیان ابجد کا
ہوتا ہی خوب معلوم کرنا چاہیئے اگر کسی شخص کو شوق عملیات ہو وہ اسکے واسطے حرف اعمال ابجد کے
کفایت کرتے ہین مثلاً ابجد کے ۲۸ حروف ہین اور منازل قمر کے ۲۸ ہین تو ایک حرف ایک
منزل پر منقسم ہے مثلاً الف منزل شرطین پر منقسم ہے اور با بطین پر قسمت ہی اور ج منزل
ثریا پر قسمت ہے اور دال منزل دبران پر قسمت ہے علی ہذا القیاس ۲۸ منزل ۲۸ حروف
ہین اور حروف تمام ابجد کے سب کلمات کے سید اور رئیس ہین اور اسم اعظم اول مین ہے مراد
الف سے ہے اور اگر الف حرف ہولسے ملے تو نہایت مقوی المزاج ہو اور اگر ترتیب سعود ہو
تو مقام فلک سابع کا ہو اور عدد الف کا ایک ہی اور ملفوظات مین ۱۱۱ ہین اور ابجد عددی
مین الف کے ۱۳ عدد ہین انکو جمع کیا اور شکل مثلث قمری مین پر کیا اکائی کو قائم رکھا اور
دہائی اور سیکڑے کو دو چند کیا چنانچہ ۲۴۶ عدد جمع ہوئے اور اسمین ۱۲ عدد کو طرح کیا
۲۳۴ باقی رہے تو ایک حصے مین یہ عدد آئے مثلث مین پر کیا اسکے تین حصے مثلث
حرف الف یہ ہے یہ ہے کہ ۸۷ رہے اور عزیمت پڑھے الف کی اس طور پر
۷۸۶

مُرَحَّلُ بُزْحَلِ تَرَقَّبُ بِھَرَسِ نَھَسِشِ بِکَھَرَسِ مُنَھَرَسِ
عُوصَبِرِ بَحِقِ یَاعَزِیْزُ یَامُعِزُّ اور عزیمت الحروف

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱ | ۸۶ | ۷۹ |
| ۸۰ | ۸۳ | ۸۴ |
| ۸۵ | ۷۸ | ۸۳ |

اوقال اذ قال ۱۱ ۶۱۱ ۶ خلخال وبذہ ش علیہ شکل و رقمہا عددتا مگر جبوقت
اس مثلث کو طیار کرے پہلے منزل شرطین کو لکھے اور طالع وقت کو معلوم کرے اور اس کے
ستارے کو معلوم کرے اور ساعت معلوم کرے اور اسکے ستارے کو معلوم کرے اور یوم اور
صاحب یوم کو معلوم کرے اور موکل اُس روز کا علوی خواہ سفلی ہو اور قمر معلوم
کرے کس برج میں ہے اور صاحب برج کو معلوم کرے اور جس منزل پر قمر ہے اور
ان سبکے اعداد جمع کرکے میزان دے اور اس عدد کا موکل طیار کرے اور جو حروف
کہ حاصل ہوں اُن حرفوں کو بسط عزیزے مقوبھا در موافق طبع کرکے ایک موکل تیار کرے
اور حروف تالیف طبع مع موکل پشت مثلث کی لکھے تو قلب جمیع مخلوقات اور ملوک اور وزرا اور
اکابر ذی مرتبہ کا اوپر عمل کرنے والے کے راغب ہوگا اور وہ شخص تمام امور میں مشہور نام
مشرق سے مغرب تک ہوگا نقش کی پشت پر ایک صورت بنائے مثل اسکے کہ ایک مرد
کرسی پر بیٹھا ہوا اور گرد اسکے تمام اسمائے مستخرجہ اور اوپر سر کے نام موکل مستخرجہ کا لکھے
اور طریقہ اسکے عمل کا یہ ہے مثال اسکی طالع وقت برج حمل اور صاحب طالع مریخ ہی
اور روز دوشنبہ کا اول ساعت قمر کی و صاحب قمر ہے اور منزل قمر کی اُس روز
دبران ہی اور الف متعلق منزل شرطین سے ہے اور ملک علوی اور صاحب یوم دوشنبہ
میکائیل اور صاحب سفلی برقان ان تمام اسما کے عدد استخراج کرے اس صورت
پر کہ ساعت اول کے عدد ۶۳۵ - اور عدد قمر کے ۳۷۱ - اور عدد برج حمل کے ۱۰۹
اور عدد صاحب طالع ۱۴۳۱ - اور عدد صاحب سفلی برقان کے ۳۶۱ - اور عدد میکائیل
۱۲۲ - اور عدد منزل قمر دبران کے ۲۸۸ - اور عدد منزل شرطین ۹ ۰۰ ۶ اور عدد یوم دوشنبہ
۶۲۸ - اور ترتیب اس عمل کی اسی طرح افلاطون نے لکھی ہو اور اسم اللہ اعظم عدد الحروف
اور سب اعداد کو یکجا میزان دیا ۱۰۳۷۵ ہوئے یا لام ث شین ی ع ض غ ض پھر غ وزن
ض اور یہ امتزاج کے لکھے ہوئے بل ثش غض غض اور پہلے جو تصویر کرسی پر مرد کی

بیان کرچکا ہون اور اعداد کا موکل بنا چکا ہون پس یہ موکل سر بر تصویر کے لکھے اور حروف
مستخرجہ مین معلوم کرے جو عنصر کہ غالب ہو اُسی عنصر مین اس لوح کو ترکیب دے یہ عمل تمام
ہوا اگر جس طرح کی مثال دی ہے اُسی طرح پر ۲۸ حروف کے اور ۲۸ منازل کی عمل
طیار کئے ہین اور جو کہ مثال دی ہے اسی طرح پر طیار کرے فقط اب بیان حرف با
کا ہی اور باسے تعلق منزل بطین ہے اور با حرف خاکی نزدیک حکمائے یونان کی ہی اور علمائے
یونان ابجد کو اوپر عناصر کے اسی طرح پر تقسیم کرتے ہین مثلاً الف آتش کا ہے اور با خاکی ہی
اور جیم ہوا کا ہی اور دال بانی کا ہے یہ محل قوت حیات انسانی ہے اور حکیم آصف بن برخیا
اب دوسری شکل کا بیان فرماتے ہین حرف با کا تعلق منزل بطین سے ہی اور با کے عدد رقمی
۲- اور لفظی ۳- اور عددی ۱۱ ۶ - ان سب اعداد کو جمع کیا تو یہ ہوئے ۶۱۶ طرح باقی حصہ
مثلث حرف ب یہ ہے ۲۰۱ ۹۰۴ اور حرف با کی عزیمت یہ ہی بنابال سثیال اتنیال الھیال

| ۲۰۳ | ۲۱۰ | ۲۰۵ |
|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۰۶ | ۲۰۴ |
| ۲۰۷ | ۲۰۲ | ۲۰۹ |

تنیایال تاثیال ناثیال اس عزیمت حرف با کے عمل کو خوب
جاننا چاہیے تاکہ جذب تمام مخلوقات کبیر اور صغیر اور غنی اور فقیر
کا طرف صاحب عمل کے ہوئے امیر اور امرا اور حاکم وقت سب
قدر و منزلت صاحب عمل کی کرین اور طریقہ اس عمل کا یہ ہے
جس طرح سے استخراج الف کا پہلے کیا ہو مع طلوع طالع وساعت وغیرہ گیارہ چیزون کا استخراج
کرے جیسا کہ مثال الف مین بیان ہوا ہے اور تمام کے اعداد جمع کرے اور موکل تیار کرے
اور اوپر سر تصویر کے لکھے اور تمام ترکیب درست کرے اور روز شنبہ کا ہوئے اور اول
سے ساعت پانچوین ہو اور سب عمل بدستور استخراج کرے اور بخور صندلین آتش پر روشن کری
اگر لوح یعنی تختی قلعی کی عامل اپنے گلے مین رکھے بخوبی تمام تاثیر ہوگی اب تیسری شکل بیان
کیجاتی ہی یعنی حرف جیم کا اور منزل ثریا جیم سے تعلق ہی اور دوسری منزل وہ استخراج کری کہ اس دن
جس منزل پہ قمر ہو ۲۸ منازل کا استخراج کرے اور حرف جیم ہوا کا مرتبہ رکھتا ہی اور محل مقام فلک سابع

قوی رکھے اور عالم انسانی سے ہی عدد رقمی ۳ و لفظی ۵۳ و عددی ۳۵۰۔ اشکل مثلث
قمر اس صورت سے جمع طرح باقی ثلث حصہ کسیر و عزلمیت جھشال حجتال عجال مجہال
مثلث حرف ج ہے تالیثال یشیحال انسیال طمہال ھتالیال اور حاصلات جیم کا عمل

۳۵۹ ۱۰۷۹ ۱۲ ۱۰۹۱

۷۸۶

| ۳۶۳ | ۳۶۸ | ۳۶۱ |
|---|---|---|
| ۳۶۲ | ۳۶۴ | ۳۶۶ |
| ۳۶۷ | ۳۶۰ | ۳۶۵ |

یہ ہے اور تصرف کا یہ جوکہ خدام اور ارواح روحانیہ و کل شے روحانی طاعت
میں صاحب عمل کے ہوگی اور طریقہ استخراج حرف جیم کا یہ ہے کہ روز
دوشنبہ کے اول ساعت قمر میں تختی چاندی کے اوپر یا ورق کے اوپر لکھے اور بخور قمر
کا روشن کرے وہ البتہ موافق عمل کے ہو چوتھی شکل دال کی اور منزل دبران سے
متعلق ہے اور حرف مرتبہ اول آب کا ہے اور اس ستارے کا مقام فلک اول پر ہے اور
تصرف اسکا تمام عالم پر ہے اور عدد دال کا رقمی ۴۔ اور ملفوظی ۳۵۔ اور عددی ۲۷۸
جمع کل طرح باقی حصہ اور عزلمیت وھابرال دوھابال وعلد وال لد دھال ابرھال
مثلث حرف د یہ ہے اعادال براعال علد دھال ھابرکال اور تصرف اسکا بیچ

۱۸۳ ۲۰۵ ۱۲ ۳۱۴

۷۸۶

| ۱۵۶ | ۱۶۱ | ۱۵۴ |
|---|---|---|
| ۱۵۵ | ۱۵۷ | ۱۵۹ |
| ۱۶۰ | ۱۵۳ | ۱۵۸ |

چشم خلائق اور طلا اور نقرہ اور ماکولات میں ہی اور ہر طرح پر روحانیہ
اس عامل کی اطاعت کرتے ہیں اور عمل اس حرف کا بطریق پہلے حرف کے ہی بخور
موافق اسکے روشن کرے اور عزیمت پڑھے یا سلساطال یا سلشخلسطال اور اس
عزیمت کو موافق اعداد کے حروف بنائے اور جسوقت یہ طیار ہوگی جس امر پر چاہے کرے
تاثیر بخشنے گی واللہ الموفق اب طریقہ پانچواں حرف ھا کا یہ ہے اور پانچواں حرف ھا
ہی اور اس سے منزل ھقعہ کا تعلق ہے اور اس حرف کا درجہ آتشی ہے اور ستارہ اسکا فلک
دوم پر ہی اور سیر روحانیہ ہو اور عدد ھا رقمی ۵ اور لفظی ۶۔ اور عددی ۵۵۷ شکل مثلث
جمع طرح باقی حصہ کسیر اور عزیمت ھجہال ھمہال اساء اسال جھنہ جہال ممھم
مثلث حرف ہ یہ ہے

| ۲۳۸ | ۲۴۳ | ۲۳۶ |
|---|---|---|
| ۲۳۷ | ۲۳۹ | ۲۴۱ |
| ۲۴۲ | ۲۳۵ | ۲۴۰ |

ساسال سح اھھال اور تصرف اسکا بیچ حصول مراتب اور مقامات
محمودہ کے ہی اور بزرگ قدر و ظہور فخر اور ولایت کا اور

انوار الہی کا اور عمل اسکا موافق عمل حرف الف کے ہے و باللہ التوفیق اب طریقہ حرف
واؤ کا بیان کیا جاتا ہی عنصر مین درجہ خاک کا ہے اور مقام دوسرے فلک پر اسکا ہی اور منزل
ہنعہ ہے اور عدد رقمی ۶ اور لفظی ۱۳ ۔ اور عددی ۴۶۵ ۔ اور تمام عدد کی جمع طرح
باقی حصہ عزیمت یہ ہے وھوال ووھوال اتاتال ھودھمال ووھوال سال
۱۵۷
مثلث حرف و یہ ہی تاتال تصرف اسکا واسطے تسخیر امراد ملوک وقہوری اعداد عزیزہ
خلق کے ہی ساتوین شکل حرف ز اکے بیان مین ہے کہ حرف زا درجہ ہوا
کا ہی اور عدد رقمی ۷ ہین اور لفظی عدد ۸ ہین اور عددی ۱۳۷

| ۱۵۴ | ۱۵۹ | ۱۵۲ |
|---|---|---|
| ۱۵۳ | ۱۵۵ | ۱۵۷ |
| ۱۵۸ | ۱۵۱ | ۱۵۶ |

۴۷۲
ان تمام عدد کو جمع کیا جمع طرح حصہ اور عزیمت اس حرف کی واسطے طول کتاب کے نہین بیان
[illegible]
مثلث حرف ز یہ ہے کی کیونکہ طریقہ استخراج عزیمت کا انشاء اللہ تعالی آگے بیان ہوگا
۴۸۶
اور یہ حرف زا واسطے محبت کے اور تسخیر مین ہے قدرے روئی کو
لیکر پانی مین تر کے ایک قرص تیار کرے اور اسپر زعفران اور

| ۵۰ | ۵۵ | ۴۸ |
|---|---|---|
| ۴۹ | ۵۱ | ۵۳ |
| ۵۴ | ۴۷ | ۵۲ |

مشک سے اس نقش کو لکھے اور گرد نقش مثلث کے ۲۰ حرف زا لکھے اور ایک فتیلہ بزرگ
طیار کرے اور وقت شب کے چراغ گلی مین روغن گاؤ اور شہد خالص مین تر کرکے
روشن کرے اور موںہہ چراغ کا طرف خانہ مطلوب کے کرے اور طریقہ اسکے استخراج کا اول
الف مین بیان کر چکا ہون یعنے نام طالب اور مطلوب کا اور طالع اور ساعت اور منازل
ہر دو وغیرہ اور موکل اور عوان اسکا یہ ہی مثلاً اسم موکل تائیل اور اسم عوان ہوش اور
طلسم اور قسم وغیرہ تلخ ہین اور جس روز فلیتہ روشن کرے گا اسی روز وقت شب کے
طالب کے پاس مطلوب حاضر ہوگا یہ بہت مجرب ہے خواص حرف ح کا یہ ہے مراتب
آٹھوان ہی اور منزل نثرہ اس سے منسوب ہی اور درجہ پانی کا ہی اور عدد رقمی ۸ ۔ اور عدد
لفظی ۹ ۔ اور عددی ۶۰۶ ۔ اور ان سب کو جمع کیا تو جمع طرح باقی حصہ
۲۰۴ ۶۱۱ ۱۲ ۶۲۳
واسطے الفت و محبت کے یہ شکل ہی جو استخراج الف مین ہو چکا ہے

مثلث حرف ح یہ ہے

| ۲۰۷ | ۲۱۲ | ۲۰۵ |
|---|---|---|
| ۲۰۶ | ۲۰۸ | ۲۱۰ |
| ۲۱۱ | ۲۰۴ | ۲۰۹ |

اُسی طرح پر استخراج کرے اور بخور بھی روشن کرے مگر صدف بحری یعنی سیپی پر لکھے اور کنارے
دریا کے دفن کرے یا مطلوب کو دھو کے پلاوے مراد حاصل ہوگی خواص حرف انہم طا کے
بیان ہین حرف طا اور اس سے منزل طرفہ منسوب ہے اور طا دقیقہ آتش کا ہے اور
عدد رقمی ۹ ہین اور لفظی، اعددی ۵۳۵ - ان سب کو جمع کیا جمع ۵۴۵ طرح باقی حصہ
مثلث حرف ط یہ ہے یہ عمل واسطے حاضر کرنے جذب روحانیات عالم انسانی

| ۱۸۴ | ۱۸۹ | ۱۸۲ |
|---|---|---|
| ۱۸۳ | ۱۸۵ | ۱۸۷ |
| ۱۸۸ | ۱۸۱ | ۱۸۶ |

بلوانا مسافرین کو اور حاضر کرنا روحانیات مجسم کا منزل لون
اور دور کے شہرون سے اور بخور خوشبویات روشن کرے
اور پوست آہو پر یا غذ سبز پر لکھے اور فتیلہ بنا کر چراغ مین
روشن کرے اور اس عزیمت کو چالیس بار پڑھے حاضر
ہونگے اور روحانیان حاضر ہونگی عامل کے پاس اگر عامل اقرار ان سے لے کہ جب
ہم تمکو یاد کرینگے فوراً حاضر ہونا اور عزیمت یہ ہے یا شمخشال یا طهیطیال طال یا عطیطیال
یا دعطھطیسال یا دخطیطال یا کمصطال اقسمت علیکم بالحروف الاعظم وصاحب
المقام الاقوم والمحال الانخمان تسموا وتطیعوا وتجیبوا الداعی تسمعوا قولی وبلغوا
ما اریدالی وما ارید کیفما اریدی وتقیم ما اردت من الافعال اور اگر تو چاہے کہ جو
شخص غائب یا مسافر ہو اور اُسکو طلب کرے یا مال مسروقہ کو یا کوئی چیز غائب یا پوشیدہ ہو
اُسکو حاضر کرسکتا ہے مگر شیخ محمد بن عبد اللہ مغربی عامل کامل فرماتے ہین کہ عمل حرف طا کا
وصل مطلوب کا طالب سے کرا سکتا ہے اگر قسم النسان ہو تو اسمین بہت اسرار پوشیدہ ہو فقط خواص
حرف یا کے اور یہ شکل مثلث کی دسوین ہی اور یا حرف پر منزل قمر کے جبہہ اور یا دقیقہ خاک کا ہے اور عدد
رقمی ۱۰ ہین اور لفظی ۱۱ - اور عددی ۵۷۵ ان سب کو جمع طرح باقی حصہ اور طریقہ مثلث حرف یا یہ ہے
اسکے عمل کا جیسا کہ بیان الف مین ہو چکا ہے وہی ہو طالع وقت مع اسم طالب
اور مطلوب استخراج کرکے اور اس مثلث کو پوست سگ یا گربہ ہو تو بہت مناسب ہے

| ۱۹۸ | ۲۰۳ | ۱۹۶ |
|---|---|---|
| ۱۹۷ | ۱۹۹ | ۲۰۱ |
| ۲۰۲ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |

والا ہمزے پر مثلث کو لکھے اور اگر اس مثلث کے چالیس حرف یا لکھے اور لفظ عداوت
اور خصومت کے عدد دے کے اُسکے حرف بنائے اور جمع کرے اور موکل اسکا طیار کرے
اور طالب اور مطلوب کی دو تصویرین کھینچے اور تصویر مذکورہ کے سر پر موکل کا نام لکھے اور
دوسری تصویر کے سر پر عدد موکل کے لکھے اور تصویرین اس طرح پر ہون کہ دونوکی پشت
ملی ہے اور ایک کی طرف منہ دوسرا دو گردان ہو اور دشمن کے مکان مین مکان مین دفن
کر دے کہ جہان دونون کی نشست برخواست ہوئے دونون شخصون مین عداوت تا زندگی
رہے یہ عمل اسرار غیب سے ہے خواص حرف کاف کے اور ہیکل گیارھوین ہے اور منزل رہ سے
منسوب ہے اور کاف دقیقہ ہوا کا ہے اور عدد رقمی ۲۰ اور عدد لفظی ۱۰۱ - اور عددی ۶۳۵
ہین ان سب کو جمع کیا جمع طرح اور حصہ یہ عمل واسطے تسخیر قلوب کے ہے اگر ایک ہو تو
مثلث حرف کاف یہ ہے اسم ایک مطلوب کا لکھے والا تمام مخلوقات کو مطلوب لکھے اور ہم

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۱ | ۲۵۶ | ۲۴۹ |
| ۲۵۰ | ۲۵۲ | ۲۵۴ |
| ۲۵۵ | ۲۴۸ | ۲۵۳ |

رفعت جاہ اور مراتب جیسا اسکا مطلب ہے اسم موکل کا ذکر عائیل
اور عدد جمع اور نقش مثلث لکھے اور دست راست پر کر نام موکل
کا ہے لکھے اور نقش کے دست چپ پر ۱۲۳ عدد موکل کو لکھے اور گردمین مثلث کے چالیس
کاف لکھے بیضۂ مرغ پر اور بیضۂ مذکورہ کو اپنے مکان مین دفن کرے تمام مخلوقات رجوع
رجوع کریگی طرف عامل کے اور حرمت و عزت و وقار کریگی نقش مثلث مین اسرار الٰہی ہے اور
عجائبات بیشمار خواص حرف لام کے ہے اور لام منزل صرفہ سے متعلق ہے اور یہ دقیقہ پانی
کا ہے اور عدد رقمی ۳۰ عدد اور لفظی ۷۱ - اور عددی ۹۰۱ جمع طرح باقی حصہ اور مثلث
مثلث حرف لام یہ ہے ۱۱۹ ۱۲ ۲۹۳ عجائبات والقامات اور کل ذی منصب کے اور طریقہ اسکا

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۶ | ۴۰۱ | ۳۹۴ |
| ۳۹۵ | ۳۹۷ | ۳۹۹ |
| ۴۰۰ | ۳۹۳ | ۳۹۸ |

یہ ہے کہ جس وقت آفتاب درجۂ شرف مین ہوے ایک لوح
طلائی یا نقرہ کی طیار کر کے یہ نقش اسپر لکھے اور گرد مثلث کے
یہ حرف لکھے ل ک ا ج ل اور پشت لوح پر ایک تصویر مرد کی کہ اوپر کرسی کے

بیٹھا ہوا ہی بنائے اور اُسکے سر پہ چار لام لکھے اِس صورت پر لل لل اور عدد اسم رفعت
اور جاہ کے استخراج کرکے حرف بنائے اور نام مؤکل کا لکھے اور دست راست کو صورت کے
اعداد لکھے اور دست چپ کو اعداد نام موکل کے لکھے اور عامل اس لوح کو اپنے پاس رکھے
درجہ بزرگی اور رفعت اور جاہ وجلال کو پہونچیگا اور روز بروز ترقی اُس شخص کی ہوگی
اور ہمیشہ فرح وسرور مین رہیگا اور اُس شخص کا نام تمام خلق اللہ مین مشہور ہوگا اور تمام طرف سے
رزق رجوع کریگا مگر واسطے تحصیل رزق کے جو اعداد اسم ملک کے ہین مطابق اعداد کے
اسم مؤکل پڑھے پس فضیل رزاق اور اسباب کی ہر طرف سے ہوگی خواص حرف میم کے اور
یہ شکل تیرھوین ہے اور اسی سے منزل عوا تعلق رکھتی ہے میم دقیقہ آتش کا ہے اور عمل
اسکا واسطے طلب ملک اور مکان اور ولایت کبریٰ کے اور عدد رقمی ۴۰۔ اور لفظی ۹۰
اور عددی ۳۳۳۔ ان سب اعداد کو جمع کیا تو جمع طرح باقی اور حصہ اور طریقہ اسکے
مثلث حرف میم یہ ہے عمل کا یہ ہے جسوقت آفتاب شرف مین ہوئے اول درجہ ۱۹
پر اُسیوقت شروع کرے ایک لوح نگینہ بلور کی خوب صاف
ہو اور اُسپر نقش مثلث لکھے یا کندہ کراوے مگر آفتاب نحوست سے

| ۱۵۴ | ۱۵۹ | ۱۵۲ |
|---|---|---|
| ۱۵۳ | ۱۵۵ | ۱۵۷ |
| ۱۵۸ | ۱۵۱ | ۱۵۶ |

سالم ہوئے اور پشت پر لوح کے ایک تصویر مرد کھڑے ہوے کی ہو اور اُس تصویر کے سر
تین میم لکھے چنانچہ صورت یہ ہے مم م اور صورت طلسمات کی ہاتھ مین مرد مذکور کے
ہوئے م اور اسم موکل کا طرف دست راست کے ہو اور عدد موکل کے طرف دست
چپ کے ہوین تو عامل اپنی مراد کو پہونچیگا اور ترکیب موکل بنانے کی اوپر بیان ہوچکی ہے
اور لوح بلور کی پارچہ ریشمی مین لپیٹ کر اپنی پگڑی مین رکھے خواص حرف نون کے
یہ شکل مثلث کی چودھوین ہے اور حرف نون منزل سماک سے منسوب ہے اور یہ ثانیہ خاک کا
اور عدد رقمی ۵۰۔ اور عدد لفظی ۱۰۶۔ اور عددی ۲۶۰ ہین اور انکو جمع کیا تو جمع طرح
باقی حصہ اور حاصل اسکے عمل کا یہ ہے کہ واسطے حصول مقاصد اور دولت کے اور طریقہ عمل کا یہ ہے

مثلث حرف نون یہ ہے

| ۱۳۶ | ۱۴۳ | ۱۳۵ |
|---|---|---|
| ۱۴۱ | ۱۳۹ | ۱۳۷ |
| ۱۴۰ | ۱۳۵ | ۱۴۲ |

کہ ایک چمڑے یا کپڑے پر لکھے یا چاندی کے ورق پر مشک وزعفران سے لکھے اور گرد مثلث کے چالیس نون لکھے عامل اسکا ہمیشہ کو مسرور رہے اور فرح مین رہے اور طرح طرح کی نعمتین عامل کو پہونچین اور اُستاد سید الجلیل آصف بن برخیا فرماتے ہین کہ عمل واسطے جلب قلب محبت لوگون کے آدمیون کو طرف اپنے رجوع کرے اور تمام خلق اُسکی اطاعت کرے خواص حرف نہین کے اور حرف سین منزل غفرہ سے منسوب ہے اور ثانیہ ہوا کا ہے اور عدد رقمی ۶۰ اور لفظی ۱۲۰ اور عددی ۵۳۰ ان سب کو جمع کیا جمع طرح حصہ اور اس عمل سے تمام مخلوقات رجوع کرے اور خلقت روحانی کو اس سے کھینچتی ہے اور درمیان جمیع مخلوقات کے محترم ہو اس مثلث کو روئی پر لکھے یعنے روئی کو گوند اور بالچھڑ اور ناگرموتھا کے پانی مین بھگو کر ایک قرص طیار کرے اور

مثلث حرف سین یہ ہے

| ۲۳۱ | ۲۲۸ | ۲۳۳ |
|---|---|---|
| ۲۳۶ | ۲۳۴ | ۲۳۲ |
| ۲۳۵ | ۲۳۰ | ۲۳۷ |

اس نقش مثلث کو لکھے اور اس قرص کی پشت پہ نام مطلوب اور اسم ابجد بہ لکھے اور حروف جمع کرے ایک اسم موکل کا طیار کرے اور بخور خوشبو آتش پر جلادے اور فلیتہ روئی کا طیار کرکے چراغ مین روشن کرے روغن گاؤ اور شہد مین پڑھے یا سین یا سین یا موکل فلان بحق یا سین مطلوب ایک ساعت کے عرصے مین پیش طالب حاضر ہوگا مگر ابو عبداللہ مغربی فرماتے ہین کہ قرص مذکور کو زمین مین دفن کرے مگر ترکیب اول صحیح ہے خواص حرف عین کے یہ منزل زبانہ سے منسوب ہے ثانیہ پانی کا ہے عدد رقمی ۷۰ اور عدد لفظی ۱۳۰ و عددی ۱۹۲ مجموع اسکا ۳۹۳ طرح ۱۲ باقی ۳۸۱ حصہ ۱۲۷ اور تاثیر اس عمل کا ہے حرکات و امساک الریاح مگر عمل اسکا اُس روز کرنا چاہیے کہ منزل زبانہ ہو تو تاثیر بہت ہو خواص حرف فا کے اس سے منزل اکلیل منسوب ہے اور عمل اسکا واسطے عداوت اور خصومت کے یہ ثانیہ آتش کا ہے اور عدد

مثلث حرف عین یہ ہے

| ۱۲۸ | ۱۳۵ | ۱۳۰ |
|---|---|---|
| ۱۳۳ | ۱۳۱ | ۱۲۱ |
| ۱۳۲ | ۱۳۷ | ۱۳۴ |

رقمی ۸۰ لفظی ۸۱ - عددی ۸۱ اسب کو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ ۲۴۲ ۸۱۳ ۱۲ ۸۰۱ ۲۶۷

اور طریقہ عمل کا یہ ہی کہ پارچہ یا چمڑے پر نقش مثلث اور جمع عدد کو معکوس طرف دست چپ کے لکھے چنانچہ عدد ۳۱۸ - اور پشت کے لکھے اور اسم مطلوب کو اور لفظ عداوت اور خصوصت اور بغض کو لکھے اور اُسکے عدد استخراج کرکے حروف بنا کے اسم ملائک کا لکھے اور بخور موافق عمل کے کرے اور جس مکان مین ان سب شخصون کی نشست رہتی ہی اس مکان مین دفن کرے درمیان اُن شخصون کے عداوت و خصومت پیدا ہوگی نہایت درجے کی خواص حرف صاد کے یہ ہے

مثلث حرف فا یہ ہے ۸۱۳

| | | |
|---|---|---|
| ٢٧٠ | ٢٧٥ | ٢٦٨ |
| ٢٦٩ | ٢٧١ | ٢٧٣ |
| ٢٧٤ | ٢٦٧ | ٢٧٢ |

منزل قلب منسوب ہے اور ثالثہ خاک کا ہی اور عدد رقمی ۹۰ - اور لفظی ۹۵ - عددی ۵۹۰ ہین ان سب کو جمع کیا تو یہ جمع طرح باقی حصہ ۶۷۵ ۱۲ ۶۶۳ اور خواص مثلث صاد کا یہ ہی جو عورات کہ پوشیدہ حرام کاری کرتی ہین اور یہ خوف ہے کہ حمل نہ رہے تو اس مثلث کو لکھے جبوقت قمر در عقرب ہوئے مکان خلوت مین دفن کردے حمل زنا کار عورت کو نہ رہے گا خواص حرف قاف کے یہ ہین اس کا منزل شولہ سے تعلق ہی اور ثالثہ ہوا کا ہی اور عدد رقمی ۱۰۰ لفظی ۱۸۱ عددی ۲۸۱ سب کو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ اس شکل مثلث کو واسطے مرض صرع یعنے مرگی اور درد شقیقہ یعنی کنپٹی کے لکھے اور طریقہ اسکا یہ ہے کہ اس نقش مثلث کو چمڑے پر لکھے اور بعد اسکے پشت پر مثلث کے ان مرضون کا نام لکھے اور عدد استخراج کرکے جمع کرے اور حرف بنا کر نام موکل لکھے پشت پر اور مریض کی جگہ پر باندھے صحت ہوویگی اور شیخ محمد ساجرونی مغربی فرماتے ہین کہ واسطے جذب کرنے ان مرضون کے اس طلسمات کو ہمراہ مثلث کے لکھے

مثلث حرف صاد یہ ہی ۶۷۵

| | | |
|---|---|---|
| ٢٢٤ | ٢٢٩ | ٢٢٢ |
| ٢٢٣ | ٢٢٥ | ٢٢٧ |
| ٢٢٨ | ٢٢١ | ٢٢٦ |

مثلث حرف قاف یہ ہے ۸۴۳

| | | |
|---|---|---|
| ٢٨٠ | ٢٨٥ | ٢٧٨ |
| ٢٧٩ | ٢٨١ | ٢٨٣ |
| ٢٨٤ | ٢٧٧ | ٢٨٢ |

X ااا ااا ط ہ م م و و م دوسری کتاب م ااا ااا

خواص حرف را کا یہ ہے اور منزل نثائم اس سے منسوب ہے اور ثالثہ آب کا ہے اور عدد رقمی ۲۰۰ لفظی ۲۰۱ عددی ۱۱۵ - ان سب کو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ

مثلث حرف را یہ ہے

۴۸۶

| ۳۰۳ | ۳۰۸ | ۳۰۱ |
|---|---|---|
| ۳۰۲ | ۳۰۴ | ۳۰۶ |
| ۳۰۷ | ۳۰۰ | ۳۰۵ |

اور خواص اس نقش مثلث کا واسطے حفاظت حمل کے اور خلاصی قیدی کے سریع التاثیر ہے چاہیئے کہ اس مثلث کو اوپر چمڑے کے مشک و زعفران اور گلاب مین حل کرکے لکھے اور اس نقش کو حاملہ اپنے پاس رکھے حمل ہرگز نہ گریگا اور یہ نقش ہمیشہ حاملہ اپنے پاس رکھے اور وقت ولادت کے شکم سے کھول لے اُسیوقت لڑکا پیدا ہوگا اور حضرت آصف بن برخیا فرماتے ہین کہ جسوقت حاملہ اس نقش کو شکم سے کھولے گی اُسیوقت لڑکا تولد ہوجائیگا اور اگر محبوس کو یہ نقش لکھکر دیوے تو محبوس قید سے خلاصی پاویگا خواص حرف شین کا یہ ہے اور منزل بلدہ کی اس سے منسوب ہے اور رابعہ آتش کا ہے اور عدد رقمی ۳۰۰ - اور لفظی ۳۶۰ - و عددی ۱۰۸۶ - اور ان سبکو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ اور طریقہ اس نقش مثلث کا یہ ہے کہ جسوقت قمر منزل سعید پر ہو اور مشتری اپنے شرف مین ہو اور تحت الشعاع نحوست سے سالم ہو تو لکھے اس نقش مثلث کو اوپر تختی قلعی کے اس لوح کو جو شخص اپنے پاس رکھے وہ تمام اُمرا اور ملوک اور حکام کے نزدیک جلیل القدر ہو اور قدر و منزلت بڑی ہو پاس حکام کے اور تمامی مخلوقات مین خواص حرف تا کے اور یہ حرف متعلق منزل فراع کے ہے اور رابعہ خاک کا ہے عدد رقمی ۴۰۰ لفظی ۴۰۱ عددی ۴۳۴ مجموع ۱۵۳۵ طرح باقی حصہ کسر

۵۷۸ ۱۷۴۴ ۱۲ ۶

مثلث حرف شین یہ ہے

۴۸۶

| ۵۸۱ | ۵۸۶ | ۵۷۹ |
|---|---|---|
| ۵۰۰ | ۵۶۲ | ۵۸۴ |
| ۵۸۵ | ۵۷۸ | ۵۸۳ |

۱۲ ۴۵۷۱۵۲۳

نقش مثلث واسطے سانپ اور بچھو اور کھٹمل و مچھر اور چیونٹی جو کہ حشرات الارض مکان مین رہتے ہون اور آدمیون کو ایذا پہونچاتے ہون پس اس مثلث کو لکھے اور گھر مین دفن کرے طریقہ اسکے لکھنے کا یہ ہے کہ مثلث اور سفال آب نارسیدہ کے لکھے اور جو کہ حشرات الارض تکلیف دیتے ہین انکا نام علیحدہ لکھے اور عدد مستخرج کے اور انکے حروف بنالے اور نام ایک موکل کا لکھے اور تصویر اُن جانورونکی اُس نقش کی پشت پر لکھے اور موکل کو

مثلث حرف تا یہ ہے

۴۸۶

| ۵۱۱ | ۵۱۶ | ۵۰۹ |
|---|---|---|
| ۵۱۰ | ۵۱۲ | ۵۱۴ |
| ۵۱۵ | ۵۰۵ | ۵۱۳ |

لکھے اور اس نقش کو دفن کرے اور اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو یا گم ہوگیا ہو تو نقش ...
کو لکھے اور اُس شخص کے نام کے عدد لکھے اور حرف کرکے نام موکل بنا وے اور ایک تصویر
اُس شخص کی کھینچ کرکے اُس تصویر کے سر پر نام لکھے اور دفن کرے وہ شخص جلدی خود
ااک کے پاس حاضر ہوگا مجرب ہے خواص حرف ثا کے اور اس سے منزل بلغ متعلق
اور رابعہ ہوا کا ہے اور عدد رقمی ۵۰۰ - اور لفظی ۵۰۱ - اور عددی ۶۰۶ - اور ان کو
جمع کیا جمع طرح باقی حصہ اور خواص اسکا یہ ہے کہ جس گھر مین جن یا شیاطین یا ...
مثلث حرف ثا یہ ہے ۱۶۰۷ ۱۲ ۱۵۹۵ ۵۳۲ ۴۸۶ یا کفار اور موذی کا گذر ہوے یا اذیت اور تکلیف پہنچاتا
ہو رہنے والون کو یا کوئی اعضا انسان کا بیکار کردیا ہو تو طریقہ
اسکے دفع کا یہ ہے کہ ایک لوح قلعی کی لیکر لوہے کے قلم سے

| ۵۲۵ | ۵۴۰ | ۵۳۳ |
|---|---|---|
| ۵۳۴ | ۵۳۶ | ۵۳۸ |
| ۵۳۹ | ۵۳۲ | ۵۳۷ |

اِس مثلث کو لکھے اور گھر مین لوح کو دفن کرے تمام تکلیف دینے والے اُس مکان سے
بھاگ جائینگے خواص حرف خا کے منزل سعود سے تعلق رکھتا ہے اور خامسہ بادی کا
اور عدد رقمی ۶۰۰ لفظی ۶۰۱ و عددی ۵۱۶ - ان سکو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ خواص اس
مثلث حرف خا یہ ہے ۱۶۱۷ ۱۲ ۱۰۵۱۲ ۵۲۹ ۴۸۶ شکل مثلث کا یہ ہے کہ اگر کسیکو کوئی مشکل پیش آوے تو اُس
نقش کو مشک و زعفران سے چمڑے پر لکھے اور گردین مثلث کے حرف
خ کے چالیس لکھے اور حائل اپنے سر پر پگڑی مین کیے تمام مشکلات

| ۵۳۹ | ۵۴۴ | ۵۳۷ |
|---|---|---|
| ۵۳۸ | ۵۴۰ | ۵۴۲ |
| ۵۴۳ | ۵۳۶ | ۵۴۱ |

حل ہوجائینگی اور تمام کاروبار اس شخص کے سرانجام ہوجائینگے اور ہمیشہ شاد و مسرور
رہیگا خواص حرف ذال کے اور منزل اجنبیہ اس سے تعلق رکھتی ہے اور خامسہ آتش کا ہے
اور عدد رقمی ۷۰۰ و لفظی ۷۳۱ و عددی ۸۸ اسب کو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ
مثلث حرف ذال یہ ہے ۱۶۱۹ ۱۲ ۱۶۰۷ ۵۳۶ ۴۸۶ اور خواص اس مثلث کا واسطے محبت کے سفال آب نارسیدہ پر
مثلث کو لکھے اور پشت پر مثلث کے صورت مطلوب کی لکھے
اور اسم مطلوب اور طالب کے اعداد بنا کر اسکے حروف بنائے

| ۵۳۹ | ۵۴۴ | ۵۳۷ |
|---|---|---|
| ۵۳۸ | ۵۴۰ | ۵۴۲ |
| ۵۴۳ | ۵۳۶ | ۵۴۱ |

اور مؤکل بنادے اور تصویر کے سر پر نام مؤکل لکھے اور اُس سفال کو طالع وقت آتشی مین
دفن کرے انشاء اللہ تعالیٰ مراد طالب حاصل ہوگی خواص حرف ضاد کے اور منزل اسکی
مقدم ہے اور خامسہ خاکی کا ہے اور عدد رقمی ۸۰۰ اور لفظی ۸۰۵ ۔ اور عددی ۶۴۷
ان سب کو جمع کیا جمع طرح باقی حصہ اور تصرف

مثلث حرف ضاد یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۵۰ | ۷۵۵ | ۷۴۸ |
| ۷۴۹ | ۷۵۱ | ۷۵۳ |
| ۷۵۴ | ۷۴۷ | ۷۵۲ |

اسکا مانند صاد کے ہے خواص ظا کے اور منزل اسکی
نثرہ ہے اور خامسہ ہوا کا اور عدد رقمی ۹۰۰ لفظی ۹۰۱
عددی ۵۸۶ سب کو جمع کیا تو یہ جمع طرح باقی حصہ ایک عدد زیادہ کیا خواص
اس مثلث کے واسطے تسخیر حکام و ملوک و وزرا و امرا کہ مزاج

مثلث حرف ظا یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۹۵ | ۸۰۰ | ۷۹۳ |
| ۷۹۴ | ۷۹۶ | ۷۹۸ |
| ۷۹۹ | ۷۹۲ | ۷۹۷ |

اُنکا جلال پر ہوا اور طریقہ اسکے عمل کا یہ ہے کہ ایک قطعہ پولاد
جو خوب صیقل کیا ہوا ہو اُسپر مثلث لکھے اور جو شرائط کہ الف
مین بیان ہو چکے ہین وہ تمام استخراج کرے اور درست کرکے لکھے اور لوح کی پشت پر
ایک تصویر مرد کی اور اُسکے ہاتھ مین یہ طلسم دے
۲۲ [illegible]
اور وہ تصویر کھڑی ہو اور ہاتھ مین عصا ہو اور گرد تصویر کے چالیس حرف ظا لکھے اور
حامل اس لوح کو اپنی پگڑی مین رکھے اور دربار مین حاضر ہو ملوک و وزیر اور امرا و حاکم
وقت عامل کے ساتھ قدر و منزلت سے پیش آوینگے جس وقت نظر اُسکی صورت پر
پڑے خواص حرف غین کے اور اسپر منزل رسا تعلق رکھتی ہے اور خامسہ پانی
کا ہے اور عدد رقمی ۱۰۰۰ ہین اور لفظی ۱۰۶۰ ۔ اور عددی ۱۱۱ جمع طرح باقی حصہ
اور خواص اس مثلث کا حاصل ارزاق اور اموال اور کسب معاش
اور زیادتی باغ اور زراعت اور کشت اور باغ مین

مثلث حرف غین یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۲۵ | ۷۳۰ | ۷۲۳ |
| ۷۲۴ | ۷۲۶ | ۷۲[illegible] |
| ۷۲۹ | ۷۲۲ | ۷۲[illegible] |

درختون کا ہونا اور طریقہ اسکے عمل کا یہ ہے کہ موم خام زرد قریب
آدھ پاؤ کے گرم کرکے مثل روٹی کے بڑا قرص بنا لے

اور اسپر یہ مثلث حرف غین کا لکہے موافق استخراج الف کے تمام کرکے اور امتزاج دیگر
حروف علیحدہ تیار کرے اور نیچے مثلث کے لکہے اور پشت پر مثلث کے یعنی دوسری
طرف ایک تصویر مرد کی کہ بیٹھا ہوا ہو اور گرد تصویر کے چالیس حرف غین کے لکہے اور
بعد اسکے ایک کوری ہانڈی مین یہ قرص مثلث رکہے اور پانی سے بہر دے
اور ہانڈی مذکور کو اپنے گہر مین معلق لٹکا وے اور بعد ہفتے کے پانی اور تازہ
دیتا رہے تاکہ پانی خشک نہ ہونے پاوے تو ہر چہار طرف سے رزق کی آمد ہو گی زر
اشرفی وغیرہ اور اگر باغ یا زراعت مین برکت چاہے تو اس قرص کو ایک ہانڈی مین رکہے
اور کنارے باغ یا کہیت کے دفن کردے انشاء اللہ تعالی محاصل کثیر پیدا ہوگا مجرب ہے

## باب پندرھوان بیان اعمال حکیم افلاطون مین شامل ویرہ فصلون کے

**فصل** چند قواعد کتاب جواہر الالوح کے بیان مین معلوم کرنا چاہیے کہ یہ قاعدے
بہت معتبر لکہے ہین اعمال محبت کی ضد مین یعنی اگر عداوت پر محبت ہو جائے مصنف
کتاب روایت کرتا ہے کہ اعداد محبت کے تمام عدد افراد محبت کے اور جو ایک جنس محبت مین ہین
حروف ابجد کے چنانچہ حروف طاق کو محبت طاق سے اور جفت کو محبت جفت سے ہے
چنانچہ واحد کو محبت واحد سے اور تین کو محبت تین سے ہے اور پانچ کو محبت پانچ سے ہے
اور سات کو محبت سات سے ہے تا آخر ابجد اور جو کچھ زوج الفرد زیادہ رکھتے ہون تو جاننا چاہیے
کہ اعداد زوجیت متفق ہین اور دونون مین عداوت ہے اور فرد الفرد متوسط عداوت رکھتے ہین
چنانچہ زوج الفرد یا زوج الزوج متوسط المحبت مین حکیم ممدوح فرماتے ہین کہ عدد محبت کے
ک ا ف اور ر ف د کہ یہ عدد نہایت محبت فیما بین اور نہایت جلیل القدر ہین اور سریع التاثیر
گویا مقناطیس القلوب اور عجیب و غریب ہین اور حکما اور علما اس فن کے نہایت تجربے
مین لائے ہین اور بہت معتبر پایا ہے تمام اعمال مین مگر تمام متقدمین اور متاخرین نے
نا اہل و جہول سے پوشیدہ رکھا ہے چنانچہ حروف فرد الفرد اج ہ ذ ط

ی ل ن غ ص ق ش ث ذ ظ اور حروف زوج الزوج ب د ہ ح ک م س ف ر ت
خ ض اور حروف فرد الزوج ی ل ن ع ص ق ش ث ذ ظ اور حروف د و ج الفرد
ی م س ف ر ت خ ض اور حروف طالع وقت برج ثور اور قمر برج ثور مین
یا طالع سرطان یا سنبلہ ہوئے اور نظر زہرہ تثلیث یا تسدیس قمر سے ہوئے تو اسوقت
دو تصویر طالب اور مطلوب کی کھینچے اور پہلی صورت کے عدد کے ہمراہ ماک ہون
اور باقی صفر کی صورت یعنی ٥ ہو اور دوسری صورت مطلوب کے ہمراہ عدد رف
دکے ہون اور باقی صفر ہون اور دونون تصویر دن کو باہم گلے لپٹا کے یعنی وصل
مرد اور عورت کا ہو اور اپنے بازو پر باندہے دونون شخصون مین ہمیشہ محبت اور الفت رہیگی
اور مطلوب آپ طالب ہوجائیگا اسکی اگر مثال دون تو کتاب کو طول ہوجائیگا **فصل ٢** قواعد
تکسیر مین حکیم افلاطون سے مشہور ہی کہ اپنی کتاب جواہر الالواح مین لکھا ہے کہ جبوقت ارادہ
کرے کہ اپنی محبت مین کسی شخص کو بیقرار و بے آرام کرے اور اُس شخص سے ضد اور عداوت
ہوئے حتی کہ وہ دشمن جانی ہو اور وہ اطاعت اور فرمانبرداری مین رہے یہ چند قاعدے علم
تکسیر کے حکیم موصوف نے بیان کیے ہین جو شخص کہ ان قاعدون پر چلیگا وہ دلی مطلب اپنے کر سکتا
ہے اول ایک جدول بیان کی ہی اسکو خوب دریافت کرنا چاہیے یہ جدول بہت مفید ہے

| [illegible] | حرارت | | یبوست | | رطوبت | | برودت | | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | الطبائع | النار | التراب | الریح | الماء | الکعب | حرف | کواکب | |
| | المراتب | ا | ب | ج | د | ١٠ | ی | زحل | |
| | الدرجہ | ٢ | ه | ز | ح | ٣٦ | ولک | مشتری | |
| | الدقائق | ط | ی | ک | ل | ٦٦ | طلس | مریخ | |
| | الثانی | ٤ | ن | س | ع | ٢٢٠ | کرا | الشمس | |
| | الثالث | ف | ص | ق | ر | ٢٧٠ | عتا | زہرہ | |
| | الرابع | ش | ت | ث | خ | ١٨٠٠ | ضغ | العطارد | |
| | الخامس | ذ | ض | ظ | غ | ٣٤٠٠ | ثقفغ | القمر | |

اس جدول مین اسرار الٰہی ہے اور یہ جدول ذوالجدین ہے ایک ابجد اور دوسری اعظم ہے
اور ابتث اسطرحپر ہے اب ت ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ف
ق ک ل م ن و ہ لا ی یہ ابجد شمسی ہے اور اس جدول مین تمام دنیا کے اسرار ہین اور
اس جدول کا بہت کچھ بیان ہے اگر مین لکھون تو کتاب کو بہت طول ہوتا ہے پس
جسے چاہے اپنی محبت مین سرشار کرے ایک مثال دیتا ھون کہ اگر کچھ فہم رکھتا ہو تو
تو کافی ہو محبت کی مثال مین بھیڑیا اور بکری کی دیتا ہون یعنی گرگ طالب ہے اور
مطلوب گوسفند ہے ان دونون مین ضد اور عداوت ہے مگر ان دو اسمون کے درمیان
مین اسم محبت ہونا چاہیے اور اسکو صدر موخر کرے تاکہ زمام برآوے یعنی سطر اول کے
آخر مین پیدا ہو پہلے ایک سطر اسطرح پر لکھے کہ نام طالب کا اور بعد اسکے کلمۂ محبت کا
اور بعد اسکے نام مطلوب کا لکھے اور ایک سطر طیار کرے بعد اسکے دوسری سطر مین
ایک حرف آخر پھر ایک حرف اول کا پھر ایک آخر پھر ایک اول اسطرح پر تمام سطر کو
پورا کرے بعد اسکے تیسری سطر لکھے اور چوتھی سطر لکھے اسطرح پر زمام برآوے گا اور
بعد اسکے گوشہ ہر چہار تکسیر کے بعد قلب کے حرف لیوے اور ان حرفون کو لکھے اور امتزاج
دے یعنے مرتبے سے مرتبے کا اور درجے سے درجے کا اور دقیقے سے دقیقے کا اور ثانیہ
سے ثانیہ کا اور ثالثہ سے ثالثہ کا اور رابعہ سے رابعہ کا اور خامسہ سے خامسہ کا مزاج
دے اور جو کہ استخراج اول کیے ہین اُن حرفون کو جمل کبیر سے اعداد لکھے اور اُسکو
میزان دیکر اسم ملائک کا تیار کرے یعنی جو کہ قلب زاویۂ تکسیر کا اسم ہے بعد اسکے دو تعقوید
بناوے طالب اور مطلوب کی طالب کے سر پر نام موکل کا لکھے اور مطلوب کے سر پر اعداد نام
موکل کے لکھے اور حرف تکسیر مین جس عنصر کا غلبہ ہوئے اگر آتش کا غلبہ ہو تو سفال پہ لکھے اور
آگ مین دفن کردے یا فتیلہ کرکے چراغ مین روشن کرے اور اگر ہوا کا غلبہ ہوئے تو ہوا مین
لٹکادے یا بازو پہ باندھے اور اگر آب کا غلبہ ہو تو مطلوب کو پلاوے شربت مین اور اگر خاک کا غلبہ ہو

تو جس جا پر مطلوب رہتا ہو اسجا پر دفن کرے مگر جبوقت استخراج نام طالب اور مطلوب کا کرے
یا تصویر کھینچے تو بخورات اور خوشبو اور عطر وغیرہ آتش پر روشن کرے انشا ء اللہ
تعالی مراد حاصل ہوگی مگر اُستادون نے یہ لکھا ہے کہ دو تعویذ طیار کرے ایک تو غلبہ
عناصر مین عمل کرے اور ایک نقش کو زمین مین دفن کرے اور ایک مثال جدول کی مین دیتا ہون

جدول ذیب وغم

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م |
| م | ذ | ن | ی | غ | ب | ت | م | ب | ح |
| ج | م | ب | ذ | م | ن | ت | ی | ب | غ |
| غ | ح | ب | م | ی | ب | ت | ذ | ن | م |
| م | غ | ن | ح | ذ | ب | ت | م | ب | ی |
| ی | م | ب | غ | م | ن | ت | ح | ب | ذ |
| ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | د |

یعنی سطر اول آخر مین ظاہر ہوئے تو اسکو صدر موخر کہتے ہین اور آخر سطر کو زمام کہتے ہین اب
اسکے گوشے اُٹھائے اول ذ اور پھر م اور بعد اسکے ی پھر ذ چارون گوشے تکسیر کے بر آئے
اور قلب تکسیر کا یہ ہے م ن ی ب چار حرف قلب سے حاصل ہوئے پس اسکو مزاج دیا
تو یہ ہوا ذ م ی ذ م ن ی ب ظ ذ س ل ظ ذ س ن ع ل ی د ذ م ی ذ م ن ی
ب جمع بنتغائیل اول ذال ہے یعنی خامسہ آتش کا بعد اسکے میم تو ظ خامسہ ہوا
واسطے مزاج کے ذال اور میم ثانیہ آتش کا ہے اور سین خامسہ ہوا کا ہوا اور یا
خاک کا دقیقہ اور ل پانی کا دقیقہ ہے اور پھر ذال آتش کا خامسہ ہے اور ظ ہوا کا خامسہ
اور پھر م آتش کا ثانیہ ہوا اور سین ہوا کا ثانیہ ہے بعد اسکے ن خاک کا ثانیہ ہوا اور ع
پانی کا ثانیہ ہے اور پھر یا خاک کا دقیقہ ہوا اور ب خاک کا مرتبہ ہے دال پانی کا مرتبہ ہوا یہ صورت
امتزاج کی ہوئی اور چونکہ حروف مرکب دو دو ہین یہ طلسم محبت کا ہے اور جو حرف کے عدد کیے

وہ اس عمل کا اسم اعظم اور موکل ہی یعنی دو تصویرین طالب اور مطلوب کی طیار کرے اور سر پر
ایک صورت کے نام موکل کا لکھے اور دوسری تصویر کے سر پر اعداد موکل لکھے اور گردین
حروف طلسم کے لکھے اور جو عناصر کہ غالب ہون اُسپر عمل کرے مگر افلاطون نے اس علم کو
پوشیدہ اشارات مین لکھاہے مین نے جو اُستاد سے حاصل کیا اُسکو تصریح سے بیان
کیا تاکہ طالبان اس فن کے عاجز نہون اور مجکو دعاے خیر سے یاد کرین کہ کوشش کرکے
کیسا سہل کیا ہی **فصل ۳** خواص حروف ابجد مین حکیم ممدوح کہتاہے کہ یہ علم حروف
حضرت آدم علیہ السلام پر نازل ہوا تھا پروردگار عالم نے سورۂ الم مین فرمایا ہی وَعَلَّمَ
آدَمَ الْاَسْمَآءَ کُلَّھَا اور ۲۸ حروف ابجد کے ۲۸ منازل قمر کے ہین مگر ۲۸ حروف کو اوپر
صورت انسان کے سر سے پا تک تقسیم کیا ہی اور پہر اعضاے انسانی کے ایک ایک حرف
تقسیم کیاہے مگر حکیم موصوف نے منجملہ تمام حروفات پانچ حرف کا بیان کیا ہی چنانچہ اول
حرف الف سر آدمی سے تعلق رکہتاہے اور خواص اس حرف الف کا قوت دماغ زیادہ
کرتاہے اور عقل و ذکاے انسانی کو اور بلکہ ملائکہ رجوع کرتے ہین نباتات اور حیوانات
اور جمادات خواص الف کا الف کو جناب باری تعالی جل جلالہ نے تمام حروف ابجد پر
شرف دیاہے اور جملہ اسماے الہی کا استخراج ہی اور یہ حرف عظیم ہی تمام حروفات پر گیارہ
حروف اسماے ذات سے واسطے قوت دماغ کے تفصیل اور تشریح گیارہ حروف کی یہ ہی
الف سے اللہ الف کو ملفوظی کیا تین حرف ہوے اور لام کو ملفوظی کیا تین حرف ہوے
پھر دوسرے لام کو ملفوظی کیا تین حرف ہوے ہا کو ملفوظی کیاہا کے دو حرف ہوئے
ان سبکو جمع کیا گیارہ حروف ہوے جس وقت ارادہ کرے انسان اوپر زیادتی عقل اور
ذکا اور فہم اور قوت دماغ کے ان ۱۱ حروف کو چینی یا شیشے کے برتن پر مشک و زعفران
سے لکھے اور پانی پاک سے دہوئے اور شہد خالص کا شربت کرے نوش کرے ہمیشہ کو
اور غرۂ ماہ سے شروع کرے تو اس شخص کو قوت حفظ اور کثرت حافظ کی اور جو کچھ کہ اوپر

بیان کیا ہو سکو نفع بخشے گا اور اگر چاہے کہ عقل کسی شخص کی کم ہو جاوے چاہیے کہ ہر روز چینی
کے برتن پر چالیس مہ لکھے اور دہو کے پلا دیا کرے تو روز بروز عقل اُس شخص کی کم ہو جائیگی
یہ عمل مجرب ہے خواص حرف جیم کا بیان کیا جاتا ہے معلوم کرنا چاہیے کہ حرف جیم واسطے
فہم اور قوت عقل اور واسطے فصاحت اور نطق اور فراست اور جریان زبان اور زیادتی
عزّت اور وقار کے خوب ہے چنانچہ حضرت ابراہیم علیٰ نبینا و علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ
حرف جیم کو جو شخص واسطے خواہش دل اور نفس اور جریان زبان یا قوت اور زیادتی
عقل و فصاحت کے ارادہ کرے تو ۹ حرف جیم کو اوپر لوح طلائی کے لکھے ۹ شب کو ہر ماہ
کی کندہ کرے اور قدرے پانی سے دہوئے اور شہد خالص اُسمین ملائے اور چاٹ
لیا کرے فائدہ بخشے گی خواص حرف دال کے تعلق اسکا آدمی کے قلب سے ہے اور
ذکا اور قوّت دل اور جو شخص کہ ہکلا ہوئے اُسکے واسطے نہایت مفید اور زیادتی سعادت
اور روشنی عقل کے واسطے جسوقت عمل کرے تو ۱۶ - دال اوپر تختی چاندی کے کندہ کرے
جسوقت کہ نظرات قمر اور مشتری کی تسدیس یا تثلیث ہوئے گر تاریخ اول سے دس تک یا اور
تاریخون مین نظر پڑے تو اسکو کندہ کرا دے اور بعد اسکے وقت طلوع آفتاب کے اُس لوح مذکور
کو دہو کے پلا وے اُس شخص کی عزت و قار خلق اللہ بہت کرے گی خواص حرف با کا بیان
کیا جاتا ہے اور حرف با کے خواص مین عجب طرح کی تاثیر ہے اگر چاہے ثابت کرے تو
ثابن کا حال اور اگر منقلب عمل کرے تو منقلب ہوگا اور دو مرضون کو حرف با کفایت
کرتا ہے ایک تو واسطے طحال کے اور دوسرے برص کو اور عمل اسکا یہ ہے کہ جسوقت چاہے
عمل کرنا تو جسوقت طالع وقت برج ثور مین ہو اور زہرہ صاحب طالع اندر برج طالع
کے ہو اور نظر قمر سے تسدیس یا تثلیث ہو یعنی قمر برج سرطان مین ہو یا برج سنبلہ مین تو
نہایت خوب ہے اگر سفال پر ۲ حرف با کو لکھے اور پانی پاک سے دہو کر پلاوے یعنی ہر
روز پیا کرے تو چند روز مین دفع ہوگا اور اگر اسی طالع وقت اور نظر مین

تختی فولاد پر ۸ حرف با کو یا لوہے خام پر لکھے اور پلا دیا کرے اور لوح پر فولاد کے کندہ کرے ۸ حرف با اور لوح مذکور کی پشت پر دائرۂ مدور یعنے گول بناکر اور صورت اُس حیوان کی کہ جو درندہ ہو یا گزندہ ہو اور وہ موذی ارادہ کرتا ہو تباہ کرنے خلق اللہ کا اُسکے واسطے یہ طلسم طیار کرے اور اُس طلسم مذکور کو ایک قلعی کی ہانڈی مین رکھے اور طالع وقت برج ثابت مین اُس ہانڈی کو اُس جا پر کہ جہان وہ حیوان رہتا ہو دفن کردے تو وہ حیوان اسجگہ سے دفع ہوجائے گا اور اگر کوئی حیوان موذی زراعت کا نقصان کرتا ہو یا اشجار یا اثمار یا نباتات کا تو یہ طلسم اُس کشت مین دفن کردے بہت خوب حفاظت رہیگی خواص حرف غین کے اگر چاہے کہ مین ہر عورت پر قادر ہون اور قوت باہ کو ترقی ہوئے اس حرف غین مین عجب طرح کا اثر ہے مجامعت کرنے مین اور زیادہ ہونا قوت باہ کا اور تیز ہونا شہوت کا انسان مین اسکے لیے حرف غین مفید ہے اور قوت باہ واسطے انسان کے عجیب وغریب فعل ہے ایک نگینہ بلور کا خوب وشفاف ہو اُسپر ایک تصویر مرد کی برہنہ کہ وہ کھڑا ہو اور ذکر اُسکا شہوت سے کھڑا ہوئے اور وہ مرد اپنے ذکر کو دیکھتا ہو اور نظر اسکی اوپر ذکر کے ہو جسوقت کہ طالع برج عقرب کا شروع ہو اور مریخ برج عقرب مین ہوئے مگر قمر برج دلو مین یا برج اسد مین ہوئے جسوقت کہ نظر تربیع ہوئے اُسوقت اُس نگینۂ بلور کو کندہ کرے اور چار حرف غین اوپر سر تصویر کے کندہ کرے اور چار غین طرف پہلوے راست کے لکھے اور چار غین طرف پہلوے چپ کے لکھے اور چار غین پشت پر تصویر کے لکھے اور اسم ذکر اور اسم اُس شخص کا اور اسم شہوت کا لکھے اور اُنکے حرف بنائے اور جو حرف پیدا ہون نام موکل کا بنا دے اور نام موکل کا پشت لوح یعنے نگینہ کی پشت پر لکھے اور نگینہ مذکور کو اپنے پاس رکھے جسوقت کہ ارادہ کرے واسطے جماع کے نگینہ کو اپنے موںھ مین رکھے جبتک نگینہ موںھ سے باہر نہ لا دیگا انزال نہوگا خواہ چار عورت کو خوشنود کریگا مجرب ہے اور بعضے حکما جیم کے بیان مین لکھتے ہین کہ خواص حرف جیم کا واسطے امساک و تیزی شہوت کے مجرب ہے جسوقت

کہ مریخ برج عقرب مین ہو اور قمر برج دلو یا برج اسد مین اعداد جیم کے اور موکل جیم کے اور
عدد نام طالب کے ان تین اسم کے اعداد جمع کرکے نقش مربع پر کرے اور بخور مریخ جلا دے
لوح سیسے پر کندہ کرے وقت حاجت کے کمر سے باندھے ۔ امساک وشہوت اور قوت
نہایت ہوگی جو عورت اُس مرد پر نظر کریگی فوراً طالب اُس مرد کی ہوگی خواص عکس قاطع
شہوت کا حرف غین ہے اور جو وقت کہ تو چاہے کہ شہوت قطع ہو جائے تو تصویر
کے ذکر کو اوندھا کر دے اور ۸ غین طرف پہلوی راست کے اور ۸ غین طرف
پہلوی چپ کے اور نگینہ بلور یا پتھر یا شیشے کا ہو اُس پر کندہ کرے مگر طالع وقت برج ثور اور
ستارہ زہرہ برج سرطان مین ہو اور قطع شہوت اس شخص کے نام کے حروف بناکے نام موکل
بنائے اور نام موکل پشت پر نگینے کے لکھے اور بعد اس نگینے کو جای نمناک مین دفن کر دے
مقصود کو پہونچیگا **فصل ۴** بیان حاجات دنیوی مین حکیم افلاطون اپنی کتاب جواہر الالواح
مین فرماتے ہین کہ جو حاجت سائل کی ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ بر آویگی اوّل اسم طالب
کا لکھے اور بعدہ اسم مطلوب کا تحریر کرے اور صاحب ساعت کو لیوے اور وقت مطلوب کے
اور اُس دن کے ستارے کو لے اور نام طالع وقت کے برج کا اور اُسکے ستارے کا
اور نام اُس برج کا کہ جسمین قمر ہے اور نام صاحب برج کا اور نام منزل کا کہ جسمین قمر ہے
اور نام ملائکہ طالع وقت کا اور جو جن صاحب طالع پر ہے اور نام اللہ جلّ جلالہ اسم ذات
خاص ۱۱ حرفی یعنی الف لام لام ھا ال ف ال ام ل ام ۵ ا یہ ۱۱ حرف ہوئے اور ان اسمائے
مذکور کو جمع کرے یہ عمل عجیب اسرار آلہی ہے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب تمام حاصل ہوگا تجربہ
اس عمل کی بہت اعلیٰ اور نفیس ہے اور فرماتے ہین کہ عجب طرح کا یہ عمل عالم مین ہے اور
اور بہت شخص اسکو جانتے ہین سمجھا اس عمل کا ترکیب سے چاہیے پہلے اسکی میزان کو
معلوم کرنا چاہیے کہ تمام موالید ثلاثہ مین درکار ہے اور جبتلک وزن کو نجانیگا مطلوب
اسکا حاصل نہوگا اور جو شخص وزن میزان کا معلوم کریگا اُس شخص کے تمام مطلوب

حاصل ہونگے اس قاعدے کو میزان الحروف کہتے ہین اور چارون میزان یہ ہین




قاعدہ چار میزان کا یہ ہے کہ حرف ابجد ان میزانون مین تقسیم ہین چنانچہ پہلی میزان آتش کی ہے اور میزان دوم خاک کی ہے اور میزان سوم ہوا کی ہے اور میزان چہارم آب کی ہے وزن سے تمام حروف میزانون کے لکھے ہین کل حیوانات اور نباتات اور انسانات اور ملائکہ اور تمام دلنا پر اسکی صورت ہے چنانچہ اول مراتب م ہے اور دوم مراتب ن ہے اور سوم مراتب ہ ہے اور چہارم مراتب ع ہے یعنی اول مرتبہ آتش کا اور دوم مرتبہ خاک کا اور سوم مرتبہ ہوا کا اور چہارم مرتبہ پانی کا ہے اور یہ تقسیم ہر چہار عناصر پر ہے مگر اب اسکا بیان اول مرتبہ دوم درجہ سوم دقیقہ چہارم ثانیہ پنجم ثالثہ ششم رابع اور ہفتم خامسہ ہے اور مین نے کیا خون جگر کھایا ہے بدعائے خیر یاد دلانا چاہیے عناصرات کی آپس مین محبت اور عداوت ہے چنانچہ آتش کی ہوا سے الفت ہے اور پانی سے عداوت ہے اور پانی کی خاک سے محبت ہے اور ہوا کی خاک سے مخالفت ہے اسطرح پر درجات کا بیان ہے چنانچہ مرتبے کو مرتبے کے ساتھ محبّت ہے اور درجے کو درجے کے ساتھ الفت ہے اور دقیقہ کو دقیقے کے ساتھ اور ثانیہ کو ثانیہ کے ساتھ الفت ہے اس طرح سب کا بیان ہے چنانچہ جدول اول مین اسکا بیان ہوچکا ہے جدول سے دریافت کرنا چاہیے مثال اسکی یہ ہے خوب دریافت کرنا چاہیے حکیم فلاطون کے زمانے مین کوئی بادشاہ تھا اور اسکا نام بلید تھا نہایت عاقل اور زیرک تھا اور امور سلطنت مین نہایت دخل رکھتا تھا اور ایک اسکا فرزند احمق اور بیہجر دتھا اس بادشاہ نے حکیم مذکور کو طلب کیا اور کہا کہ ہمارا فرزند کمال بیوقوف ہے کوئی اسکی ترکیب کرنا چاہیے کہ اسکو کچھ فہم اور عقل ہو اور امور سلطنت مین دخل ہووے

حکیم مذکور نے کہا کہ بہتر اور نام اسکا سند تھا اور ۴۲ سال کی عمر کو پہنچا تھا مثال عمل شروع
کرنے کی اول نام طالب کا لکھا سند اور مطلوب عقل تو پہلے نام طالب کو بسط کیا ا ل ب ن
ب ن م حروف ۵ اور عدد جمل کبیر ۱۴۵ - اور عمل دوسرا لفظی یعنی الف لام سین نون
دال اور حرف ۱۵ اور عدد جمل ۳۴۳ - بار سوم بسط عددی کیا ا ح د ث ل
ا ث ی ن س ت ی ن خ م س ی ن ا س ا ب ع کا شمار حروف ۳۴ اور عدد جمل
۲۶۸۲ تمام حروف کے اعداد جمع کئے اور اسی طرح پر مطلوب عقل کو استخراج کیا ا ل ع ق ل
حرف ۵ / ۲۰۳۱ اور لفظی استخراج کیا ا ل ف ل ا م ع ی ن ق ا ف ل ا م حرف ۱۵ - اور عدد جمل
۴۶۴ مطلوب کے شمار حروف دو جگہہ کئے ۲۰ عدد ہوئے پہلے عدد ۲۰ کو جمع کیا ۴۸۹ ہوئے
اسکے حرف بنائے تو وقت موکل اسکا طیار کیا یادفتائیل پیدا ہوا اس طرح پر تمام استخراج
کیا جس روز عمل شروع کیا تو روز یکشنبہ اول ساعت شمس کی تھی اس طرح سے بسط عددی
کیا تو نام ھکخائیل ورطالع وقت برج حمل تھا بسط عددی کیا تو ھکخائیل ہوا اور صاحب طالع
مریخ تھا نام اسکو بسط عددی کیا ظائیل ہوا اور قمر برج حمل میں تھا ھلکخائیل صاحب برج حمل مریخ
تھا تائیل ہوا اور منزل قمر نام شرطین بسط عددی کیا لقغائیل ہوا اور محل قمر وقیائیل
وکفائیل اور حسن طالع افضائیل اور حروف اللہ طفرائیل تو طالب ۳۳ - اور اسماے
اللہ اور مطلوب ھلکخ ۴ ھکخ ۵ ھلکخ ۷ ظ ۸ لقغ ۹ وکق ۱۰ افض ۱۱ اطفر اور سبکو عدد کر کے جمع کیا
تو یہ عدد ہوئے ۷۸ ۲۶ حرف بنائے جخغغغغغغ کا موکل جخغغغغغغائیل اور انکو قطع
قطع لکھا ح خ غ غ غ غ غ غ اول حرف حا پانی کا درجہ ہے اور حرف
غ پانی کا ثانیہ ہے اور بعد اس کے حرف خ پانی کا رابع ہے بعد اسکے غ پانی کا خامسہ
ہے اور مزاج اسکا صاد ہی غ ص غ ص غ ص غ ص غ ص مرکب کرنا طبع کا رکن
کامل ہے اور اگر واسطے خرابی دشمن کے ہو تو مزاج برخلاف دے یعنی پانی ہمراہ آتش
کے ہو اور ہوا کا مزاج خاک کے ساتھ مگر درجہ بدرجہ اور دقیقہ ہمراہ دقیقہ جس مرتبہ کا حرف ہو

اُسی مرتبے کا مزاج ہوئے تو عمل بہت کامل ہوگیا اور مراد برآوے گی اور جوہر حکیم فلاطون کا
بہت کامل ہی اور لکھدیا ہی چنانچہ طلسم یہ طیار کیا حوعن خت غض غض غض غض
غض غض اور یہ حروفات طلسم کے استخراج کئے ہین اور معلوم کیا کہ عناصر مین پانی کا غلبہ
ہے اس طلسم کو پانی مین پلانا مطلوب کو قرار پایا اس طلسم کو چینی کی رکابی مین یا شیشے کی ہو
لکھے اور شہد خالص مین دھوکے ایک ہفتہ تک طالب سند کو پلایا اور روز دوشنبہ
سے شروع کیا تا دوشنبہ دیگر ایک ہفتہ ہوا یا سات ہفتہ پلاوے نگرسند پر یہ عمل کیا تو سند
کو تمام علوم مین دخل ہوا اور ادراک اور عقل و فہم فراست کامل حاصل ہوئی اور امور
سلطنت مین بھی فہیم ہوگیا سات ہفتے مین **فصل ۵** اسم ذات کے بیان مین حکیم فلاطون
بیان کرتا ہی کہ اسمای ذات کے ۶۶ عدد ہین اور اسم ملائکہ کے استخراج کئی کہ مبتدی اور منتہی کو
کفایت کرتے ہین اور ۶۶ اسم ملائکہ اس عمل مین مقرر ہین اب مین تینون ابجدون کا
حال واسطے مبتدی کے مکرر بیان کرتا ہون خوب فہم سے معلوم کرنا چاہیئے کہ اسم ذات جناب
باری کا یعنی اللہ ا ل ل ہ ۶۶ جمع عددی ہوے اور اسکو ابجد لفظی کیا الف لام
لام ھا جمع بعد اسکے ابجد عددی مین استخراج کیا ا ح د ث ل ث ی ن ث
ل ث ی ن خ م س ۂ جمع ۲۵۹ بقول حکیم افلاطون کے عدد اول کا جو ہے اسکو طرح کیا اور بعد اسکے ۲۸۹۸
حرف بنائے جیسے طفرہوا اور لفظ ئیل آخر مین زیادہ کیا تو موکل طفرائیل حاصل ہوا یہ طریقہ
استخراج عددی کا ہی اسی طرح پر ۶۶ اسما کو استخراج کیا ہے اتنا اشارہ کفایت کرتا ہے چنانچہ
۱۲ برجون کو اور ہفت کواکب اور ۲۸ منازل یعنی ۶۶ ہوئے اگر حساب مین کچھ دخل ہے
تو سب معلوم کر سکتا ہی چار عناصر اور موالید ثلاثہ اسماے ملائکہ ۶۶ کو استخراج کیا ۲۸ حروف
کو ترکیب کیا بطبعہای تمام عمل کیا اور اسمائے ذات کو اول کیا ہے یا اللہ موکل طفرائیل
۵۱ م موکل طلکشائیل العقل وفنائیل المجد وظائیل العدل اصفائیل الغض طلکشائیل الہیو لے
فنائیل الحمل ھکخائیل الثور وعثائیل الجوزا وفنائیل السرطان ظائیل الاسد تائیل السنبلہ اسفطائیل

المیزان ظائیل العقرب وفذائیل القوس استائیل الجدی امتائیل الدلو امتائیل الحوت ھکخائیل الشرطین ونقغائیل البطین وغخائیل الثریا دفذائیل الدبران وکقائیل الھقعہ ھکخائیل الھقو وغخائیل الذراع امضائیل النثرہ ظل ئیل الطرفہ وعثائیل الجبھہ ھکخائیل الزھرہ طکلذائیل الصرفہ وفذائیل العوا تائیل السماک وغخائیل الغضرہ طکشائیل الزبانہ و فذائیل الاکلیل لمائیل القلب وغخائیل الشولہ طلذائیل النعائم استطائیل البلدہ طکلذائیل الذابح امضائیل البلع طکشائیل السعود ھکخائیل الاخبیہ ظائیل المقدم امغائیل الموخر امضائیل الرشا دعثائیل کواکب شروع ہوئے الزحل طکشائیل المشتری التائیل المریخ ظائیل الشمس ھکخائیل الزھرہ وغخائیل العطارد واستطائیل القمر وعثائیل الھیولی وفذائیل النار وفقائیل الھوا اشائیل الماء طفرئیل الارض ھکخائیل النباتات امضائیل الحیوان امضائیل الانسان وفذائیل الملک ظائیل الذات دعخائیل اج ھر ظک مس فق شت خ ظ اور بہ حولی عن رص خت غض مین عرض کرتا ہون کہ اس جوہر کے واسطے کچھ علم نجوم مین بھی درکا ہو کہ طالع وقت اور کواکب کو بھی استخراج کرسکتا ہو تو اس جوہر حکیم موصوف کو بخوبی تمام استخراج کریگا یعنے یہ بیان ہے کہ پہلے اسم طالب اور مطلوب کا اور اسم ستارہ جو کہ صاحب ساعت ہو اور ستارہ جو روز عمل کا مالک ہو اور طالع وقت کا استخراج ہر شہر کا اور طالع وقت مین کون برج ہو اور اسکا کیا ستارہ ہو اور قمر کون برج اور کون منزل پر اسوقت طلوع کرتا ہو اور اسکا کیا نام ہو یہ دس مقام ہوئے اور ۱۱- اسم ذات ہوئے اللہ جل جلالہ کے جب ان گیارہ چیز پر قابض اور عامل ہو تو استخراج کرسکتا ہے شائقین اور جویندگان اس فن کی خدمت مین عرض کرتا ہون کہ یہ جوہر حکیم ممدوح نے زبان یونانی سے زبان عربی مین ترجمہ کیا اور زبان عربی مین بھی عجب طرح کے رمز اور کنائے سے پوشیدہ تھا مین نے زبانِ اردو مین ترجمہ کیا اور تمام رموز اور کنایات جو پوشیدہ تھے صاف بیان کردیئے

تاکہ ناظرین وشایقین اس عاجز کو دعائے خیر سے یاد فرماوین۔ اب حکیم ممدوح کے دوسرے جوہر کا بیان کیا جاتا ہے جو شخص اس فن کا طالب ہوگا وہ اُسکے اشارات ومطالب کو پہونچے گا

## باب سولھوان بیان اکسیر اعظم مین شامل وپر ۱۴ فصلون کے

**فصل ۱**۔ ارکان اکسیر اعظم مین حکیم فلاطون نے اپنی کتاب جوہر الالواح مین ایک جوہر کا یہ بیان کیا ہے اور اُس شخص اسکی کیفیت روشن ہوگی جو اسکا شائق ہوگا حکیم ممدوح بیان فرماتے ہین کہ ۴ چیزین اس علم اکسیر مین ہین لیعنی دھات سے دھات کا بدلنا اور اکسیر کے مزاج کے چار رکن ہین اول تو پارہ ہے اور دوسرے گندھک ہے اور تیسرے ہرتال ہے اور چوتھے نوشادر ہے چار رکن مزاج کے ہین اول آتش دوم ہوا اور سوم آب اور چہارم خاک اور عقل سے ان چارون کی ترکیب کرے اور مزاج دے کر انکو ملادے اور پارہ اور گندھک سونے کی طیاری مین ہے اور پارہ اور ہرتال چاندی کی طیاری مین اور باقی جو معدن میل کرے بعضے سات بار کا مکرر ترکیب سے اسکا وزن ہے مثلاً پارہ ۴ تولے پہلے گندھک ایک تولہ اور نوشادر ۳ تولہ اور ہرتال ۲ تولہ ان چار رکن کو مرکب کرکے سات مرتبہ دھوئے اور سات بار تشمیع کرے لیعنی جوہر اُٹھادے اس طرح ایک غسل اور ایک تشمیع قدح یعنی پیالے مین دے لیعنی دو پیالے مین دے یعنی دو پیالے برابر کے ہون اور آگ پر اُسکے جوہر اوڑادے اوپر کے پیالے مین جواہر تمام آوینگے تو گندھک سرخ ہوجاوے گی یہ طریقہ حکماے فلاسفہ کا ہے اور اُس گندھک سرخ کو اکسیر اعظم کہتے ہین اور دوسری ترکیب چاندی بنانے کی اس طرح بیان کی ہے اول پارہ ۴ تولے اور ہرتال ۸ تولے اور نوشادر ۲ تولے انکو ترکیب سے ملادے اور کھرل کرے لبعد اسکے ۹ دفعہ غسل دے اور ۹ تشمیع دے اسطرح پر اول ایک غسل دوسا ایک تشمیع پیالون مین دے اکسیر چاندی کی طیار ہوگی اور قول حکیم فلاطون کا تمام ہوا اب مین عرض کرتا ہون کہ ایک ذخیرہ اسکندری تصنیف حکیم ارسطاطالیس

شاگرد حکیم فلاطون کا ہے وہ اپنی کتاب ذخیرہ اسکندری باب اکبر مین بیان کرتا ہے کہ
ہر ایک دوا کو پاک کرنا چاہیئے تو اول گندھک کو ایک پانی سے دھوئے اسی طرح
ہر ایک دوا کو یعنی مثل گندھک دھرتال اور سم الفار اور نوشادر اور شورہ وغیرہ
کو پاک کرنے کو ایک پانی تیار کرتا ہے جو شخص جس دوا کو پاک کرنا چاہیئے وہ اُس
دوا کو کھرل مین ڈال کے اُس پانی مین کھرل کرے تمام روز اور وقت شب کے
کھرل مین پانی ڈال کے کھرل بھر دے اور تمام شب وہ کھرل علیحدہ رکھے وقت
صبح کے وہ پانی تمام کھرل سے گرا دے اُس دوا کو کھرل کر کے خشک کر دے اسکو
ایک غسل کہتے ہین بعد اُس کے دو پیالے گلی برابر کے لاوے اور ایک کو دوسرے
سے ملا دے اور اُسکو کپڑ مٹی کرے اور خشک کر کے چولھے پر رکھے اور آگ جلا دے
ملایم اسکو زبان عربی مین تشمیع کہتے ہین اور زبان فارسی مجوسان ہندوستان
کی اصطلاح مین تصعید کہتے ہین اس طرح سات بار کرے سات تصعید ہوگی اور
جو اس دوا کے جوہر ہوئین گے وہ اوپر کے پیالے مین رہین گے اور پانی کا تیار
کرنا حکیم ارسطا طالیس نے اپنی کتاب ذخیرہ اسکندری مین بیان کیا ہے اور مین
عرض کرتا ہون کہ کتاب ذخیرہ اسکندری میری نظر سے گذری ہے یہ ترکیب ہے پانی
بنانے کی مثلاً ایک سیر سجی اور چار سیر چونا سیپ کا بے بجھا ہوا ہو وہ چار سیر لے
اور ایک ظرف گلی مین ڈال دے اور پانی سے بھر دے تاکہ دوا سے چار اُنگل
پانی زیادہ رہے اور سات روز اُسکو علیحدہ دھر رکھے اور بعد سات روز کے تمام
پانی مقطر کرے اور بعد اسکے پانی مقطر کو اور دوسرے برتن مین ڈال دے اور بعد اسکے
ایک سیر نوشادر اور ایک سیر زاج سفید یعنی پھٹکری اور ایک سیر نمک اور پاؤ سیر جواکھار اُس
کو پانی مین ڈال دے تا مدت ایک ہفتے کے علیحدہ دھر ا رہے بعد سات روز کے اُس پانی کو مقطر کرے
اور شیشے مین بھر رکھے جس وقت درکار ہو اسوقت اُس پانی کو غسل دوا مین لاوے دو پانی یہ ہوئے اور دو

بانی اور حکیم ذخیرہ مین بیان کرتا ہے اگر کسی صاحب کو زیادہ اس سے حاجت ہو وہ کتاب ذخیرہ اسکندری کو ملاحظہ کرین اور ان دو پانی کو طیار کرین ہین لے موافق قول حکیم ارسطاطالیس کے بیان کیا گیا والسلام فقط **فصل ۲** - میزانون روحانیات سے بیچ عالم خواب کے لانے کے بیان مین حضرت خواجہ شمس الدین مغربی بہت کامل تھے ملک مغرب مین اُنھون نے اپنی کتاب کلیات اعمال مین لکھا ہے کہ جس شخص کا جی چاہے کہ خواب مین ملازمت کرون اور جواب سوال جو کچھ کہ مطلوب ہے وہ عرض کرون یا روحانی ائمہ علیہم السلام یا کوئی اولیا یا شہید یا مرشد یا مادر پدر وغیرہ سے تو اول استخراج ابجد تین طرح پر کرے استخراج نام مطلوب کا اول ابجد صغیر یعنے جمل کبیر اور دوم ابجد ملفوظی اور سوم ابجد کبیر الکبیر پہلے بیان ابجد صغیر کیا ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ دوم ابجد بسط ملفوظی الف با جیم دال ھا واو زا حا طا یا کاف لام میم نون سین عین فا صاد قاف را شین تا ثا خا ذال ضاد ظا غین اور سابق مین اسکا بیان ہو چکا ہے

| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| احد | اثنین | ثلاثه | اربعه | خمسه | ستته | سبع | ثمانیه | تسع | عشره | عشرین | ثلاثین | اربعین | خمسین |
| ۱۳ | ۶۱۱ | ۱۰۳۶ | ۲۷۸ | ۷۰۵ | ۴۶۵ | ۱۳۲ | ۶۰۶ | ۵۳۵ | ۵۰۵ | ۶۳۰ | ۱۰۹۱ | ۳۳۳ | ۶۲۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ستین | سبعین | ثمانین | تسعین | مائه | مائتین | ثلاثه مائه | اربعه مائه | خمسه مائه | سته مائه | سبع مائه | ثمانیه مائه | تسع مائه | الف |
| ۵۲۰ | ۱۹۲ | ۶۵۱ | ۵۹۰ | ۴۵۶ | ۵۰۱ | ۱۴۸۷ | ۷۳۴ | ۶۶۱ | ۶۹۲۱ | ۵۹۳ | ۱۰۶۲ | ۹۹۱ | ۱۱۱ |

علمای تکسیر کا یہ بیان ہے کہ اسمائے الٰہی یا سورہ یا آیت قرآن مجید کی موافق مطلوب کے ہو اور عدد نام مطلوب کہ بقاعدہ جمل کبیر کے استخراج کرے اور جو کچھ کہ جمع ہو اس

جمع کو اہل تکسیر وقف کہتے ہین اور اہل یونان کعب و اہل فارس میزان کہتے ہین اور قرآن
شریف کی کوئی آیت یا اسماے الٰہی ہین الف اور ہ م اول طرح کرتے ہین چنانچہ الو دو
الف اور ہ م کو گرائے اور باقی استخراج کرے جیساکہ اس مثال مین ہے ب س م ال
ل ہ رح م ن رح ی م اور اعداد اسکے یعنی بسم اللہ کے ۷۸۶ عدد ہوے یہ مثال
کفایت کرتی ہے وہ مثال یہ ہے درمیان محمد و احمد دائم الفت و محبت رہے اور
طالع ہر دو اسم کے بموجب تکسیر کے جیساکہ حکیم افلاطون نے استخراج طالع طرفین
کا کیا ہے واسطے ہر دو برج اور ستارون کے مثال اسکی م ح م د ح و ا جمع
۴۰ ۸ ۴۰ ۴ ۸ ۶ ۱ ۱۰۷
۱۲ - اور ۱۲ کی طرح تو ۱۱ عدد باقی رہے برج گیارہوان برج دلو ہوا اور مطلوب کا اسم
ا ح م د مادر مریم م ر ی م اعداد اس کے جمع کے طرح ۱۲ - اور ۱۲ کی تو سات
۱ ۸ ۴۰ ۴ ۴۰ ۲۰۰ ۱۰ ۴۰ ۳۲۳
عدد باقی رہے اسکا برج میزان ہوا تو برج طالب کا دلو اور حرف ط ک ض اور برج مطلوب
کا ص ف ض حروف برج کو امتزاج دیا اس طرح پر ط ص ک ف ظ ض اور
طالب م ح م د ح و اسم مطلوب ا ح م د م ر ی م م ا ح ح م م د د ح
م مع بروج اور مع طالب و مطلوب ایک سطر جمع کی ط ص ک ف ظ ض م ا ح
ح م م د د ح م و ر ا ے جمع اب ان حروفات امتزاج کو ملفوظی کیا میم الف حا حا
۲۱۴۳
میم میم حا میم دا دا را الف یا میم جمع اور پھر حروف سطر امتزاج کو حروف رقم
عددی شمار عربی اربعین احد ثمانیہ ثمانیہ اربعین اربعین اربعہ اربعہ ثمانیہ
اربعین ستہ مائتین احد عشر و اربعین اور جمع اور دعوت حروف کھینچے اور تمام حروف کو تخلیص
کیا ط ص ک ف ض ظ م ا ح د و ر ی ل ث ن ع ح ت ش تمام تین ابجدات
سے حروف تخلیص کیا تو بیس حرف تخلیص مین آئے اسمائے الٰہی مطابق حروف کے استخراج کیے
چنانچہ یا طاہر و صمد کریم فتاح ضامن ظاہر - مبدی اللہ حمید دیان وارث و رزوق لطیف
نافع عزیز ہادی تواب شہید یہ اسمائے الٰہی استخراج ہوئے اور جدول ملائکہ سے مطابق حروف کی موکل

استخراج کیے چنانچہ یا طاطائیل یا اھلجمائیل یا ھروزائیل یا عطرائیل یا عطکائیل یا ردائیل یا روماکیل یا اسرافیل شرقائیل درداثیل یا رفتائیل یا اھرائیل یا اسرائیل یا ططائیل تمام ملائکہ استخراج کئے اور جو کہ سطر اول حروف کے جمع ہوئے ان سب حروف کے طلسم طیار کئے واسطے روشن فتیلے کے مثلاً اول حرف طا ہے

ط ۲۹۸۸۹ ۴۱۴۸۸۹ ح م م و و ۴۸ ۴۰۱۱۲۶ م ۲۸۸۹ ۴۸۸۱ ۴۴۴۴ ۴۸ ۴۱۱۲۶ ک ۴۸۸۹ ۴۱۸۸ ۴۴۴۴ ۴۴ ۴۸ ۴۱۱۲۶

ق ۹۸ ۴۱۸۸ ۴۴۸۸ ۴۱۸ و و ۴۴ ۴۱۲ ی ۴۰۹۰ ۴۱۸۸ ۴۴۸ و و ۴۸ ۴۰۱۱۲۶ ظ ۴۸۸ ۴۱۴۴ ۴۸ د د ۴۰۱۲۶ ص ۴۸۸ ۴۱۴۴ ۴۸ د د ۴۰۱۱۲۶

الف ۴۴۸۸ ۴۴ و و ۴۱۱۲۶ ح ۴۴۸ ۴۴ د و ۴۱۱۲۶ و ال ۱۲۶ ۳۵۵۷۵ ت ۳۴ ر ۳۱۲ ۳۵۷۵۵۴۰۳

ے ۳۴۵۶۵۵۳ ۳۴۵۷۵۵۱ ۳۴۵۷۵ ل ۵۷ ۳۴ ۳۴۵ ۳۴ ۳

۹۹۲۸۸۹۴۱۸۴۶۲۲۱۳۵۵۷۵۴۳۳ ۱۸ طلسم کے فتیلے طیار کئے اور ان فتیلون کو اوپر تین کے قسمت کرے اول شب مین ایک حصہ فتیلون کا روشن کرے اور دوسرا حصہ دوسری شب کو روشن کرے اور تیسرا حصہ تیسری شب کو روشن کرے اور بخورات خوشبو روشن کرے یعنے عنبر اور مشک زعفران اور عطریات وغیرہ چراغ مسی مین روغن گاؤ اور شہد خالص آمیز کرکے فتیلہ روشن کرے اول شب کو مشک زعفران سے لکھے اور جو کہ حروف تخلیص کئے ہین انکو مرکب کرکے لکھے اور زیر زبر اور پیش معرب اور معجم کرے جو کہ طریقہ اول کتاب مین جدول لکھی ہے اُس سے عمل کرے اور عزیمت پڑھنے کی تیار کرائے اور چراغ کا منھ طرف قبلے کے کرے اگر سالک راہ حق ہو یا ارواح کسی اولیا اللہ کی یا شہید کی یا پیر اور مرشد کی یا ادرو بدروغیرہ کی طلب کرے اور حقیقت حال اپنا پوچھے یا جواب وسوال روحانیات سے خواب مین کرے تمام وکمال کیفیت معلوم ہوجائیگی جس مراد کا خواہشمند ہوگا اُس مراد کو پہونچے گا اگر دنیا کی طرف رجوع کرے یا طالب اور مطلوب خواہ سلاطین اور ملوک یا کوئی خواتین معظمہ سے ہوئے تسخیر کرنا یا کوئی عورت مطلوبہ وجہ حلال کرے تو بلاشک وہ اپنی مراد کو پہونچیگا اور یہ عمل نا اہل وجاہل سے

پوشیدہ کیا ہی اور عزیمت یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم اقسمت علیکم یا ارواح علویات وسفلیات ھذا حروف من تکسیرو اسماء ربکم الملائکۃ المقربین یا اططائیل یا ھجمائیل یا حروزائیل یا عطرائیل یا عصکائیل یا لوصائیل یا ارویائیل یا اسرافیل یا شرقائیل یا دردائیل یا رفتائیل یا اھرائیل یا اسراکیل یا لططائیل بحق یا طاھر یا صمد یا کریم یا فتاح یا ضامن یا ظاھر یا مبدئ یا اللہ یا حمید یا دیان یا وارث یا رزاق یا لطیف یا نافع یا عزیز یا ھادی یا تواب یا شھید و بحق حروف تکسیر ظطضکفض ظماخد ورملشغیش یا ارواح المقدس اجیبونی و اطیعونی مرجوعین من محبت محمد بن حوا علی محبت احمد بن مریم العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا بہ عمل تین رات یا سات رات بجالاوے اگر طرف دنیا کے یا کسی چیز کو تسخیر کرے تو یہ طریقہ جو محمد اور احمد کا بیان کیا ہے اور اگر روحانی طلب کرے تو ارواح مقدس فلان اولیا یا شھید کی حاضر ہو بحق یا اللہ ممدوح و ملائکہ اسیر عزیمت پڑھے اور استخراج کرے وہ مراد حاصل ہوگی **فصل ۳ متفرقات**

اعمال تکسیرات ہین واسطے تسخیر اور زبان بند کرنے مرد حاسد وغماز کے نہایت مجرب اور آزمودہ ہے اگر حاکم وقت کے پاس جاوے اور وہ جابر ہو تو دیکھتے ہی صورت کو مہربان ہو جائیگا اور اگر کسی شخص کے پاس کچھ مطلب ہو تو انشاء اللہ تعالی مراد حاصل ہوگی مثلاً پہلے نام طالب کا اور بعد مطلوب کا لکھے روز یکشنبہ کو اول ساعت طلوع آفتاب کی ہووے اور دونوں اسم کے حرف قطع قطع لکھے اور جدول ہین چار طرح پر حرف لکھے ہین اول

| مرفوع | ج ف ک ھ ز ث س |
|---|---|
| مفتوح | ہ ر ش د ح خ ذ |
| مجزوم | ا ب ط ظ ع غ ص |
| مجرور | ض ق ل م ن و ی |

مرفوع اور دوم مفتوح اور سوم مجزوم اور چہارم مجرور اسم طالب اور مطلوب ہین ملاحظہ کرے اور ایک ایک حرف سے ہر اسم کا مثال اسکی حاکم محمد اور طالب عمران دو اسماکو استخراج جدول کیا

| ح | ح | ح |
|---|---|---|
| د | ا | د |
| ع | ع | ع |
| م | م | م |

یہ حروف استخراج ہوئے اول ح و ع ح ر ع م ح د ع م تکرار تمام ہوئی پس اسکا
اسم بنایا حدعم حرعم حدعم ان کلمون کو ایک کاغذ حریر پر لکھے اور عطر لگا وے
اور اپنے داہنے کان مین رکھے اور آگے مطلوب کے جاوے انشاء اللہ طالب پر مطلوب
مہربان ہوگا اور مراد دلی بر آویگی اور اگر یہ حرف چار کلمہ چو حرفی جو کان مین رکھنے کے
ہین انکو سفال آب نارسیدہ پر لکھے اور آتش مین دفن کردے مطلوب حاضر ہوگا اور جو کان
مین رکھے اور آگے مطلوب کے جاوے انشاء اللہ تعالیٰ مطلب حاصل ہوگا **فصل ۴**
محبت مرد و زن مین زن و مرد مین اگر مخالفت رہتی ہو تو عمل اس تکسیر کا کرے تا زندگی
دونون مین محبت جاتی رہیگی اسم طالب او مطلوب اور اسم الٰہی موافق مطلب کے لکھے
ایک سطر مین تین اسمون کے جدا جدا حرف لکھے اور بعد اُسکے تکسیر کرے جسوقت کر زمام
پر آوے اُسوقت پہلوئے تکسیر کے ہر دو پہلو علیحدہ علیحدہ لکھے اور دونون کو امتزاج دیکر
ایک سطر لکھے مرکب کرے اور تمام تکسیر کے عدد استخراج کر کے ایک نقش مربع پشت
پر تکسیر کے لکھے اور اس تکسیر کا فتیلہ طیار کر کے چراغ مسی مین روغن گاؤ اور شہد
مین ملا کے فتیلہ روشن کرے اور بخورات خوشبویات آتش پر روشن کرے اور
منہ چراغ کا طرف خانۂ مطلوب کے کرے اور آپ چراغ کے مقابلے بیٹھ کے اس
عزیمت کو پڑھے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اقسمت علیک یا ارواح العلویہ
السفلیہ بکل اسم حاصل من تکسیر ھذا الحروف من اسماء ربنا وربکم الھنا
والٰھکم ومن اسماء روٴسائکم من الملٰئکۃ المقربین الارواح المقدسین
ان تعینونی المجیب فلان بن فلان علے حب مالی الی یا اسرافیل وغیرہ
بحق یا اللہ اور موافق اسمائے طالب اور والدین و اسم الٰہی استخراج کرکے
فلان بن فلان کو ہمارے پاس فلان بن فلان کو حاضر لاوے اور مطیع
و فرمان بردار اگر روز آخر اس کے تین بار العجل تین بار الساعتہ اور تین بار

او جاپڑھے سائل اپنی مراد کو پہونچے گا مگر یہ فتیلۂ یکصد سات بار بجالاوے مجرب ہے

جدول یہ ہے

| ا | د | م | ج | ل | ب | ق | ل | ی | ح | و | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ا | و | د | ح | م | ی | ج | ل | ل | ق | ب |
| ب | ا | ق | ا | ل | و | ل | د | ج | ح | ب | م |
| م | ب | ب | ا | ح | ق | ج | ا | د | ل | ل | و |
| م | م | ل | ب | ل | ب | د | ا | ا | ح | ج | ق |
| ق | و | ج | م | ح | ل | ا | ب | ا | ل | د | ی |
| ب | ق | د | و | ل | ج | ا | م | ب | ح | ا | ل |
| ل | ی | ا | ق | ح | د | ب | و | م | ل | ا | ج |
| ج | ل | ا | ب | ل | ا | م | ق | و | ح | ب | د |
| د | ج | ب | ل | ح | ا | و | ب | ق | ل | م | ا |
| ا | د | م | ج | ل | ب | ق | ل | ب | ح | و | ا |

**فصل ۵** اسماے حسنی مین یہ اعمال بہت خوب ہین واسطے حاجتمند کی سہل ہے اور نہایت مجرب ہے ہر حاجت کے واسطے دس اسماے حسنی ہین موافق خواہش انسان کے لکھے ہین چنانچہ یا کافی یا غنی یا فتاح یا رزاق یا ودود یا لطیف یا واسع یا شہید یا نعم المولیٰ و نعم النصیر جملہ اعداد اسمای الٰہی کے یہ ہین ۶۵۲۹ اور ترکیب اسکی یہ ہے کہ پہلے اسم مطلوب کو لکھے حرف جدا جدا اور عدد اسکے لکھے اور جمع کرے اور بعدہ اسم طالب کو اوپر اس طرح کے جمع کرے اسماے مطلوب اسمائے الٰہی ہین اگر دولت مطلوب ہو تو اسم غنی کو لکھے اگر نوکری مطلوب ہے یا رازق کو لکھے اگر شفاے بیمار منظور ہے یا شافی یا کافی لکھے اور اگر مہربانی امیر یا امراو رکار ہے تو یا لطیف کو ترکیب دے اور اگر فتوحات کی خواہش ہے تو یا فتاح کو ترکیب دے غرض جو کہ مطلوب ہوئے موافق اسکے اسماے الٰہی کو ترکیب دے مثال اسکی

یہ ہے کہ اگر کسی کو تلاش روزگار ہے اسم طالب دل دا دح س ن جمع کیا بعد اسکے اسم الٰہی یسا زا ف جمع ہر دو اسم کی جمع ان دو اسم کو ملفوظی لکھا ب از اقاف دال ل ام دال ال ف را س ی ان ن و ن ہر دو عدد کو جمع کیا ملفوظی جمع ۱۱۸۰ ہر دو کی جمع ۱۸۴۵ کل جمع طرح ۳۰ باقی ۱۸۱۵ حصہ ۴۵۳ کسر فاضل ۳

| ۴۵۳ | ۴۶۷ | ۴۶۴ | ۴۶۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۶۵ | ۴۶۰ | ۴۵۴ | ۴۶۶ |
| ۴۵۹ | ۴۶۲ | ۴۶۹ | ۴۵۵ |
| ۴۶۸ | ۴۵۶ | ۴۵۸ | ۴۶۳ |

اس نقش کو عروج ماہ مین روز جمعہ وقت طلوع آفتاب کے لکھے اور بخور خوشبو مثل عطر وغیرہ کے وقت لکھنے کے آتش پر جلا دے اور ایک ہزار آٹھ سو پینتالیس دفعہ ہر روز بعد نماز فجر کے اسم یا رزاق کو پڑھے اور اس نقش کو اپنے گھر مین بلند جگہ پر چسپان کر دے اور ایک نقش کو موم کرکے اپنے گلے مین رکھے حق سبحانہ تعالیٰ نہایت تاثیر بخشے گا اور یہ کل بزرگون نے نہایت پسند کیا ہے اور کتاب سر المکتوم مین لکھا ہے کہ قاعدہ استخراج اسمائے الٰہی کا یہ ہے کہ پہلے اسمائے الٰہی پر الف اور لام ہے اسکو طرح کرے۔ چنانچہ اسمائے الکافی الغنی الفتاح تو کافی غنی الف لام طرح کر دیا اور معلوم کیا کہ اسم کے عدد کتنے ہین بحساب جمل کبیر ان اسمائے ممدوح کے تمام اعداد جمع کیے بعد اسکے بشرائط تمام ایک خالی مکان اور پاکیزہ مین مگر کم نہ زیادہ عدد ہون ایک حرف کے مطابق مین ایک ہزار مثلاً اسم کے چار حرف ہین تو چار ہزار بار اس اسم کو پڑھے اور بخور خوشبو روشن کرے دعا مستجاب ہوگی یہ عمل کبریت احمر عظیم ہے

**فصل ۶** ۔ عمل محبت کی تکسیر

مین اول اسم طالب کا عمر اور مطلوب محمد اور انکو جدا جدا لکھے اول اسم مطلوب اور بعد اسم طالب کے جدا جدا حروف لکھے سات سطر مین اسم طالب کا مقدم یعنی پہلے نکلے گا اور اسم مطلوب کا آخر مین ظاہر ہوتا ہے۔ یہ قاعدہ مجربات سے ہے اور آزمودہ ہے استادون نے لکھا ہے کہ بہت مجرب ہے اس طرح عمل کرے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | م | ر | م | ح | م | د |
| ح | م | د | ع | م | ر | م |
| م | ر | م | ح | م | د | ع |
| م | د | ع | م | ر | م | ح |
| س | م | ح | م | د | ع | م |
| د | ع | م | ر | م | ح | م |
| م | ح | م | د | ع | م | س |

پہلے اسم طالب کا اور بعد اسم مطلوب ہے یعنی
آخر مین چنانچہ سابق مین ذکر ہو چکا ہے اس طرح پر
سطر تکسیر کے لکھے تاکہ زمام برآوے بعد اسکے دست
راست کے تمام پہلوے سطر کو لکھے اور بعد اس کے
دست چپ سے سطرون کے تمام پہلوے سطر کو لکھے
اور اسکو امتزاج دے کے ایک سطر کرے موافق
اس تکسیر کے پہلو راست ع ح م م س د م اور پہلوی چپ د م ع ح م م ر امتزاج ع
ح م م ع م ح س م د م م س پھر بعد اسکے اسی طرح سے تکسیر سات بار کرے بعد ساتوین
تکسیر کے سطر آخر کو ساعت زہرہ یا قمر مین چاندی کی تختی پر کندہ کرے یا پوست آہو پر مشک
اور زعفران سے لکھے یا نیچے نگینہ انگشتری کے رکھے اور دوسری ترکیب یہ ہے
جو کہ سطر آخر تکسیر ہفتم ہو اسکے اعداد جمل کبیر سے اعداد جمع کرے اور ایک نقش مربع
لکھے اور تمام ہفت تکسیر گرد مربع کے لکھے اور اپنے پاس رکھے اثر عظیم ہوگا اور مراد
اپنی کو پہونچے گا **فصل ۷** تکسیر امتزاج طالعین مین عمل تکسیر طالعین اُسکو کہتے ہین
کہ اول اسم طالب مع مادر کے فرد فرد حرفون مین لکھے اور عدد اُس کے جمع کرے
اور اسی طرح نام مطلوب کا مع مادر کے لکھے اور عدد جمع کرے اول جو کہ عدد طالب
مع مادر کے جمع ہین اُن تمام اعداد کو ۱۲ - اور ۱۲ کی طرح کرے اور پر دوازدہ
برج کے پس معلوم کرے طالب کے طالع کا کون برج آیا اور اسی طرح پر مطلوب
کے عدد طرح کرکے برج طالع معلوم کرے پس دونون طالع معلوم ہو جائینگے
اور ان برج کے ستارے کون کون سے ہین پس طالب کا طالع اور جو حرف طالع
کے اور ستارے کے حروف ابجد سے منسوب ہین انکو جدول سے استخراج کرکے اسم
طالب کے پاس لکھے اور اسی طرح مطلوب کا طالع اور ستارہ استخراج کرے اور جو حرف

کہ اُس سے منقسم ہین لکھے اور اِن دونو کا امتزاج دے یعنی ایک حرف ادھر کا اور ایک
حرف اُدھر کا پس ایک سطر لکھے بعد اُس کے اسم طالب کو اور مطلوب کو امتزاج دے
دو سطرین ہوئین ایک طالع کی اور دوسری امتزاج طالب اور مطلوب کی پھر ان دو کو
امتزاج دیکر ایک سطر پیدا کرے اور بعد اس سطر کو تکسیر مین گردش دے جب وقت
نام برآوے اُس وقت سطر اول سے دو حرفی اور ۳ حرفی اور چار حرفی کلمہ
مرتب کر کے معرب اور معجم کرے اور فتیلہ طیار کرے اور چراغ مسی یا گلی مین
روغن گاؤ اور شہد ملا کر فتیلہ تر کر کے روشن کرے مگر مکان علیحدہ اور خالی ہوئے
اور منھ طرف خانہ مطلوب کے کرے اور بخور اوپر آتش کے جلا دے اور اُس
عزیمت کو پڑھے سات رات مین طالب اپنی مراد کو پہونچے گا مثال اُسکی یہ ہے
طالب داؤد اور مادر مریم بسبط جمل کبیر مین کیا تو یہ عدد جمع ۵ ۳۰ - ۱۲ - اور ۱۲
کی طرح دی تو برج اسد ہوا اور نام مطلوب سلیمان اور مادر مائی اس طرح پر اُسکو
بسط کر کے ۱۲ - اور ۱۲ کی طرح کی تو برج ثور حاصل ہوا برج اسد کے ۵ ط ح
برج ثور ج م ز ان دو کو امتزاج کیا ہ ج ط م ح ز اسم طالب داؤد م ر ای
م بعد اس کے س ل ی م ان م ا ی ہر دو کو امتزاج دیا حرف زیادہ کو اول
کیا س د ل ا ی د م د ا م ن ر ا ی ی م بعد دو سطر کو امتزاج دیا س ہ د
ج ل ط ا م ی ح و ز م د ا م ن ر ا ی ی م اور بعضے استاد اس طرح
پر استخراج کرتے ہین کہ اسم طالب اور مطلوب کو امتزاج بسط سالم مین کیا اور اسی طرح پر
برجون کو امتزاج دیا جو کہ حروف اُن سے تعلق رکھتے ہین اس مثال کے
بموجب کواکب شمس کا طالب ہوا اور کوکب زہرہ مطلوب کا ہوا ان سے جو کہ
حروف ابجد کے منقسم ہین چار چار حرف جیسا کہ سابق مین مین نے جدولون مین
بیان کیا ہے اسی طرح پر ان حروفون کی تکسیر کر کے استخراج کر لے

## جدول امتزاجین طالب و مطلوب

| س | ه | د | ج | ل | ط | ا | م | ی | ح | و | ز | م | د | ا | م | ن | ز | ا | ی | ی | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | س | ی | ه | ی | د | ا | ج | ر | ل | ن | ط | م | ا | ا | م | د | ی | م | ح | ز | و |
| و | م | ز | س | ح | ی | م | ه | ی | ی | د | د | م | ا | ا | ج | ا | ز | م | ل | ط | ن |
| ن | د | ط | م | ل | ز | م | س | ر | ح | ا | ی | ج | م | ا | ه | ا | ی | م | ی | ج | د |
| د | ن | د | و | ی | ط | م | م | ی | ل | م | ز | ه | م | م | س | م | ر | ج | ج | ی | ا |
| ا | د | ی | ن | ح | د | ج | و | ر | ی | م | ط | س | م | ا | م | م | ی | ه | ل | ز | ا |
| ا | ا | ز | د | ل | ی | ه | ن | ی | ح | م | د | م | ج | ا | و | م | ر | س | ی | ط | م |
| م | ا | ط | ا | ی | ز | س | د | ر | ل | م | ی | و | ه | ا | ن | ج | ی | م | ح | د | م |
| م | م | د | ا | ح | ط | م | ا | ی | ی | ج | ز | ن | س | ا | د | ه | ر | د | ل | ی | م |
| م | م | ی | م | ل | د | د | ا | ر | ح | ه | ط | د | م | ا | ا | س | ی | ن | ی | ز | ج |
| ج | م | ز | م | ی | ی | ن | م | ی | ل | س | د | ا | و | ا | ا | م | ر | د | ح | ط | ه |
| ه | ج | ط | م | ح | ز | د | م | ر | ی | م | ی | ا | ن | م | م | د | ی | ا | ل | د | س |
| س | ه | د | ج | ل | ط | ا | م | ی | ح | و | ز | م | د | ا | م | ن | ر | ا | ی | ی | م |

تمام جدول کے حروف کو مرکب کیا جہان ملے اور کلمے بے معنی خواہ معنی دار ہون یا نہ ہوئین
سهد جلطا میحوز مدا مزا بیم مسیهید اجر لنطما امدیم
خرودمز سحیمهیید دما اجار ملطن ند طملز مسرحلیجها هابمید دوند
یطهیلا زہ ماسمرجیا پانچ سطر تک مرکب مبتدی کے سمجھانے کے واسطے
لکھدیا ہے اسی طرح پر تمام جدول تکسیر کو ملاوے اور بعد اسکے تمام حروفات تکسیر کو معرب اور
معجم کرے اور چراغ مسی یا گلی مین ہمراہ روغن گاؤ اور شہد خالص کے فتیلہ
روشن کرے شب جمعہ کو اور سات رات روشن کرے اور اسس عزیمت کو پڑھے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اقسمت علیکم باسماء ربکم یا اصحاب الارواح اللطیف
اس جا ملائکہ دونون بروج اور ہر دو کواکب اور ہر دو حرف طالب و مطلوب کے درج
کرے مع چھ اسماے ملائکہ یا فلان بحق اللہ الواحد الاحد الرحمٰن الرحیم الحمید الحی
الہادی المحیط و شیاطین الموکل علی قلوبھم ان تجیبوا محبت فلان بن فلان فی قلب سلیمان
بن مائی من جہت الحروف اسمائہا و طالعہا و قلب اقلب و قوۃ محبت العجل العجل العجل
الساعت الساعت الوحا الوحا بحق اللہ الاحد الواحد الرحمٰن الرحیم المحیط الحی
الہادی اس طرح پر اس عمل کو بجا لاوے طالب اپنے مطلب کو پہونچے گا یہ عمل
شیخ الرئیس بوعلی سینا کا ہے فصل ۸ تکسیر امتزاج الکوکبین مین حکیم بوعلی سینا
سے منقول ہے جو وقت درمیان دو شخصون کے محبت الفت پیدا ہوئے عمل امتزاج کوکبین
کا یہ ہے کہ پہلے اسم طالب کا اور حروف کلمہ کواکب کہ جو تقسیم کواکب پر ہین حروف ابجد
اول کتاب مین بیان ہو چکا ہے جدول کواکب سے دریافت کرلے اسم طالب کے ہمراہ
حروف کواکب اور اسم مطلوب کے ہمراہ حروف کواکب لے اور علیحدہ علیحدہ دو سطرین لکھے
اور جدا جدا بسط کرے اور اوسکو امتزاج دے اور دو سطر سے ایک سطر لکھے اور اس
سطر کو معرب معجم کرے اور اوپر کاغذ کے لکھے اور ایک فتیلہ طیار کرے روغن گاؤ اور شہد
مین روشن کرے یک چراغ گلی مین اور روغن کنجد اور بخور موافق کوکب کے روشن کرے
تین شب مین مطلوب حاصل ہوگا مثال اسکی طالب احمد اور حروف کلمہ کواکب زحل
ا ب ج د اور مطلوب محمد کلمہ کواکب شمس م ن س ع امتزاج دیا ا م م ح ح م
م د د ا م ب ن ح س د ع ان حروفات کو مرکب لکھا امحمند دا منبحسدع
یہ صورت پائی مگر اس کے عمل کا بخور روشن اور خوشبو وغیرہ کرے فصل ۹
تکسیر صدر موخر مین اگر ارادہ کرے کہ درمیان دو شخصون کے محبت اور الفت پیدا کرے اول اسم
طالب کے قطع قطع حرف لکھے اور اسی طرح مطلوب کا نام لکھے اور تکسیر حی القیوم کرے

اور ان دو اسمون کو صدر موخر کرے تاکہ زمام نکل آوے اگر سطر اول غلط ہونے پاوے
اگر ایک حرف بھی غلط ہوگا تو تمام سطر غلط ہوگی جب تلک تکسیر دوبارہ نگریگا پھر صدر
علیحدہ لکھے اور موخر علیحدہ لکھے یعنے پہلو دونون تکسیر کے علیحدہ علیحدہ لکھو مثال اسکی طالب
علی اور مطلوب حسن این دو اسم کو بسط مسلّم لکھے چنانچہ ایک صدر اور ایک موخر پہلو تکسیر

| ع | ل | ی | ح | س | ن |
|---|---|---|---|---|---|
| ن | ع | س | ل | ح | ی |
| ی | ن | ح | ع | ل | س |
| س | ی | ل | ن | ع | ح |
| ح | س | ع | ی | ن | ل |
| ل | ح | ن | س | ی | ع |
| ع | ل | ی | ح | س | ن |

بطور است ع ن ی س ح ل ع ن ی س ح ل ع ن
ع ن ن ی ی س س ح ح ل ل ع ع ن اور
سب کو مرکب کیا عننییسسححللعن اس طلسم کو روز
جمعہ یا پنجشنبہ کو بساعت مشتری یا زہرہ اور عروج
ماہ ہوئے اور زہرہ مشتری کے گھر مین یا قمر یا نظر زہرہ
یا مشتری سے تثلیث یا تسدیس ہوئے نظر دوستی کی کھتا ہو

اور بخور خوشبویات دمبدم آتش پر روشن کرے اگر جس وقت استخراج تکسیر شروع کرے بخور خوشبویات
روشن کرے اور جو کہ سطر معرّب اور منجم ہے اسکو کپڑے حریر زرد یا سفید مین لپیٹ کر موافق عدد حروف
شمار کے اُتنے فتیلے مطابق شمار کے لکھے اور چراغ مسی مین دو حصے روغن گاؤ اور ایک حصہ
شہد خالص ہوئے ملا کر چراغ کو روشن کرے اور چراغ کا منہ طرف خانہ مطلوب کے کرے
اور خود مقابل چراغ کے بیٹھے اور چراغ کو اوپر سہ پایہ چوب انار شیرین یا گنے کا ہو اسپر
چراغ روشن کرے اور مکان خالی اور پاکیزہ ہو اور جو کہ لفظ معرب اور منجم کیا ہے اُنکو
پڑھے اور پھر شمار حروف کے تو سات شب مین مقصود حاصل ہوگا اور ۲۱ بار اس عزیمت
کو پڑھے بسم اللہ الرحمن الرحیم اقسمت علیکم یا ارواح العلویات والسفلیات
بکل اسم من ملائکۃ المقربین والارواح المقدسین حاصل من تکسیر ھذہ الحروف من
اسماء ھذہ الحروف ربنا وربکم ومن اسماء رؤسکم من الملائکۃ المقربین
والارواح المقدسین اجیبونی واطیعونی ہمرجوع من المحبۃ فلان بن فلان

علی محبت فلان بن فلان العجل الساعۃ الوحا اس عزیمت کو پڑھے اور بخور جلا دے
اور جسوقت کہ پڑھ چکے تو خاموش بیٹھا رہے تاکہ تمام روغن چراغ مین جل جاوے

**فصل ۱۰** تکسیر عجمی کے بیان مین اول طالب کا نام اور بعد مطلوب کا نام فرد فرد لکھے
اور اسم زہرہ اور اسم مشتری کا جدا جدا لکھے دونون اسم کی دو سطرین لکھے اور امتزاج
دے معرب اور معجم کرے اور اس سطر کی تکسیر کرے تا زمام باہر آوے تو تمام سطور
سے حروف نورانی علیحدہ کرے پھر تکسیر حروف کرے جب کہ زمام بر آوے تو تکسیر
اول کے عدد استخراج کرے تمام تکسیر کے اور ایک نقش مربع طیار کرے
اور تکسیر دوسرے کے حروف ہر سطر کو کلمہ چہ حرفی کر کے گرد نقش کے لکھے
اور ایک فتیلہ طیار کرے مثال اس کی طالب احمد مطلوب محمود اسم زہرہ اور
مشتری اول طالب مطلوب کو فرد فرد کرے اح م د م ح م د و اور پھر
زہرہ اور مشتری کو فرد فرد کرے ن ہ ر ہ م ش ت ر ی اور پھر ان چارون کا
امتزاج دیا اح ہ م ر ہ د م ح ش م ت د ر ی د بعضے اُستاد یہ کرتے ہین
کہ اسم طالب اور مطلوب کا اور نام زہرہ اور مشتری کا اور جو کہ حروف ابجد کے ان پر
پر منقسم ہین اور بیان اُن کا سابق مین ہو چکا ہے اُن آٹھ حرف کو اُٹھا دے تین
سطرین ہوئین ان تینون سطرون کو امتزاج دے کے ایک سطر کرے اور اُس
سطر کو سطر مؤخر مین گردش دے جب کہ زمام حاصل ہو پہلو سے صدر مؤخر
کے امتزاج دے اور بعد اس کے زمام کو پہلو کے صدر مؤخر سے امتزاج دیکر
ایک سطر کرے اور حرفون کو شمار کرے اگر جفت ہون تو چار چار حرفون کا
ایک ایک کلمہ طیار کرے اور اگر طاق ہون تو پانچ پانچ حرفون کا کلمہ تیار
کرے اور ان کا فتیلہ بنائے اس طریق پر جیسا کہ اس جدول مین ہے
جدول یہ ہے ۔

## جدول مثالیہ طالب و مطلوب کی یہ ہے

| ا | ن | ح | ه | م | ر | د | ه | م | م | ح | ف | م | ت | و | ر | ی | د |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ه | ا | ی | ز | ر | ح | و | ح | ت | م | م | ر | ق | ز | ح | ه | م | م |
| م | د | م | ا | ه | ی | ح | ز | د | ر | س | ح | ر | و | م | ه | م | ت |
| ت | م | م | د | ه | م | م | ا | و | ه | ر | ی | ح | ح | س | ز | ز | د |
| د | ت | ر | م | ز | م | س | د | ح | ه | ح | م | ی | م | ر | ا | ه | و |
| و | د | ه | ت | ا | ر | ر | م | م | ن | ی | م | م | ش | ح | د | ه | ح |
| ح | و | ه | د | د | ه | ح | ت | ش | ا | م | ر | م | ر | ی | م | ز | م |
| م | ح | ز | و | م | ه | ی | د | ر | د | م | ه | ر | ح | م | ت | ن | م |
| ش | م | ا | ح | ت | ن | م | د | ح | م | ر | ه | ه | ی | م | د | د | ر |
| ر | ش | د | م | د | ا | م | ح | ی | ت | ه | ن | ه | م | ر | و | م | ح |
| ح | ر | م | ش | و | د | ر | م | م | د | ه | ا | ز | م | ه | ح | ت | ی |
| ی | ح | ت | ر | ح | م | ه | ش | م | و | ز | و | ا | د | ح | م | د | م |
| م | ی | د | ح | م | ت | ه | ر | ر | ح | ا | م | د | ه | ن | ش | و | م |
| م | م | و | ی | ش | د | ز | ح | ه | م | د | ت | م | ه | ا | ر | ح | ر |
| ر | م | ح | م | ر | و | ا | ی | ه | ش | م | د | ت | ن | د | ح | م | ه |
| ه | ر | م | م | ح | ح | د | م | ن | ر | ت | و | د | ا | م | ی | ش | ه |
| ه | ه | ش | ر | ی | م | م | م | ا | ح | د | ح | و | د | ت | م | ر | ز |
| ن | ه | ر | ه | م | ش | ت | ر | د | ی | و | م | ح | م | د | م | ح | ا |
| ا | ن | ح | ه | م | ر | د | ه | م | م | ح | ش | م | ت | د | ر | ی | د |

تکسیر دوسری تکسیر اول زمام کی اوپر سطر کو تخلیص حروف نورانی کر کے دوسری تکسیر کو لکھے
اور باہم جو تخلیص کیا تو بارہ حروف نورانی برآئے انکو دوسری تکسیر میں لکھے

جدول تکسیر حرف نورانی یہ ہے

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ه | ر | ه | م | ر | ی | م | ح | م | م | ح | ا |
| ا | ه | خ | ر | م | ه | م | م | ح | ر | م | ی |
| ی | ا | م | ه | ر | ح | ح | ر | م | م | م | ه |
| ه | ی | م | ا | م | م | م | ه | ز | ر | ح | ح |
| ح | ه | ح | ی | ر | م | ر | ا | ه | م | م | م |
| م | ح | م | ه | م | ح | ه | ی | ا | ر | ر | م |
| م | م | ر | ح | ر | م | ا | ه | ی | م | ه | ح |
| ح | م | ه | م | م | ر | ی | ح | ه | ر | ا | م |
| م | ح | ا | م | ر | ه | ه | م | ح | م | ی | ر |
| ر | م | ی | ح | م | ا | ح | م | م | ر | ه | ه |
| ه | ر | ه | م | ز | ی | م | ح | م | م | ح | ا |

تکسیر اول کے تمام اعداد اول سطر تا آخر سطر استخراج کرے اور ایک نقش مربع مین پر کرے تو تکسیر اول سطر کے یہ اعداد ہین ۱۳۱۸ - اور ۱۸ سطر تکسیر کئے ہین ۱۳۱۸ عدد کو اندر ۱۸ کے ضرب کیا تو یہ اعداد ۲۳۷۲۴ حاصل ہوئے اور کل اعداد نقش مربع

جمع ۲۳۷۲۴ طرح ۳۰ باقی ۲۳۶۹۴ حصہ ۵۹۲۳

کسر ۲ اب تکسیر دوم کے کلمے بنائے اور گرد مربع کے لکھے ھرھمن عحم محا ا ھحر مھسم حرامی یا مھر محر صمہ ھیما ھمہ رحح حھی مہرا ھمہ محمہ مجھبی اسام ممرح رماہ ھمح حمھہ مرمیح ھرام محام رھم حمیر مرمح ماحم مرا ھہ ان حروف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۲۳ | ۵۹۳۷ | ۵۹۳۴ | ۵۹۳۰ |
| ۵۹۳۵ | ۵۹۲۹ | ۵۹۲۴ | ۵۹۳۶ |
| ۵۹۲۸ | ۵۹۳۲ | ۵۹۳۹ | ۵۹۲۵ |
| ۵۹۳۸ | ۵۹۲۶ | ۵۹۲۷ | ۵۹۳۳ |

۲۳۷۲۴

مستخرجہ کو زیر زبر اور پیش کلمہ کرکے گرد مربع نقش کے لکھے اور چار قطع نقش کے لکھے ایک سفال آب نارسیدہ یعنی گرہ اہو اُسپر لکھے اور آتش دان مین دفن کر دے اور ایک نقش درخت میوہ دار مین لٹکا دے اور ایک دریا کنارے دفن کرے

اور ایک خوابگاہ مین محبوب کے دفن کردے انشاء اللہ تعالی مطلب حاصل ہوگا اور
یہ عمل بہت مجرب ہی

**فصل** التکسیر صدر موخر مین واسطے الفت و محبت درمیان دو شخصون کے
پیدا ہونے کے پہلے اسم طالب کا فرد فرد لکھے بعدہ مطلوب کا لکھے اور اسم مطلوب کو طالب
سے مقدم کرے اور تکسیر بھرے تاکہ نام باہر آئے بعد اسکے پہلوے صدر لے اور
پہلوئے موخر لے ہر سطر علیحدہ علیحدہ کرے بعدہ دونون کو امتزاج دے کر
ایک سطر لکھے اسکو قرآن السطرین کہتے ہین اور جوکہ جدول مین حروف ہین انکو
مرکب چار چار کا کلمہ کرے اور جوکہ پہلو سے قرآن السطرین کو جہان تک مرکب ہوسکین
مرکب لکھے اور یہ حروف پشت پر فتیلے کے لکھے جدول تکسیر کا فتیلہ بناوے مثال

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ح | س | ن | ع | م | ر |
| ر | ح | م | س | ع | ن |
| ن | ر | ع | ح | س | م |
| م | ن | س | ر | ح | ع |
| ع | م | ح | ن | ر | س |
| س | ع | ر | م | ن | ح |
| ح | س | ن | ع | م | ر |

اسکی پہلوے راست ح ر ن م ع س ح
پہلوے چپ ر ن م ع س ح ر ان دونون
سطرون کو امتزاج دے ح ر ر ن ن
م م ع ع س س ح ح ر ر اس سطر کو
مرکب کرکے لکھے وہ یہ ہے حرر
نممععسسحح ر ہوے ان کو
پشت فتیلہ پر لکھے اور فتیلہ طیار کرکے
چراغ گلی مین یا چراغ مسی مین روغن گاؤ اور شہد مین روشن کرے اور بخورات عطر
وغیرہ جلاوے حروف اسم طالب اور مطلوب اور برج طالع دونون کے ہون اور ستارہ
جوکہ ان طالع سے منسوب ہے ان سب کے موکل جدول اول کتاب سے استخراج کرکے
عزیمت مین ملاوے اور عزیمت کو پڑھے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم
عزمت علیکم یا ملائکتنا الموکل علی حروف اسم والفلک الکواکب للبروج والمنازل
علی التکسیر اغیثونی بقوۃ واعتصموا الملائکۃ جمعا لا یفرقوا واذکروا نعمت اللہ

علیکم اذ کنتم اعداء ابین قلوبھم وکان اللہ غفورا رحیما شب پنجشنبہ کو یا جمعہ کو اور نظرات قمر اور زہرہ کی تثلیت یا تسدیس یا قران ہو فتیلہ کو روشن کرے اور یہ عمل سات رات بجالاوے انشاء اللہ تعالیٰ مراد حاصل ہوگی

**فصل ۱۱** تالیف قلوب مین نہایت خوب اور بارہا تجربے مین آیا ہے واسطے تسخیر قلوب سلاطین و امرائے عظام کے ان چند حروف معظمہ کو اوپر پوست آہو کے یا اوپر ورق طلائی یا نقرئی کے لکھے جس وقت آفتاب شرف مین ہو برج حمل کے ۱۹ درجے پر اسوقت لکھے یا زہرہ اور مشتری کی نظر تثلیت ہوئے برج آتشی یا بادی مین تو لکھے اور بخور خوشبو مثل عطریات وغیرہ کے روشن کرے اور مصری کو منھ مین رکھ کے لکھے وہ یہ حروف معظمہ ہین انکو لکھے بسم اللہ الرحمن الرحیم

اح ر س ص ط ع ك ل م ہ لا یہ حروف صامت اور نوری ہین بہت مجرب ہین

**فصل ۱۲** - بیان اعمال شیخ بہاء الدین عاملی مین - شیخ بہاء الدین ملک ایران کے رہنے والے تھے جناب سید حسین اخلاطی کا یہ عمل ہے اور شیخ عبد المنان اور مولانا محمود دہلی نے فرمایا کہ اس عمل کو مین نے واسطے شاہ طہماسپ کے طیار کیا تھا پوست شیر پر لکھے اور زیر نگین انگشتری کے رکھے واسطے تسخیر خلائق کے بنایا تھا اگر چاہے ملوک و سلاطین یا اُمرا یا خواتین معظمہ کے واسطے عمل مین لاوے تو مبارک ہے حروف آیہ معظمہ کے اور عدد جمل کبیر کے استخراج کرکے نقش مربع یا مخمس مین پر کرے وقت شرف زہرا کا ہو اور قمر سرطان مین تو واسطے تسخیر ملوک و خواتین معظمہ یا تسخیر تمام خلائق عورت یا مرد کے آیۃ قرآن مجید کی یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ اسکے حروف جدا جدا اسکے لکھے ل ق د ج ا ء ك م ر س و ل م ن ا ن ف س ك م ع ز ی ز ع ل ی ہ اور اسم طالب و مطلوب مع مادر حروف قطع قطع کرکے اعداد استخراج او رجمل کبیر کرکے ان کو علیحدہ جمع کرے مگر پہلے جو حروف طالب اور مطلوب کے مع مادر جدا جدا لکھے ہین ایک

سطر لکھے اور ایک سطر حرف آیت کی ہوئی ہر دو سطور کو امتزاج کرکے ایک سطر لکھے
اور اسکو تکسیر صدر موخر کرے اور چار گوشے تکسیر کے اور قلب کی تکسیر کے حرف لے اور
اُن کے عدد کرکے ایک اسم خلیفہ اس عمل کا ہو اور پہلو سطر تکسیر کل کے علیحدہ رہے اور جب
دو سطر لکھے بعدہ امتزاج دیکر ایک سطر کرے اور اس سطر کو مرکب لکھے اور جو کہ اعداد پہلے
اسم طالب اور مطلوب مع آیت علیحدہ لکھے تھے اِن تمام اعداد کا نقش پنج در پنج لکھے
وقت مذکورین اور بخور روشن کرے لوح نقرہ ہوئے اور مہر کند باطہارت اور وضو سے
ہو لوح کی پشت پر اسم خلیفہ اور سطر جو کہ مرکب لکھی ہو کندہ کرے جسوقت زہرہ برج حوت کے
۲۷ درجے پر ہو اور قمر برج ثور مین یا برج سرطان مین ہوئے اور حامل اپنے گھر سے باہر آئے اور لوح مذکور
اپنے گلے مین پہن لے مراد حاصل ہوگی تمام اعداد اس آیہ کے یہ ہین ۸۹۸ تکسیر اور خلیفہ مرکب
اس طرح پہلے بیان ہوچکا ہی فصل ۱۴ اعمال مجرب مین یہ عمل بہت معتبر ہے کہ مولانا عبد الصمد
اردبیلی نے شاہ اسمعیل کے واسطے طیار کیا تھا اور انکو جہانگیری کے درجے پہ پہونچا دیا تھا شاہ
اسمعیل بادشاہ ایران کے ہوئے اور تخت وچتر سلطنت مبارک ہوا اگر شاہ اسمعیل کو بہت فکر لاحق
ہوئی کہ مولانا صاحب مبادا اور کسی شخص کو طمع دنیا سے اس درجے پہ پہونچا دیں اور مجھی دشمن کے سبب
سے ہلاکت ہو یہ بات سمجھکر مولانا کو قید خانہ مین بھیجا اور فرزندان مولانا کو حاکم اور والی اردبیلی
کا کیا اور نہایت عالی مرتبہ کو پہونچایا اور مولانا عبد الصمد اردبیلی اس علم تکسیر کو زبان سریانی
مین جانتے تھے اور اہل مغرب سے حاصل کیا تھا اور ملک عجم مین اسکا شہرہ ہوا تھا اور طریقہ
اس عمل کا یہ ہے کہ اعداد اسمائے پیغمبران اور عدد اسمائے ملوک سبعہ اور نام شاہ
اسمعیل کو جمع کیا اور تمام حروف اسمار کو قطع قطع کرکے ایک سطر لکھی اور اس مین تمام
حروفات وغیرہ مکررہ کو طرح دی اور تخلیص کرکے تکسیر صدر موخر کو گردش دی جبکہ
زمام برآیا حروف آفتاب کو تکسیر سے علیحدہ کیا اور حروف نورانی کو حروف
آفتاب سے امتزاج دے کے پھر تکسیر کیا تاکہ زمام حاصل ہو اسوقت تکسیر کو مرکب

لکھا اور لوح کے حاشیہ پر لکھا یہ عمل جمیع خواص رکھتا ہے واسطے تسخیر عوام الناس کے
اور تمام خلق اللہ کو رجوع کرنے کی طرف صاحب لوح کے تمام وضیع و شریف اور
امرا اور حکام بلکہ تمام مخلوقات کو یہ عمل مسخر کرتا ہے اور بہت مجرب ہے اور شیخ
بہاوالدین رح نے فرمایا ہے کہ یہ عمل مولانا عبد الصمد نے حکمائے مغرب سے حاصل
کیا تھا بہترین عمل ہی مگر جس وقت مربع نقش عمل آفتاب طیار کرے دوسرے روز
طلوع آفتاب سے پہلے اوٹھے جب نماز فجر سے فراغ پاوے بلندی پر کھڑا ہو اور منھ
اپنا طرف مشرق یعنی طلوع آفتاب کے کرے اور سورۂ والشمس پڑھے اور بخور شمس کا
روشن کرے تاکہ تمام جرم نیر اعظم پڑھنے مین سورۂ والشمس کے طلوع ہو جاوے
جسوقت کہ تمام جرم آفتاب کا طلوع ہو چکے اسوقت یہ عرض کرے کہ اے نیر اعظم
مقصود میرا یہ ہے کہ باشندے اس ولایت کے اور تمام سردار اور امرائے عظام میری تسخیر
اور اطاعت مین حاضر آدین اور مجھ کو بادشاہی پر پہونچا دین اور لوح طلائی جس پر
نقش مربع ہے او آفتاب کے شرف مین تیار کی ہے اوسکو اپنے ہاتھ مین رکھے
اور لوح پر نظر رہے اور آفتاب سے عرض مذکور کرتا جائے پچاس بار طلسم آفتاب کا
پڑھے جو کہ پشت پر لوح کے کندہ ہے یعنی یہ اسم پیغمبران یہ ہین حضرت آدم
علیہ السلام حضرت ہود حضرت صالح حضرت ابراہیم حضرت اسماعیل حضرت اسحاق حضرت
یعقوب حضرت یوسف حضرت موسی حضرت لوط حضرت شعیب حضرت یوشع حضرت
الیاس حضرت خضر حضرت یونس حضرت داؤد حضرت سلیمان حضرت ایوب حضرت
زکریا حضرت یحیی حضرت عیسی حضرت محمد مصطفی صلواۃ اللہ علیہم و علیہ الصلوۃ والسلام
اور عدد سلاطین تیمور، چنگیز خان کیخسرو جمشید فریدون نوشیروان شاہ اسمعیل
ان سب کے اعداد جمع کرے اور اپنے اوپر دم کرے اور مہر طلائی کو حریر سرخ
یا حریر زرد مین لپیٹ کر بازوے راست پر باندھے اور جسوقت مجلس مین بیٹھے

تو آفتاب طرف راست کے پڑے مگر ہر روز نماز فجر سے پہلے اٹھے اور نماز سے فارغ ہو کر سورۂ
والشمس کا عمل کرے جس طرح پر عرض کیا ہے مطابق عرض کے بجا لاوے انشاء اللہ تعالیٰ
چند روز کے عرصے مین جہانداری کو پہونچے گا یہ عمل بہت عزیز ہے فلاسفہ کو اور اہل
مغرب کو کسواسطے کہ اسم اعظم اسمین ہے چنانچہ حضرت امیرالمومنین علی علیہ السلام نے
کتاب کنز المراد مین فرمایا ہے کہ جو شخص اس مہر کے عمل کو کریگا وہ بادشاہ ہوگا مین عرض
کرتا ہون شرح اس مہر کی بہت ہو اگر لکھون تو کتاب کو طول ہوتا ہے مختصر عرض کرتا ہون
کہ مولانا عبد الصمد نے چودہ چیزین اس مہر کے خواص مین لکھی ہین اور جناب ملا حیدر
معمائی نے اس عمل کو حکیم طمطم ہندی سے کہ استاد فلاطون تھا حاصل کیا تھا اور اونکی
اولاد سے شیخ فیضی رحمہ اللہ نے حاصل کر کے واسطے اکبر محمد جلال الدین بادشاہ
کے طیار کیا تھا اور اسی طرح کے اعداد سورۂ والشمس کو ہمراہ اسم اکبر جلال الدین کے
امتزاج دیکر طریقے پر حکیم طمطم ہندی کے عمل تیار کیا اور بازوی راست پر بادشاہ کے
باندھا اور سلطنت ہندوستان کی قائم ہوئی اور اقلیم ہندوستان کیوان یعنی زحل سے
تعلق رکھتی ہو اسواسطے مہر ستارۂ زحل کی بھی تیار کی ہندوستان کی اس طرح پر کہ یہ
آیت سورۂ یاسین مین ہے وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ
اور عدد سورۂ والشمس کو ساتھ اس آیت کے امتزاج دے کے نقش مربع پر کرے اور اعداد
آیت یہ ہین ۳۶۸۷ لیکن نقش مدور یعنی گول ہو اور اعداد سورۂ والشمس ۷۸۴۹ اگر
جسوقت کہ آفتاب برج حمل کے ۱۹ درجے پر ہو وہ وقت شروع شرف آفتاب کا ہوتا ہے اور
ہمراہ مہر دو اعداد نام دارندہ کا ہو اسکے اعداد ہمراہ اونکے ملا کے نقش کرا و پر لوح
طلائی کے پر کرے اور بخور آفتاب کا آتش پر روشن کرے مگر حکیم طمطم ہندی نے اور
جناب مولانا عبد الصمد اردبیلی نے اور فیضی نے تین مثقال طلا کی لوح پر طیار کیا تھا
جبکسی کے تئین اللہ جل جلالہ و جل شانہ ہدایت دے وہ اس عمل کو طیار کرے

## باب سترهوان تسخیرات کے بیان مین شامل و ۲۳ فصلون کے

**فصل ۱** تسخیر بادشاہون مین نہایت بہتر ہے یہ عمل واسطے تسخیر بادشاہون کے اور کل مخلوقات کے کفایت کرتا ہے قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تا بِغَيْرِ حِسَاب کے عدد ہین ۴۸۸ ۶ اگر اسم طالب کے امتزاج دے کے نقش مربع طیار کرکے اوپر طلا کے یعنی لوح طلائی کے کندہ کراوے موافق ترکیب طالب مولانا عبدالصمد صاحب کے جسکا ذکر اوپر ہوچکا ہی اور جسوقت لوح طیار ہوجاوے اُسیوقت اپنے بازو پر باندھے مین عرض کرتا ہون شایقین کی خدمت عالی مین کہ مین نے اپنے استاد حضرت معصوم شاہ مرحوم ومغفور سے بہت کتابین علم نجوم وجفر مین دیکھین اُن سے سب منتخب کرکے یہ کتاب طیار کی ہی مگر تمام اعمال مین سے یہ عمل جو شخص عمل مین لاوے گا باشرائط تمام وہ اور اولاد اسکی تاقیامت دولتمند رہے گی کسی بزرگ نے اہل مغرب سے یہ عمل شاہ عثمان کے واسطے طیار کیا تھا سلطنت روم کی قائم رہے گی تاقیامت۔ فقط

**فصل ۲**۔ اعمال مغربی شرف زہرہ کے بیان مین شیخ عبدالمجید مغربی قدس سرہ العزیز اپنے زمانے مین یگانہ آفاق تھے اور اُنکے صدہا مرید تھے اُنھون نے اس عمل کو واسطے تسخیر تمام خلق اللہ اور امرائے جلیل القدر اور عورات معظمہ کے درست کیا تھا تاکہ تم اُنکو عزیز رکھین اور مطلب خاص یہ تھا کہ خلیفۂ وقت سے دوستی اور محبت زیادہ ہوجائے اور ترکیب اس عمل کی یہ ہی کہ پہلے ایک لوح نقرئی وزنی ۲۷ ماشہ کی لے اور اُس لوح پر نقش پنج در پنج یعنی مخمس بناوے باطہارت تمام لباس پاکیزہ پہن کے اپنے آپکو معطر کرے اور مہر کندہ باوضو ہوکے کندہ کرے اور بخور روشن رکھے جسوقت لوح طیار ہوجاوے اس لوح کو اپنی پگڑی مین رکھے اور اگر چاہے ایک شخص کو تسخیر مین لاوے تو ترکیب یہی ہی اول نام طالب کے اعداد مع مادر استخراج کرکے علیحدہ لکھے بعدہ مطلوب کے مع مادر استخراج کرکے علیحدہ لکھے اور آیت کے عدد لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ اگر ایک شخص

کے واسطے ہو توصرف اتنی آیت کے اعداد لے اور تمام آیت کے اعداد تسخیر خلائق کے
واسطے ہین مگر تین اعداد ایک جا جمع کرکے یعنی طالب مع مادر اور مطلوب مع مادر کے
اور آیت کے جمع کرے اور بعد اس کے طالب کے نام کے حروف اور بعدہ آیت
کے حروف اور بعدہ مطلوب کے نام کے حرف لکھے ایک سطر کرکے صدر مؤخر کرے
تاکہ زمام برآوے اُسوقت حرف چار کو مین تکسیر سے اور قلب کے لئے اِن تمام حروف
کو جمع کرکے اعداد جمل کبیر استخراج کرکے جمع کرکے حرف بنائے اور نام خلیفہ تکسیر کا استخراج
کرکے ایک طرف لوح کے نقش مخمس پر کندہ کرکے مع بسم اللہ کے اور پشت لوح مذکور کے
ایک تصویر عورت کی ہوئے اور اُسکے سر پر نام خلیفہ تکسیر کا لکھے اور بعد اُس لوح کو
اپنے عمامے یا پگڑی مین رکھے اگر تمام خلائق کی تسخیر ہو تو تمام آیت لکھا رؤف رحیم
استخراج کرے مگر ترکیب مخمس کے پر کرنے کی یہ ہی جسوقت کہ تمام اعداد کو جمع کرے اور اسمین
۶۰ عدد طرح کرے اور جو اعداد باقی رہین اُنکے پانچ حصے کرے اور ایک حصہ اول
کو پہلے خانے مین لکھے تاکہ تمام نقش بھر جاوے اور اگر کسر ایک کی ہو تو خانہ ششم مین
رحمتار سے ایک عدد زیادہ کرے اور دو عدد کسر کے باقی ہون تو گیارھوین خانے
مین ایک زیادہ کرے اور اگر تین کسر ہون تو سولھوین خانے مین ایک عدد زیادہ کرے
اور اگر کسر چار عدد کے باقی رہے تو ۲۱ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے تو نقش مخمس
پر ہوگا مدم بر سر مطلب شیخ عبد المجید کے عدد آیہ کریمہ تا عزیز یہ عدد ہین ۹۳۰ اور
عدد مطلوب کے مع مادر یعنی سلاطین وقت کے ۳۶۲ اور عدد طالب یعنی شیخ عبد المجید
مع والدہ کے ۱۲۳۲ اِن تمام اعداد کو ایک جا پر جمع کیا جمع ۲۵۲۴ طرح
۶۰ باقی ۲۴۶۴ اور اِن اعداد کے پانچ حصے کئے ایک حصہ ۴۹۲ مگر چار
کی کسر آئی ہے ۲۱ خانے مین نقش کے ایک زیادہ کیا جاوے گا اور مثال
یہ ہے۔

وقفہ ہمراہ اسم طالب اور مطلوب اور نقش مربع لوح پر طلا کے کندہ کراوے اور نام طالب
مع مطلوب اور اسماء الحسنی یا ودود ان تین کے اعداد ایک جا جمع کرے اور حرف
بنائے جو کلمہ کہ حاصل ہوئے وہ اوپر سر لوح کے کندہ کرے اور یہ چار اسم ملائکہ ہین
انکو پشت پر لوح کے کندہ کرے اور بخور جلاوے اور اپنے بازو پر باندھے اور آگے
اُس امیر کے جاوے عجائبات نظر آوین گے وہ ملائکہ یہ ہین یا طھیائیل یا مکیائیل
یا اصباؤث یا اھیا اور دوسرا عمل یہ ہے کہ پہلے لوح طلائی طیار کرے اور نام
طالب و مطلوب کے اعداد جمع کرکے اعداد اس آیت اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ
یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ اور اعداد اس آیت کے یہ ہین جمع ۱۲۰۶ - ان دونون اعداد
کو ایک جا پھر جمع کیا تو یہ ہوئے جمع ۴۰۸ اسکا نقش مربع بناوے اور لوح مذکور پر کندہ
کرے اور پشت پر یہ نام لکھے یا کقیمول یا علیقول اور اپنے پاس رکھے نظرین بادشاہ
یا حاکم یا امیر کے عزیز اور مکرم رہے یہ عمل مولانا محمود شیرازی کا ہے واسطے مستخان
کے بنایا تھا خان مذکور اسقدر جاہ و جلال کو پہونچا کہ امارت فارس مین پائی

## باب انیسوان جفر کے طریقون شامل اوپر دو فصلون کے

**فصل ۱** - طریقہ جفر خافیہ مین جبوقت کہ کوئی مہم پیش آوے یا کسی چیز مین دل حسرت
کرتا ہوئے یا کسی دشمن نے تنگ کر رکھا ہو یا ہلاکت اُسکی منظور خاطر ہوئے یا دولت یا
نعمت درکار ہوئے یا کوئی مطلوب ہو اُسکو چاہتا ہوئے اور طریقہ اس عمل کا یہ ہے
کہ اپنے مطلب کو ایک پرچہ کاغذ پر لکھے اور جو کہ مراد ہو لکھے اور حرف اُس مراد کے
شمار کرے کہ کتنے حرف ہین موافق اُن حروف مذکور کے اسماے الٰہی استخراج
کرے مثلاً اگر ایک حرف ہو تو ایک اسم الٰہی اور اگر دو ہون تو دو اسم اس طریقے
پر استخراج کرے اور دوسرا طریقہ استادون سے یہ ہے اسکو معلوم کرنا چاہیئے جو کچھ
کہ سوال ہو اُس کے حرفون کو جدا جدا لکھے اور معلوم کرے کہ یہ حرف جو

مراد کے ہین یہ کون کون اسمائے الٰہی مین ہین اُن اسمار کو مطابق اعداد جمل کبیر کے اور مراد کے پڑھنا شروع کرے مراد حاصل ہوگی یہ عمل نہایت مجرب ہے مثال اسکی یہ ہے کہ ایک شخص نے سوال کیا کہ مین گھوڑا طلب کرتا ہون تو اسپ کے نام مین تین تین حرف ہین یعنی الف اور سین اور پے اسمائے الٰہی یا باری یا واسع یا تواب اس طرح پر استخراج کرے اور عدد جمل کبیر اسمائے الٰہی کے یہ ہین ۷۵۹ ہر روز بعد نماز فجر کے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مراد حاصل ہوگی اور دوسری مثال اسکی یہ ہے ایک شخص نے سوال نان کا کیا تو نان مین دو نون ہین اور ایک الف ہے ایک نون مکرر تھا اسکو طرح کیا ایک الف اور ایک نون باقی رہا تو دو اسمار استخراج کیے یا والی یا متین جمع پانچ سو سینتالیس بار پڑھے مراد حاصل ہوگی بہت مجرب اور آزمودہ ہے بعد تمام کرنے اسمار کے درود پڑھے اور بعد اسم آخر دعائے مطلب کو درگاہ جناب باری سے ہاتھ اٹھا کر مانگے انشاء اللہ تعالیٰ وہ مراد حاصل ہوگی ضرور اور اسمائے استخراج کے حاصل کرنے کی صورت یہ ہے کہ سر حرف کونسا ہے اگر الف ہو تو الف اور اگر یا ہو تو یا اور تمام اُس قاعدے کے قیاس کرے اور اسکا طریقہ پڑھنے کا یہ ہے معلوم کرے کہ پہلے حرف اسم کا کس عنصر سے تعلق رکھتا ہے شیخ ابو العباس بونی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت شیخ احمد غزنی ارقم رحمۃ اللہ علیہ قاعدہ اختیارات مین فرماتے ہین کہ اسم اعظم جناب باری تعالیٰ جل شانہ کا درمیان ترونہ کے پوشیدہ ہے الف یا الشہادۃ والد الموجودات الٰہنا واحداً الا اللہ الا انت یا احد یا اول یا اخر یا علی یا کبیر یا ارحم الراحمین یا احکم الحاکمین یا احسن الخالقین یا اسرع الحاسبین یا اہل المغفرۃ یا بدیع السموات والارض یا باری یا بر یا بسیط یا باسط یا باطن یا باقی علیٰ ہذا القیاس جو اسم اول ہو اور اُس حرف سے تعلق رکھتا ہون

اسمار کو لاوے اور اوپر اس طریقے کے عزیمت بنا کر پڑھے مراد حاصل ہوگی **فصل ۲**

قاعدۂ جفر احمر مین معلوم کرنا چاہیئے کہ جفر احمر کا کیا طریقہ ہے اول مطلوب اور مقصود جو کچھ اُسکے حروف ہون اُنکو علیحدہ علیحدہ لکھے اور تمامی کے اعداد لکھ کر جمع کرے اور اُس عدد کی طرح اوپر ۱۲ بروج فلک کے کرے جو کہ ۱۲ سے کم رہے پس اُسکو برج حمل سے قسمت کرے جس برج پر منتہی ہو اُس برج کو طالع اُس عمل کا کرے اور صاحب طالع کون ستارہ ہے اور کون سے روز کا مالک ہے اُس روز وہ عمل شروع کرے اور برج اور ستارے کے معلوم کرنے کا اول کتاب مین حال بیان ہو چکا ہے اور طریق اسکے پڑھنے کا یہ ہے کہ جس روز عمل کی خواہش ہو اُس روز اسکا استخراج کرے اور اُسکے دوسرے دن کا مالک جو ستارہ ہو اُسپر عمل کرے مثلاً اگر روز شنبہ ہے تو روز زحل کا ہے اور اعداد زحل کے ۴۵ ہین۔ تو تین اسم کے اعداد ۴۵ ہوئے یعنی یَا حَیُّ یَا وَهَّابُ یَا اَحَدُ انکو ہفتے کے دن پڑھے یہ اسم کے اعداد ہوئے اور زحل ستارے کے دو بروج ہین ایک جدی اور دوسرا دلو اِن دو برجون سے زحل تعلق رکھتا ہے اور برج جدی کے ۱۰۷ عدد ہین اور برج دلو کے ۴۰ عدد ہین یا ودود یا ھادی اِن دو اسم کے ۴۰ عدد ہوئے تو گویا روز شنبہ کو یہ اسم پڑھے یا حیّ یا وھاب یا احد یا ودود یا ھادی ایک سو دو مرتبے پڑھے اور بخور زحل ستارے کا روشن کرے اور دوسرا روز یکشنبہ ہے اور مالک اُس روز کا شمس ہے یا نا کی یا مفرح اور برج اسد کے ۶۵ ہین اسم الٰہی یا دیان روز یکشنبہ مین ہوئے اور تیسرا روز یعنی دوشنبہ ہو اور ستارہ اُس روز کا قمر ہے ۳۴۰ عدد ہین اِن اسمون کو پڑھے یا ملک یا قدوس یا جیب اور برج سرطان ہے ۳۰۲ یا قھار یا وھاب اگر روز سہ شنبہ ہو تو مریخ ستارۂ مالک ہے ۸۵۰ عدد ہین یا ودود یا مقتدر یا بدیع برج حمل در عقرب یا حکیم یا مالک یا رب یا جیب اور اگر روز چہارشنبہ ہو تو اُس روز کا

مالک ستارہ عطارد ہے یا وہاب یا کریم یا جواد اور برج سنبلہ ۷ ہ ۴ ہ یا علی یا حی یا ولی
اور اگر روز پنجشنبہ ہے مالک اس روز کا ستارہ مشتری اسم الٰہی یا مذل یا سمیع
یا قدوس یا عزیز یا باسط اور بروج قوس اور حوت ۸۰ ۵ یا مذل یا
سمیع یا قدوس یا عزیز یا باسط اسیطرح اسمائے الٰہی استخراج کرے

## باب بیسوان بیان زکوٰۃ اسمائے الٰہی مین شامل ویر دو فصلونکے

فصل ا ۔ طریق زکوٰۃ مشائخون مین معلوم کرنا چاہیئے کہ علم تکسیر مین ہر حسب جگہہ پر اسمائے
الٰہی درکار ہوتے ہین مگر تھوڑا سا بیان چالیس اسمائے الٰہی کا بیان کیا جاتا ہے اور طریقہ
استخراج کا یہ ہی کہ جو شخص اُنکی دعوت کرے باشرائط تام کے وہ شخص صاحب کشف القلوب
اور کشف القبور ہو جائے گا اور سیف زبان اسمین کمال اسرار اور تاثیر ہے اور اسمین
اسم اعظم ہے اور جن شخصون کو تعلیم کامل ہوتی ہے وہ شخص بدرجۂ اولیاء اللہ کے اور
ابدال اور غوث اور قطب کے پہونچتا ہے اور کرامات اُس سے ظاہر ہوتے ہین طریقہ
شرائط دعوت کا بیان کیا جاتا ہے اور جو اس امر کے جویان ہین وہ شخص خوب خیال
سے دریافت کرتے ہین مثلاً اگر کوئی شخص اسمائے الٰہی کی دعوت کرے اور اسم کے
بیس حرف شمار مین ہون تو ہر حرف کو ہزار بار شمار کر کے پڑھے مثلاً بیس حرف کو بیس
ہزار بار پڑھے اور بیس حرف کو بیس ہزار مین جمع کیا اور ۲۰ حرف کو اندر ۲۰
کے ضرب کیا ۴۰۰۰۰۰ اور حاصل ضرب کو جمع کیا اسکو نصاب کہتے ہین اور جو اسکو
نصف کیا تو وہ زکوٰۃ اسم کی ہوئی پھر اسکو نصف کیا تو اسکو عشرہ کہتے ہین
اور اول ۲۰ کے نصف کو قفل کہتے ہین اُس کے دس ہزار ہوئے اور دور
مدور کو برابر نصاب کے شمار کرے اور بذل کے سات ہزار اور ختم کے بارہ سو
اس حساب سے اسم کو پڑھے اور درمیان اُس دعوت کے قفل بذل اور ختم
اس طرح پر تمام اسمائے الٰہی کا بیان ہے مثلاً دعوت اسم اول کی

یا هم ائیل یا همو ائیل حق ستحتشا اور تفسیر اسمائے الٰہی کا یہ بیان ہے وسبحانک
لا الہ الا انت یا رب کل شئ و وارثہ و رزاقہ و راحمہ درمیان اسم کے
۴۶ حرف ہین بقاعدۂ مذکور استخراج عدد جمل کبیر اسم کے یعنی ۴۶ کو ۴۶ مین ضرب
کیا تو یہ عدد ۲۱۱۶۰۰ ہوئے اور یہ ترکیب نصاب کی اور وہ یہ ۱۵۷۰۰۰ اور
زکوۃ یعنی اسکے ۵۲۹۰۰ اور عشر و قفل ۱۰۰۰۰ اور دور مدور کے برابر نصاب کے
اور بذل ۷۰۰۰ اور ختم ۲۰۰ ایہ پڑھے اور بعد اس نیت کے دعوت کے ۴۶ روز ہر روز ۴۶
ہزار بار پڑھے اس مثال سے تمام چالیس اسم کو طیار کرے ہرگز خطا نہ کرے گا اب
خواص اسمائے الٰہی کے کہ ہر ایک اسم اعظم ہے اور خاصیت اسم اول کی بیان کرتا ہون
ملاقات سلاطین اور پرورش دل اور دفع سرکشی محبوب اور میراث کا لینا اور خاصیت
اسم دوم کی واسطے تسخیر خلائق اور دفع تنگدستی اور رجوع دولت و حشمت کے اور درجات
علوی کا حاصل ہونا اور بر آنا حاجت دارین کا اور کمال مشہور ہونا خاصیت اسم
سوم کی بر آنا حاجات کا اور تسخیر خلایق اور دفع مضرت یعنی نحوست قمر کی اور کواکب
کی اور دست رکھنا خلق اللہ کا خاصیت اسم چہارم بر آنا حاجات دارین کا
اور محبت محبوب کی اور رجوع کرنا بادشاہ کا طرف صاحب دعوت کے اور دفع
بدخوئی اور فریفتہ کرنا کسی کو اوپر کسی کے یا اپنے اوپر خاصیت اسم پنجم بر آنا حاجات
کا اور زندہ ہونا دل مردہ کا اور صحت بیمار کو خاصیت اسم ششم حصول ثبات
حضوری دل اور کشایش کارہائے مہم اور حاصل کرنا اسباب چوری گئے ہوئے
کا خاصیت اسم ہفتم واسطے دفع فکر و باطن اور ڈر اور خوف اور قہر دشمن وغیرہ
کے اور تسخیر بادشاہ اور خلائق کے اور حصول ذوق و شوق حق کے خاصیت اسم
ہشتم واسطے حصول استحکام عمل باطن و حکومت سلاطین پیا اور واسطے ہر ایک کار
کے خاصیت اسم نہم واسطے بر آنے حاجات اور دفع خصائل بد اور محبت درمیان

مرد و زن کے خاصیت اسم دہم بر آنا امورات دارین اور بر آنا حاجات او عقد لسان زبان
بندی کرنا حاسدون اور دشمنون کی اور کشف ارواح اور راہ دکھلانا حق کا خاصیت اسم
یازدہم بر آنا حاجات کا بادشاہون کی طرف سے اور امداد کرنا وزرار کا اور خلاصی پانا
قرضداری سے اور تسخیر بادشاہ اور گداگی اور تابع کرنا نفس امارہ کا خاصیت اسم
دوازدہم بر آنا حاجات کا اور دفع سحر اور برص اور جذام کا اور جو امراض مہلک
ہون اور محفوظ رہنا جن اور کید شیطان اور انسان سے خاصیت اسم سیزدہم بر آنا امور
دل کا اور تسخیر جن اور شیاطین کی اور حاضر کرنا انسان کا خاصیت اسم چہاردہم واسطے
فراخی روزی اور کشایش رزق اور حصول رزق کے خاصیت اسم پانزدہم
ہلاکت دشمن اور خلاصی ظالم کے ہاتھ سے اور معلوم کرنا حقایق معرفت حق کا خاصیت
اسم شانزدہم واسطے بینائی اور روشنی چشم کے اور زبان کی لکنت سے پاک ہونا اور
اگر کان کی سماعت کم ہوگئی ہو تو اُسکی برکت سے شفا پانا خاصیت اسم ہفدہم مخلصی
پانا قرضداری سے اور ترقی روزگار کی اور مرض کا دفع ہونا خاصیت اسم ہیزدہم
دفع بلا اور بیخ باطل کرنا جادو وغیرہ کا خاصیت اسم نوزدہم حاضر کرنا غائب کا یا
خبر معلوم کرنی خاصیت اسم بستم حصول محبت حق تعالے اور کسی کو تابع کرنا خاصیت
اسم بست و یکم تسخیر عالم الارواح علوی کی خاصیت اسم بست و دوم تسخیر
خلایق اور عاشق ہونا معشوق کا اور دولت علوی مرتبے سے ظاہر ہونا اور دفع
رجعت کواکب سے محفوظ رہنا خاصیت اسم بست و سوم واسطے دفع پریشانی
احوال ظاہری کے اور حاضر کرنا غائب کا خاصیت اسم بست و چہارم واسطے قبولیت
دلہا اور علو مرتبہ دارین اور رجعت اسم کواکب کے خاصیت اسم بست و پنجم
واسطے حصول غنا اور خصوصاً حاجات دونو جہان کے اور کشف عالم جبروت
اور لاہوت اور تسخیر وغیرہ خاصیت اسم بست و ششم واسطے دفع اعدائے

ظاہری اور باطنی اور زلزلہ اور برق و باران اور برکت کشت اور زراعت اور میوہ جات
مین خاصیت اسم بست وہفتم ہزیمت لشکر بیگانہ اور دفع اعدا اور کشادگی آواز سینہ
اور جوہری کا نکالنا خاصیت اسم بست وہشتم واسطے علو درجات دارین اور قربت
حق کے خاصیت اسم بست ونہم واسطے مقہوری اعدائے ظاہری و باطنی اور روبرو
حاضر ہونے بادشاہون اور حاکم جابر کے اور تسخیر عطارد کے خاصیت اسم سی ام واسطے
معرفت توحید و لطف حق تعالی کے اوپر آسمان و زمین کے اور طہارت ظاہری و باطنی
و دفع درد سر کے مفید ہے خاصیت اسم سی ویکم واسطے تسخیر کوکب مشتری
اور پانا مرتبہ عالی کا خاصیت اسم سی و دوم موصوف ہونا ساتھ جمیع صفات کے
حقتعالی سے اور زندہ ہونا مردے کا بحکم خالق کے اور شفا پانا مریض کا اور خلاصی پانا ظالم کے
ہاتھ سے خاصیت اسم سی وسوم حصول مقاصد کونین و دفع اعدا اور مرتبہ حاصل ہونا
خاصیت اسم سی وچہارم زیادتی مراتب دارین ومقاصد کونین اور قطع اوصاف
اور قبولیت عالم مین اور موصوف ہونا بصفات حق کے تسخیر کوکب زحل خاصیت اسم
سی وپنجم واسطے حصول علو درجات اور حصول مال وجاہ وفضل دارین اور مریخ کی
تسخیر خاصیت اسم سی وششم واسطے حصول اطاعت ظالمان وحاسدان وبدکاران
کے خاصیت اسم سی وہفتم واسطے مقاصد دارین کے خاصیت اسم سی وہشتم واسطے
حصول مرادات اور زبان بندی بدگویان اور پیدا ہونے عجیب وغریب علوم اور حکمت
وغیرہ کے خاصیت اسم سی ونہم واسطے خلاصی محبوس اور شفا پانے مریض کے خاصیت
اسم چہلم محفوظ رہنا بدگویون سے اور کشف ہونا ۱۸ ہزار عالم پر اور معلوم کرنا تمام خیر اور شر
مخلوقات کا اور رجوع کرنا خلایق کا

**فصل ۲ بیان احوال دعوات حرفی مین**

معلوم کرنا چاہیئے کہ ہر حرف کو ایک بعد دوسرے کی تفصیل کی ہے ۲۸ حرف ابجد
کے کہ جو اصل مین ہین اور ۲۸ - اسمائے الٰہی ہین ہر حرف کے ساتھہ

منسوب ہین اور ہر برج فلک پر ایک ایک روحانی ایک ایک حرف پر موکل ہے پس اسمائے
الٰہی اور ۲۸ منزلین قمر کی ہین جیسا کہ پہلے اسکے ابجد مین اسکا ذکر ہو چکا ہے جو کچھ کہ عالم
مین ہے ان اسمائے الٰہی کا ظہور ہے ملک اور باطن ملکوت ایک دوسرے سے ہین اور
رنگ آمیز طرح بطرح کے رکھتے ہین مگر یہ کیفیت معلوم نہین ہوتی جب تک کہ اسمائے
الٰہی کی دعوت نہین کی جاتی اور جو کوئی اس دعوت کو کرے عند اللہ و عند الناس
و عند جمیع الموجودات قبول ہوتی ہے اور ہر حرف کی تفصیل اور مراتب ہین اور سب کی
تجلیات حرف سے ظاہر ہوتی آتی ہین درمیان عالم کے موجودات سے ہین اور جو
سالک اس دعوت سے مشرف ہو اول شرف مراتب حروف کے جاننے اللہ تعالے
کی عنایت سے مراد کو پہونچیگا سند شرائط معلوم کرے حروف مکتوبی مدغم بیچ اسم کے
اسکو جمع کرے مثلاً بیس حرف ہوئے پس ایک حرف ایک سو دفعہ پڑھے نصاب مرتب
ہوا اور جمع دو ہزار ہوئے اور نصف اسکا اسپر زیادہ کرکے پڑھے تو زکوۃ کا
مرتبہ ہوا اور جمع اسکی تین ہزار ہوے اور نصف اسکا نصف پر جمع کرے اور
پڑھے تو عشر کا مرتبہ ہوا اور جمع اسکی تین ہزار اور پانسو ہوے اور نصف اسکا
پڑھے تو قفل کا مرتبہ ہوا اور عدد اسکے دو سو پچاس ہوئے لبشمار عشر اور قفل کے دو چند
کرکے پڑھے تو دورہ دور مرتبے کا ہوا اور یہ نیت بذل کے سات ہزار اور نیت
ختم بارہ سو دفعہ پڑھے اس دعوت حرفی مین ۳ حرفی ہے اسم اعظم کے
بذل اور ختم کی تمام قرأت اسقدر ہوئی اور جو کہ شرائط تھے وہ سب بیان
کردئے گئے فقط اور دوسرا طریقہ دعوت کا یہ ہے اسکو معلوم کرنا چاہیے اسم کو بشرائط
تمام حروف اسکے شمار کرے اور جو کہ قاعدہ حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ
فرماتے ہین کہ جب اسم الٰہی کی دعوت کرے اول اس کے حروف کو شمار
کرکے جدا جدا لکھے مثلاً شمار مین دس حرف آئے تو بیس حرف شمار مین لاوے

یعنی ایک حرف کے تین حرف لے اور بعد اسکے عدد جمل کبیر ان تمام حروف کے جمع کرے جو کچھ میزان مطابق اسکے ہو پڑھے اس طرح سے کہ جس روز پہلے دعوت شروع کرے ہزار بار سورۂ فاتحہ پڑھے مع تسمیہ کے فضل الٰہی سے سریع الاجابت ہوگا اور جلد ظہور ہوگا۔ دعوت اسم سُبحانکَ تا آخر نصاب ۶۴۵۰ بار اور عشر ۷۷۵۔ اور قفل ۵۶۳ اور دور مدور ۱۶۳۷۶ ابدل ۷۰۰۰ اور ختم ۱۲۰۰ الیس بارہ سو مرتبے پڑھے جو کہ حکم قاعدہ مذکور کا ہے درمیان اس اسم کے ۱۳۵ حرف ہوئے قرأت حروف کے عدد جمل جمع کرکے اول اور آخر سورۂ فاتحہ پڑھے اور جو کہ پہلے مذکور ہو چکا ہے اور باقی اسمائے اعظم کو اس طرح پر پڑھے اسم اول سُبحانکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنتَ یَا رَبَّ کُلِّ شَیءٍ وَّ وَارِثَہٗ وَرَازِقَہٗ وَرَاحِمَہٗ سُبحانکَ اسم دوم یَا اِلٰہَ الاٰلِہَۃِ الرَّفِیعَ جَلَالُہٗ یَا اِلٰہُ اسم سوم یَا اَللّٰہُ المَحمُودُ فِی کُلِّ فِعَالِہٖ یَا اَللّٰہُ اسم چہارم یَا رَحمٰنَ کُلِّ شَیءٍ وَّ رَاحِمَہٗ یَا رَحمٰنُ اسم پنجم یَا حَیُّ حِینَ لَا حَیَّ فِی دَیمُومَۃِ مُلکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ اسم ششم یَا قَیُّومُ فَلَا یَفُوتُ شَیءٌ مِّن عِلمِہٖ وَلَا یَؤُدُہٗ حِفظُہٗ یَا قَیُّومُ اسم ہفتم یَا وَاحِدُ البَاقِی اَوَّلَ کُلِّ شَیءٍ وَّ اٰخِرَہٗ یَا وَاحِدُ اسم ہشتم یَا دَائِمُ اَلَا فَنَاءَ وَلَا زَوَالَ لِمُلکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا دَائِمُ اسم نہم یَا صَمَدُ مِن غَیرِ شِبہٍ وَّلَا شَیءَ کَمِثلِہٖ یَا صَمَدُ اسم دہم یَا بَارُّ فَلَا شَیءَ کُفُوَہٗ یُدَانِیہِ وَلَا اِمکَانَ لِوَصفِہٖ عَظِیمَۃً یَا بَارُّ اسم یازدہم یَا کَبِیرُ اَنتَ اللّٰہُ الَّذِی لَا تَہتَدِی العُقُولُ لِوَصفِ عَظمَتِہٖ یَا کَبِیرُ اسم دوازدہم یَا بَارِئَ النُّفُوسِ بِلَا مِثَالٍ خَلَا مِن غَیرِہٖ یَا بَارِئُ اسم سیزدہم یَا زَاکِی الطَّاہِرُ مِن کُلِّ اٰفَۃٍ بِقُدسِہٖ یَا زَاکِی اسم چہاردہم یَا کَافِی المُوَسِّعُ لِمَا خَلَقَ مِن عَطَایَا فَضلِہٖ یَا کَافِی اسم پانزدہم یَا نَقِیًّا مِن کُلِّ جَورٍ لَم یَرضَہٗ وَلَم یُخَالِطہُ فِعَالُہٗ اسم شانزدہم یَا حَنَّانُ اَنتَ الَّذِی وَسِعتَ کُلَّ شَیءٍ رَّحمَۃً وَّعِلمًا یَا حَنَّانُ اسم ہفدہم یَا مَنَّانُ ذَا الاِحسَانِ قَد عَمَّ کُلَّ الخَلَائِقِ

مِنَّتِهٖ یَا مَنَّانُ اسم ہیجدہم یَا دَیَّانَ الْعِبَادِ کُلٌّ یَقُوْمُ خَاضِعًا لِرَہْبَتِہٖ
یَا دَیَّانُ اسم نوزدہم یَا خَالِقَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ
وَکُلٌّ اِلَیْہِ مَعَادُہٗ یَا خَالِقُ اسم بستم یَا رَحِیْمَ کُلِّ صَرِیْخٍ وَمَکْرُوْبٍ
وَغِیَاثُہٗ وَمَعَاذُہٗ یَا رَحِیْمُ اسم بست ویکم یَا تَامُّ فَلَا تَصِفُ الْاَلْسُنُ کُنْہَ جَلَالِ
مُلْکِہٖ وَعِزِّہٖ یَا تَامُّ اسم بست و دوم یَا مُبْدِعَ الْبَدَائِعِ لَمْ یَبْغِ فِیْ اِنْشَائِہَا
عَوْنًا مِّنْ خَلْقِہٖ یَا مُبْدِعُ اسم بست وسوم یَا عَلَّامَ الْغُیُوْبِ فَلَا یَفُوْتُ
شَیْءٌ مِّنْ حِفْظِہٖ یَا عَلَّامُ اسم بست وچہارم یَا حَلِیْمُ ذَا الْاَنَاتِ فَلَا
یُعَادِلُہٗ شَیْءٌ مِّنْ خَلْقِہٖ یَا حَلِیْمُ اسم بست وپنجم یَا مُعِیْدُ مَا اَفْنَاہُ اِذَا بَرَزَ الْخَلَائِقُ
لِدَعْوَتِہٖ مِنْ مَّخَافَتِہٖ یَا مُعِیْدُ اسم بست وششم یَا حَمِیْدَ الْفِعَالِ ظَاہِرٌ عَلٰی
جَمِیْعِ خَلْقِہٖ بِلُطْفِہٖ یَا حَمِیْدُ اسم بست وہفتم یَا عَزِیْزُ الْمَنِیْعُ الْغَالِبُ عَلٰی
اَمْرِہٖ فَلَا شَیْءَ یُجَادِلُہٗ یَا عَزِیْزُ اسم بست وہشتم یَا قَاہِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ
اَنْتَ الَّذِیْ یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ یَا قَاہِرُ بعد اسکے یہ عبارت زیادہ کرے کشتم و دفع کردم و
ہلاک نمودم و خراب ساختم جملہ دشمنان ومخالفان دینار اسم بست ونہم
یَا قَرِیْبُ الْمُتَعَالِیْ فَوْقَ کُلِّ شَیْءٍ عُلُوُّ ارْتِفَاعِہٖ یَا قَرِیْبُ اسم سی ام یَا مُذِلَّ
کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَہْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِہٖ یَا مُذِلُّ اسم سی ویکم یَا
نُوْرَ کُلِّ شَیْءٍ وَّہُدَاہُ اَنْتَ الَّذِیْ خَلَقَ الظُّلُمَاتِ بِنُوْرِہٖ یَا نُوْرُ اسم سی دوم
یَا عَالِیَ الشَّامِخِ فَوْقَ کُلِّ شَیْءٍ وَّعُلُوُّ ارْتِفَاعِہٖ یَا عَالِیْ اسم سی وسوم یَا قُدُّوْسُ
الطَّاہِرُ مِنْ کُلِّ سُوْءٍ فَلَا یُعَازُّہٗ مِنْ جَمِیْعِ خَلْقِہٖ بِلُطْفِہٖ یَا قُدُّوْسُ اسم سی وچہارم
یَا مُبْدِیءَ الْبَرَایَا وَمُعِیْدَہَا بَعْدَ فَنَائِہَا بِقُدْرَتِہٖ یَا مُبْدِیءُ اسم سی وپنجم
یَا جَلِیْلُ الْمُتَکَبِّرُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ فَالْعَدْلُ اَمْرُہٗ وَالصِّدْقُ وَعْدُہٗ یَا جَلِیْلُ
اسم سی وششم یَا مَحْمُوْدُ فَلَا تَبْلُغُ الْاَوْہَامُ کُلَّ کُنْہِ ثَنَائِہٖ

وَمَجِيدُهٗ يَا مَحْمُوْدُ اسم سی ہفتم يَاكَرِيْمَ الْعَفُوِّ وَالْعَدْلِ اَنْتَ الَّذِيْ مَلَاَ كُلَّ
شَيْءٍ عَدْلُهٗ يَا كَرِيْمُ اسم سی وہشتم يَا عَظِيْمُ الْفَاخِرُ ذَالثَّنَاءِ الْكِبْرِيَاءِ فَلَايَذِلُّ عِزَّةً
يَا عَظِيْمُ اسم سی ونہم يَا عَجِيْبَ الصَّنَائِعِ فَلَاتَنْطِقُ الْاَلْسُنُ بِكُلِّ الْاٰئِهٖ وَنَعْمَائِهٖ
وَثَنَائِهٖ يَا عَجِيْبُ اسم چہلم يَا قَرِيْبُ الْمُجِيْبُ الْمُدَانِيْ دُوْنَ كُلِّ شَيْءٍ قُرْبُهٗ يَا
قَرِيْبُ اسم چہل ویکم يَا غِيَاثِيْ عِنْدَ كُلِّ كُرْبَةٍ وَمَعَاذِيْ عِنْدَ كُلِّ شِدَّةٍ وَمُجِيْبِيْ
عِنْدَ كُلِّ دَعْوَةٍ وَمُوْنِسِيْ عِنْدَ كُلِّ وَحْشَةٍ يَا رَجَائِيْ حِيْنَ تَنْقَطِعُ حِيْلَتِيْ يَا
غِيَاثِيْ اَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْاَعَاظِمِ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَرْزُقَنِيْ اِيْمَانًا وَّاَمَانًا وَّعَافِيَةً مِّنْ عُقُوْبَاتِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ
وَاَنْ تَحْبِسَ عَنِّيْ اَبْصَارَ الظَّلَمَةِ وَالْمُرِيْدِيْنَ بِيَ السُّوْءَ وَاَنْ تَصْرِفَ قُلُوْبَهُمْ
عَنْ شَرِّ مَا يُضْمِرُوْنَهٗ اِلٰى خَيْرٍ لَا يَمْلِكُهٗ غَيْرُكَ اَللّٰهُمَّ هٰذَا الدُّعَاءُ مِنِّيْ وَمِنْكَ
الْاِجَابَةُ وَهٰذَا الْجُهْدُ مِنِّيْ وَعَلَيْكَ التُّكْلَانُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ
الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

تمام ہوئے چہل اسما اگر چاہے کہ تمام جن وانس ورار واحون کو اپنی تسخیر مین لاوے اور وہ سب
فرمان بردار ہون پس طریقہ ادب سند دوگانہ کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے بشرائط تمام بجالاوے
اور عمل مین عامل مشغول ہو اس طریقے سے کہ نصاب مجموع تمام اسماے عظام
کا کرے جس طرح ہر اسم اول سُبْحَانَكَ یا غِیَاثِیْ تک اکتالیس ہزار
مرتبہ اسکا نصف زکوٰۃ اور نصف اسکا عشر اور نصف اسکا قفل
اور نصف اسکا دور ردّ دور یا دوچند نصاب بشرائط مذکور پڑھے اور بذل
ختم ایسا ہے جو درمیان دعوت حرفی کے ذکر ہو چکا ہے بعد شرائط خلوتین ہین
گوشے مین بیٹھکر کے کہ اس گوشے مین کوئی نہ آوے بلکہ آواز بھی کانو مین نجاوے شہر مین نہو
کسی دامن صحرا مین یا کوہ پر جاکر خلوت مقرر کرلے اور جس جگہ ایک خلوت کرے وہی جگہ تین خلوتین

تمام کرے اگر اکیلا ہو تو ہر بار تغیر رنگ کرے یعنی خلوت اول مین تمام پوشاک اور مصلا وغیرہ شنگرفی رنگ لے اور ہر روز تہ سٹھ بار بہ نیت دعوت سات روز پڑھے اول ہفتہ مین علامت ظاہر ہوگی اور آخر ہفتے مین تمام جن فرمان بردار ہونگے اور روبرو حاضر آوینگے اور عذر کرینگے اور وعدہ صحیح کرینگے لیکن صاحب عمل دعوت مین مشغول رہے اور اُن سے ہمکلام نہو اور اشارے سے کچھ نہ کہے آخرالامر جب وہ عاجز ہونگے اُنکو بھیر طلب کرے اور اقرار مستحکم کرے کہ جسوقت ہم طلب کرین اُسی وقت حاضر ہو جب قرار اُنکا کامل ہو جائے تو اُسپر عمل کرے مگر اِس اسرار کو کسی سے ہرگز بیان نہ کرے اور طریقہ خلوت دوم کا یہ ہے کہ لباس رنگ مع مصلاے رنگین لے اور سات خلوتین کرین اور تلاوت اور قرات اسمائے مذکور کی کرے ہر ہفتے مین ظہور دوسرا ہوگا اور ہر ہفتہ آخر مین جنس انسانی سے یعنی فرزندان آدم سے کوئی نظر نہ آوے جب وہ اطاعت مین حاضر ہونگے اور جب اس مرتبے کو پہونچے تو اپنے آپ کو بچاوے تاکہ برخورداری حاصل ہو اور صحبت دنیا سے احتراز کرے طریقہ خلوت سوم کا رنگ سبز مع لباس و مصلا سبز ہو اور قراءت اسمائے مذکور کی کرے عجائب اور غرائب ظاہر ہو اور سالک مستقل اور مستحکم ہو کسی طرح کا خیال اور وسوسہ اپنے دل مین نہ لاوے سات ہفتے سات ہفتے اختیار کرے ہر ہفتہ مین طرح طرح کے آثار نظر آوینگے اور شاغل پر ظاہر ہوگا اول ہفتے سالک اپنے حجرے سے تا آسمان اوّل جائیگا اور جماعتین روحانی کی حاضر ہونگی اور ہاتھ عامل کا پکڑ کر ارادہ آسمان پر لیجانے کا کرکے سیر آسمان اول کی دکھلاوینگی اور تمام روحانیان آسمان اول پر عامل کو آشنا کراوینگی اسی طرح پر آٹھوین آسمان تک تمام روحانیان انبیاؑ اور اولیا کی حاضر ہونگی اور سب عامل سے پوچھینگی کہ تم کیا حاجت رکھتے ہو اگر کہو تو ہم تمھاری حاجت برلاوین اور یہ بات سب روحین آپس مین کہینگی کہ حضرت باری تعالی کی طرف توجہ کرکے اس امر کو قبول کرالینگے بعد قبولیت کے ہاتھ پکڑ کر اور پر لوح محفوظ کے لیجائینگی جو کچھ کہ پوشیدہ ہوگا وہ سب ظاہر ہو جاویگا مگر عامل کسی کو اس امر سے مطلع نکرے اگر خبر دیگا تو یہ سب مرجاتا رہیگا

**فصل ۳ حصول مطلب مین یہ چند قاعدے علم تکسیر کے جاننا لازم ہین تاکہ جلد مراد کو پہونچے**
اول وقت استخراج عمل کے باطہارت تمام ہوئے اور علم حساب خوب جانتا ہو اور نجوم سے خبردار ہوئے ساعت سعید اور نحس سے کہ کون کام کس ستارے کی ساعت مین یا کس نظرات مین یا کون طالع بروج مین ہی تو ہرگز خطا نہ کرے گا ہر مہم اور مطلب کے واسطے ہے اگر حصول غنا وغیرہ چاہے تو تمام اسمار الحسنی مین نظر کرے کہ مطلب کس اسم الٰہی سے برآویگا اگر انعام چاہے تو یا منعم کو استخراج کرے اور اگر بخشش چاہے تو یا وہاب کو استخراج کرے واسطے ہر مطلب کے اُس اسم کی تکسیر کرے مراد بر آوے گی اور یہ چند قاعدے جہل اسمار کے واسطے شایقین کے لکھے ہین اور یہ طریق مشائخ کے زکوٰۃ دینے کا ہی اور اہل مغرب جو کہ صاحب تکسیر ہین اُنکے واسطے صرف یہ بات کفایت کرتی ہی کہ جب ساعت موافق اُس کام کی آوی اور قلم اُٹھا کے وہ تحریر کردین جلد وہ مراد حاصل ہوگی باطہارت ہون اور بخور اُسوقت ستارے کا روشن کرین اور اُسکی ترکیب کرین جو کچھ لکھا ہی بہت مجرب اور آزمودہ ہے واللہ اعلم بالصواب

**باب اکیسوان غضب بادشاہ سے امن ہونے مین شامل ۶ فصلون پر**

**فصل ۱ حفاظت غضب سلطانی مین** اگر کوئی شخص غضب بادشاہ یا حاکم وقت مین آگیا ہو اور کوئی صورت اُسکے بچاؤ کی نہو اور اُسنے قطع اُمید اپنی زندگی سے کرکے پروردگار عالم کی طرف رجوع کی وہ غفور رحیم اپنے بندے پر مہربان ہوگا تو اُسکی صورت یہ ہے کہ اس عبارت کے اعداد استخراج کرے وَمِنْ شَرِّ قَضَاءِ السُّوْءِ مِنْ شَرِّ كُلِّ دَابَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ اور یہ استخراج اُس روز کرے کہ نظر آفتاب اور مریخ سے تثلیث یا تسدیس پر ہو اور قمر نحوست سے پاک ہو اگر روز پنجشنبہ ہو تو بہتر ورنہ کوئی سا روز ہوئے مشتری کی ساعت مین لکھے اور بخور روشن کرے اور ایک ورق طلائی لاکے کاغذ پر لگاوے اور اُس کاغذ مذکور پر نقش مربع لکھے اور اعداد اس عبارت کے یہ ہین ۷۳۶۲ یہ نقش مربع اُس شخص کے پاس پہونچ جاوے انشاء اللہ تعالیٰ

بادشاہ کا غضب شفقت سے بدل جائیگا جو وقت وہ شخص اپنے گھر آوے تو اس نقش کو
سورۂ تبارک مین رکھدے نہایت مجرب ہے اور یہ عمل شیخ علی منار علیہ الرحمۃ نے واسطے
حسین بیگ کے کیا تھا فضل الٓہی ہوا **فصل ۲** ۔ حفاظت قتل مین جس شخص کو غضب سلطانی
سے قتل کا خوف ہو وہ یا عدا د آیہ کریمہ کے ۹۴۴۳ نقش مربع ورق طلائی پر لکھے اور ساعت کا
حال بیان ہو چکا ہی اور لکھتے وقت کچھ شیرینی منہ مین رکھے اور کچھ تصدق بھی کرے موافق
اپنی مقدرت کے انشاء اللہ تعالی بادشاہ فوراً مہربان ہوجاویگا اور خون سے درگذریگا اور
لطف سے پیش آویگا اُستادان متاخرین کا بہت آزمودہ ہے چند شخصون کو گردن مارے جانے
سے بچایا ہے اور حضرت شیخ بہاء الدین رحمۃ اللہ علیہ نے واسطے آقا عنایت اللہ کے یہ عمل
کیا تھا تا زندگی بادشاہ کے غضب سے امن مین رہا اور اس لوح مین اسرار الٓہی ہے عامل اسکو
بہت عزیز رکھے یہ اسرار مجربہ استادان متقدمین اور متاخرین نے جب طیار کیا مجرب پایا ہی
اور بارہا قتل اور غضب حکام اور سلاطین سے خلاصی پائی ہے مولانا مرزا جان کو کاشان سے
طلب کرکے بادشاہ نے فرمایا کہ میدان مین لیجاکر پھانسی دیدو یہ لوح مولانا کے پاس تھی تین
دفعہ رسی پھانسی کی ٹوٹ گئی مولانا قہقہہ مار کر ہنسے اور کہا کہ مین جس عمل کو جانتا ہون اُسے کوئی
نہین جانتا ہے مجکو کوئی نہین مارسکتا سوائے خداوند کریم کے یہ خبر مولانا کی بادشاہ کو پہونچی
اور بادشاہ نے مولانا کو طلب فرمایا اور اُنکے خون سے درگذرا اور بادشاہ نے یہ عمل مولانا
سے طلب کیا مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے یہ عمل مع ترکیبات تحریر کرکے بادشاہ کی نظر گذرانا چنانچہ
یہی نقش مربع تھا کہ محمد بیگ کو بادشاہ نے فرمایا کہ میدان مین لیجاکر سر کاٹ لو بموجب حکم بادشاہ
محمد بیگ کو جلاد میدان مین لے گئے اور یہ نقش مرزا کے عمامے مین تھا اور اُسکے گلے پر جلادنے
تین بار شمشیر چلائی لیکن کچھ اثر نہ ہوا یہ خبر بادشاہ نے سنی اور مرزا محمد بیگ کو میدان سے طلب
فرمایا اور پوچھا سبب اسکا کیا ہی بیان کرو ہمنے تمھاری جان بخشی کی اور تمھارے خون سے درگذرا
مرزا مذکور نے عرض کی کہ ایک نقش مربع میرے پاس ہی اور سوائے مدد پروردگار اور کوئی سبب نہین ہے

پادشاہ نے فرمایا کہ ایک نقش مربع میرے واسطے طیار کرد جسوقت وہ مربع طیار کرکے بادشاہ کی نظر گذرانا بادشاہ نے اپنے عمامے مین رکھا یہ عمل سید حسین اخلاطی کا ہے بارہا تجربے مین آیا ہے اور نااہلون اور جاہلون اور ظالمون سے مخفی کیا ہے اگر لڑائی مین کوئی شخص اپنے پاس رکھے اُسکا حافظ اور ناصر اللہ تعالی ہوگا جسوقت ساعت سعید اور قمر خالی نحوست سے ہوئے اُسوقت اس مربع کو لکھے اور بخور خوشبو آگ پہ جلادے مجرب ہے

**فصل** محفوظ رہنے غضب سلطانی کے بیان مین جسوقت تحقیق ہو کہ بادشاہ یا سلاطین یا امرا نے حکم مارے جانے فلان شخص کا دیا اُسوقت یہ اعداد کریمہ کے ۱۳۸۲۹ اور اعداد نام اجل گرفتہ کے جمع کرکے نقش مربع ورق طلائی پر طیار کرے اور اُس شخص کے پاس پہونچادے انشاء اللہ تعالی اُقتل سے محفوظ رہیگا اور یہ اعداد بہت شخصون نے تلاش کئے لیکن معلوم نہوا کہ کس آیت یا کون سورۃ کے یہ اعداد ہین اور جناب آخون صاحب شاگرد حضرت شیخ بہاء الدین رحمۃ اللہ علیہ جسوقت لڑائی پر جاتے تھے تو یہ مربع کاغذ پر لکھ کر ہر شخص کو عنایت کرتے تھے اور شاگرد اخوند صاحب بیان کرتا ہے کہ اُستاد کی بندے پر تاکید تھی کہ جو شخص غضب سلطانی مین آجاوے یا تقصیر کی ہو تو یہ نقش مربع اُسکو ضرور پہونچا دینا ایک وقت کا یہ تذکرہ ہے کہ شیخ بہاؤ الدین کے پاس مرزا افضل الدین محمد گئے اور کہا کہ میرے بھائی ولی محمد کو بادشاہ نے گردن مارنے کا حکم دیا ہے اور باہر سے طلب ہو کر آیا ہے اور وہ روز شب برات یعنی ۱۴ تاریخ ماہ شعبان سنہ ۱۱۰۰ ہجری کی تھی جناب شیخ صاحب نے مربع طیار کردیا اور ولی محمد خان کو یہ نقش پہونچادیا گیا نصف ساعت نہین گذری تھی کہ بادشاہ اُسکے خون سے درگذرا بارہا تجربے مین آیا ہے

**فصل ۴** امنی غضب سلطانی کے بیان مین واسطے امنی غضب سلاطین وحکام وغیرہ سے لوح مربع طیار کرے روز یکشنبہ بساعت اول شمس وقت سعید اور قمر کی شمس سے نظر تثلیث ہو اور قمر خالی نحوست سے ہو اعداد آیہ کریمہ کے یہ ۱۳۹۰ اور اعداد اُس شخص کے نام کے یہ سب ایکجا کرکے مربع طیار کرے چاندی کے ورق پر اور

بخور آگ پر روشن کرے اور تقصیر وار کے بازو دے چپ پر باندھے انشاء اللہ تعالی وہ خطا
مبدل بعفو و سرفرازی ہوگی اور بادشاہ غضب سے درگذر کریگا نہایت مجرب ہے بارہا تجربے
مین آیا ہے وہ آیت یہ ہے سُبحَانَ رَبِّکَ رَبِّ العِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُونَ وَسَلَامٌ عَلَی المُرسَلِینَ
وَالحَمدُ لِلّٰہِ رَبِّ العَالَمِینَ **فصل ۵** تسخیر سلاطین کے بیان مین واسطے تسخیر سلاطین
وغیرہ و شوکت و امارت و حکومت اور عزیز ہونے کے نظر خلائق مین یہ عمل شیخ بونی علیہ الرحمۃ
کا ہے پہلے اعداد اس اسم کے چہل اسما مین سے ایک اسم ہے اور اعداد اپنے اسم اور اسم
سلطان کے ان سب سمون کے اعداد ایک جا کر کے نقش مربع اوپر ورق طلا کے شرف
آفتاب مین یا کہ آفتاب برج اسد مین ہوے اور قمر کی نظر تثلیث یا تسدیس آفتاب سے ہوے
طیار کرے اور رہر کند باوضو ہوئے وہ اسم یہ ہے یَا اِلٰہَ الاٰلِہَۃِ الرَّفِیعُ جَلَالُہٗ اور اعداد
اسم کے صحیح یہ ہین ۵۹۳ اور اس عمل کو مولانا عبداللطیف گیلانی نے واسطے
مرشد علی قلی خان کے طیار کیا تھا بقوت اس مہر کے بادشاہ نے تمام و کمال اختیار دیا
کہ جو کچھ چاہیئے تھے کرتے تھے **فصل ۶** تسخیر سلاطین و تالیف قلوب کے بیان مین اگر چاہے
کہ تسخیر قلوب پادشاہان و سلاطین زمان و حکام وقت کی کرے کہ بغیر تیرے ایک لحظہ اور ایک
دم نہ رہین اور اپنے ہمچشمون مین سب سے بزرگ اور عزت اور حرمت سے رہے تو لازم ہے
کہ شرف آفتاب مین یہ اعداد اور سلاطین زمان اور اپنے نام کے اعداد سب کی ایک
میزان کرے اور بعد اسکے ایک نقش مسدس لوح طلائی پر لکھے اور بخور روشن کرے مگر جس وقت
کہ لوح طیار ہو جاوے اسوقت اس سلطان زمان کی خدمت مین حاضر ہو عجائبات مشاہدہ
ہونگے کہ بیان نہین ہو سکتا یہ عمل شیخ ابو علی نے شیخ یحیے عرب سے حاصل کیا تھا کہ وہ
بڑے عالم اور عامل تھے ان سے مولانا احمد لاری کو پہونچا تھا یہ عمل الہ دردنجان حضرت
شیخ بہاء الدین قدس اللہ سرہ العزیز کے پاس لایا تھا اور شیخ صاحب ممدوح واسطے تسخیر قلوب
جمیع مخلوقات و سلاطین زمانہ کے شرف آفتاب مین کرتے تھے چنانچہ ایک مرتبہ بادشاہ نے

شیخصاحب سے فرمایا کہ کوئی امر ایسا ہو جس سے سلطنت کو رونق ہو شیخصاحب نے یہ نقش
۸۱۰ھ مین طیار کرکے بادشاہ کے بازو پر باندھا پہلے فتح طبریز کی ہوئی اور بعد اسکی روز بروز
جہانگیری اور ترقی دولت وحشمت ہوتی رہی پھر واسطے نواب عالیۃ العالیہ کے طیار کیا انکا
مرتبہ یہ ہوا کہ تمام زمانے مین مشہور ہوئے اعداد جو کہ آیت کے تسخیرات مین ہین انکو ایک جا پر
تحریر کرتا ہون صحت کے ساتھ آیہ کریمہ اللہ لطیف تا عزیز ۱۲۳۸ اور اعداد آیہ کریمہ قد
شغفہا حبا ۲۸۷۳ اور اعداد آیہ کریمہ زین للناس تا آخر ۱۲۶۲ اور اعداد آیہ کریمہ
والٰھکم الٰہ واحد تا آخر ۲۸۰۸ اعداد آیہ کریمہ صرف واسطے خواتین معظمہ یا ملوک کے
لقد جاءکم تا عزیز ۹۳۰ اور تمام آیہ جمیع مخلوقات کے لئے تا غفور رحیم ۳۸۹۸ ان مین
جس آیت کے اعداد چاہے شرف آفتاب مین لیکر لوح طلائی پر طیار کرے نقش مسدس
مین کہ جسکا بیان ہو چکا اور طریقہ اسکا یہ ہی کہ لوح طلائی طیار کرلے اور مہر کند وضو کرکے
پہلے اسپر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھے اور حاشیہ پر وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ لکھے

## باب بائیسوان طریقون زبان بندی مین شامل اور ۱۶ فصلون کے

**فصل ۱** - بیان زبان بندی بدگویان وحاسدان مین اگر چاہے کہ زبان کسی بدگوی بند ہو
اور اسکے شر اور فساد سے محفوظ رہے اسکے عمل کا طریقہ یہ ہے کہ نزول ماہ اور قمر در عقرب یا
تحت شعاع یا شروع طریقہ ہوئے یا وقت کسوف یا خسوف ہو تو بہت خوب ہی اعداد حروف
صامت کے لے اور اسم طالب اور اسم مطلوب کے حرف جدا جدا لکھے اور ایک سطر کرے بعد اسکے
تکسیر صدر موخر مین گردش دے جسوقت کہ زمام بر آوے تمامی حروف صامت کو مرکب کرکے لکھے
سیسے کی لوح پر اور اعداد استخراج کرکے نقش مثلث مین پر کرے اور گرد مرکب حروف صامت کے
لکھے اور یہ لکھے ببستم عقل وہوش ونطق ظاہری وباطنی پسر یا دختر فلان را در غرض وحق فلان بنت
فلان اور اس لوح کو خانہ تاریک مین دفن کردے اور سنگ گران اوپر لوح مذکور کے رکھے
اور وقت لکھنے نقش کے عامل اپنے مونھ مین موم رکھے اور کہے کہ نہ بانش بحکم حق تعالی از بدگوئی بگردد ببستم

زبان اُسکی بند ہو جاویگی اور یہ عمل مجرب ہے مولانا حسین صاحب کا **فصل ۲** زبان بندی
مین اگر چاہے تو کہ زبان کسی بدگو کی باندھے جسوقت کہ نزول ماہ ہوئے یا قمر در عقرب ہوئے
یا شروع طریقہ ہوئے یا تحت الشعاع ہوئے یا محاق ہوئے تو یہ وقت مجرب ہین اور موثر ہین
او رجانب قبلے کے بیٹھ کر کے لکھے اور تھوڑا موم منھ مین رکھے اور اعداد حرف صامت اور
اعداد اسم مطلوب جتنے شخص ہون اُن سب کو جمع کرے اعداد حروف صامت کی ۳۲۴۵
ہین اور یہ اعداد آیہ کریمہ کے ہین ۲۶۲۴ اِن تمام اعداد کو جمع کر کے نقش مثلث کاغذ کبودی
پر لکھے اور خانہ تاریک مین دفن کر کے سنگ گران اُسکے اوپر دھرے یہ عمل مجرب مولانا حسین
اخلاطی رحمتہ اللہ علیہ کا ہی اور یہ عمل جاہل و نااہل سے پوشیدہ رکھے **فصل ۳** زبان بندی
کے بیان مین یہ عمل زبان بندی کا شیخ بہاء الدین محمد عاملی رحمتہ اللہ علیہ نے واسطے ایک شخص
کی محبت کے طیار کیا تھا طریقہ یہ ہے کہ اول دو صورتین موم کی بناوے اور یہ اعداد و نقش مربع
مین لکھے اور موم کی تصویر کے منھ مین تعویذ کو رکھ کر خانہ تاریک یا جائے نمناک یا مردے کی کھوپڑی
مین رکھدے تو وہ شخص فرمانبردار ہوگا اور تابع حکم رہیگا اور یہ عمل شیخ صفی الدین کاشانی
اور اس فن کے اکثر بزرگون اور مجتہدون نے کیا ہے تجربے مین درست آیا اس عمل مین ہرگز خطا
نہین ہی ایک وقت مین نواب قاریچا خان کی لڑکی نجف بیگ نے اپنی نکاح کیواسطے چاہی اور رقعہ بھیجا مگر
لڑکی کے ماں باپ اور کوئی راضی نتھا نجف بیگ نے بادشاہ سے عرض کیا بادشاہ نے فرمایا کہ اگر
ماں باپ لڑکی کے راضی نہین ہوتے تو کسی صورت سے راضی کرنا چاہیے شیخ صفی الدین نے کہ
دربار مین حاضر تھے عرض کیا کہ عمل صورت موم کا عقد لسان کے واسطے کفایت کرتا ہی بموجب
حکم بادشاہ کے موم لاکر اس عمل کو بنایا ماں اور باپ بلکہ تمام عزیز لڑکی کے راضی ہو گئے اور بادشاہ
سے عرض کیا کہ جہان پناہ کو اس لڑکی کا اختیار ہے اُسی وقت بادشاہ نے مرزا نجف بیگ کو
طلب فرماکر حکم شادی کا دیا اور شیخ بہاؤ الدین عاملی نے واسطے ایک شخص کے اس عمل کو کیا تھا
اُسپر بادشاہ بہت ناراض ہوئے اور حکم قتل کا دیا برکت اس عمل کے حکم قتل بادشاہ کی خاطر سے

فراموش ہوگیا اور بعد چند روز کے اُس شخص کو وزیر اعظم کیا **فصل ۴** زبان بندی محبت کے مقدمے مین اور یہ عمل حضرت شیخ بو نی رحمۃ اللہ علیہ اور آخوند ملا حسین نے واسطے مقصود بیگ ناظر کے کیا تھا م سنے اُس بلا سے نجات پائی اور طریقہ اسمین یہ ہے کہ عمل کو ایک پرچہ کاغذ پر لکھے اور گیہون کے آٹے مین لپیٹ کر اگر یہ عمل واسطے مرد کے ہو تو خر نر یعنے گدھے کو کھلاوے اور اگر عورت کے لئے ہے تو مادہ خر کو کھلاوے کمال محبت دونون مین ہو جاوے گی وہ حرف عمل کے یہ ہین یا مندیع یا مستطیع یا مسطع النور سمعونی یا ربا ہ یا سید اہ یا مولاہ اصباءث اھیا اشرھیا ھوالحی القیوم یا بافی العظمۃ اللہ السلطان یا اللہ اللہ الرفیع الجلالۃ **فصل ۵** بیان محبت عقد اللسان مین ایک روز شیخ صاحب ممدوح نے آخوند کو طلب کیا اور فرمایا آج کے دن ایک شخص کو اپنی محبت مین گرم کرنا چاہیئے ایسا کہ بے قرار اور بے آرام ہو جائے جناب آخوند صاحب نے صبح شنبہ یا سہ شنبہ کو مکان خلوت مین جا کر اس عمل کو کیا جس طرح پر شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ نے واسطے عقد لسان کے کیا تھا اور آخوند صاحب نے تغیر ترکیب کر کے پہلے ایک لوح مسی طیار کرائی اور بعد اس کے یہ نقش لوح مذکور پر لکھا اور بخور روشن کیا اور گرد اس لوح کے یہ آیت لکھی لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُم بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ اور اسم طالب اور مطلوب کو بطریق جفر خافی لکھا اور تکسیر صدر مؤخر کی اور اُس تکسیر صدر مؤخر کا فتیلہ تیار کر کے شہد اور روغن گاؤ مین تر کیا اور چراغ مسی مین آخوند صاحب نے روشن کیا ہنوز فتیلے نے روشنی اچھی طرح سے نہ پکڑی تھی کہ وہ شخص خود بخود آ کے حاضر ہوا **فصل ۶**۔ زبان بندی کے بیان مین چاہیئے کہ یہ ترکیب کرے یعنے کاغذ نقرئی چھپے ہوئے پر اس آیت کے الفاظ لکھے اور اپنے پاس رکھے وقت قمر در عقرب ہوئے یا شروع طریقہ یا تحت الشعاع یا محاق ہوے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم مہ مہ مہ مہ

مہ مہ مہ ادا ادا دا ادا ادا دا ادا ادا یہ یہ یہ یہ
بہ یہ یہ الا الا الا الا الا الا الا المراعہ المراعہ المراعہ المراعہ المرا
المراعہ المراعہ المراعہ ملا ملا ملا ملا ملا ملا ملا ملا ملا ھما ھما ھما
ھما ھما ھما ھما اذونی اذونی اذونی اذونی اذونی اذونی اذونی اہیا
اشراھیا اشراھیا اشراھیا اشراھیا اشراھیا اشراھیا اھیا اشراھیا اشراھیا اصباؤت اصباؤت
اصباؤت اصباؤت اصباؤت اصباؤت اصباؤت اصباؤت وبالحق وبالحق انزلنا بالحق
وانزلنا بالحق انزلنا بالحق انزلنا بالحق ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

## باب تئیسوان مقدمۂ عداوت اور دشمنی مین علم تکسیر سے شامل ہے ۱۲ فصلو نپر

فصل ۱۔ عداوت مین واسطے عداوت کے دو شخصون مین نہایت پُر نظر ہے جو وقت ارادہ کرے کہ درمیان دو شخصون کے عداوت ہوئے تو اول اسم طالب اور مطلوب مع مادرین لکھے اور حروف ہر اسم کے علیحدہ علیحدہ کرے اور عدد ہر دو اسم کے علیحدہ جمع کر کے بارہ بروج پر طرح کرے جس برج پر بارہ سے کم رہین اُس برج کو طالع معلوم کرے اور شروع طرح برج حمل کرے جو وقت کہ طالع دونون اسمون کے معلوم ہو جائین اُنکو علیحدہ علیحدہ لکھے اور حروف ہر دو طالع کے علیحدہ لکھے مطابق اُس جدول کے جو پہلے اس مقدمے مین بیان ہو چکی ہے اور حروف طالع وقت عمل کے لئے اور حروف برج آفتاب کے لئے جس برج مین آفتاب وقت عمل کے ہو اور حروف اُس برج کے لے جسمین مریخ ہوئے اور اسم طالب اور مطلوب اور اسم عداوت کی ایک سطر لکھے اور دوسری سطر حروف برجون کی لکھے دونون سطرون کو امتزاج دے کے ایک سطر لکھے اس ایک سطر کو تکسیر صدر موخر کرے یعنی گردش دے تاکہ زمام برآوے سطر زمام کے حروف نورانی علیحدہ اور حروف ظلمانی علیحدہ کرے اور حروف نورانی کے عدد استخراج کرے بعد عدد طالب و مطلوب کے اعداد حروف ظلمانی پر زیادہ کرے اور انکا ایک نقش مثلث طیار کرے یعنی جو کہ تمام عدد جمع ہون اسمین ۱۲ طرح کرے

اور باقی کے تین حصے کرے اور ایک حصے سے شروع کرے اور جسوقت پانچوین خانے مین
کل میزان اول جمع کی بیچ کے خانے مین لکھے اور پھر بدستور موافق رفتار کے نیل سے لکھے
اور بخور فلفل دراز اور اسپند اور ہینگ جلادے اور تمام تکسیر کو بغیر حروف نورانی کے تمام حرف
ظلمانی کو مرکب کرکے مثلث کی پشت پر لکھے اور معرب اور معجم کرکے اور جو اعداد نقش کے
تمام کرے اگر مطابق اعداد کل کے کم ہون تو ان چار اسمون سے اعداد زیادہ کرکے برابر
کرلے وہ چار اسم یہ ہین اجھز طیا تہار یا مذل یا قہار ۱۳۹۸ بار چہ کبودی پر
لکھے اور اس تعویذ کو ہمراہ نمک سیاہ اور کالا دانہ اور ہرتال ورچونے کے لپیٹ کر پیاز
کی گرہ مین کرکے قبرستان مین کافرون کے دفن کردے اور اس عمل کو ملا الماس نے واسطے
نواب عالیۃ العالیہ کے بادشاہ کی جدائی کے واسطے کیا تھا اور ملا مذکور نے انتقال کیا
مگر میان بادشاہ اور نواب عالیہ کے سات برس تک عداوت قائم رہی اور عرصہ
سات سال مین ایک کو دوسرے نے نہ دیکھا اس عمل کا سیف اللہ نام ہی اور اسی طرح پر
ایک شخص کے واسطے یہ عمل مولانا اسحق نے روز شنبہ کو کیا تھا اور روز جمعہ بعد ۶ ساعت کے
وہ شخص مرگیا اور اس عمل سے مولانا اسحق نے بہت آدمیون کے خون ناحق کیے بادشاہ
نے مولانا کو طلب فرمایا اور کہا کہ واسطے سلیم خان کے کوئی ایسا عمل کرو کہ اسکے لشکر کو ہزیمت
ہو مولانا نے اس عمل کو تیار کرکے درمیان لشکر کے دفن کروایا بعد چندروز کے سلیم خان کا لشکر
فراری ہوا اور سلیم خان مارا گیا مین یہ عرض کرتا ہون کہ یہ عمل بہت کامل ہی تمام استادان
متقدمین اور متاخرین اس عمل کو کامل بیان فرماتے ہین ایک مثال اسکی دیتا ہون تاکہ
ہر ایک مبتدی کی سمجھ مین آدے مثال اسکی یہ ہے کہ درمیان دو شخصون کے عداوت ہو
نام طالب امجد اور نام مادر مریم اور مطلوب واحد نام مادر چھوٹی اور آفتاب برج سنبلہ مین
اور ستارہ مریخ برج سنبلہ مین ہی توسط اول ام ج د واجد نام طالب طرح ۱۲ ابروج کی
دی تو برج ثور ہوا نام مطلوب اعداد برج میزان آیا برج آفتاب کا سنبلہ اور برج مریخ سنبلہ ہے

ح م رض غ ظ ز ب خ ز ب خ ح ا م م ز ج ص د غ و ظ ا ز ج ب د خ ذ ب خ ام اج د ك

یعنی اسم طالب اور مطلوب کے حرف کی ایک سطر لکھے اور حروف طالع طالب برج ثور کے تقسیم ح م ز اور حروف طالع مطلوب برج میزان کے حروف اور آفتاب اور مریخ برج سنبلہ کے حروف انکی ایک سطر لکھے دو سطرون کو امتزاج دیکر ایک سطر کرے جیسا کہ تکسیر کی ہی اور اعداد تمام تکسیر جمع ۵۳۲۸ حروف ۵۴۴۶ ان سب کے مع حروف ظلمانی عدد جمع ۷۷۴۰ یہ عمل سیف اللہ ہی اور بہت کامل ہی اور نا اہل اور جاہلون سے چھپایا ہے

| ح | ا | م | م | ز | ح | ص | د | غ | و | ظ | ا | ذ | ج | ب | د | خ | ذ | ب | خ | ك |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ك | ح | خ | ا | ب | م | ذ | م | ح | ز | د | ح | ب | ص | ج | د | ذ | غ | ا | و | ظ |
| ظ | ك | و | ح | ا | خ | غ | ا | ذ | ب | د | م | ج | ذ | ض | م | ب | خ | ح | ز | و |
| و | ظ | ز | ك | ح | و | خ | ح | ب | ا | م | خ | ص | غ | ذ | ا | ج | ق | م | ب | د |
| د | د | ب | ظ | م | ز | ذ | ك | ج | ح | ا | و | ذ | خ | غ | ح | ض | ب | خ | ا | م |
| م | د | ا | د | خ | ب | ب | ط | ض | م | ح | ز | غ | ذ | خ | ك | ز | ج | و | ح | ا |
| ا | م | ح | د | و | ا | ج | د | ز | خ | ك | ب | خ | ب | ذ | ظ | غ | ض | ز | م | ح |
| ح | ا | م | م | ز | ح | ض | د | غ | و | ظ | ا | د | ج | ب | د | خ | ذ | ب | خ | ك |

رضد عوظ جید خذ بج **فصل ۲** ۔ مریض کرنے دشمن ہین شیخ بہاؤالدین محمد عاملی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے واسطے ہلاک کرنے اور بیمار کرنے دشمن کے بہت مجرب ہے ب ی م ✕ و ا ی ــــ ی اور ان حروفات کی اعداد

نقش یہ ہے

| ۳۵۹۰ | ۳۵۹۶ | ۳۵۸۸ |
|---|---|---|
| ۳۵۸۹ | ۵۴۴۶ | ۳۵۹۴ |
| ۳۵۹۵ | ۳۵۸۷ | ۳۵۹۲ |

لے اور مطلوب کے نام کے اعداد لے اور جمع کرے اور ان اعداد کا مثلث اوپر کفن مردے کے لکھے اور صاحب کفن کی قبر کے آگے دفن کرے بہت مجرب ہی اور اس عمل کو مولا حسین نے

واسطے حاکم یزد کے کیا تھا وہ ۵۴ روز کے عرصے مین مریض ہوکر مرگیا اور عدد مثلث کے یہ ہین ۴۳۶۵

**فصل ۳** مقدمۂ عداوت مین اگر دشمن کو مقہور کرنا چاہیے تو روز شنبہ اول ساعت زحل ہو اور تصویرین طالب اور مطلوب کی اوپر لوح سیسے کے لکھے اور جس طرح سے ہلاکت دشمن کی منظور ہوئے وہ عذاب اس تصویر پر لکھے مثلاً حربہ شمشیر یا اور حربون سے یا ہاتھی اور گھوڑے سے جیسا منظور ہوئے اور یہ عمل بہت مجرب ہے مولانا اسحاق نے کتاب مصحفۂ زحل سے اس عمل کو لکھا تھا اور بدبخت مولانا اسحاق نے پسر قورچی باشی کو کشتہ کیا۔ ایک روز کا ذکر ہے کہ بادشاہ نے مولانا کو طلب کیا اور کہا کہ کوئی عمل ایسا ہے کہ قلعۂ امیرخان ہمارے قبضے مین آجاوے مولانا نے عرض کی کہ ہوسکتا ہے ارشاد ہوا کہ اول کچھ امتحان ہوے مولانا نے عرض کی کہ جو حکم ہوئے بادشاہ کو کچھ ملال تھا پسر قورچی باشی سے مولانا کو اسکی طرف اشارہ کیا اور مولانا نے فوراً یہ عمل طیار کیا ایک صورت موم کی بنا کر ایک تیر اس تصویر کے پہلو مین مارا بعد چار روز کے اتفاقاً بادشاہ حرم سرا مین تھے اور ایک کبوتر صحرائی سامنے آکے بیٹھا بادشاہ نے تیر و کمان فوراً طلب کر کے تیر کبوتر پر مارا اور تیر کبوتر سے خطا کر کے پسر قورچی باشی کے پہلو مین تراز وہوا قانات سے دوسا ز ہوکر پہلو کے پار ہوگیا۔ ڈیوڑھی پر تو وہ حاضر رہتا تھا مردم پیادہ اور دربار ی مین ایک شور ہوا اور بادشاہ کو عرض پہونچائی بادشاہ فوراً برآمد ہوے اور فرمایا کہ تیرے واسطے کسی نے دعاے بد کی تھی تیری نجات اس تیر بلا سے نہوگی بادشاہ کو بہت تعجب ہوا اور مولانا کو بہت کچھ عنایت کیا بعد اسکے یہ عمل واسطے قلعۂ امیرخان کے طیار کیا۔ چنانچہ ۴۳ روز کے عرصے مین قلعۂ امیرخان مفتوح ہوگیا یہ عمل بہت مجرب ہے

**فصل ۴** مقدمہ عداوت مین اول پسر آدم علیہ السلام نے خون کیا ہے نام قابیل تھا برادر اپنے کو کہ نام ہابیل تھا مارا اول چاہیئے کہ نام دشمن کا لکھے اور اعداد اسکے جمل کبیر ابجدی استخراج کرے اور یہ اعداد ۱۹۶ دشمن کے اعداد پر زیادہ کرے اور نقش مثلث پر کرے اور شکم مین صورت ہابیل کی

رکھے اور جس طرح کی چاہے صورت قابیل بنا دے اور دشمن کو جس عذاب سے چاہے مارے
اور جو حربہ ہاتھ مین قابیل کے دیگا اُسی حربے سے دشمن ہلاک ہوگا دونون تصویرین کٹھری
مقابلے مین ہوئین اور نام افسر الشیاطین ابلیس کا گرد وپیش مین تصویر کے لکھے اور دونون
تصویرین خانۂ تاریک مین یا سر دائرہ میت مین یا جائے مسلخ مین دفن کرے تو جلد اثر ہوگا اور
یہ عمل بہت مجرب ہے اور بارہا تجربے مین آیا ہو **فصل ۵** عداوت کے بیان مین عمل مربع
معکوس کا ہے یہ عمل واسطے خرابی ظالم کے جو خلق اللہ پر ظلم کرتا ہوئے یا دشمن کی خرابی مقصود
ہو تو اس مربع معکوس کو طیار کرے پہلے نام اُسکا اور اُسکی مان کا لکھے اور عدد دونون اسم
کے استخراج کرے اور بعد اسکے عدد مذکور کی ۱۲ و ۱۲ کی طرح کرے بارہ بروج پر اور ابتدا برج
حمل سے کرے جسوقت کہ ۱۲ سے کم رہین اُسوقت برج معلوم کرے وہ طالع ہے اور اُسکا ستارہ
کونسا ہو اور برج اور ستارے پر سرے حرف سے کون ملائکہ ہین بقاعدۂ ابجد ملائکہ استخراج کرے
اور نام پر سرے حرف سے موکل کو لے اور دوسرا طالع کا موکل لے اور تیسرا کوکب طالع
موکل لے ان موکلون کے اعداد استخراج کرکے جبکہ میزان انکی جمع ہو تو یہ اعداد دُاسیر
جمع سے ۴۴۵۰ اور ۳۰ کی اُس مین سے طرح کرے اور باقی چار حصے کرے اور پر پوست
شیر یا چیتے یا بھیڑیے کے یا شانہ سگ یا استخوان مردۂ کافر کے لکھے یعنی مربع معکوس
پر کرے روز یکشنبہ یا سہ شنبہ ہوئے اور قمر در عقرب یا مقابلہ مریخ سے یا قرآن ہو یا زحل
مقابلہ یا قرآن یا قمر ہمراہ ذنب کے یا محاق مین اور تاریخ ۲۸ ہو یا روز کسوف یا خسوف یعنی
چاند گہن یا سورج گہن ہوئے اور ساعت مریخ یا زحل کی ہوئے تو چاہیئے کہ اس نقش
کو پر کرے اور مسجد ویران یا صحرا مین یا قبرستان ہو اور سر برہنہ ہو کے اس نقش کو لکھے
اور بخور آتش پر جلا دے یعنی سیاہ دانہ اور ہینگ یا کیچلی سانپ کی یا پوست لہسن یا پیاز
اور لیمون اور مرچ سرخ جلاوے اور دو نقش مربع معکوس پر کرے ایک مربع دشمن
کی چوکھٹ کے نیچے دفن کرے اور ایک نقش کو پرانی قبر مین دفن کرے اور بخور

جلاوے اور اُسوقت یہ کہے کہ تو مومن ہے یہ کام میرا کردے تو مین تیری قبر پر پھولون کی چادر
چڑھا دونگا اور حلوے پر تیری نیاز کرونگا اور ختم قرآن کرونگا اور روشنی چراغ کی کرونگا یہ کہہ کے
ایک مشت خاک اُس قبر سے اُٹھاوے اور لا کے خانہ دشمن مین ڈال دے انشاء اللہ تعالے
خانہ دشمن خراب اور ویران ہو جائیگا اور تاراج ہوگا اور دو شخصون مطلوب مین مفارقت
ہو جاوے گی یہ عمل نہایت مجرب ہے

خاکہ رفتار نقش معلوس کا یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

**فصل ۶** - جدائی اور عداوت درمیان دو شخصون کے
پہلے اُن دو شخصون کے نام مع مادر کے لکھے اور
اس آیۃ کے اعداد وَأَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ
وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ اعداد اس آیۃ کے یہ ہوئے ۴۳۲۹ جسوقت ساعت منحوس
قمر زحل سے یا مریخ سے مقابلہ ہوئے یا جو کچھ شرائط مربع معکوس مین بیان کئے ہین وہ
ہون تو بخور روشن کر کے مثلث ہندی کو پر کرے ایک آستانہ مطلوب کے نیچے دفن
کرے اور ایک مثلث پانی مین دھو کے مطلوب کے دروازے پر چھڑک دے تفرقہ
اور جنگ شدت سے دونون مین ہوگی **فصل ۷** جدائی مین اعداد نام مطلوب مع
مادر جمع کرے اعداد اس آیۂ کریمہ کے اُسپر زیادہ کرے ۱۵۴۰ آیت یہ ہے أَلَمْ
تَرَ إِلَى الَّذِينَ خَرَجُوا مِن دِيَارِهِمْ وَهُمْ أُلُوفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ نقش مثلث کو لکھے
اور جاے نشست مطلوب مین دفن کر دے الفت منقطع ہوگی اور دل ایک کا دوسرے
سے سرد ہو جائیگا اور دوسری ترکیب یہ ہے کہ اعداد سورۂ نوح کے ۱۰۵۴ مثلث مین پر کرے
یا اعداد سورۂ فیل کے عمل مین لاوے اور مثلث ہندی مین پر کرے جسوقت کہ قمر در عقرب
ہو لکھے اور خوابگاہ مین دفن کرے بہت تاثیر ہوگی **فصل ۸** عداوت مین جس وقت
آفتاب برج میزان کے ۱۸ یا ۱۹ درجے پر ہو یا نیرین بدحال ہون اور دو شخصون کا نام
مع مادر اور اعداد اس آیہ کے مَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ رَمَىٰ اقلب القتلوا

فقتلهم ولکن الله قتل اسکے اعداد ھر دو اسم کے اعداد جمع کر کے نقش مثلث مین پر کرے اور ایک نقش اُسکے گھر کی چوکھٹ کے نیچے دفن کرے اور ایک نقش مثلث راہ گذر مین دفن کرے جاہ و منصب دشمن کا تاراج ہو جائے یہ عمل مجرب ہے **فصل ۹**

عداوت مین۔ سورہ والعصر کے اعداد استخراج کر کے اور دونون شخصون کے نام مع مادرین کے اعداد جمع کر کے نقش مثلث کو پر کرے اور پانی مین دھو کے مطلوب کو پلاوے طالب کا مطلوب سے دل سرد ہو جائیگا مجرب ہے اور اگر چاہے کہ کسی پہلوان سے لڑے اور حریف پر غالب ہوئے اور اوپر زمین کے چت مارے اول یہ کہ اسم اُس حریف کا اور اسم اپنا یا اپنی طرف کے پہلوان کا ان اسما کے اعداد اور اس آیہ کریمہ کے اعداد جمع کر کے نقش مثلث پر کرے اور یہ مثلث جس جگہ کشتی ہو وہان دفن کر دے انشاء اللہ تعالیٰ مدعی پر غالب ہوگا اعداد آیہ کریمہ یہ ہین ۳۴۹۳ ہ اور وہ آیہ کریمہ یہ ہے یَدُ اللّٰہِ فَوْقَ اَیْدِیْھِمْ فَمَنْ نَّکَثَ فَاِنَّمَا یَنْکُثُ عَلٰی نَفْسِہٖ وَمَنْ اَوْفٰی بِمَا عَاھَدَ عَلَیْہُ اللّٰہَ فَسَیُؤْتِیْہِ اَجْرًا عَظِیْمًا

**فصل ۱۰** ہلاکت عدا مین سورہ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ اور سورہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ اور اعداد اس آیہ کریمہ کے فَزَادَھُمُ اللّٰہُ مَرَضًا اور اعداد نام دشمن کے مثلاً سورہ اِذَا زُلْزِلَتِ ۵۷۸ اور رسالہ دیگر مین ۳۲۰۷ اسکو مثلث مین اوپر کفن مردے کے لکھے اور درمیان قبر شہید کے یا جو تلوار سے مار گیا ہو اسکی قبر مین دفن کرے اور دورہ مین اُس مثلث کے یہ شکل مثلث ھاروت و ماروت ان الشیطان لوقع بینھم القتل والموت والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ البغض فی الاثنین روز سہ شنبہ بمقابلہ مریخ و قمر لکھے اور سرکہ اور نوسادر مین دھو کے خانہ مطلوب مین ڈالدے مجرب ہے **فصل ۱۱**

ہلاکت اعدا مین اَمْ کُنْتُمْ شُھَدَاءَ اِذْ حَضَرَ یَعْقُوْبَ الْمَوْتُ اِذْ قَالَ لِبَنِیْہِ مَا تَعْبُدُوْنَ چاہیئے کہ نیچ ساعت نحس کے گیہون کے آٹے خمیری سے صورت اُس شخص کی تیار کرکے پارچہ کفن مین لپیٹے اور اُس صورت پر نماز جنازہ پڑھے اور اُس لوح کو اس صورت

کے پیٹ مین رکھارے اور درمیان دو قبر کے لحد بناکے مثل مردون کے دفن کردی عجائب دیکھے ۸ یا ۹ روز کے بعد وہ شخص قبر مین دفن ہوگا اور عدد آیہ کریمہ کے یہ مین ۴۸۱۲ اور اس عمل کو واسطے ایک شخص کے کیا تھا چار روز کے عرصے مین مرگیا اور جو شخص اس عمل کو کرے وہ از سرتاپا برہنہ ہو اور پشت طرف مغرب کے کرے اور سکرپلدوز سے مدد مانگے اور اس فن کے استادان سابق نے نام اُس شخص کا پشت پر تثلیت کے محاذی لکھا ہی اور عدد تثلیث یا قَاهِرُ ذُوالْبَطْشِ الشَّدِيدِ اَنْتَ الَّذِي لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهُ اور یہ عدد صحیح ہین ۲۶۳۸ اور دوسری ترکیب یہ ہی کہ ساعت نحس ہین یہ مثلث اوپر خشت خام کے لکھے اور دریا مین ڈالدے نہایت مجرب ہے اور یہ عمل واسطے اخوندگار روم کے کیا تھا چالیس روز مین مردہ ہوگیا اس عمل کو جاہل اور نادان اور نااہل سے مخفی کیا ہی اور اعداد مثلث اسم مذکور کے ہین ۵۳۶۲۸ اسی اسم کی دوسری ترکیب اگر کسی کو چاہے کہ مرتبہ سے گرادی لکھے اس عدد کو اُس شخص کے اسم کے ہمراہ اور جو کہ اعداد اسم کے ہین اُنکو اضافہ کرے اگر ہلاکت اُسکی منظور ہے تو روز سہ شنبہ مقابلہ مریخ ہمراہ قمر کے اوپر کفن مردے کے سرکہ اور نمک اور نوشادر اور سیاہی آمیز کرکے لکھے اور وقت شروع نقش کے ایک بار آیۃ الکرسی پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے تاکہ اُسکی نحوست سے محفوظ رہے یہ عمل سیف قاتل ہی پہلے جس طرح پر کہ بیان کیا ہی یہ بھی اُسی طرح پر ہے اور جس طرح پر عذاب مطلوب پر کرنا چاہے اُس طرح پر عمل کرے اور اعداد سورہ الم ترکیف کو مثلث مین پُر کرے اور صورت پر دم کرے جب اَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيلَ ۝ تَرْمِيهِمْ کو پہونچے کہے شاہت الوجوہ شاہت الوجوہ اشارہ یا تصور کرے اور دعائے علوی مصری کو واسطے قتل موذی کے چالیس بار پڑھے بہت مجرب ہے۔

## فصل ۲ ا ہلاکت دشمن مین

واسطے ہلاکت دشمن کے بہت مجرب ہے جس وقت کہ قمر برج عقرب مین آوے اُسی ساعت مین عدد نام اُس شخص کے اور عدد ہاروت و ماروت کے چنانچہ ۶۳۳ یہ جمع کرکے مثلث مین لکھے اور پارچہ کبودی لپیٹ کر قلعی چونا اور نمک ہمراہ مثلث کے لپیٹ کے درمیان ایک

ڈلی پیاز مین رکھدے اور دریا کنارے دفن کردے چند روز مین ہلاکت اُس دشمن کی ہوگی یہ عمل بھی کتاب مجموعہ قرعہ کا ہی چنانچہ شیخ جبرئیل نے واسطے حسن بادشاہ کے کیا تھا اور اُسکو تخت شاہی کا مالک تھوڑی مدت مین کرادیا **فصل ۱۲** ہلاکت دشمن اور جدائی مین اگر چاہے کہ درمیان دو شخص کے جدائی اور عداوت ہوئے پہلے دو اسم لکھے طالب اور مطلوب کے اور ایک اسم جلالی اسماء الحسنیٰ سے اِن تینون اسماء کے حروف جدا جدا لکھے اور بعد اسکے ایک سطر لکھے یعنی پہلے ایک جدول کھینچے مطابق شمار حروف کے بعد اُسکے سطر مذکور خانۂ جدول مین لکھے اور پھر صدر مؤخر کرے مگر یہ تکسیر واسطے عداوت کے حرف اول بجائے قطب کے قائم رہتا ہے اور تمام سطرون مین وہی حرف اول کا قطب ہا کرتا ہی اس طرح پر گردش دے اور جس وقت اُسکا زمام برآوے اور سطر اول مین جو حرف اول ہو وہی تمام سطرون مین اول رہیگا جب تک زمام برآوے جدول یہ ہے

| و | ل | ی | د | ق | ا | ب | ص | ی | ز | ی | د |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| و | د | ل | ی | ی | ز | د | ی | ق | ض | ا | ب |
| و | ب | د | ا | ل | ض | ی | ق | ی | ی | ز | د |
| و | د | ب | ز | د | ی | ا | ی | ل | ق | ی | ض |
| و | ض | د | ی | ب | ق | ز | ل | د | ی | ی | ا |
| و | ا | ض | ی | د | ی | ی | د | ب | ل | ق | ز |
| و | ز | ا | ق | ی | ل | ی | ب | د | د | ی | ض |
| و | ض | ز | ی | ا | د | ق | د | ی | ب | ل | ی |
| و | ی | ض | ل | ز | ب | ی | ی | ا | د | د | ق |
| و | ق | ی | د | ض | د | ل | ا | ز | ص | ب | ی |
| و | ی | ق | ب | ی | ی | د | ز | ض | ا | د | ل |
| و | ل | ی | د | ق | ا | ب | ض | ی | ز | ی | د |

اس تکسیر کو ساعت وقت منحوس مین ۲۸ تاریخ کو یا قمر در عقرب ہو یا مقابلہ مریخ اور قمر سے ہو یا زحل سے ہو یا قمر ہمراہ راس یا ذنب کے ہو یا اُس دن کہ چاند گہن یا سورج گہن ہوئے تو اس

تکسیر کے دو تعویذ بنا کر ایک خوابگاہ مطلوب مین دفن کرے اور ایک راہ گذر مین دفن کرے اور اگر قصد کلی ہو تو اس تکسیر کا فتیلہ طیار کر کے چراغ مین جلاوے عداوت او مفارقت ظاہر ہو گی مجرب ہی اور بارہا تجربہ کیا ہی اور اس عزیمت کو پڑھے علیکم یا جبرئیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل بان تلقوا و تفرقو بین فلان بن فلان عداوت و بغض و تفریق لم تجبہا قولہ تعالی وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَسَوْفَ يُنَبِّئُهُمُ اللّٰهُ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ اِنَّمَا اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ

## فصل ۱۴

مرد کے بستہ کرنے مین مرد بستہ یعنی ایک مرد ایسا ہی کہ بازاری عورات مین خراب ہے اور اپنے گھر کی عورت سے رغبت نہین ہے تو وہ عورت یہ کرے کہ پارچہ اُس مرد کا پسینہ لگا ہوا لے اور لاکھ سرخ مین رنگ کر اوپر اُس پارچہ کے آب منی اُس مرد کا آلودہ کر کے سائے مین خشک کرے اور جسوقت کہ زہرا اپنے برج مین ہو یا ثور مین ہو یا میزان مین ہو اور زہرہ ہمراہ قمر کے نظر محبت رکھتا ہو اُسوقت عدد نام اُس مرد کے اور اُسکی مان کے استخراج کرے اور ان تین اسمائے الٰہی یا مُذِلُّ یا مُهَيْمِنُ یا قَابِضُ یعنی ۷۷۰ ۱۴۵ ۹۰۳ ۹۰۴ ہمراہ نام مرد مذکور زعفران سے مثلث ہندی مین پر کرے اور ایک مٹی کی ہانڈی تنگ منھ کی لیکر اُس مین نقش مثلث کو رکھے اور منھ اسکو اپنے گھر مین جائے نمناک مین دفن کرے اور سنگ گران اُسپر رکھے اور دوسرا مثلث اُس شخص کی گذرگاہ مین دفن کرے تو شہوت اُسکی باہر سے بند ہو جاوے گی یعنی گھر کی عورت کے سوا اور کسی غیر عورت پر قادر نہو گا جبتک عورت گھر کی نہ کھولیگی وہ مرد نہ کھلیگا اور واسطے اسی امر کے دو نقش اور ہین اُنکو بھی مثل مثلث کے پر کرے سریع التاثیر ہین



## باب چوبیسوان قواعد بھرنے نقوش مین شامل ۱۳ فصلون پر

**فصل ا** مثلث کے بھرنے کے بیان مین نقش پر کرنے کے تکسیر کے قاعدے بیان کرتا ہون معلوم ہو کہ ہر ایک جا پر نقش مثلث ہو خواہ مربع پر کرنا ضرور رہتا ہی پہلے یہ چاہیے کہ عدد جمع تکسیر مین خواہ طالب مطلوب ہون خواہ فتیلہ یا کوئی نقش کسی ستارے سے منسوب ہو تو اُسکا معلوم کرنا لازم اور واجب ہی مثلاً قاعدۂ نقش مثلث پر مثال دیتا ہون اول معلوم کرنا چاہیے کہ نقش مثلث کے کتنے اعداد ہوتے ہین اور کتنے اعداد کی طرح ہی اور کتنے اعداد مثلث شمار مین ہین اول شمار کیا کہ خانے مثلث کے کتنے ہین پس شمار کیا تو ۹ خانے مثلث مین ہین ایک پٹی مین تین خانے تو ۹ خانے ہوئے اور ایک کو اسمین سے کم کیا باقی ۸ رہے اور ۸ کو نصف کیا تو چار ہوے اور مثلث کی ایک پٹی مین تین خانے تو ۴ کو تین مین ضرب کیا تین چوب ۱۲ ہوے معلوم ہو کہ ۱۲ اعداد کی مثلث مین طرح ہی پس معلوم کیا ۱۲ عدد طرح مثلث کے ہین اور ۹ خانے مثلث کے ہین اور ایک اسمین زیادہ کیا تو ۱۰ ہوئے اور اسکو نصف کیا تو ۵ ہوئے اور ایک پٹی مثلث کی تین خانے کی ہی تین کو پانچ مین ضرب کیا تو ۱۵ ہوے معلوم ہوا کہ ۱۵ اعداد اندر مثلث کے آتے ہین پس اس طرح پر مربع اور مخمس اور مسدس ہفت ہشت یا بست در بست یا پچاس در پچاس خانہ پر کرے پہلے طرح ہر ایک کی دریافت کرے اگر نقش مثلث ہو تو ۱۲ اکی طرح دے اور باقی اعداد کے تین حصے کرے ایک حصہ خانۂ اول مین رکھے اور بعد اسکے ایک ایک عدد زیادہ کرتا چلا جاوے اگر چاہے کہ نقش مربع کو پر کرے تو اول معلوم کرے کہ نقش مربع کی کیا طرح کی چالی ہی اول خانے مربع کے شمار کرے تو ۱۶ خانے ہوئے اور چار پٹی اور ایک پٹی چار خانے کی ہوئی اول طرح معلوم کرے یعنی ۱۶ خانے مین سے ایک عدد کم کیا تو ۱۵ باقی رہے اور اسکو نصف کیا تو ساڑھے سات ہوئے اسکو اوپر ایک پٹی کے ضرب کیا یعنی چار کو ساڑھے سات مین ضرب کیا تو ۳۰ ہوے معلوم کہ ۳۰ طرح مربع مین سے جاتی ہی اور باقی اعداد کے چار حصے کیے ایک حصہ خانۂ اول مین لکھا اور مثال مثلث کی تقسیم چار عناصر پر کی

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

یہ نقش آتشی ہے طرف مشرق کے

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۷ |
| ۱۰ | ۶ | ۲ |
| ۵ | ۴ | ۹ |

یہ نقش بادی ہے طرف مغرب کے

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

یہ نقش آبی ہے طرف شمال کے

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

یہ نقش خاکی ہے طرف جنوب کے

خواص مثلث یعنی سہ در سہ یہ شکل ستارۂ قمر سے منسوب ہے اور برج اسکا سرطان ہے اور فلک اول اور اسم اُم البشر یعنی حوا رضی اللہ عنہا استخراج ہوا ح وا اور عدد اسکے ۵ ہین پس وفق مثلث ۵ اہی استخراج ہوا اور مثلث کے تین ضلع ہین اور ۱۵ عدد اندر تین ضلعون کے ضرب کئے تو اسم ابا المسلمین آدم علیہم السلام کے اعداد حاصل ہوئے اور عدد اسم لوط پیغمبر علیہ السلام اور اعداد کوکب زحل کے برابر ہین اور ہر ایک ۴۰۵ ہوئے اور ہر شکل اطراف سے متوسط پر کرے اور ہر ایک طرف کے خواص علیحدہ بیان ہین چنانچہ شرقی و غربی و شمالی و جنوبی اور شرقی مزاج آتشی ہے واسطے ہلاک کرنے کسی کے اور بیمار ڈالنے کسی کے اور تفرقہ اور ہلاک ہونا اعدا کا اور جنوبی مزاج خاکی ہے واسطے عقد لسان یعنی زبان بندی کے اور خواب باندھنے کے اور باندھنے مرد کے اور عورت کی شہوت کے اور سحر و جادو کی شناخت کے اور شمالی مزاج آبی ہے واسطے شفائے بیماران اور خلاصی حاملہ اور خلاصی محبوس کے اور درد زہ کے اور قضائے حاجات کے اور اس فن کے حکمانے وفق شکل مثلث طبعی مثلث کو نو اسم جمالی او پر زبان عربی کے بطرح نو اور نو کے استخراج کیا ہے چنانچہ یا اللہ یا باعث یا جامع یا دائم یا ھادی یا وارث یا زکی یا حمید یا ظاھر اور اسمائے ملائکہ بھی استخراج کیے ہین جس وقت کہ نقش مثلث کو پر کرے تو ہر ایک خانے کے موکل کو دریافت کرے نام ملائکہ ہر خانے کے یہ ہین خانۂ اول پر کرے تو یا ططھائیل یا لططھائیل

۳ یا جططھائیل ۴ یا دططھائیل ۵ یا ھططھائیل ۶ یا وططھائیل ، یا زططھائیل ۸ یا حططھائیل ۹ یا ططھائیل پس اہل تکسیر کہتے ہین کہ شکل مثلث مشترک ہے میان جلالی اور جمالی کے اور بعض استاد کہتے ہین ہر چار گوشہ عدد حروف پر اسم یا بدوح واقع ہوا ہے مثلث کے اطراف معلوم کرنا ادراک سے کہ زوج یا فرد رفتار مثلث کے واسطے یہ آیا ہے دو اسپ و رخ و فرزین باز رخ گیرد و اسپ اور نقش مثلث کا پر کرنا اوپر دو وجہ کے ہے اول وجہ طبیعی مشہور ہے یعنی وقف ہونا مثلاً ۲۱ عدد کو ۱۲ کی طرح دی اور باقی ۹ عدد رہے اسکے تین حصے کئے اور ہر ایک حصہ کا ہوا اگر ۱۵ عدد ہین تو ۱۲ طرح ۳ باقی ایک حصے مین اندر مثلث کے لکھے

| ۶ | ۱۱ | ۴ |
|---|---|---|
| ۵ | ۷ | ۹ |
| ۱۰ | ۳ | ۸ |




اور اگر ۱۶ عدد جمع ہین تو ایک عدد حصے سے زیادہ ہوا تو ساتوین خانے مین ایک عدد زیادہ کیا اور اگر دو عدد حصے سے زیادہ ہون تو چوتھے خانے مین ایک زیادہ کیا نقش برابر پورا ہوگا مگر کسر مثلث کی نہین ہوتی یعنی ایک زیادہ کرنا یا کم کرنا مثلث کو بلا کسر کے لکھے تو بہت خوب ہے اور جو کچھ میزان عدد ہوئے اسمین سے ۱۲ کم کئے اور باقی کے تین حصے اور ایک کو اول خانے مین پر کیا تو مثلث پورا ہوا خواص اول مثلث طبیعی کو ساعت زحل یا مریخ مین اور قمر ہبوط مین ہوے بنام دوکس اوپر استخوان مردہ کافر کے لکھے اور پڑا وے مین نیچے اینٹ کے دفن کرے جسوقت گرم ہوئے درمیان دو شخصون کے جدائی ہوئے خواص دوم مثلث طبیعی کو شرف قمر مین مشک و زعفران سے ساعت شمس مین لکھے اوپر کاغذ یا پوست آہو کے اور زیر نگینہ انگشتری کے رکھدے

اور انگشتری نقرہ کی ہوئے اپنے ہاتھ مین رکھے اگر دشمن قصد دشمنی کا کرے تو صاحب
انگشتری پر غالب نہوگا اور تمام خلائق مطیع ہوئے اور نظر مین خلق اللہ کے مقبول القول
ہوئے خواص تیسرا مثلث طبعی کا ساعت شمس یا مشتری یا شرف قمر مین لکھے اور پاس اپنے
رکھے اور آگے حاکم کے جاوے فوراً دیکھنے سے مہربان ہو جائے اگرچہ خون ناحق بھی کیا ہو
خواص چوتھا مثلث طبعی کو ساعت عطارد یا شرف قمر مین اوپر لوح نقرہ کے لکھے اور
وہ لوح لڑکے کے گلے مین ڈالدے بدخوئی اور گریہ اور خوف اور بدخوابی زائل ہو جاوے
گی خواص پانچوان مثلث طبعی کا اوپر زمین یا اوپر تختے کے نقش کرکے محو کردے تین ہزار
ہر روز لکھے تو عجائبات دیکھے اگر بنام محبوس لکھے تو محبوس خلاصی پاوے اگر کہین آگ
لگی ہو تو ٹھیکر پر یا سفال آب نارسیدہ پر لکھے اور آگ مین پھینک دے تو آگ سرد
ہو جاوے گی خواص چھٹا مثلث کا مثلث طبعی کو شرف قمر مین لکھے روز دوشنبہ اول
ساعت قمر ہوئے اور انگشتری چاندی کی ہو اور نگینہ بھی چاندی کا ہوئے اسپر کندہ
کرے واسطے مجنون اور محزون اور مصروع کے تو نجات پاوے اور خواص اسمائے اصحاب
کہف ان مرضون کے واسطے اثر بخشتے ہین اگر محبوس اپنے پاس رکھے تو قید سے خلاصی
پاوے خواص ساتوان جس وقت کہ آفتاب برج قوس مین ہوئے اور قمر زائد النور ہو برج
اسد یا حمل مین اور پاک نحوست سے تو مثلث کو لکھے اور نیچے چوکھٹے زندان کے دفن
کرے حکم رب العالمین سے تمام قیدی خلاص ہو جاوین خواص آٹھوان مثلث طبعی کا
اوپر کاغذ سفید کے لکھے اور پانی مین دھو کر پلاوے عورت حاملہ کو اگر بچہ شکم مین
مر گیا ہو تو مردہ شکم سے باہر آوے گا اور اگر مثلث کو لکھے اور مثل تعویذ لپیٹ کر اوپر
ران چپ صاحب دردزہ کے باندھے فوراً دردزہ سے خلاص ہو اگر اسمائے اصحاب
کہف صاحب دردزہ کے باندھے جلد دردزہ سے خلاص ہو اسمائے اصحاب کہف یہ ہین
یملیخا مکسلمینا کشفوطط تبیونس ادر قطیولش کبشا قطیوس یوانس کلبہ قطمیر

خواص نوان جب قمر اول درجہ منزل جبہہ پر ہوئے یا سعود ہوا اور قمر نحوست سے دور ہوئے
مثلث طبعی کو اوپر پارچہ چرم خروس کے لکھے اور اوپر ران راست قاصد کے باندھے
راہ چلنے مین دردمند نہوگا اور اسمائے اصحاب کہف بھی لکھے اور ران راست پر قاصد
کے باندھے تو جلد راہ کو قطع کرے گا اور اگر قمر منزل زبانا پر یا سعید السعود پر ہو یا منزل رشا
پر ہوا ورنام اُن دو شخصون کا مثلث مین لکھے اُن دو اسمون مین تفرقہ اور جدائی ہوئے
اور اگر آوارگی اور خرابی دشمن کے واسطے لکھے تو دشمن خراب اور ذلیل ہوگا مگر بوقت ہو
تو اثر ہوگا ورنہ کچھ نہوگا وہ وقت یہ ہین قمر ہمراہ ذنب کے خواہ راس کے ہوئے یا
زحل سے یا مریخ سے نظر عداوت کی یا مقابلہ یا مقارنہ یا تربیع ہوئے اور طالع وقت عقرب
یا جدی خواہ دلو مین ہوئے اور قلم شکستہ ہوئے اوپر کفن مردہ کافر کے لکھے سیاہی
او سجی اور سرکے سے اور زیر آستان اُس شخص کے دفن کرے نزاع اور تفرقہ
پیدا ہوئے اور خانہ بربادی اور ویرانی ایسی ہوئے کہ پھر صورت آبادی کی نہ ہو
اور دشمن انواع مصیبت مین گرفتار ہو جائے مگر یہ عمل ہرگز کسی پر نہ کرے اگر کریگا
تو آخرت مین کرنے والا خرابی اور پریشانی مین پڑے گا خواص دسوان اگر شرف عطارد
مین اور ساعت عطارد ہو مثلث طبعی کو لکھے اور نگینہ انگشتری کے نیچے رکھے اور دست
راست مین پہنے اور ہر روزہ شربت مصری یا قند مین بلاوے بوقت فجر کے نہار منھ تو
حافظہ اور طبیعت لڑکے کی تیز ہوا ور غفلت اور فراموشی دل سے زائل ہوئے خواص
گیارھوان اگر روز سعید اور ساعت مشتری یا زہرہ مین چار مثلث اوپر سفال آب
نارسیدہ کے لکھے اور چار گوشون زراعت مین دفن کرے یا باغ البستان ہو تو
ہر آفت ارضی وسماوی سے محفوظ رہیگا خواص بارھوان اگر شرف قمر روز سعید مین
ہوئے تو مثلث لکھے اور صندوق پر لگا دے آتش زدگی اور پانی مین غرق ہونے
اور کرم اور چور سے محفوظ رہیگا خواص تیرھوان اگر ساعت عطارد مین اور روز سعید ہو

لکھے اور بجاے ہندسہ قلب مثلث مین نام گریختہ کا لکھے اور زیر سنگ گران رکھدے یا
درمیان حقے کے رکھے اور منہ اسکا مستحکم کر کے جاے تاریک مین رکھدے تو گریختہ جلد
گرفتار ہو کر آوے گا ایضاً دعوت مثلث کی جسوقت غرہ روز یکشنبہ کا ہو دعوت شروع
کرے اول غسل کرے اور ہر روز روزہ رکھے اور گوشہ تنہائی ہوئے اور ترک حیوانی اور جلالی
کرے اور مکروہات دنیوی سے دور رہے اول روز استغفار مین مشغول رہے روز دوم تا
سوم سورۂ اخلاص ور روز چہارم بعد نماز فجر کے دو ہزار چار سو بیتالیس بار یہ کہے یا موکلان
منسوب حروف قبول کردیا اسرافیل یا اططهالٍ تمام موکلان مثلث کے جو پہلے مذکور
ہو چکے ہین پڑھے اجیبونی واطیعونی بامر اللہ تعالیٰ یا اصحاب الارواح بعد
اسکے پانچ مثلث لکھے اور بخور روشن کرے جبتک کہ پڑھنے سے فراغت پاوے جب بیتالیس
روز تمام ہون تو ملیدے کی بیتالیس لڈو باندھے اور بارواح پاک مقدس حضرت محمد مصطفےٰ
صلے اللہ علیہ وسلم اور بعد اسکے حضرت غوث الاعظم کا فاتحہ دے کے نابالغ لڑکون کو تقسیم کرے
اور اسی طرح پر عمل ملیدے کا بروز اول کرنا چاہیئے تاکہ فتح دارین ہوئے بیس روز ہرہ پندرہ
نقش مثلث پر کر کے آب روان مین بہادے تاعمل جاری رہے اگر ایک روز ترک ہو جاوے
تو دوسرے روز تلیث نقش پر کرے اور عمل مین لاوے تاکہ عمل روز شور پر ہوئے اور عامل جس
کام پر ہاتھ ڈالیگا موثر ہوگا حال مثلث کا تمام ہوا

## فصل ۲ نقش مربع کے بیان مین

نقش مربع کی پانچ وجہ استادون نے فرمائی ہین طبیعی مشہور ہے پہلے جو کہ میزان کے
اعداد چار حصے کرے اور پہلے تیس جمع سے منہا کرے اور باقی کے چار حصہ کرے اور ایک
حصہ ول خانے مین پر کرے اور ایک ایک ہر خانے مین زیادہ کرتا چلا جاوے تاکہ تمام ہو وجہ
دوسری یہ ہو کہ کل میزان سے ۳۴ عدد نقصان کرے اور باقی کو چار حصے کرے اور اگر
حصے سے تین زیادہ ہون تو ایک عدد پانچوین خانے مین زیادہ کرے اور رفتار سے لکھتا چلا
جاوے اور اگر حصے سے ۲ عدد زیادہ ہون تو خانہ نوین ایک عدد زیادہ کرے تو پورا ہوگا اور اگر حصہ سے ایک عدد زیادہ ہو

زیادہ ہو تو خانہ ۱۳ مین ایک زیادہ کرے برابر ہوگا مثال اسکی یہ ہے نقش مربع کی میزان
طرح ۴۴ ۳ اور باقی ۳۵۲ اور حصہ ۸۸ اور کسر ادر وجہ تیسری یہ ہی جو کہ میزان جمع ہوئے

۷۸۶

| ۹۶ | ۹۹ | ۱۰۳ | ۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲ | ۹۰ | ۹۵ | ۱۰۰ |
| ۹۱ | ۱۰۵ | ۹۷ | ۹۴ |
| ۹۸ | ۹۳ | ۹۲ | ۱۰۴ |

اُسمین سے ۱۲ عدد کم کرے اور باقی کو اپنے دل مین یاد رکھے اور اسکو ۱۳ خانے مین لکھے اور خانہ اول ایک سے شروع کرے ایک ایک عدد زیادہ کرتا چلا جاوے جس وقت کہ تیرھوان خانہ آوے جو دل مین یاد ہی وہ رقم لکھے پورا ہوگا مثال اسکی میزان جمع ۱۰۰ اعد طرح ۲۱ باقی ۷۹ اور ایک عدد سوا اس نقش

| ۸ | ۱۱ | ۸۰ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۷۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۱ |

کو شروع کیا وجہ چوتھی کا یہ بیان ہی جو کہ میزان عدد کی ہوئے اسکو نصف کرے اور ایک نصف مین سو ۸ عدد کی طرح کی اور دل مین یاد رکھے اور پہلا خانہ مربع کا ایک عدد سے شروع کرے اور ایک ور ایک زیادہ کرتا جاوے ۸ خانے تک اور خانہ نہم مین جو کہ دل مین یاد رکھا ہے وہ لکھے اور اس جا سے ایک عدد مطابق رفتار کے زیادہ کرتا چلا جاوے تمام نقش پورا ہو جاوے گا مثال میزان کل کی ۱۰۰ اعد ہین

| ۸ | ۴۴ | ۴۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۶ | ۲ | ۷ | ۴۵ |
| ۳ | ۴۹ | ۴۲ | ۶ |
| ۴۳ | ۵ | ۴ | ۴۸ |

اور اسکو نصف کیا تو پچاس ہوئے اور ۵۰ مین سے ۸ عدد کم کئے تو باقی ۴۲ عدد رہے اور خانہ اول کو ایک عدد سے شروع کیا ۸ خانے تک ایک ایک زیادہ کیا اور خانہ ۹ مین جو دل مین تھا یعنی ۴۲ عدد لکھے اور پھر بموجب رفتار کے ایک اور ایک زیادہ کرتا چلا جاوے تاکہ ۱۶ خانے پر نقش تمام ہو جب سب طرح سے تمام کیا تو پورا ہوا اور وجہ پانچوین جو کچھ کہ میزان ہو اُسکو نصف کرے اور نصف سے ایک عدد کم کرے باقی کو ذہن مین رکھے اور خانہ ۱۶ سے شروع اور ۸ خانے تک ایک عدد کم کرتا چلا جائے تو برابر ہوجائیگا مثال اسکی مثلاً میزان جمع ۲۲۴ اور نصف کیا ۱۱۲ اور ایک عدد کو طرح کیا تو باقی ۱۱۱ رہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۰۵ |
| ۶ | ۱۰۴ | ۱۱۱ | ۳ |
| ۱۰۷ | ۷ | ۲ | ۱۰۸ |
| ۱ | ۱۰۹ | ۱۰۶ | ۸ |

جو کہ اصل اول قاعدہ بیان کیا جاتا ہے معلوم کرنا چاہیے یہ مثال اصل مربع کی ہے مثلاً میزان جمع کل ۱۰۰ اور طرح ۳۰ اور باقی ۷۰ رہے اور اسکے چار حصے کیے حصہ کسر آئی خواص چار در چار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۲۸ | ۳۱ | ۱۷ |
| ۳۰ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۹ |
| ۱۹ | ۲۳ | ۲۶ | ۲۲ |
| ۲۷ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۲ |

۱۶ خانے رکھتا ہے اور عدد طبعی ۳۴ ہین دو اسمائے حسنیٰ یعنی یا ہادی یا وہاب سے مرکب ہے اور قاعدہ پر کرنے کا یہ ہے کہ پانچ طرح بیان کیئے ہین ان ۱۶ خانے کو جس خانے سے چاہے شروع کرے اور تمامی کو پہونچاوے خواص ۱۶ خانون مربع کا بیان کیا جاتا ہے اول خانے سے ۱۶ خانے تک اور ہر خانے کا خواص علیحدہ ہے خانہ پہلا واسطے عزت اور حرمت اور واسطے صحت بیمار کے اور حصول مراد دلی کے خانۂ اول سے شروع کرے اور خانۂ دوم واسطے عداوت کے ڈالکے درمیان دو شخصون کے تفرقہ ہوئے اور خانۂ سوم واسطے تپ وغیرہ اور حصول دولت وغیرہ کے خانۂ چہارم واسطے دفع درد سر دماغ اور خرابی دشمن کے خواص خانۂ پنجم واسطے عرق مدنی وسحر وجادو ودفع گفتار اور حشرات الارض اور سوا اسکے خانۂ ششم کے خواص واسطے الفت اور محبت عورت و مرد کے خانۂ ہفتم کے خواص واسطے خراب اور آوارہ کرنے دشمن کے خواص خانۂ ہشتم کا واسطے فتح و نصرت جنگ اور مقدمہ کے خواص خانۂ نہم کے واسطے زیادتی فہم و علم و حکمت و کیمیاگری کے خواص خانۂ دہم کے واسطے الفت و محبت زن و شوہر اور شفقت اور مہربانی دوستون کے خواص خانۂ یازدہم کے واسطے باہر لانے حشرات الارض مار و کژدم وغیرہ کے خواص خانۂ دوازدہم واسطے دفع ہوش اور مور و ملخ زراعت اور باغ کے خواص خانۂ سیزدہم کے واسطے زیادہ ہونے شیر مویشی اور برکت زراعت کے خواص خانۂ چہاردہم واسطے افزونی زراعت اور تابع کرنے معشوق کے خواص خانۂ پانزدہم کے

واسطے ہلاکت ظالم اور آوارہ کرنے دشمن کے خواص خانہ شانزدہم واسطے ہلاکت دشمن اور
زبان بندی کے اور خواص مین مربع کے سات شرطین اول بجا لاوے تو تمام عوان اس نقش کے
فرمان بردار ہونگے اول زکوٰۃ ۱۴۴ دوم نصاب ۳۶ سوم دور ۱۳۶ بدور چہارم بذل ۱۳۶ پنجم عشر ۱۳۶ ششم قفل ۳۶
ہفتم ختم ۱۴۶ ان ہر ایک کی سات شرطین ہین پہلے غسل دوسرے وضو تیسرے دو رکعت نماز
ادا کرے چوتھے فاتحہ پڑھے پانچوین قبلہ رو بیٹھے چھٹے خلوت مین ہو کہ آفتاب بھی اس جگہ
نہو ساتوین اس جگہ غیر شخص کا گذر نہووے اور نقش مربع لکھے اور دھوپ مین رکھے جو وقت کہ ظہر
کی نماز ہو پہلے نماز ادا کرے اور بعد اُن نقوش مربع کو آب روان مین بہا دے پس جمیع اعداد نقش
مربع ۴۰۹۵ ان اعداد کو اوپر تین روز کے قسمت کرے روز اول ۱۳۱۸ نقش مربع پر کرے روز دوم
۱۳۱۷ روز سوم ۱۳۱۷۔ اور شرائط مربع اور مثلث کی سا ہین اور سولہ خانون مین سو طرح اس نقش کو پر کیا ہے

**عزت و حرمت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

**شفاء بیمار**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۸ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

**عداوت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

**حصول دولت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

**باغ بستان**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

**دفع سحر و جادو گفتنا**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

**محبت و الفت زن و مرد**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |

**خرابی دشمن**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |

**نصرت و فتح**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۶ | ۳ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | [illegible] | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

**فہم علم و حکمت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۴ | ۵ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۶ | ۳ |
| ۸ | ۱ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۴ | ۹ |

**الفت و شفقت دوستان**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ | ۱۶ |
| ۱۴ | ۱۲ | ۹ | ۳ |
| ۸ | ۱ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۴ | ۵ |

**دفع حشرات الارض**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۹ | ۴ | ۹ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۱ | ۸ |
| ۲ | ۷ | ۱۴ | ۱۱ |

| دافع موش و ملخ | | | | افزونی شیر مواشی | | | | عشق کردن معشوق | | | | برائے ہلاکت اعدا | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ | ۳ | ۶ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۱۶ | ۱۰ | ۹ | ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ | ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۲ | ۸ | ۱۳ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۷ | ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۷ | ۲ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

خواص مربع طبعی کے جسوقت قمر ہمراہ مریخ اتصال سعود رکھتا ہو تو مربع لکھے اور پاس اپنے رکھے
تو اوپر دشمن کے فتح پاوے گا اور درمیان مباحثہ جیتنے اور بازی جیتنے کے بہر حال فتح رہے اور
خواص دوسرا مربع نقش کا جسوقت کہ زہرہ سے اتصال سعود اور زہرہ برج میزان یا ثور یا حوت
مین ہو مربع پر انگوٹھی چاندی کے پر کرے یا اوپر لوح نقرہ کے پر کرے اور اپنے پاس رکھے
حامل محبوب و مرغوب اور مقبول القول جمیع خلائق مین ہوئے خواص سوم جسوقت کہ قران
زہرہ اور عطارد کا ہو اور آفتاب برج حمل مین یا قوس یا حوت یا ثور مین یا میزان یا اسد مین
ہو اور ساعت آفتاب کی ہو ورق طلائی پر نقش مربع کرے تو حامل رفیع القدر عند الناس
ہوئے اور جمیع مکائد اور آفات سے محفوظ رہے خواص چہارم مربع طبعی کا جسوقت زحل
اپنے خانۂ شرف مین ہوئے اور قمر برج اسد یا سرطان مین ہو تو مربع پر کرے اوپر لوح
سیسے کے تو حامل عورتون اور مردون اور ملوک اور سلاطین کے نزدیک مرغوب
اور محبوب رہے اور اگر وقت مذکور مین سنگ سیاہ پر کندہ کرے اور بنائے عمارت مین
رکھدے تو باشندے عمارت مذکور کے ہمیشہ عیش و عشرت مین رہین اور اگر سنگ منقش پر
لکھے اور زراعت مین دفن کر دے تو غلہ بہت پیدا ہوئے خواص پنجم جسوقت کہ قمر اور آفتاب
سے نظر تثلیث ہو اس شکل مربع کو لکھے تو حامل ملوک اور سلاطین کی نظر مین محترم ہوئے اگر
نظر تثلیث ہو مشتری سے تو حرمت نزدیک اہل دیوانیان اور وزرا اور حکما کے ہو اگر نظر
قمر و عطارد کی تثلیث ہو تو شعرا اور اہل تنجیم حامل سے محبت کرین اور خواص ششم

واسطے سلامتی حامل اور صحت طفل کے جبوقت قمر اندر شرف کے ہوئے اور نحوست سے ساقط ہو خواص ہفتم واسطے غلبے اور فیروزی کے اوپر دشمن کے لکھے تو جبوقت قمر بنظر تثلیث یا تسدیس مریخ سے ہوئے اگر شرف آفتاب مین اور طالع وقت برج اسد اور قمر زائد النور اور ہمراہ کف الخضیب کے درجۂ پنجم برج ثور پر ہو تو کف الخضیب سے قران ہوگا اُسوقت لکھے تاثیرات فتح ونصرت قوی ہوگی خواص ہشتم اسوقت آفتاب اور مہتاب دونون طرف مین ہون تو ایک نگین پر مثل مہر کے کندہ کرکے اپنے ہاتھ مین رکھے جمیع آفات اور بلایات ارضی وسماوی سے محفوظ رہیگا اور اگر کاغذ پر لکھے اور صندوق مین لگاوے تو وہ صندوق کرم اور آتش اور چوری سے محفوظ رہیگا خواص نہم جبوقت آفتاب شرف مین ہو اور قمر برج جوزا یا سنبلہ مین ہو تو اوپر تختۂ صندوق کے نقش کرے جو چیز کہ اُس صندوق مین رکھیگا وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گی اور خواص دہم جبوقت کہ آفتاب شرف مین ہو لوح طلائی پر کندہ کرے تو حامل کو رفعت اور جاہ حاصل ہوئے اور اگر وقت مذکور مین لوح نقرہ پر کندہ کرے یا سنگ سفید پر لکھے اور اُس نقش کو شربت مین دھو کے پلاوے واسطے جمیع درد اور امراض خصوصًا جدری یعنی سیتلا یا آبلہ قولنج یا یرقان یا تپ جو کہ مرض ہوئے جلد صحت پاوے گا خواص یازدہم مربع طبعی کا جبوقت قمر سے مریخ کی نظر تثلیث یا تسدیس ہو اور دونون ستارے نحوست سے پاک ہون اور اوتاد طالع وقت خالی نحوست سے ہون اُسوقت اوپر لوح طلائی یا نقرئی کے لکھے یا لوح مس پر یا ہر دہات کو ممزوج کرکے واسطے صلاحیت زن اور شوہر کے کہ ہمیشہ محبت اور الفت سے رہین اور تمام عمر سازوار رہین خواص دوازدہم اگر مربع غیر طبعی ہوئے اور زوج الزوج اور قمر شرف مین ہوئے تو اوپر صفحے نقرہ کے لکھے حامل جمیع آفات اور بلیات سے محفوظ رہے اگر نقش فرد الفرد ہو جبوقت اتصال قمر کا زحل سے ہوتا ہو اور بنیاد مکان رکھے تو وہ مکان اور باشندے اُس مکان کے ہمیشہ خوشی اور خرمی سے رہین اگر ۴۸ کا مربع ونام طالب ومطلوب بوقت شرف قمر ہمراہ اعداد اول ممزوج

کر کے مربع لکھے اور پانی مین دھو کر مطلوب کو پلا دے محبت اور الفت جانبین پیدا ہوگی خواص سیزدہم جسوقت کہ شمس وقمر دونون شرف مین ہون تو مشک اور زعفران سے لکھے اور مصروع کے پاؤن کے نیچے رکھے ہوش مین آوے اور اگر اس ساعت مین گھر کی دیوار پر نقش کرے تو حشرات الارض اس مکان کے بھاگ جاوین اور چور جو اس مکان مین آویگا تو گرفتار ہوگا خواص چہاردہم جسوقت زہرہ بمرج میزان مین ۱۵ درجے پر ہو یا حوت کے ۲۷ درجے پر زہرہ اور قمر برج سرطان یا برج ثور مین اسوقت لوح نقرہ پر کندہ کرے اور عامل اپنے پاس رکھے تو تمام مخلوقات محبت اور مقبول القول ہو اور تمام شخص اس سے دوستی کرین اگر چاہے کہ دعوت مربع طبیعی کی کرے تاکہ مربع تصرف مین آوے تو اول تین روز روزہ رکھے اور ترک جلالی اور جمالی کرے اور نان جو بے نمک کھاوے اول روز ایک لاکھ مرتبہ استغفار پڑھے بعد اسکے لاکھ مرتبہ بدوح پڑھے اور چار لاکھ مرتبہ کہے نصرت وحیدہ کہی اور لاکھ مرتبہ یا ودود یا وہاب پڑھے اور چالیس دام شیرینی لڑکون کو تقسیم کرے اور چالیس نقش مربع لکھے اور قینچی سے کاٹ کر علیحدہ علیحدہ کرے اور گیہون کے آٹے مین غلولہ کرے اور درود اور سورہ اخلاص اور سورہ فاتحہ پڑھے اور دم کرے اور غلولہ کو دریا مین ڈالدے مدت چھ مہینے تک اور ترک جلالی وجمالی کرے اور جماع سے پرہیز کرے اور مربع لکھے صاحب نصاب ہوگا اور عامل جس مقصود پر ارادہ کرکے مربع کو لکھیگا سریع الاجابت ہوگا انشاء اللہ تعالی خواص پانزدہم مربع کا پہلے نام طالب اور مطلوب مع مادرین لکھے اور حساب ابجد سے عدد جمل کبیر لکھکر جمع کرے اور ایک ہزار عدد اوپر اعداد سابق کے جمع کرے اس اعداد مین اسرار الہی ہے مربع مین درج کرے مگر اول ساعت روز یکشنبہ جسوقت آفتاب اور قمر سے نظر تثلیث یا تسدیس ہو اس نقش مربع کو لکھے اور بخور خوشبو اس پر دے مربع کرے

| ۴ | ١۴ | ١۵ | ١ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ١١ | ١٠ | ۸ |
| ۹ | ۷ | ۶ | ١٢ |
| ١۶ | ۲ | ۳ | ١٣ |

جلاوے اور اسی وقت موم کرکے اپنے بازوے راست پر باندھے مرد اور اگر زن ہو بازوے چپ پر باندھے مگر کاغذ برنگ زرد ہوئے خواص شانزدہم جسوقت قمر کی

زہرہ سے نظر تثلیث اور روز جمعے کا ہوئے اور قمر زائد النور ہو اول نام طالب و مطلوب کے
عدد استخراج کرے اور یہ عدد جمع پر زیادہ کرے ۲۰۲ اور مربع پر کرکے موم عودی مین اس
تعویذ کو رکھے مرد دست راست اور زن دست چپ مین باندھے مطلوب محبت مین طالب
کی بیقرار و بے آرام ہوگا جب تک وصل نہوگا ایضاً روز سہ شنبہ و بقول دیگر یکشنبہ
بساعت شمس و نظر تثلیث زہرہ کی ہمراہ قمر کے ہو اسم طالب اور مطلوب کے لکھے اور اعداد
استخراج کرے اور یہ اعداد ۲۲۴ جمع پر زیادہ کرکے پوست آہو یا ورق نقرہ پر لکھے اور
مشک و زعفران گلاب مین حل کرکے لکھے اور قدرے شیرینی اپنے منھ مین رکھے اور
بخور خوشبو روشن کرے مراد طالب کی حاصل ہوگی

اس رفتار سے مربع پر کرے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۴ | ۱۵ | ۱ |
| ۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۸ |
| ۹ | ۷ | ۶ | ۱۲ |
| ۱۶ | ۲ | ۳ | ۱۳ |

ایضاً جسوقت آفتاب برج جوزا مین ہو روز چارشنبہ کو
بوقت آفتاب کے پہلے اسم طالب و مطلوب کے عدد
حساب ابجد سے استخراج کرکے جمع کرے اور یہ اعداد زیادہ
کرکے ۴۰۰ النقش مربع کو پر کرے اور بخور روشن کرے
جوز اور فلفل کا اور اپنے گھر مین لٹکا دے تاکہ ہوا مین اڑے محبوب اور مطلوب بیقرار
اور بے آرام ہوکر پاس طالب کے حاضر ہوئے اکثر عزیزون نے اس عمل کو مولا القلوب بیان کرتے ہین
یہ عمل حضرت شیخ سعدی شیرازی کا ہے۔ ایضاً

اس رفتار سے مربع پر کرے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |

رفتار یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |

جسوقت قمر اسد مین ہو اور آفتاب سے نظر برج ہوائی
کی رکھتا ہو اور نظر تثلیث اور نحوست سے خالی
اور سعدین نیک نظر سے ہوئے تو پہلے نام طالب
اور مطلوب استخراج کرکے یہ اعداد جمع پر زیادہ
کرے ۱۶۶۴ اور بعضون کے نزدیک یہ عدد ہین ۴۸
نقش مربع پر کرے اور بخور عود و عنبر جلاوے مجذوب بیقرار ہوگا

ایضاً روز یکشنبه کو ساعت زہرہ یا مشتری مین اس عمل کو طیار کرے یا روز پنجشنبہ یا چہارشنبہ یا روز جمعہ یا شب جمعہ اور عروج ماہ قمر زائد النور ہو اور قمر برج ثور مین سنبلہ مین یا قوس یا حوت مین اور نظر زہرہ یا مشتری سے تثلیث یا تسدیس ہو تو نام طالب اور مطلوب کا استخراج کرکے یہ عدد جمع پر زیادہ کرے ۵۵۵ ہم اور عمل محبت کا کرے اور حرام پر نہ شروع کرے کہ یہ اسمار نہایت بزرگ ہین با وضو ہوکر پوست آہو پر لکھے اور معطر کرکے اپنے بازو پر باندھے اور سات نقش اس زقنار سے پر کرے اور کاغذ پر لکھے اور فتیلہ طیار کرکے بوقت شب علیحدہ مکان مین اور چراغ مسی یا گلی ہو تپائی چوب انار پر اُس چراغ کو روشن کرے اور یہ عزیمت پڑھے اقسمت علیکم ایہا الارواح الطاہرات بربنا وربکم علے تہیج وتحریق قلب وروح وجسد فلان بن فلان نام مطلوب اور اسکی مان کا لکھے بنا عشق ومحبت فلان بن فلان نام طالب ور اسکی مان کا لکھے فجذ بوا فوا د وجمیع جوارح فلان نام مطلوب بن فلان مادر مطلوب بشوق موصلت فلان نام طالب بن فلان مادر طالب حتی لا یصبر ساعة ولیستطیع فی جمیع الامور لیلاً ونہاراً کما یجذب المقناطیس الحدید وبحق کشائیل وبحق الملك الغالب سد جنغائیل علیکم وبجلالہ لدیکم واسرعوا فی قضاء حاجات وامور فلان طالب بن فلان مادر طالب وما یتعلق فلان بن فلان مطلوب واطیعوا فی ہذا الارواحات ہذا الدعوات فان تجیبوا البشرکم اللہ بالجنة وان لم تجیبوا فسلط اللہ علیکم ملائکة ان نضربوا وجوہکم وادبارکم فتبادروا فی حصول ہذا الامر بحق اللہ الودود الوہاب المبدی الحی القیوم وبحق بدوح الرجا

ایضاً شرف زہرہ مین پہلے نام طالب ومطلوب جدا جدا لکھے اور اعداد استخراج کرے اور عدد اس آیہ مین مرکب کرکے

زقنار نقش یہ ہے

| ۶ | ۱۲ | ۹ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۶ | ۲ |
| ۱۵ | ۱ | ۴ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۸ | ۵ | ۱۱ |

نقش مثلث مین آیت ذوالکتابہ لکھے اور جو اعداد استخراج کیے ہین ان اعداد کے حرف بناکر ایک اسم ملائکہ طیار کرکے پشت لوح پر کندہ کرے اور اپنی پگڑی مین رکھے یہ عمل محبت کا بے نظیر ہے

| لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ | مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ | بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ |
| --- | --- | --- |
| | ١٠٧٩ | ٧٠٧٥ |
| ٦٩٧ | ٩٦٦ | ١٦٣٥ |
| ١١٥٧ | ٨٠٥٢ | ٨٨٨ |

ایضاً اگر چاہے کہ ایک کو خواتین معظمہ مین سے مسخر اپنا کرے پہلے انتظار وقت کا کرے جسوقت آفتاب برج حمل کے ۱۹ درجے پر ہو تو ایک لوح طلائی طیار کرکے اور یہ اعداد ۱۰۹۸ مع طالب و مطلوب سب کو جمع کرکے لوح پر کندہ کرے اور بعد کندہ ہونے کی اس لوح کو آگ مین دفن کرے بعد از چند ساعت لوح مذکور کو اوپر بازوے چپ کے باندھے مطلوب سر و پا برہنہ تیرے پاس حاضر ہو اور مطیع و فرمان بردار ہوئے توبہ کرے حرام کے واسطے ہرگز ہرگز نکرے کہ خوف مطلوب کی دیوانگی کا ہی۔ ایضاً عمل مجرب استادان متقدمین کا یہ عمل واسطے اہل قلم کے نہایت بہتر ہے لوح نقرہ پر نقش مسدس مین ان اعداد کو پر کرے اور بازوے راست پر باندھے مراد حاصل ہوگی اس عمل کو مولانا عبدالکریم ویلمی نے واسطے نظام الملک کے کیا تھا وہ اس مرتبے کو پہونچا کہ ملک ایران مین مشہور تھا جسوقت حسین سباک نے تقریر کی تھی اور بہت مضطرب الحال تھا مگر بطرف حسین سباک کے تھا باوجودیکہ یہ اوپر اُسکے غالب آیا اُسنے حسب ضلع پر یہ کارگذار سرکار تھا نام اُسکا اور نام صاحب حساب کا تکسیر کرکے یعنی صدر موخر کیا اور رعدد اور اعداد نہ نام تک جمع کیا لوح مذکور مین لکھے اور حروف صوامت کو ساتھ اسم صاحب حساب کے جو کہ تکسیر کیا ہے اُسکے اعداد اور شثم اسمائے عطارد کے ساتھ جمع کرکے لوح نقرہ مین پر کرے اور اپنے بازوے راست پر باندھے اُس قادر مستعان کی قدرت کا تماشا دیکھے کہ جن روز مین میر شمس الدین علی وزیر صفہانی نے تقریر کی بادشاہ نے حکم کیا کہ جو کچھ کہ حساب

سرکار مین طرف وزیر کے نکلے عرض کرو کہ ان سے اپنا روپیہ سرکار لے اور قسم کھائی جناب
میر مہدی قلی خان اور میر اخوند اور مولانا مظفر منجم بخدمت حضرت شیخ بہاء الدین محمد
عاملی تشریف لائے اور شیخ صاحب کی خدمت مین عرض کیا کہ اس مقدمے سے رہائی
میر مہدی قلی خان کو ہو بادشاہ نے وزیر کو حکم دیا ہے کہ مطالبہ کرکے جلد عرض کرو
اور قسم کھائی ہے جناب شیخ صاحب نے اخوند صاحب شاگرد خاص کو حکم دیا کہ عمل
عطارد طیار کرکے میر صاحب کو دو کہ میر مذکور اپنے بازو پر باندھے چنانچہ حسب الارشاد
اخوند صاحب نے طیار کرکے میر مذکور کے حوالے کیا کہ اپنے بازو پر باندھو تا کہ یہ آگ فرد ہو
اور بڑے حساب دان محاسبے کو آئے اور مکرر حساب کیا مگر ایک خرمہرہ میر مذکور پر
نہ نکلا اس بلا سے میر صاحب نے نجات پائی اور ہمراہ عدد مشتش اسم عطارد کے اور
عدد سورہ والعصر کے لوح مین پر کرے اگر کوئی مظلوم ظالم کی گرفتاری مین ہو تو واسطے
رہائی کے یہ عمل کرے نجات پاویگا اور اگر کسی جا پر نامہ بر یا رسول بھیجے تو یہ مشتش اسم عطارد
کے سرنامہ پر لکھے انشاء اللہ تعالی وہ نامہ قبول ہو جائیگا مگر عمل پہلے زبان سریانی
مین تھا مولانا غیاث الدین نے اس عمل کو زبان فارسی مین کیا بہت مجربات سے
ہے اور دوسری ترکیب اس عمل کی بیان کرتا ہون وہ سورہ قاف کے ہمراہ ہے
اور جمیع اعداد اسماے عطارد کے یہ ہین ۳۶۳۴ اسماے عطارد دانز ایران الی
کلان استعائی اصغاهان اثرنا باودالی نے دست اور اعداد اسماے
مذکور ۱۸۳۰ اور اعداد سورۂ والعصر ۴۷۴۲ اول اعداد تکسیر طالب اور مطلوب کے
اور عدد مششم اسماے عطارد کے اور عدد سورۂ والعصر کے ان سب کو جمع کرکے لوح نقرہ
مین پر کرے اور طالب کے بازوی راست پر باندھے انشاء اللہ تعالی بلا سے مخلصی
پاویگا اور دوسری ترکیب یہ ہے کہ مولانا حسین رحمتہ اللہ علیہ نے میر غیاث الدین
مستوفی کے واسطے کیا تھا اصلاح اور قطعاً تغیر و تبدیل اس خدمت سے نہوئی اور دوسری ترکیب

یہ ہی اگر چاہے کہ کسی اہل قلم کو مسخر اپنا کرے جسوقت کہ شرف عطارد کا ہوئے تو اس مسدس
کو لوح نقرہ پر طیار کرے اسم طالب و مطلوب کی تکسیر صدر موخر کرے اور اعداد اس
آیہ کریمہ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ
هٰذَا شَیْءٌ عَجِیْبٌ اور اعداد اس آیت کے قرآن شریف سے صحیح کر کے لکھے
ہین ۳۴ ۱۳۶ اور اعداد اس آیہ کریمہ کے اور اعداد تکسیر مذکورہ کے نقش مسدس
مذکور مین درج کرے اور اپنے بازوے راست پر باندھے مطلوب ایسا مسخر ہوے
کہ شرح اسکی بیان سے باہر ہی اور جسوقت لوح نقرہ کو کندہ کراوے تو دانہ موتی کا
مہر کند کے مونہہ مین رکھے اگر موتی سوراخ دار ہو تو بہت خوب ہے **حکایت**
عمل دیگر شرف کی ایک روز بادشاہ وقت فجر کے تخت سلطنت پر جلوہ فرما ہوئے
اور نواب عالیۃ العالیہ کو حضرت شیخ بہاء الدین محمد عاملی کے پاس بھیجا کہ شیخ صاحب سی
جا کر کھو کہ ہمارے واسطے کوئی عمل تیار کرو کہ باعث ترقی سلطنت اور مزید عمر ہوا ور تمام دشمن
مقہور ہوں شیخ صاحب نے عرض کیا کہ انشاء اللہ تعالی شرف آفتاب مین طیار کرونگا
اور وہ بہت موثر ہوگا ۱۰۰۰ سنہ ہجری مین یہ عمل شرف آفتاب کا طیار کیا تھا لوح طلائی
مین نقش پنج در پنج یعنی مخمس کو ترکیب دیا اور بازو پر بادشاہ کے باندھا اس لوح معظم
و مکرم کی برکت سے اقوام سلطنت اور جہانداری مین روز بروز ترقی ہونے لگی اور جمیع
دشمنان دباغی و طاغیان مقہور و مخذول ہوگئے اور بادشاہ نماز فجر کی ادا کر کے محل سرا
کے بالاخانے پر جا اور مونہہ طرف مشرق کے اور نظر آفتاب کے طلوع پر کر کے سورۂ
والشمس پڑھتے رہتے جسوقت تمام قرص آفتاب کا زمین پر آیا اسوقت لوح پر
نگہ کر کے کہا کہ نیر اعظم اس لوح کی برکت سے مجھے دولت کے کمال کو پہونچا دے
کہ ہرگز زوال نہوئے اور اس قوم پر مجھے حاکم کردے تمام مردم اس اقلیم کے
میری فرمان برداری مین رہین یہ عمل بہت مجرب ہی اسکی برکت سے بہت

مردم دولت عظمیٰ کو پہونچے ہین اور شیخ صاحب نے اس عمل کو واسطے نواب عالیہ کے
طیار کیا تھا ایسی دولت اُن سے رجوع ہوئی کہ بیان سے باہر ہے اور شیخ ممدوح نے
واسطے الہ وردی خان کے کیا تھا وہ بھی دولت عظیم کو پہونچا اور لوح کی پشت پر طلسم
آفتاب کا لکھے اور طرف لوح کے چار اسم لکھے چنانچہ وہ اسما یہ ہین ابرثا صلورثا صبارثا
صورثا اہ ل ما طلسم آفتاب کا جتنے عمل شرف آفتاب ہین ہون سب مین یہ لوح
درکار ہے اسکو نہ بھولے ورنہ عمل رہ جائیگا اور دوسرا عمل واسطے تسخیر بادشاہان و
امرائے عظام کے یہ ہے جب ارادہ کرے واسطے تسخیر بادشاہ یا امرائے عظام کے پہلے
ایک لوح طلائی خالص ساڑھے تین مثقال کی لے اور اسپر روز پنجشنبہ کو شرف آفتاب
کا ہوئے تو نقش مربع مدور لکھے اوپر تر ہے اور پھر کند مصری یا قند منہ مین رکھے اور بخور عود
و عنبر اور مشک و زعفران اور عطر آگ پر جلاوے اور اعداد لوح اول اور اس لوح کے اعداد
ہین ۳۲۲۱ اور دوسری کتاب سے لوح طلائی پر یہ اعداد ہین ۳۲۲۴، عدد کی کمی ہے
ان اعداد مذکور کو لوح مدور مین کندہ کرے اور اسما اور طلسم گرد لوح کے لکھے جو شرائط
لوح کے ہین موافق اُنکے لوح طیار کرکے ایک کاسنے مین گلاب بھر کے لوح مذکور
کاسنے مین ڈالدے اور وقت شب کے آسمان کے نیچے رکھے سات روز تک
اس طرح پر تنجیم کرے بعد سات روز کے اُس گلاب کو شیشے مین محفوظ رکھے جسوقت ارادہ
کرے تسخیر کا بادشاہ کے پاس یا امیر کے پاس جاوے اس لوح کو اپنی پگڑی مین رکھے
اور قدرے گلاب شیشے مین سے لے کے اپنے منہ پر ملے انشاء اللہ تعالےٰ
وہ کام انصرام کو پہونچے گا اور جسوقت اپنے گھر سے باہر آوے تو اُسوقت قدرے
گلاب اپنے منہ پر مل کر کے باہر نکلے بقدرۃ اللہ تعالیٰ نظر مردمان مین باشوکت
و ہیبت ہوگا اور جسوقت بازو پر لوح کو باندھے پچاس بار ان اسما کو پڑھے
انشاء اللہ تعالےٰ مرتبۂ عالی کو پہونچے گا اور نقش مدور یہ ہے




**فصل ۳ ۔ بیان تکسیر شکل مسدس طبعی مین معلوم** کرنا چاہیئے کہ یہ شکل مسدس منسوب شرف آفتاب سے ہر عدد ایک سو گیارہ طرح کرے اور باقی کے چھ حصے کرے اور چھٹے حصہ سے شروع کرکے اگر کسر پانچ عدد سے زیادہ رہے تو خانہ ہفتم مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا اور اگر دو عدد کم ہون تو ۱۳ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر ۳ عدد حصے مین کم ہون تو ۱۹ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر حصہ کرنے مین چار عدد کم رہین تو ۲۵ خانے مین ایک عدد زیادہ کرنے پورا ہوگا اور اگر حصہ کرنے مین پانچ عدد کم ہون تو ۳۱ خانے مین ایک عدد زیادہ کردے نقش پورا ہو جائیگا یہ نقش مسدس کی کسرات بیان کردین تا نقش پر کرنے مین درماندہ نرہے جسوقت کہ مشتری ہو مشک و زعفران سے سفید کاغذ یا لوح نقرہ یا پوست شیر پر لکھے اور اپنے پاس رکھے یہ حامل قوت اور شجاعت مین مشہور خلق اللہ ہوئے اور نظر فقیہان و علما رہین با ہیبت ہو اور جسوقت اتصال

نقش یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۱ |
| ۳۱ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۱ | ۶ |
| ۲۷ | ۲۳ | ۱۲ | ۱۷ | ۲۲ | ۱۰ |
| ۸ | ۱۳ | ۲۶ | ۱۹ | ۱۶ | ۲۹ |
| ۷ | ۲۰ | ۱۵ | ۱۴ | ۲۵ | ۳۰ |
| ۳۶ | ۲۸ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲۵ |

قمر کا سعدین سے بنظر دوستی ہو اور طالع اختیار کرے کہ تمام سعدین طالع پر نظر رہے حامل ہر بلا سے محفوظ رہے اور جسوقت کہ شرف زحل کا ہو اور قمر برج جدی مین یا برج دلو مین ہو اور سعدین سے نظر مؤدت یعنی دوستی کی ہو تو اوپر سنگ سیاہ کے نقش مسدس لکھے اور بنیاد عمارت مین رکھے مدت مدید تک وہ مکان آباد رہے گا اور جسوقت آفتاب شرف مین ہو اور ساعت سعید ہو اوپر لوح طلائی کے نقش کندہ کرے عامل اسکا

مقبول القول ہوئے اور جسوقت وصل شمس حمل کے دسوین درجے پر ہوئے تو نقش لکھے حاکم
در دون سے امان مین رہے اور وقت مذکور پر واسطے دوستی کے لوح مسی پر لکھی ساعت
مذکور مین نہایت مفید ہوگا اگر اسوقت مین چھ ٹکڑے تانبے پر نقش لکھے یعنی ساعت
آفتاب چھ جا دفن کرے اور جاے مذکور پر آگ جلاوے تو غائیب یا مسافر اپنی جا سے مراجعت
کرے اور بعضے استاد کہتے ہین کہ ہر ایک قطعہ مس کا نے اور چھ جا آب مین ڈالے لیکن
آگ مین خوب ہے اگر نگین فولاد پر نقش کرے میان دشمنان دوستی نہایت ہوئے

**فصل ۴** - بیان شکل مسبع یعنی ہفت در ہفت مین یہ نقش فرد الفرد ہے اور تعلق
اسکا شرف مریخ سے ہی اور عدد طبیعی ۱۷۵ ہین استخراج اسماء الحسنی یالطیف یاولی اور
طریقہ اسکے پر کرنے کا یہ ہے ۶۸ طرح کے، باقی رہے سات حصے کرے، عدد کے ایک آیا
اور ہفتم حصہ شروع کیا اگر کسر ایک رہے تو خانہ ۴۳ مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر دو عدد
کسر ہے تو خانہ ۳۶ مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر کسر تین کی ہو تو خانہ ۲۹ مین ایک عدد
زیادہ کردے اور اگر کسر چار کی رہے تو ۲۲ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر ۵ کی
رہے تو خانہ ۱۵ مین ایک عدد زیادہ کردے اور کسر ۶ کی رہے تو ۸ خانے مین ایک عدد
زیادہ کردے مین کہتا ہون کہ جسوقت کسی نقش کے پر کرنے اور کسرات اُسکی معلوم کرنے
کی حاجت ہوئے تو محروم نرہے واسطے مبتدی کے سب بیان کردیا تاکہ کتاب ناقص نرہے
خواص مسبع کا بیان کیا جاتا ہے معلوم کرنا چاہیئے کہ جسوقت عطارد شرف مین ہو مشک اور
زعفران سے سفید پارچہ حریر کاغذ پر لکھے اور دھو کر لڑکے کو پلاوے ہمراہ شربت مصری
کے تو ذہن لڑکے کا تیز ہو جائے اور حافظہ بہت ہو اور جسوقت قمر برج سرطان مین اور
اوتاد خالی نحوستون سے ہون اور عطارد درجہ شرف مین ہو شربت مین دھو کر لڑکے کو
پلاوے وہی خواص سابق کو بخشیگا اور حامل کو ہر ایک علم بآسانی آوے اور علوم کی ترقی ہو
اور تمام کاروبار بآسانی ہوئین اور اگر مریخ شرف مین بطالع حمل کے یا طالع سے برج جدی ہو ان نقش تو

لوہے کی لوح کے لکھے حامل ضرب ہتھیار سے محفوظ رہے اور معرکہ مین فتحمند ہوئے اور نزدیک ملوک وسلاطین کے رفیع القدر ہوئے اور اگر نظر تثلیث یا تسدیس مشتری و مریخ کی ہو نقش کو تیار کرے حامل نزدیک مخلوقات کی مقبول القول ہو اور نقش ہفت در ہفت کا یہ ہے

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | ۱ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | ۱ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

**فصل ۵** نقش مثمن کے بیان مین جاننا چاہیے کہ نقش ہشت در ہشت کے ۶۴ خانے ہین اور عدد طبعی اسکے ۲۶۸ ہین اور تعلق ستارہ مشتری سے ہے یہ زوج الزوج ہے خواص نقش مربع کے رکھتا ہے اور طرح اس نقش کی ۲۶۰ عدد ہین مثلاً ۲۶۸ جمع میزان ہے اور ۲۶۰ طرح کیا ۸ باقی رہے ۸ حصے کیے تو ایک حصہ خانے سے شروع کیا اور نقش پر کردیا ایک سے شروع کیا ۶۴ خانے پر تمام کیا مثلاً اگر حصہ کرنے مین سات باقی رہے اور کسر ایک رہی تو خانہ نو مین ایک عدد زیادہ کیا نقش پورا ہوگا اور اگر حصہ کرنے مین ۶ عدد باقی رہے تو خانے ۱ مین ایک عدد زیادہ کردیا تو پورا ہوگا اور اگر ۵ عدد باقی رہے تو ۲۵ خانے مین ایک عدد زیادہ کردے تو نقش پورا ہوگا اور اگر ۴ عدد باقی رہے تو ۳۳ خانے مین ایک عدد زیادہ کردے نقش پورا ہوگا اور اگر ۳ عدد باقی رہین تو ۴۱ خانے مین ایک عدد زیادہ کردے تو نقش پورا ہوگا اور اگر ۲ عدد باقی رہے تو خانہ ۴۹ مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا اور اگر ایک باقی رہا تو ۵۷ خانے مین ایک عدد زیادہ کردے پورا ہوگا اور یہ نقش شرف مشتری سے منسوب ہے جسوقت شرف ستارہ مشتری کا ہوئے اور قمر برج قوس

باحوت مین ہوئے تو یہ نقش اوپر کاغذ کے بانگین قلعی کے لکھے اور پاس اپنے رکھے تو نزدیک ملوک اور وزرا اور اشراف اور قضات کے مقبول القول ہوئے اگر چارپائے کے بدن مین کوئی علت ہوئے تو یہ نقش کاغذ پہ لکھے اور آٹے مین ملاکر مع نقش کھلاوے صحت حاصل ہوگی خواص پہلا اگر خشک سالی ہوئے اور نظر قمر اور مشتری تثلیث یا تسدیس ہوئے اور قمر برج آبی مین ہوئے اور طالع وقت برج سرطان ہو اور ساعت قمر یا زہرہ ہووے اس وقت صحرا مین جا کے نقش پر کرے اور ایک طشت مسی پر آب کر کے یہ نقش پانی مین ڈالدے اور طشت کو ڈھاک دے اور اوپر پارچہ ریشمی ڈالدے اور دعا پروردگار کی درگاہ مین کرے انشاء اللہ تعالی بقدرت الٰہی بارش ہوگی خواص دوسرا اگر واسطے دیوانے کے مشک اور زعفران اور گلاب سے لکھے اور صبح صادق کے وقت روز پنجشنبہ کو مجنون کے بازو پر باندھے دیوانگی دفع ہوجاوے یہ نقش بہت مبارک ہے حکما اسکو تالیف القلوب کہتے ہین اور جسوقت مشتری کی ہمراہ مریخ کے نظر اتصال و مودت ہو اگر شاہین یا باز یا شکرا بیمار ہوگیا ہو تو کباب اور روٹی تازہ ہمراہ نقش کھلاوے جو مرض ہوگا اس سے صحت ہوگی اور اگر مشتری برج سرطان مین ہو اور قمر اتصال ہو تو حامل کی حاجت وزرا سے بر آوے **فصل ۶** نقش تاسعہ مین شکل ۶ ورنہ فرد الفرد ہے اور اعداد طبعی یہ ۳۶۹ ہین اور طریقہ اسکے پر کرنے کا یہ ہے ۳۶۰ طرح کرے اور باقی ۹ عدد رکھے اور اسکے ۹ حصے کیے اور ایک حصہ خانہ اول سے شروع کیا اور اگر حصہ کرنے مین ۸ زیادہ ہون تو ۱۰ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا اور اگر ۷ باقی رہین ۹ اخانے مین ایک عدد زیادہ کیا تو پورا ہوجاویگا اور اگر ۶ باقی رہے تو ۲۸ خانے مین ایک عدد زیادہ کرو پورا ہوگا اور اگر ۵ عدد باقی رہین تو ۳۸ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا اور اگر ۴ عدد باقی رہین تو ۴۶ خانے مین ایک عدد کو زیادہ کرے اور اگر تین عدد باقی رہین تو ۵۵ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا اور اگر ۲ عدد باقی رہین تو ۶۴ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا اور اگر ایک عدد باقی رہے تو ۷۲ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہوگا

یہ شکل منسوب شرف زحل ہی جب مریخ کا شرف ہوئے اور زہرہ کی نظر دوستی کی ہو تو مشک وزعفران اور گلاب سے اوپر کاغذ کے لکھے یا کرپاس ہو یا پوست آہو ہو اور اسیوقت لپیٹ کر بازو پر باندھے اور اگر ایک جماعت مین دشمنی اور تفرقہ ہو تو صلح ہو جائیگی اگر مرد و زن مین خصومت ہو تو برطرف ہو جائیگی حکماے فلاسفہ اسکو تالیف القلوب کہتے ہین اگر شرف زحل ہو تو لوح سیسے پہ جمعہ کے روز لکھے واسطے دفینہ معلوم کرنے کے اگر زحل قوس مین ہو تو بھی یہی اثر بخشے گا اور اگر شرف آفتاب ہو تو واسطے قاضی اور وزرا کی جو کہ حاجت ہوگی وہ برآویگی اور حکام عامل کو دوست رکھینگے اور دوستی دل سے رکھینگے نقش یہ ہی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۳۴ | ۲۶ | ۱۸ | ۱ | ۷۴ | ۶۶ | ۵۸ | ۵۰ |
| ۵۲ | ۴۴ | ۳۶ | ۱۹ | ۱۱ | ۳ | ۷۶ | ۶۸ | ۶۰ |
| ۶۲ | ۵۴ | ۳۷ | ۲۹ | ۲۱ | ۱۳ | ۵ | ۷۸ | ۷۰ |
| ۷۲ | ۵۵ | ۴۷ | ۳۹ | ۳۱ | ۲۳ | ۱۵ | ۷ | ۸۰ |
| ۷۳ | ۶۵ | ۵۷ | ۴۹ | ۴۱ | ۳۳ | ۲۵ | ۱۷ | ۹ |
| ۲ | ۷۵ | ۶۷ | ۵۹ | ۵۱ | ۴۳ | ۳۵ | ۲۷ | ۱۰ |
| ۱۲ | ۴ | ۷۵ | ۶۹ | ۶۱ | ۵۳ | ۴۵ | ۲۸ | ۲۰ |
| ۲۲ | ۱۴ | ۶ | ۷۹ | ۷۱ | ۶۳ | ۴۶ | ۳۸ | ۳۰ |
| ۳۲ | ۲۴ | ۱۶ | ۸ | ۱۸ | ۶۴ | ۵۶ | ۴۸ | ۴۰ |

**فصل ۷** - نقش دہ در دہ مین یہ شکل دہ در دہ کے خانے رکھتی ہی اور اعداد طبعی اسکے ۵۰۵ عدد ہین اور طریقہ اس نقش کے پر کرنے کا یہ ہی اول دس حصے کیئے اور ایک کم ہو یعنی ۹ باقی رہین تو ۱۰ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہو جائے گا اور اگر دو عدد حصے مین کم ہون تو ۱۲ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہو گا اور اگر جو ۳ عدد کم ہون تو ۱۳ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر ۴ عدد کم ہون تو خانہ ۱۴ مین ایک عدد زیادہ کرے پورا ہو جائیگا اور اگر ۵ عدد کم ہون تو ۱۵ خانے مین ایک زیادہ کرے اور اگر ۶ عدد کم ہون تو ۱۶ خانے مین

ایک عدد زیادہ کرے اور اگر ۷ عدد کم ہون تو ۷ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر ۸ عدد
کم ہون تو ۸ خانے مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر ۹ عدد کم ہون تو ۹ خانے مین ایک
عدد زیادہ کردے پورا ہوگا خواص اس دہ در دہ کے بیان ہوتے ہین جسوقت کہ مشتری
برج سرطان مین ۱۵ درجے پر ہو اور قمر مقارن ہو یا متصل ہو تثلیث خواہ تسدیس او بر لوح
قلعی کے نقش پر کرے اور پانی صاف اور پاکیزہ مین دھو کر پلادے جو کچھ زہر کھایا ہو وہ
صاف قے مین گر جاویگا اگر وقت مذکور مین او بر لوح نقرہ کے یہ نقش لکھے مگر شرف قمر مین
یا خانہ اوج مین قمر ہو یہ نقش طیار کرے اور ایک روٹی میدے کی پکاوے اور لوح کو
اُس روٹی پر مثل مہر کے اُٹھاوے اور جس شخص کو دق ہو یا خفقان یا ترس دل یا مالیخولیا
یا جنون ہوئے اُسکو روٹی مذکور کھلاوے انشاء اللہ تعالےٰ اِن امراض مذکور سے دل
خلاص ہو جائے گا اور اگر قاصد یا رسول کسی جا پر روانہ کرے اور اُسکے بازو پر باندھے
تو وہ غرق ہونے سے اور قطع الطریق سے اور راہزن سے اور بلاہاے ارضی وسماوی
سے محفوظ رہے گا اور قاصد خوشنود پھرے گا اور مراد دل کی حاصل ہوگی

| ۱ | ۹۲ | ۳ | ۹۷ | ۶ | ۹۵ | ۹۴ | ۸ | ۹۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۱۲ | ۶۳ | ۱۴ | ۸۶ | ۸۵ | ۱۷ | ۸۸ | ۱۹ | ۸۱ |
| ۸۰ | ۲۹ | ۲۳ | ۷۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۷۷ | ۲۸ | ۷۲ | ۷۱ |
| ۳۱ | ۶۹ | ۳۸ | ۳۷ | ۶۵ | ۶۶ | ۳۴ | ۶۳ | ۶۲ | ۴۰ |
| ۵۱ | ۴۲ | ۵۸ | ۴۷ | ۴۵ | ۴۶ | ۵۴ | ۵۳ | ۴۹ | ۶۰ |
| ۵۰ | ۵۲ | ۴۸ | ۵۷ | ۵۵ | ۵۶ | ۴۴ | ۴۳ | ۵۹ | ۴۱ |
| ۶۱ | ۷۹ | ۶۸ | ۶۴ | ۳۶ | ۳۵ | ۶۷ | خانہ مطلب | ۶۹ | ۷۰ |
| ۳۰ | ۳۹ | ۷۳ | ۲۴ | ۷۵ | ۷۶ | ۲۷ | ۳۳ | ۲۲ | ۲۱ |
| ۹۰ | ۸۲ | ۱۸ | ۸۷ | ۱۶ | ۱۵ | ۷۷ | ۱۳ | ۴۶ | ۱۱ |
| ۹۱ | ۹ | ۹۳ | ۷ | ۹۶ | ۵ | ۴ | ۵۸ | ۲ | ۱۰۰ |

**فصل ۸** - یازدہ در یازدہ مین ۱۲۱ خانے رکھتا ہی اور عدد طبعی اسکے ۳۷۱ ہین اور یہ
شکل فرد الفرد سرف عطارد سے منسوب ہی اور رفتار اسکی مثل مخمس کے ہی اسم باعث یا محمود

| ۱۳ | ۲۵ | ۳۷ | ۴۹ | ۶۱ | ۷۳ | ۸۵ | ۹۷ | ۱۰۹ | ۱۲۱ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۸ | ۵۰ | ۶۲ | ۷۴ | ۸۶ | ۹۸ | ۱۱۰ | ۱۱۱ | ۲ | ۱۴ | ۲۶ |
| ۶۳ | ۷۵ | ۸۷ | ۹۹ | ۱۰۰ | ۱۱۲ | ۳ | ۱۵ | ۷ | ۳ | ۵۱ |
| ۸۸ | ۱۹ | ۱۰۱ | ۱۱۳ | ۴ | ۱۶ | ۲۸ | ۴۰ | ۵۲ | ۶۴ | ۷۶ |
| ۱۰۲ | ۱۱۴ | ۵ | ۱۷ | ۲۹ | ۴۱ | ۵۳ | ۶۵ | ۹۷ | ۷۸ | ۹۰ |
| ۶ | ۱۸ | ۳۰ | ۴۲ | ۵۴ | ۶۶ | ۶۷ | ۲۹ | ۹۱ | ۱۰۴ | ۱۱۵ |
| ۳۱ | ۴۳ | ۵۵ | ۵۶ | ۶۸ | ۸۰ | ۹۲ | ۱۰۴ | ۱۱۶ | ۷ | ۱۹ |
| ۴۵ | ۵۷ | ۶۹ | ۸۱ | ۹۳ | ۱۰۵ | ۸۱ | ۸ | ۲۰ | ۳۲ | ۴۴ |
| ۷۰ | ۸۴ | ۹۴ | ۱۰۶ | ۱۱۸ | ۹ | ۲۱ | ۳۳ | ۳۴ | ۴۶ | ۵۸ |
| ۹۵ | ۱۰۷ | ۱۱۹ | ۱۰ | ۲۲ | ۲۳ | ۳۵ | ۴۷ | ۵۹ | ۷۱ | ۸۳ |
| ۱۲۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ | ۲۸ | ۶۰ | ۷۲ | ۸۴ | ۹۶ | ۱۰۸ |

روشن مثل مربع کے ہے اور استخراج اسم یا مدل کے اعداد استخراج ہین **فصل ۹** دوازدہ در
دوازدہ مین اور اس شکل کا شرف مریخ سے تعلق ہی جبوقت مریخ شرف مین ہوئے اس نقش
کو شمشیر پر لکھے جبوقت مقابلے مین حریف کے جاوے گا صورت دیکھنے سے تمام بدن دشمن
کا مثل بید کے لرزان ہوگا اگرچہ جماعت کثیر تو سب مطلوب ہونگے اور جبوقت کہ آفتاب
کا شرف ہوئے اور قمر برج ثور یا سرطان مین ہو یا شرف زہرہ مین لکھے حامل نزدیک سلطان
کے مقبول القول ہوگا اگر لوح طلائی یا نقرہ پر نقش لکھے تو حامل معطی الحوائج و مرغوب
القلوب ہو اور وزرا اور امرا مین مشہور اور معروف ہو بارہا آزمایا ہی اور نہایت مجرب پایا ہے

**فصل** انقش چہاردہ درچہاردہ مین انفراد الزوج ۱۹۶ خانہ رکھتا ہی اور اعداد طبعی اسکے
۱۳۶۹ ہین اور خواص اس شکل کا یہ ہو واسطے قہاری اور اعدا پر غالب ہونے اور فتح اور
نصرت پانے اور مکائد اور آفات دوران سے محفوظ رہنے کے اور جسوقت شرف آفتاب ہوئے
تو کاغذ پر اس شکل کو لکھے اور اپنے پاس رکھے بقول بعضے جسوقت زحل اور مریخ مین نظر
دوستی کی ہو اور بعضے یہ کہتے ہین کہ شکل چہاردہ درچہاردہ اسوقت لکھے کہ
زحل ۱۲ درجے برج میزان اور شمس قمر سعود نظر ہوئے اور زحل و مریخ نظرات تثلیث تسدیس ہو

| ۲۰ | ۳۹ | ۹۷ | ۸۹ | ۱۳۵ | ۱۲۶ | ۱۶۶ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۳۸ | ۵۶ | ۸۸ | ۱۲۴ | ۱۴۵ | ۱۶۵ | ۳۲ | ۴۰ | ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۱۰۸ |
| ۱۸ | ۳۷ | ۵۵ | ۸۷ | ۱۴۳ | ۱۴۴ | ۱۶۴ | ۵۰ | ۷۰ | ۷۱ | ۷۲ | ۷۳ | ۷۴ | ۱۰۹ |
| ۱۷ | ۳۶ | ۵۴ | ۸۶ | ۱۲۲ | ۱۴۳ | ۱۶۳ | ۱۰۱ | ۱۰۲ | ۱۰۳ | ۱۰۴ | ۱۰۵ | ۱۰۶ | ۱۱۰ |
| ۱۶ | ۳۵ | ۵۳ | ۸۵ | ۱۲۱ | ۱۴۲ | ۱۶۱ | ۱۲۷ | ۱۲۶ | ۱۲۷ | ۱۲۸ | ۱۲۹ | ۱۳۰ | ۱۳۱ |
| ۱۵ | ۳۴ | ۵۲ | ۸۴ | ۱۲۰ | ۱۴۱ | ۱۶۰ | ۱۴۶ | ۱۴۷ | ۱۴۸ | ۱۴۹ | ۱۵۰ | ۱۵۱ | ۱۵۲ |
| ۱۴ | ۴۳ | ۱۵۱ | ۱۸۳ | ۱۱۹ | ۱۴۰ | ۱۷۲ | ۱۷۳ | ۱۷۴ | ۱۷۵ | ۱۷۶ | ۱۷۷ | ۱۷۸ | ۱۷۹ |
| ۱۷ | ۱۸۷ | ۱۸۸ | ۱۸۹ | ۱۹۰ | ۱۹۱ | ۱۸۰ | ۱۵۳ | ۱۳۲ | ۱۱۱ | ۹۵ | ۷۵ | ۶۳ | ۱ |
| ۱۹۲ | ۱۶۷ | ۱۶۸ | ۱۶۹ | ۱۷۰ | ۱۷۱ | ۱۸۱ | ۱۵۴ | ۱۳۳ | ۱۱۲ | ۹۶ | ۷۶ | ۶۴ | ۲ |
| ۱۹۳ | ۹۰ | ۹۱ | ۹۲ | ۹۳ | ۹۴ | ۱۸۲ | ۱۵۵ | ۱۳۴ | ۱۱۳ | ۹۷ | ۷۷ | ۶۵ | ۳ |
| ۱۹۴ | ۵۸ | ۵۹ | ۶۰ | ۶۱ | ۶۲ | ۱۸۳ | ۱۵۶ | ۱۳۵ | ۱۱۴ | ۹۸ | ۷۸ | ۶۶ | ۴ |
| ۱۹۵ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | ۴۸ | ۴۹ | ۱۸۴ | ۱۵۷ | ۱۳۶ | ۱۱۵ | ۹۹ | ۷۹ | ۶۷ | ۵ |
| ۹۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۱۵۸ | ۱۵۸ | ۱۳۷ | ۱۱۶ | ۱۰۰ | ۸۰ | ۶۸ | ۶ |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸۶ | ۱۵۹ | ۱۳۸ | ۱۱۷ | ۱۰۱ | ۸۱ | ۷۱۹ | ۷ |

اوتاد طالع خالی نحوست ہون چار قطع فولاد پر لکھے اور ایک پر صورت مریخ لکھے اور ایک پر
صورت آفتاب لکھے اور ایک پر صورت زحل کی لکھے اور ایک پر صورت قمر کی لکھے اور
جسوقت دو لشکرون مین جدال و قتال شروع ہوئے اسوقت لوح آفتاب

اوپر نشان کے فوج مین لٹکاوے اور لوح قمر بھی یہ دو نشان فوج کے درمیان رہین اور لوح
زحل کی داہنی طرف فوج کے اور لوح مریخ کی بائین طرف فوج کے نشان مین لٹکاوے
اس صورت سے فوج اپنی تیار کرکے لشکر مخالف پر حرب وپیکار سے پیش آوے اگر دوچند
لشکر غنیم ہوگا تو بھی ہزیمت کھاکے گرے گا لوح مریخ کی مس پر اور لوح زحل کی فولاد
پر اور لوح آفتاب کی طلا پر اور لوح قمر کی نقرہ پر یہ قول حکیم ارسطاطالیس کا ہے
زمانہ بادشاہ سکندر مین بارہا تجربے مین آیا ہی **فصل ۱۱** پانزدہ در پانزدہ مین واسطے
قیام سلطنت اور تسخیر خلائق اور ترقی عمر بادشاہ ومحفوظی آفت ارضی وسماوی سے آفتاب
اول درجے پر برج حمل کے ہو اور طالع وقت برج اسد کا ہو اور ساعت مشتری کی جب
یہ وقت ہوئے تو لوح طلائی پر اس نقش کو لکھے مگر دوسو پانچ خانے مین عدد طبعی ۱۷۰۸
ہین ۱۶۹۳ یہ اس شکل کی طرح ہے اور باقی ۱۵ رہے ۱۵ حصے کئے اور حصوں کو درمیان
کے خانے سے شروع کیا تو اس شکل مین بہت سے اللہ کے نام آتے ہین اس لوح
کو بادشاہ اپنے پاس رکھے تو موجب ظفر اور فیروزی کا ہے اگر شرف آفتاب
اور قمر اپنے شرف مین اور ساعت مشتری کی ہو اور لوح زر پر نقش کرے اور اپنے
پاس رکھے تمام سلاطین اور حکام مین مقبول القول اور محترم ہوئے **ایضاً** جب وقت
کہ آفتاب درجۂ ہشتم برج جوزا مین ہوئے اور مشتری عطارد سے نظر تثلیث یا تسدیس
ہو تو اوپر کاغذ کے لکھے اور اپنے پاس رکھے حامل تمام مخلوقات مین عزت اور حرمت سے
رہے **ایضاً** نظر تثلیث قمر یا مشتری یا زہرہ یا آفتاب سے ہو تو اس نقش
کو کاغذ پر لکھے اور اپنے بازو پر باندھے جمیع آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رہے گا
اور نظر خلائق مین عزیز اور محترم ہوگا اور اگر اس نقش کو اپنے پاس رکھے اور
دربار مین بادشاہ یا حاکم وقت کے جاوے حاکم اور بادشاہ اس سے محبت اور
مہربانی کی نظر سے پیش آوینگے اور دوست رکھین گے نقش یہ ہے

| ۱۲۰ | ۱۰۳ | ۸۶ | ۶۹ | ۵۲ | ۳۵ | ۱۸ | ۱ | ۲۲۴ | ۲۰۷ | ۱۹۰ | ۱۷۳ | ۱۵۶ | ۱۳۹ | ۱۲۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲۱ | ۱۱۹ | ۱۰۲ | ۸۵ | ۶۸ | ۵۱ | ۳۴ | ۱۷ | ۱۵ | ۲۲۳ | ۲۰۶ | ۱۸۹ | ۱۷۲ | ۱۵۵ | ۱۳۸ |
| ۱۳۷ | ۱۳۵ | ۱۱۸ | ۱۰۱ | ۸۴ | ۶۷ | ۵۰ | ۳۳ | ۳۱ | ۱۴ | ۲۲۲ | ۲۰۵ | ۱۸۸ | ۱۷۱ | ۱۵۴ |
| ۱۵۳ | ۱۳۶ | ۱۳۴ | ۱۱۷ | ۱۰۰ | ۸۳ | ۶۶ | ۴۹ | ۳۲ | ۳۰ | ۱۳ | ۲۲۱ | ۲۰۴ | ۱۸۷ | ۱۷۰ |
| ۱۶۹ | ۱۵۲ | ۱۵۰ | ۱۳۳ | ۱۱۶ | ۹۹ | ۸۲ | ۶۵ | ۴۸ | ۳۱ | ۲۹ | ۱۲ | ۲۲۰ | ۲۰۳ | ۱۸۶ |
| ۱۸۵ | ۱۶۸ | ۱۵۱ | ۱۹۰ | ۱۳۲ | ۱۱۵ | ۹۸ | ۸۱ | ۶۴ | ۴۷ | ۴۵ | ۲۸ | ۱۱ | ۳۹ | ۲۰۲ |
| ۲۰۱ | ۱۸۴ | ۱۶۷ | ۱۶۵ | ۱۴۸ | ۱۳۱ | ۱۱۴ | ۹۷ | ۸۰ | ۶۳ | ۴۶ | ۴۴ | ۲۷ | ۱۰ | ۲۱۸ |
| ۲۱۷ | ۲۰۰ | ۱۸۳ | ۱۶۶ | ۱۶۴ | ۱۴۷ | ۱۳۰ | ۱۱۳ | ۹۶ | ۷۹ | ۶۲ | ۶۰ | ۴۳ | ۲۶ | ۹ |
| ۸ | ۲۱۶ | ۱۹۹ | ۱۸۲ | ۱۸۰ | ۱۶۳ | ۱۴۶ | ۱۲۹ | ۱۱۲ | ۹۵ | ۷۸ | ۶۱ | ۵۹ | ۴۲ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۷ | ۱۱۵ | ۱۹۸ | ۱۸۱ | ۱۷۹ | ۱۶۲ | ۱۴۵ | ۱۲۸ | ۱۱۱ | ۹۴ | ۷۷ | ۷۵ | ۵۸ | ۴۱ |
| ۴۰ | ۲۳ | ۶ | ۲۱۴ | ۱۹۷ | ۱۹۵ | ۱۷۸ | ۱۶۱ | ۱۴۴ | ۱۲۷ | ۱۱۰ | ۹۳ | ۷۶ | ۷۴ | ۵۷ |
| ۵۶ | ۳۹ | ۲۲ | ۵ | ۲۱۳ | ۱۹۶ | ۱۹۴ | ۱۷۷ | ۱۶۰ | ۱۴۳ | ۱۲۶ | ۱۰۹ | ۹۲ | ۹۰ | ۷۳ |
| ۷۲ | ۵۵ | ۳۸ | ۲۱ | ۴ | ۲۱۲ | ۲۱۰ | ۱۹۳ | ۱۷۱ | ۱۵۹ | ۱۴۲ | ۱۲۵ | ۱۰۸ | ۹۱ | ۸۹ |
| ۸۸ | ۷۱ | ۵۴ | ۳۷ | ۲۰ | ۳ | ۲۱۱ | ۲۰۹ | ۱۹۲ | ۱۷۵ | ۱۵۸ | ۱۴۱ | ۱۲۴ | ۱۰۷ | ۱۰۵ |
| ۱۰۴ | ۸۷ | ۷۰ | ۵۳ | ۳۶ | ۱۹ | ۲ | ۲۲۵ | ۲۰۸ | ۱۹۱ | ۱۷۴ | ۱۵۷ | ۱۴۰ | ۱۲۳ | ۱۰۶ |

**فصل ۱۲** ہشت در ہشت مین ہشت در ہشت نہایت وترہی جسوقت مشتری مین
طلوع ہو یعنی جسے تشریق کہتے ہین اور حکماے اہل تنجیم زیر شعاع آفتاب سے جب باہر
ہوتی ہی تو اسکو مشتری کہتے ہین تین کوکب جو آفتاب سے اوپر فلک کے ہین یعنی مریخ
کہ فلک پنجم پر ہے اور مشتری فلک ششم پر ہے اور زحل ہفتم پر ہی تو یہ تین یعنی آفتاب کی
شعاع سے باہر ہوتے ہین تو بہت قوت پر ہوتے ہین بمنزلہ وزیر کے منجم بیان کرتے ہین
اور اپنے برج قوس یا حوت مین مشتری اور اگر دوسرا برج ہو تو حد مین یا اپنے وجوہ
مین مگر مشتری جسوقت کہ طلوع کرتی ہے تو ۱۲ درجے روز طلوع منزلہ

وزیر کی ہی جسوقت مین آفتاب سے ۲۶ درجے کا فاصلہ ہوئے تو حکم وزیر کا جاتا رہتا ہے
مگر جسوقت مشتری صاحب حد وجہ کے ہو تو اُسوقت ایک لوح نقرہ تیار کرکے اور قمر
نظر مودت ہو یعنی تثلیث یا تسدیس ہو کندہ کرے اور پھر کند باوضو ہو حامل سکو اپنی پاس رکھے
تو پروردگار عالم دروازے رزق اور خیر و برکت کے کھول دیتا ہی اگر فقیر ہو تو حق تعالی اسکو غنی
کرتا ہی اور اگر اس لوح کو مال مین رکھے تو بہت نفع ہوئے اور بہت سے خواص اس لوح کے ہین

| کافی ۱۱۱ | غنی ا ۱۶۰ | مغنی ۱۱۰۰ | فتاح ۴۸۹ | رزاق ۳۰۸ | کریم ۲۷۰ | وھاب ۱۴ | ذوالطول ۷۸۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۳۵ | ۵۶۵ | ۵۳۳ | ۵۳۵ | ۵۲۸ | ۵۱۸ | ۵۵۲ | ۵۵۵ |
| ۵۳۶ | ۴۹۹ | ۵۹۰ | ۶۲۲ | ۵۱۹ | ۵۱۲ | ۵۱۶ | ۵۲۶ |
| ۵۳۷ | ۴۷۷ | ۵۱۵ | ۵۱۵ | ۵۲۱ | ۵۴۱ | ۵۲۷ | ۵۹۸ |
| ۵۳۸ | ۵۰۲ | ۵۱۴ | ۵۱۷ | ۵۲۴ | ۵۱۱ | ۵۰۷ | ۴۹۷ |
| ۵۳۶ | ۵۳۳ | ۵۱۳ | ۵۱۲ | ۵۱۳ | ۵۱۸ | ۵۰۰ | ۴۹۶ |
| ۵۳۵ | ۵۳۱ | ۶۱۰ | ۵۰۵ | ۴۲۵ | ۵۳۴ | ۴۳۲ | ۱۱۱ |
| ۳۵۶ | ۲ | ۳ | ۳۳۹ | ۵۲۷ | ۷۲۵ | ۷۱۵ | ۹۴۴ |

مگر اس نقش مین کاتب کی غلطی ہے کہ کئی ہندسہ مکرر آئے ہین اور جسمین مکرر آتا ہے وہ نقش
غلط ہی مگر ہم ذوالکتابہ کی مثال دیتے ہین نقش مثلث مین کسواسطے کہ ہشت در ہشت کی کسر
اور حصہ اور طرح یہ سابق بیان کرچکے ہین اور اب مکرر ہو جائے گا یعنی مثلث کے اوپر کے
خانون مین تین حرف لکھے ہین ایک ایک حرف سے دو دو چالیس ہین جیسا کہ مثلث مین
ہم نے لکھا ہے اور مثال نقش مثلث ذوالکتابہ کی بھی کافی ہے **فصل ۱۴**

| م ۴۰ | ک ۷ | ل ۳۰ |
|---|---|---|
| ۲۹ | ۹ | ۷۴ |
| ۷۱ | ۳۱ | ۳۸ |

بیان شانزدہ در شانزدہ مین ۱۶ اور ۱۶ کا حال بیان کیا جاتا ہے
جس اسم الٰہی کے اعداد چاہی اس نقش مین بھرے خواہ وہ سورہ ہو یا کوئی آیت
مگر بطریقہ مثلث جو اول کتاب مین بیان کیا ہی وہ طریقہ کل نقش کا ہی یعنی خانہ

